# سلالة الرضويون

## في معرفة حياة السيّد محمّد المكي رحمه الله

### تقييم لأنسابه و ذريته

مصنف
سيد نقي الحسنين نقوي الرضوي

IN THE NAME OF ALLAH,
THE COMPASSIONATE , THE MERCIFUL

جملہ حقوق محفوظ ہیں



| | |
|---|---|
| نام کتاب | سلالة الرضویون فی معرفة حیاة السیّد محمّد المکی |
| تالیف | سید نقی الحسنین البھاکری نقوی الرضوی |
| صفحات | 435 |
| ایڈیشن اوّل | 01/08/2019 |
| تعداد اشاعت | 500 |

**Manchester United Kingdom**
www.sadatalashraf.com
info@Sadatalashraf.com

ISBN: 978-1-83853-258-1
A full CIP record for this book is available from the British Library
Printed and bound in Great Britain

ISBN 978-1-83853-258-1
9 781838 532581 >

Association of Guardianship For the Sada't Al' Ashraf
ادارۃ نقابۃ السادۃ الأشراف

Published in 2019 by Idara Naqaba't Sada't Al Ashraf

بسم الله الأوحد والصلاة والسلام على أبي القاسم محمد صلى الله عليه وآله الطيبين الطاهرين الآئمة المعصومين وسلم عليهم تسليما كثيراً أما بعد،،،

قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: " تعلموا من أنسابكم ما تصلون به أرحامكم فإن صله الرحم منجاة في الأهل منسأة في الاجل مثراة في المال" ،

The Prophet (s) said: 'Learn from the genealogies of your kinsfolk (arham) attached to them, for the bond of kinship (silatur-rahim) is love in the family, riches in property and merit in the afterlife.'

"السلام عليكم يا أهل بيت النبوةص ومعدن الرسالة ومختلف الملائكة."

"Salutations and peace be upon you, O Ahl al-Bayt (Household) of the Prophet, the Substance of the Message."

132-134, Great Ancoats St,
Manchester,
United Kingdom,
M4 6DE

Info@sadatalashraf.com
www.sadatalashraf.com
fb.me/Alsadatalashraf

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ادارہ نقابت سادات الاشراف ایک ایسا ادارہ ہے جو موجودہ دور میں سادات کے نسب اور تاریخ پر ایک مستند علمی مدرسہ کی حثیت رکھتا ہے ۔ جس نے اپنی علمی کاوشوں کو عالمی سطح پر روشناس کروایا اور انسابِ سادات سے متعلق قدیم ترین کتب کے نایاب و نادر مخطوطات حاصل کر کے ان کو دوسروں کیلیے محفوظ کردیا آج کے دور میں سادات دنیا کے تمام منطقوں میں موجود ہیں اور ان کا ایک بڑا حصہ یورپ اور امریکہ میں بھی مقیم ہے۔

مزید براں ادارہ نقابت سادات الاشراف نے عربی مصادر اور اردو مصادر کو انگریزی زبان میں ترجمہ کر کے ایک بہت بڑا کام کیا ہےخاص طورپر قدیم عربی مصادر، عجمی تواریخ اور پاک و ہند کے سادات کے وثائق کے بیش بہا خزانے کا انگریزی ترجمہ اور انساب سادات پر تحقیق کر کے مشرق اور مغرب میں بسنے والے سادات کے لیے بہت عظیم کام کیا ہے۔

ادارہ نقابت سادات الاشراف سادات کے نسب کو محفوظ کرنے کیلیے بنایا گیا ہے اور اس ادارے کے اہم مقاصد میں شامل ہے کہ سادات کے نسب سے متعلق مخطوطات کو محفوظ کرکے آئندہ نسلوں تک بچایا جا سکے خدا وند تعالی اس ادارے کو دوام بخشے -آمین

سید قمر عباس اعرجی حسینی ہمدانی

22/07/2019

سید قمر عباس اعرجی ہمدانی

بسم الله الرحمن الرحيم

Sada't are a true Race from the blessed family of the holy Prophet(s), they have an honourable history which demonstrates their nobility. Sada't origins were once Hijaz, but under different tyrant rulers they had been oppressed forcing them to migrate from their homes to other regions. History provides us well documented accounts of many descendants of the Holy Prophet(s) that had migrated into Persia and Sindh.

From those great and honourable Sada't who made Sindh their places of abode, was our ancestor the noble Sayed Muhammad al Makki al Hussaini (رحمة الله عليہ) a descendant of Imam Ali Naqi al Hadi(s) the 10th Imam from the blessed blood line of the holy prophet(s). Imam Al Hadi's (s) son Imam'zada Sayed Jaffar al Zaki (رحمة الله عليہ) and from his son Sayed Ismail Al Harifah (رحمة الله عليہ) came Sayed Muhammad al Makki al Hussaini (رحمة الله عليہ). Having arrived in Sindh with his family around 13th century.

Sayed Al Makki (رحمة الله عليہ), became a well–known figure in Sindh having a royal presence, and his sons and descendants made their presence known through their virtues. From his progeny there have passed many nobles, saints, and intellectuals. The descendants of Sayed Muhammad Al Makki al Hussaini (رحمة الله عليہ) are now living across Sindh, Punjab and many have also migrated abroad.

From the Bloodline of Sayed Ali bin Sayed Sadaruddin (رحمة الله عليہ) bin Sayed Muhammad al Makki (رحمة الله عليہ) is our respected brother Sayed Naqi ul Hassnain Naqvi Al Rizvi, who is a Naqeeb and genealogist of our families he has researched the lives of his noble ancestors, we are pleased to see that his research gives an accurate account of the validity of the genealogy while presenting the correctness of the descendants and their pertinent histories.

We hope that this book **سلالة الرضويون فی معرفة حياة السيّد محمّد المکی** is one among many to come, and in the next edition all those families which have been missed out are also included.

His effort are duly respected and appreciated we pray that Allah (swt) gives our brother success in future.

Yours Sincerely

**Sardar Sayed Mir Yaqoob Rizvi**
**Pagdaar Kot Mir Yaqoob Ali Shah Rizvi**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سادات حضرت نبی اکرمؐ کے مبارک خاندان سے ایک معزز نسل ہے ، اور ایک قابل احترام تاریخ کی حامل ہے جو کہ ان کی شرافت کا واضح ثبوت ہے۔ کبھی ان کی بنیاد حجاز ہوا کرتی تھی ، لیکن بہت سے ظالم حکمرانوں کے ظلم کی وجہ سے وہ اپنے گھروں سے دوسرے علاقوں میں ہجرت کرنے پر مجبور کیے گئے۔ تاریخ ہمیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایسی بہت سی آل و اولاد کے دستاویزی ثبوت فراہم کرتی ہے جو فارس اور سندھ کی طرف ہجرت کر چکے تھے۔

ان عظیم اور معزز سادات میں سے جنہوں نے سندھ کو اپنا مسکن بنایا، ہمارے بزرگ سید محمد المکی الحسینی (رحمۃاللہ علیہ) حضور نبی اکرم کے مبارک سلسلہ نسل سے 10 ویں امام، امام علی نقی الہادی (علیہ السلام) کی اولاد میں سے تھے۔ امام الہادی (علیہ السلام) کے بیٹے امام زادہ سید جعفر الزکی (رحمۃاللہ علیہ) اور آپ کے بیٹے سید اسماعیل الحریفہ (رحمۃاللہ علیہ) سے سید محمد المکی الحسینی (رحمۃاللہ علیہ) تشریف لائے۔ جو کہ 13 ویں صدی کے آس پاس اپنے اہل خانہ کے ساتھ سندھ پہنچے تھے۔

سید المکی (رحمۃاللہ علیہ) ، شاہی اثر ورسوخ رکھنے والی سندھ کی ایک مشہور شخصیت بن گئے ، اور آپ کے بیٹوں اور اولاد نے آپ کی صفات کے ذریعہ آپ کی موجودگی کو اجاگر کیا۔ آپ کی اولاد میں سے بہت سے رئیس ، اولیا ، اور دانشور گزر چکے ہیں۔ اب سید محمد المکی الحسینی (رحمۃاللہ علیہ) کی اولاد سندھ ، پنجاب میں مقیم ہے اور بہت سے لوگ بیرون ملک بھی ہجرت کر چکے ہیں۔

سید علی بن سید صدرالدین (رحمۃاللہ علیہ) بن سید محمد المکی (رحمۃاللہ علیہ) کی آل سے ہمارے ابن عمی سید نقی الحسنین نقوی الرضوی ہیں ، جو نقیب اور ہمارے گھرانوں کے نسب نگار ہیں جنہوں نے اپنے آباؤاجداد کی زندگیوں کے بارے میں تحقیق کی۔ ہمیں یہ جان کر خوشی ہوئی ہے کہ آپ نے اپنے آباؤاجداد کے بارے میں نسبی تحقیق کی ہے اور تاریخ میں نسب کی صداقت کا صحیح حساب پیش کیا ہے۔

ہم امید کرتے ہیں کہ یہ کتاب "سلالة الرضویون فی معرفة حیاة السیّد محمّد المکی" آنے والی بہت سی کتابوں میں سے ایک ہوگی ، اور اگلے ایڈیشن میں وہ تمام خاندان بھی شامل کر دیئے جائیں گے ، جن کی کمی محسوس کی گئی ہے۔

ہم آپ کی کاوشوں کے پورے دلی احترام کے ساتھ معترف ہیں ، اور دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ہمارے بھائی کو آئندہ بھی کامیابیاں عطا کرے۔

**آپ کا خیر خواہ:**
**سردار سید میر یعقوب رضوی**
**پگدار کوٹ میر یعقوب علی شاہ رضوی**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

History is evident that many great honorable Sada't from the progeny of the Holy Messenger Muhammad (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) had migrated into other regions outside of Hijaz Arabia. The arrival of the early figures from the Sada't into the region of Sindh can be said to have begun as early as the 2nd century AH. From the classic works of history the first from the Sada't to arrive in Sindh was Hazrat Sayed Abdullah Al Ashtar (رحمتہ اللہ علیہ), great grandson of Imam Al Hassan (علیہ السلام).

Many other notables are recorded in history books who left their Arab and Persian lands to settle into more habitable regions, often due to harsh circumstances faced from tyrant rulers and invaders. Sindh was known to be a place of Asylum and prominent place of settlement.

Amongst the great Sada't that arrived into these areas is Sayed Muhammad Al Makki Al Hussaini (رحمتہ اللہ علیہ) from the progeny of the 10th Imam Ali Al Hadi (علیہ السلام) through his grandson Hazrat Ismail Al Harifah (رحمتہ اللہ علیہ). He was an honourable Sayed a noble and majestic historical figure who arrived in Sindh from Mashad in the 13th century AD. Many historians have discussed his arrival and have written about him with great words.

His descendants are many who live in Sindh, Punjab and Hind. Many notable, learned people from this family are known to have passed, Such as **Sayed Sadaruddin Rizvi Al Naqvi, Sayed Badarurddin Rizvi Al Naqvi, Sayed Murtaza Shabban Milat, Sayed Mahdi (Uch), Sayed Haider Shah Haqqani, Sayed Ali Naqi Shah (Noor Mola), Nawab Mir Yaqoob Ali Shah Rizvi, Sayed Mir Quli known as Mir Mohab Ali Shah, Sayed Morr Shah Al Rizvi, Janullah Shah Rizvi, Sayed Sultan Shah, Sayed Lal Pir, Nawab Mir Lutf Ali Khan, Mir Mohab Ali Shah, Sayed Ali Miran Rizvi Al Naqvi (Mona Syeddan), Sayed Mehmood Bhakkari (Lahore), Sayed Waris Shah (Allah swt mercy be upon them all),** and many more revered Saint's belong to this family who are lived across Indo-Pak.

From the descendants of the honourable Sayed Sadaruddin Al Rizvi Al Naqvi (رحمتہ اللہ علیہ) son of Sayed Muhammad Al Makki (رحمتہ اللہ علیہ), is our brother Sayed Naqi Ul Hassnain Naqvi Al Rizvi son of (Allamah) Sayed Ghulam Shabbir Naqvi Al Rizvi who is based in the United Kingdom. He has researched the lives of these noble figures. Discussed in much detail the genealogy records and provided a valuable insight into its accuracy and authenticity in light of credible sources and authenticated history. His report has validated the accuracy and reliability of the geneaology of Sayed Muhammad Al Makki Al Hussaini (رحمتہ اللہ علیہ). We appreciate his efforts in this matter and pray that Allah swt grants our brother success in the future.

Sincerely,

***Sayed Imdad Hussain Shah Rizvi Bhakkari***
***Rohri Sindh (Custodian of the Historical relics of Sayed Muhammad Al Makki r.a)***
***27th August 2019***

بسم اللہ الرحمن الرحیم

تاریخ اس امر پر شاہد ہے کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نسل سے کئی محترم سادات اکرام حجاز (عرب) سے باہر دوسرے علاقوں کی جانب ہجرت کرگئے تھے. ابتدائی طور پر سندھ کے علاقے میں تشریف لانے والی شخصیات کے بارے میں کہا جاسکتا ہے کہ وہ یہاں دوسری صدی ہجری تک پہنچ چکے تھے. تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ سندھ کے علاقوں میں سادات میں سب سے پہلے امام الحسن علیہ السلام کے پوتے حضرت سید عبداللہ الاشتر رحمۃاللہ تشریف لائے تھے.

تاریخی کتابوں میں ان کے علاوہ بھی بہت سی شخصیات کا ذکر ملتا ہے جنہوں نے امن کی خاطر عرب اور فارس کی سرزمینوں سے ہجرت کرکے دور دراز کے علاقوں میں پناہ حاصل کی. لیکن اکثر اوقات ایسی شخصیات کو سرکش حکمرانوں اور دیگر حملہ آوروں کا سامنا کرنا پڑا. سندھ مہاجرین کیلئے ایک پرامن جگہ تصور کی جاتی تھی.

سادات کی نامور شخصیات جو یہاں پہنچیں ان میں سید محمد مکی رحمۃاللہ بھی شامل ہیں جو دسویں امام معصوم حضرت امام الہادی علیہ السلام کے پوتے اسماعیل الحریفا رحمۃاللہ علیہ کی نسل سے تھے. سید محمد مکی رحمۃاللہ علیہ ایک محترم اور باوقار تاریخی شخصیت کے حامل انسان تھے جو تیرہویں صدی میں مشہد سے ہجرت کر کہ سندھ آئے تھے. بیشتر مؤرخ حضرات مؤرخین نے ان کی آمد اور ان کی ذات کے حوالے سے تحریر کیا ہے.

ان کے اعقاب میں کثرت ایسے افراد کی ہے، جو سندھ، پنجاب اور ہندوستان میں مقیم ہیں. ان کے خاندان کی کثیر معروف و ممتاز شخصیات اب ہمارے درمیان نہیں ہیں جیسے **سید صدر الدین رضوی النقوی، سید بدرالدین رضوی النقوی، سید مرتضی شبان ملت، سید مہدی (اچ)، سید حیدر شاہ حقانی، سید علی نقی شاہ (نور مولا)، نواب میر یعقوب علی شاہ رضوی، سید مور شاہ الرضوی، سید جان اللہ شاہ رضوی، سید سلطان شاہ، سید لعل پیر، نواب میر لطف علی خان ,میر مہاب علی شاہ، سید علی میران الرضوی (مونہ سیداں)، سید محمود بھکری (لاہور)، سید وارث شاہ (رحمۃاللہ علیہم اجمعین)**، ان کے علاوہ اور بھی بہت سے بزرگان دین تھے جو برصغیر پاک وہند میں منتشر ہوگئے تھے.

سید علی ابن سید صدر الدین النقوی الرضوی( رحمۃ اللہ علیہ ) ابن سید محمد المکی ( رحمۃ اللہ علیہ ) کے اعقاب میں سے ہمارے پیارے ابن عمی سید نقی الحسنین نقوی الرضوی ابن علامہ سید غلام شبیر نقوی الرضوی صاحب بھی شامل ہیں. یہ انگلینڈ میں مقیم ہیں اور انہوں نے مذکورہ بالا ان شرفاء کی زندگیوں پر اپنی تحقیقات سرانجام دی ہیں. بلکہ انہوں نے قدرے تفصیل سے معتبر ذرائع اور تاریخ کی روشنی میں نسبی ریکارڈ، اس کی متعلقہ باریکی اور درستگی کے بارے میں بات کی ہے. ان کی رپورٹ سے سید محمد مکی رحمۃ اللہ کے نسب کی ساخت کو تقویت دینے والے اور مزید نقاط سامنے آئے ہیں. ہم ان کی کوششوں کو سراہتے ہیں اور خدا سے دعا گو ہیں کہ وہ ہمارے بھائی کو مستقبل میں مزید توفیق سے نوازے.

آپ کے مخلص، ،

**سید امداد حسین شاہ رضوی البھاکری**

**ڪوٽائي رضوي سادات سنڌ**

(سید محمد آلمکی (رحمتہ اللہ علیہ ) کے تاریخی آثار کے نگہبان)

27 اگست 2019

بِسۡمِ ٱللَّهِ ٱلرَّحۡمَٰنِ ٱلرَّحِيمِ

*11th July 2019*

**Letter of Acknowledgment**

Sindh has been known for centuries as the cradle of saints, many famous Sadat have migrated into this region from Iran and Arabia. Among these famous personalities a name which requires no introduction is that of the honourable Sayed Muhammad al Makki al Hussaini (رحمۃاللہ علیہ). The forefather of the Sada't Bhakkari Al-Naqvi Al-Rizvi. Sayed had migrated from the city of Mashad to Sindh in the 13th century. Many of his descendants are scattered in Punjab, Sindh and Hind among which there are many famous saints.

Our brother, Sayed Naqi ul Hassnain Naqvi Al Rizvi Bhakkari who is from lineage of Sayed Ali bin Sayed Sadaruddin (رحمۃاللہ علیہ) has taken the initiative and prepared a report in which he has appropriately discussed the intricate matters concerning the ancestors of the honorable Sayed Muhammad Al Makki (رحمۃاللہ علیہ), he has demonstrated beyond reasonable doubt the soundness, accuracy and authentication of the genealogy.

We highly appreciate his efforts in this endeavour and support his findings. Indeed this is an example to be followed.

Sincerely,

***Deputy Prosecutor General Sindh***
***Sayed Sardar Ali Rizvi Bhakkari***
***Rohri Sindh***

# باسمہٖ تعالیٰ

تاریخ شاہد ہے کہ برصغیر کا خطہ " سندھ " بڑی اھمیت کا حامل ہے، کرہ ارض کے اس حصے پر موئن جو داڑو اور مکلی جیسی قدیم ترین تہذیبیں واقع ہیں۔ بلاشبہ سندھ کی سرزمین بڑی تاریخی مناسبت اور امتیاز کی حامل رہی ہے اور ان وجوہات میں سے ایک وجہ سادات بنو فاطمہ (علیہ الصلاۃ والسلام) کی آمد بھی ہے کیونکہ انہوں نے بھی اس سرزمین کو محفوظ پناہ گاہ کے لئے منتخب کیا تھا. بنو عباس، اور بنو امیہ کے سادات پر ظلم و ستم کی وجہ سے بطور پناہ گاہ سرزمینِ سندھ کسی نعمت سے کم نہ تھی۔ اس خطہ نے سادات کو اپنے دامن میں جگہ دی۔ عرب و فارس میں سخت و دشوار حالات کی وجہ سے بیشتر سادات نے برصغیر کی طرف ہجرت کی۔ اور ان میں اکثر قابل ذکر شخصیات کا تعلق بنی فاطمہ (علیہ الصلاۃ والسلام) سے ہے۔

ان معزز و محترم سادات میں شامل قابلِ ذکر و مشہور شخصیت السید محمد المکی ابن السید محمد شجاع الطوسی (رحمۃ اللہ علیہم اجمعین) ہیں جن کے بارے میں اکثر تاریخ دانوں اور مصنفین نے قلمبند کیا ہے -السید محمد المکی رحمۃاللہ 13 ویں صدی میں اپنے اہل خانہ کے ساتھ شہر مشہد سے ہجرت کرکے سندھ آئے اور تبلیغ میں مشغول ہوئے ا ور اپنا مرکز سکھر اور روہڑی کے درمیان علاقہ "بکر" کو بنایا۔

بہت سارے معزز سادات، السید محمد المکی (قدس اللہ روحہ) کے بیٹے السید صدر الدین الخطیب (قدس اللہ روحہ) کی نسل سے ہوئے۔ ان میں سے بہت سے خاندان سندھ، پنجاب، آزاد کشمیر اور ہندوستان میں آباد رہے۔ ہمارے بھائی بیرسٹر سیّد نقی الحسنین نقوی الرضوی الباکھری، السید صدر الدین الخطیب (قدس اللہ روحہ) کی اولاد میں سے ہیں، سیّد نقی الحسنین نقوی ہمارا فخر، ہمارے خون کے حصہ دار، اور ہمارے خاندانی ورثے کے شراکت دار ہیں۔ اور ہمارے لیے یہ نہایت ہی باعثِ مسرت بات ہے کہ دیارِ غیر میں بیٹھ کر وہ اپنی خاندانی تاریخ و نسب کی تحقیق میں مصروف ہیں، خاص طور پر اس دور میں جہاں انساب کا موضوع بہت ہی پیچیدہ ہو چکا ہے اور بہت سے لوگوں کی تحقیق میں دلچسپی نہیں ہے۔ سیّد نقی الحسنین نے اپنے قیمتی وقت اور محنت سے جس طرح اس تحقیق کا بیڑا اٹھایا ہے، ہم دعا گو ہیں کہ خداوند متعال اُن کو دنیا اور آخرت میں کامیابی اور عزت عطا فرمائے اور ان کی اس کاوش کو عبادت کے زمرے میں شمار فرماتے ہوئے اس عظیم مقصد کو پایہء تکمیل تک پہچانے میں ان کا حامی و ناصر ہو۔ ہم شکر گذار ہیں اپنے بھائی کے کہ انہوں نے یہ تحقیق فراہم کی ہے جو سید محمد المکی کی اولاد کے لئے حقیقی طور قابل قدر اور باعث فخر ہے۔ یقیناً وقت کے ساتھ ساتھ اِس کاوش میں مزید بہتری آئے گی۔ ہم امید کرتے ہیں کہ جو خاندان ابھی شمولیت سے رہ گئے ہیں اگلے ایڈیشن میں ان کو بھی شامل کیا جائے گا۔

**مولانا سید علمدار حسین نقوی**

**صادق آباد ضلع رحیم یار خان۔**

**من بنی سید مہدی بن سید بدر الدین (رحمۃ اللہ علیہم اجمعین)**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سادات کرام شروع سے ہی ہجرت کٹھن آزمائش میں پورے اترتے رہے، مکہ سے مدینہ اور مدینہ سے دنیاکے گوشہ گوشہ میں پھیلے۔مدینہ کے بعد عراق یعنی کربلا، کوفہ،اور النّجف سادات الأشرف کی بڑی قیام گاہیں بنی رہیں،اس کے بعد سامراء خراسان وطبرستان اور فارس وغیرہ میں پھیل گئے۔

حضرت امام علی نقی الہادی (علیہ السلام) کے فرزند حضرت جعفر الزکی اور انکے فرزند حضرت إسماعیل الحریفا کی نسل سے ایک مردِ باصفاء حضرت سیّد محمد الحسینی المکی شیر سوار (قدس اللہ روحہ) مشھد سے واردِ سندھ ہوئے اور بمقام بُکر ضلع سکّھر رہائش پذیر ہوئے۔آپ کی اولاد پاک و ہند میں سادات بھاکری، نقوی، الرضوی کہلواتی ہے، جن کی کثیر تعداد پنجاب و سندھ کے مختلف علاقوں میں آباد ہے۔

حضرت السیّد محمد المکی (قدس اللہ روحہ) کی اولاد سے ایک کامل بزرگ حضرت سیّد علی میران مخدوم البھاکری النقوی الرضوی (قدس اللہ روحہ) ہیں جن کے آباؤاجداد سندھ سے لے کر لاہور تک اور پھر سیّد علی میران مونہ کے علاقہ میں آباد ہوئے. سیّد کی اولاد میں خوب اضافہ ہوا، جس کی مناسبت سے اس علاقہ کا نام مونہ سادات پڑگیا۔حضرت سیّد علی میران مخدوم کی اولاد سے نقیب نسابۃ سیّد نقی الحسنین نقوی بھاکری الرضوی ہیں جواپنے آباؤاجداد کی روایات کے امین ہیں۔

ان کی کتاب" سلالة الرضويون فی معرفة حياة السيّد محمّد المكی " پڑھنے سےانکشاف ہوا کہ انہوں نے خانوادہ سید محمد مکی (قدس اللہ روحہ) کا بہت گہرائی سے مطالعہ کیا ہے۔ اس کتاب میں سید نقی الحسنین نے نہ صرف سید محمد مکی (قدس اللہ روحہ) کے اجداد اور اولاد کی عربی، فارسی، سندھی اور مقامی مصادر سے تحقیق کی بلکہ علم الانساب کے رموز کو بھی ضبط تحریر میں لائےا اور معاشرے میں اسکی افادیت کو نمایاں مقام دلایا۔

مزید یہ کہ انہوں نے عرب نسابۃ کے قدیم روایتی طریقوں کو استعمال کرتے ہوئے، نسب کے تاریخ پر ایک قابل قدر تحقیقی، "سلالۃ الرضویون " لکھی جو اولاد سید محمد مکی (قدس اللہ روحہ) پر مختصر مگر جامع ترین کتاب ہے۔ جس میں جید حوالہ جات موجود ہیں۔ اس کتاب میں جہاں علم الانساب کی مستند کتب سے استفادہ کیا گیا وہیں ان کتب کے قدیم نسخہ جات کا بھی گہرائی سے مطالعہ کیا گیا۔ اسکے علاوہ تاریخ اور فقہ و حدیث کی جید کتب سے بھی استفادہ کیا گیا۔

یہ کتاب آگے چل کر تمام سادات نقویہ رضویہ اور سید محمد مکی (قدس اللہ روحہ) کی سوانح عمری کے لیے بہترین ماخذ ثابت ہو گی۔ میری نظر میں سید محمد مکی اور ان کی اولاد کی تاریخ پر اس سے قبل کسی نے بھی اتنا تحقیقی اور جامع کام انجام نہیں دیا۔

یقیناً آپ سادات النقوی البھاکری کا فخر ہیں اور آپ کے والد علامہ سیّد غلام شبیر نقوی الرضوی البھاکری کی عظمتِ سادات پر خدمات کو ہمیشہ یاد رکھا جائے گا۔ نسابۃ سیّد نقی الحسنین نے سادات کے نسب کو محفوظ کرنے میں کمال جانفشانی سے کام کیا ہے۔ خدائے ذوالجلال، سادات عالیہ و رفیع الدرجات کے چشم و چراغ کو ہمیشہ سلامت رکھے۔ آمین۔

همدانی
سید اعرجی
قمر عباس

22/07/2019

نسابۃ سید قمر عباس اعرجی حسینی ہمدانی

Sayed Naqi ul Hassnain Naqvi Al Razavi has shown great effort in documenting and discussing the Sada't lineage in the book Titled" **Sulal't Al Razawieen Fe Marrefa't Haya't AlSayed Muhammad AlMaki Taqyem Le Ansabeh wa Thoryateh"**

The academic discussion and research work merits our praise, he is well deserving of Ijazah/Authority in the matter of Sada't genealogy.

The Author is from the well–known Sada't and we have much respect for them in our hearts.

We pray that Allah (swt) blesses him and gives him further success in the future.

**قام السيد نقي الحسنين النقوي الرضوي بجهد عظيم في توثيق النسب في كتابه " سلالة الرضويون فى معرفة حياة السيّد محمّد المكى تقييم الأنسابه وذريته" وهو عمل توثيقي عملي يستحق الإشادة والاجازة نسال الله له التوفيق والسداد والمؤلف عندنا من الثقات والسادة المعروفين المشهورين الذين لا تحمل في مكنون انفسنا عنهم إلا كل خير.**

السيد عبدالرحمن الاعرجي الحسيني

دوله الكويت

الاحد 11 شعبان 1441 هـ الموافق 5 أريل 2020م

السيد عبدالرحمن العوني الأعرجي الحسيني
محقق وباحث في الأنساب العلوية

# فہرست

## السیّد محمد الحسيني المكي (قدس الله روحه) کا نسب

## السادات البهكري الشجاعية النقوي الرضوي

## سادات الرضویون تاریخ اور نسبتا گفتگو



## سادات النقویہ رضویہ من أعقاب السید جعفر الزکي بن امام علی النقی الهادي علیه السلام

## السیّد محمد الحسيني المكي (قدس الله روحه)کے آباؤ اجداد اور تاریخ



## سید ابراہیم ابن سید قاسم



## السیّد محمد الحسيني المكي (قدس الله روحه)

## السیّد محمد الحسيني المكي (قدس الله روحه) کے اعقاب



## السادات بهكري الشجاعية النقوي الرضوي کے مشاہیر

## وہ علاقے جہاں بھکري النقوی رضوی مقیم ہیں



## بھکري نسب کی کچھ غلط ریکارڈز کی وجوہات

# NAQEEB CERTIFICATION

We take pride in granting this certification of Naqabah of the Sadat Al Ashraf to our brother **Syed Naqi Ul Hassnain Naqvi Bhakkari Al Razawi** who is based in the United Kingdom.

We support our brother in this noble cause for persevering the honourable heritage of the descendants of the Holy Prophet. ﷺ

We wish him success and pray that the All Mighty Allah ﷻ helps him in these endeavours.

**شهادة**

**نحن فخورون بمنح هذه الشهادة لنقابة السادة الأشراف لأخينا نسابه سيّد نقى الحسنين البهاكرى نقوى الرضوى.**
**المستقر في المملكة بريطانيا. نحن نؤيد أخونا في هذه الامر النبيلة وهو الحفاظة**
**على التراث الكريم لأحفاد النبي (صلى الله عليه وسلم).**

## —With my prayers and best wishes —

**-مع أطيب تمنياتي-**

Syed Abdul Rahman Al Araji Al Houssainy (Kuwait)

السيد عبد الرحمن العزي الأعرجي الحسيني
محقق وباحث في الأنساب العلوية

الاثنين ٥ جمادى الآخر ١٤٤٠هـ/ ١١ فبراير ٢٠١٩م

بسم الله الرحمن الرحيم

اللهم صل على محمد وآل محمد

# إجازة بالأنساب

السيد عبد الرحمن العزي الأعرجي الحسيني
محقق وباحث في الأنساب العلوية

عبد الرحمن
٥ جمادى الآخر ١٤٤٠هـ
١١ فبراير ٢٠١٩م

الراجي
سید شبیر
٦ جمادی الثانی 1440 ہجری

همدانی
اعرجی
سید
قمرعباس

بسم الله الرحمٰن الرحيم

الحمد لله علىٰ جميع نعمائه ما علمنا منها ومالم نعلم و بجميع محامده ما علمنا منها وما لم نعلم والصلوات والتسليمات علىٰ اشرف مخلوقاته وافضل بريته سيدنا و حبيبنا محمد ﷺ وآله الطيبين الطاهرين ؑ

اما بعد فانا العبد الفقير الى الله والراجي عفوه وغفرانه اقول بما ان علم الانساب من اهم العلوم وان الله العظيم من على بكرمه ان اسبغ على من هذاالعلم الشريف الذى هو موضع عناية خاصة للعلماء . ووجدت بابن عمي السيد نقى الحسنين نقوى البهكرى بن علامه السيد غلام شبيرنقوى البهكرى صلاحية فائقة فى هذا المجال فقدمت له هذه الاجازة فى علم الانساب وله موقع ممتاز فى الباحثين فى هذاالعلم الشريف باللغة الانجليزيه
واسئل الله سبحانه وتعالىٰ ان يوفقه لما يحب ويرضىٰ.

# بسم الله الرحمن الرحيم

**الحمد لله رب العالمين والصلاة والسلام على سيدنا محمد صلى الله عليه وآله الطيبين الطاهرين الآئمة المعصومين وسلم عليهم تسليما كثيراً ,ولعنة الله على أعدائهم أجمعين**

---

## پیش لفظ

برطانیہ میں مقیم بحثیت وکیل مذہبی پس منظر حامل ہونے کی وجہ سے میں ہمیشہ سے ہی اسلامی تاریخ سے وابستہ رہا ہوں، خاص طور پر سادات کی نسل اور ورثے سے مجھے ہمیشہ سے ہی تاریخ اور ہمارے مبارک آباؤ اجداد آئمہ معصومین علیہ السلام کے بارے میں جاننے میں گہری دلچسپی رہی ہے. پھر علم بشریات (Anthropology) میں بھی میرا گہرا مطالعہ رہا ہے اور یہی سبب تھا کہ اپنے آباؤاجداد کے نسب اور تاریخی تحقیق کی جانب مائل ہوا. اس کے بعد میں نے گہرائی کے ساتھ اس مضمون کا مطالعہ کیا اور سادات الاشراف کی تاریخ کو سمجھنے کی حتی الامکان کوشش کی. بہر حال پیشِ خدمت تحقیق ایک ادنی سی کاوش ہے جس کا مقصد سب متعلقہ مصادر کے حوالوں کو یکجا کر کہ اس نسبت سے تعلق رکھنے والے حضرات کو یہ معلومات مہیا کی جائیں تاکہ لوگوں میں ہمارے گزرے ہوے تاریخی شرفاء کی زندگیوں کے بارے میں جاننے کا رجحان پیدا ہو اور یقیناً اس کے متلاشی حضرات کو بھی مزید ترغیب ملے گی اور وہ ان ابتدائی ذرائع کو تھام کر اپنی تحقیقات دائرہ کو مزید بڑھا سکیں گے.

اپنے بچپن میں جب بھی میں پاکستان جایا کرتا تھا تو اپنے رشتہ داروں سے ان کی تاریخ اور ہجرت کے قصے سنا کرتا تھا جو وہ حضرات بارے ذوق و شوق اور اہتمام کے ساتھ سنایا کرتے تھے. میرے تایا سید محمد حسین (عرف بڑے شاہ) ۱۰۳ برس تک حیات رہے تھے اور تاریخ کے بڑے واقف کار تھے اور میرے انکل سید الطاف حسین بھی بہت شریف النفس انسان تھے، یہ دونوں حضرات ہی اپنے ماضی اور تاریخ میں بے انتہا دلچسپی رکھتے تھے (ان دونوں میں سے اب کوئی حیات نہیں ہے، اللہ ان پر اپنی رحمت نازل کرے). اسی طرح کے اور بہت سارے بزرگان اب ہمارے درمیان نہیں رہے جن کو مشاہدے کی حد تک تاریخ کی

معرفت حاصل تھی، بلکہ اب تو اس موضوع میں لوگوں کی دلچسپی کا بھی فقدان پایا جاتا ہے. ممکن ہے کہ ایسا اس لئے ہو کہ اب لوگ اپنی زندگیوں میں زیادہ مصروف ہو چکے ہیں اور ایسے معاملات کیلئے ان کے پاس فرصت ہی نہیں ہے.

اپنے آباؤاجداد کے بارے میں لکھنے کی مہم جوئی کے دوران مجھے ان کے تاریخی پس منظر اور ان کی سیرتوں کی کھوج کرنے میں مشکلات پیش آئیں . برطانیہ میں رہائش پذیر ہونے کے باعث قدیم مصادر تک میری رسائی ممکن نہ تھی، لیکن ہمارے پاس سن ۱۷۰۰ سے ہمارے خاندان مونہ سیدان کی کچھ قدیم دستاویزات موجود تھیں جو در حقیقت پانچ چمڑے کے ٹکڑوں پر مشتمل ایک خاندانی شجرہ تھا جن میں ہمارے آباؤاجداد کے نام مبسوط انداز میں درج تھے، ان کی قبروں کے مقامات اور ان کی کچھ درج تاریخ بھی اس میں موجود تھی. یہ دستاویز بہت پرانی تھی جس کے بیشتر حصوں کو اب پڑھنا بھی ناممکن تھا اور آخری بار یہ سید باقر شاہ رضوی صاحب کی تحویل میں موجود تھی یہاں پر لکھی ہوئی کتابیں بھی تھیں جو صدیوں پرانی ہیں جن میں ہماری خاندانی تاریخ کو تفصیل سے بتایا گیا ہے جو بد قسمتی سے سیلاب اور دیگر مقامی پریشانیوں کی وجہ سے کھو گئی ہیں۔ . اسی طرح مزید اور بھی منسلک ہجرت شدہ خاندان ہیں، جن کے پاس سن ۱۸۵۰ کی پرانی تصدیق شدہ خاندانی شجرے موجود ہیں جن میں نام واضح طور پر لکھے نظر آتے ہیں اور ایسے مقامات بھی ہیں جہاں تحریر اب مزید قابل فہم نہیں رہی. میں نے ذاتی طور پر ان شخصیات کے تعلق سے تحقیقات کیں اور یہ جاننے کی کوشش بھی کی کہ یہ دستاویزات کیسے وجود میں آئیں تھیں. میرے سامنے جو بات آئی وہ یہ ہے کہ مذکورہ خاندانی دستاویز ہمارے جد امجد سید علی میران (قدس اللہ روحہ) سے تعلق رکھتی ہیں، جو مونہ سیدان پنجاب پاکستان میں مدفون ہیں وہ سن ۱۶۰۰ کے وسط میں لاہور اور ملتان سے ہجرت کرکے یہاں آباد ہوئے. میں نے مذکورہ تحقیقات کی ابتدا اپنے رشتہ داروں اور دیگر تربیت یافتہ اسلاف سے کی اور پھر مجھ پر یہ افشاں ہوا کہ ہاتھ آنے والی دستاویزات در حقیقت دوسرے خاندانوں کے قدیم شجروں کے حصے ہیں. پس یہاں سے میری تلاش کا سفر شروع ہوا جس کا مقصد تاریخ اور دوسرے مصادر کو یکجا کرکے ایک چھوٹے کتابچے کی شکل دینا تھا تاکہ میرے جیسے دیگر لوگ بھی استفادہ کر سکیں.

اپنی اس مہم جوئی کے دوران میں نے اسی سلسلہ میں کئی اسلاف سے سیر حاصل تبصرے کیے. اسی دوران تاریخی کڑیوں اور ناموں کی درجہ بندی کرتے ہوئے مجھے جلد ہی یہ احساس ہو گیا کہ مجھے اپنے آبائی علاقے، بھکر اور روہڑی جانا چاہیے جہاں سے در حقیقت اس کا آغاز ہوا. پھر وہاں اپنے احباب سے اس معاملے پر استفسار پر انہوں نے اپنی روداد اور فہم سے مجھے آگاہ کیا. بہت سے احباب نے دیے گئے بیانات کی صحیح صورت کو تشکیل دینے میں میری بہت معاونت کی.

بھکر میں زیادہ تر گھرانوں کے افراد سے استفسار کرنے پر معلوم ہوا کہ سید اِمیر محمد الحسینی المکی (قدس اللہ روحہ) اور ہمارے خاندان کی تاریخ پر تقریباً ۳۰۰ نسخہ جات کی صورت میں نہ صرف کتب لکھی جا چکی تھیں، بلکہ صدر الدین ابن علاؤالدین ابن صدر الدین ابن سید مکی صاحب کی اپنی لکھی ہوئی کتاب بھی موجود تھی جو انہوں نے تقریباً ۵۰۰ سال پہلے لکھی تھی. لیکن یہ سب تصنیفات ناگہانی حالات کے باعث اب معدوم ہو چکی ہیں. ان خطوں کے علاقائی سیلابوں نے ان قدیم نسخہ جات کی معدومی میں اچھا خاصا کردار ادا کیا ہے. لہٰذا سید صاحب کی زندگی پر لکھے جانے والے بیش قیمت اثاثہ جات ضائع ہو چکے ہیں. اس کے باوجود بنیادی نکات کو قدیم ذرائع سے دریافت کیا جاسکتا ہے جس کی مدد سے آپ کی زندگی کی ایک قابل فہم صورت دوبارہ تراشی جاسکتی ہے.

میں نے روہڑی سے تعلق رکھنے والے ہمارے قدیم رشتے دار گھرانے سے سید غلام میران صاحب، جو ایک اچھے اخلاق کے بزرگ ہیں، سے بات کی تو ہم نسل سے ہونے کی بنا پر وہ مجھ سے خلوص و محبت سے پیش آئے اور میری ان امور کو قلمبند کرنے کیلئے حوصلہ افزائی بھی کی. اس کے علاوہ میرے بھائی سید سردار علی رضوی (سندھ - وکیل) نے بھی اس معاملے میں گہری دلچسپی اظہار کیا اور ان امور پر میری نصرت کی خواہش کا اظہار بھی کیا. پھر جب میں نے اپنی تحقیق اپنے محترم بھائی سید امداد حسین رضوی (ایک بہت ہی قابل اور ماہر تاریخ دان اور خاندانی اثاثوں کے نگران - کوٹ میر یعقوب روہڑی) کے سامنے پیش کی تو نہ صرف انہوں نے میری معاونت کو ایک اعزاز کے طور پر لیا بلکہ خاندانی تاریخ کو آگے لانے میں بہت سی معلومات بھی مہیا کیں جس میں ہمارے آباو اجداد کے روابط ظاہر ہوئے تھے. مذکورہ بالا حضرات اور دیگر احباب نے اپنے مثبت رویے سے میری حوصلہ افزائی کی تاکہ میں اس تحقیقی علم کو قلم بند کروں. میں اللہ سے دعا گو ہوں کہ بحق چہاردہ معصومین علیہم السلام وہ ان سب پر اپنی رحمت نازل فرمائے اور انہیں اپنے بیش بہا فضل و کرم نوازے۔

پاکستان اور ہندوستان میں سادات البھکری (جس کو بکري بھی لکھا گیا ہے۔ بکر ضلعی سکھر اسم کی اصل ہے) النقوی الرضوی ایک نمایاں حیثیت رکھنے والا سادات گھرانہ ہے. ان کے محترم جد امجد سید محمد مکی رحمۃ اللہ، اسماعیل حریفا ابن جعفر الزکی ابن امام الہادی علیہ السلام کے اعقاب میں سے تھے. تیرہویں صدی عیسوی میں سید محمد مکی رحمۃ اللہ سندھ پاکستان میں تشریف لائے تھے. سید مکی ایک مسلّمہ تاریخ اور ورثے کے حامل تھے. ان کے اعقاب میں کئی شرفاء، شعراء، علماء اور جید دانشور گزرے ہیں جنھوں نے اکیڈمی خدمات بھی انجام دیں اور دیگر علمی شعبوں میں بھی نمایاں کردار ادا کیا.

اس تحقیق میں معتبر ذرائع اور تاریخی حوالوں کی روشنی میں سید محمد مکی رحمۃ اللہ کی خاندانی شخصیات کا ذکر کیا گیا ہے. لیکن یہ ایک ادنٰی سی کاوش ہے تاکہ تمام ذرائع کو ایک جگہ یکجا کرکے اس خاندان کی تاریخ کو قارئین کے مطالعہ کے دائرہ میں لایا جائے اور یوں محققین کو بھی اس میں مزید توسیع کا موقع ملے گا.

مختصر وقت جو میرے پاس درکار تھا اس میں نے حتی الامکان کوشش کی کہ جو کچھ میری دسترس اور بساط کے دائرہ میں ہے، وہ میں شجروں اور اپنے جمع شدہ پرانے نسخہ جات کی مدد سے سب شامل کروں. گو کہ اس میں تمام منسلک گھرانوں کے نام تو مذکور نہیں، لیکن بہر حال یہاں خاندان کی اصل کے حوالے سے ایک عام آگاہی کا بندوبست ہو جائے گا.

اس کتاب کیلئے جو کچھ بھی میسر ہو سکا ہے وہ خالصتاً اللہ کی توفیق اور اہلِ بیت علیہ السلام کے فضل و کرم سے ہی ممکن ہوا ہے. ساتھ ساتھ اس تحقیقی کاوش میں جو بھی نقائص رہ گئے ہیں اس کا قصوروار بندہ ناچیز ہے.

اسی لئے میری قارئین سے عاجزانہ گزارش کہ دوران مطالعہ یہ نکتہ ضرور یاد رکھیں کہ ایسے معاملات میں اکثر اوقات سو فیصد درستگی ناممکن ہو جاتی ہے خاص طور پر جب میسر شدہ معلومات میں تضاد بھی موجود ہو. بہر حال میں نے حتی الامکان ہر ذریعہ کے بارے میں موثر چھان بین کی ہے اور اصل کے مطابق صحیح نسب کو پیش کیا ہے .

میں اللہ تبارک و تعالی کا شکر بجالاتا ہوں کہ اس نے مجھے یہ تحقیق مکمل کرنے کی توفیق دی جس کے توسط سے ان شاء اللہ خاندانی تاریخ کی حفاظت کے معاملے میں مزید آگاہی اور شوق میں اضافہ ہوگا. میری بارگاہ الٰہی میں التجا ہے کہ یہ چھوٹی سی کاوش میرے لئے باعث نجات ثابت ہو اور محترم سید محمد مکی کے خاندان کے افراد اس کاوش پر قبولیت کی مہر ثبت فرمائیں.

آخر میں، میں اپنے انگلینڈ میں مقیم خاندان کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ من جانب وہ میری حوصلہ افزائی کرتے رہے اور ساتھ میں میرے سندھی روہڑی والے خاندان کی بھی جس نے اس سفر میں میری بھرپور معاونت کی. خدا ان پر اپنی نوازشات کی بارش کرے اور آئمہ معصومین علیہ السلام کے صدقے سے ان کے درجات بلند فرمائے (آمین).

*سید نقی الحسنین نقوی الرضوی*
Manchester, United Kingdom

# دیباچہ

جدید ماہرین نفسیات اس بات سے اتفاق کرتے ہیں کہ ہماری نفسیات، سوچ، رویہ، اور ہماری موروثی صفات پر ہمارے آباء کا بہت گہرا اثر ظاہر ہوتا ہے. حتی کہ بعض حالات میں اپنے آباؤاجداد کی تاریخ یاد کرنے سے ہمیں خود اپنی زندگیوں میں کامیابی نصیب ہو سکتی ہے.[1] گہری بصیرت اور ذہانت کے حامل آباؤاجداد کے براہ راست اعقاب میں ہونے کی حیثیت سے بھی خود ہمارے وجود کی گہرائیوں میں ان کی نمایاں صفات کا احساس گونجتا رہتا ہے. انسانیت اپنے ماضی کی آئینہ دار ہے اور اس کے عکس میں ہم اپنے آباؤاجداد کی تاریخ کو دیکھ سکتے ہیں. یہ باتیں صرف ماورائی طرز کی فکر سے تعلق نہیں رکھتی ہیں بلکہ اٹل نسبی حقائق مبنی ہیں. جیساکہ پروفیسر تھامس ریوٹر لکھتے ہیں کہ نسبی کڑیاں ایک عالمگیر فکری اور روحانی مشقوں کا نظام ہے جس کے ذریعے صدیوں پر محیط انسانی معاشروں کی ساخت ممکن ہو سکی اور آج تک قائم ہے. ماہر بشریات اور دیگر علماء نے دنیا بھر سے ہزاروں معاشروں کی تفصیلات پیش کی ہیں جس میں مشترکہ طور پر سب میں اپنے اپنے آباؤاجداد کی روایتوں کے تحفظ کا رجحان نظر آتا ہے، لیکن آج ہم ان رجحانات کو سمجھنے اور اہمیت دینے سے قاصر ہیں[2].

یہی وجہ ہے کہ کرّۂ ارض پر ہر ثقافت نے اس عمل کا اہتمام کیا ہے جسے ماہرینِ بشریات "اجداد پرستی" کا نام دیتے ہیں. ہمارے آباؤاجداد کی روحانی چھاپ ہماری شخصیات میں کسی اور مصدر کے مقابلے میں زیادہ گہری اور موثر ہوتی ہے. مشترکہ جینیاتی آثار، طبعی اور حیاتیاتی عناصر ہماری زندگیوں کو معین سمت دیتے نظر آتے ہیں جبکہ بظاہر ہم نے کبھی اپنے آباء سے ملاقات بھی نہیں کی ہوتی ہے. اسی لئے یوں کہنا غلط نہ ہوگا کہ آج ہمارے اندر پائی جانے والی جینیاتی چھاپ ہمارے گزرے ہوئے آباؤاجداد کی باقیات کا شاخسانہ ہے.

[1] https://web.archive.org/save/https://digest.bps.org.uk/2010/12/20/the-benefits-of-thinking-about-our-ancestors/

[2] Wacana Vol. 15 No. 2 (2014): 223–253 Is ancestor veneration the most universal of all world religions? Thomas

ہر معاشرے اور ثقافت کی ایک اپنی منفرد تاریخ اور الگ ورثہ ہوتا ہے اور یہی بات سادات الاشراف کے تعلق سے بھی کی جاسکتی ہے. حقیقت یہ ہے کہ سادات آج بھی اپنے ماضی کی گونجیں سنتے ہیں. ان کے آباؤاجداد نے طاغوتی حکومتوں کی جانب سے دردناک مصائب کا سامنا کیا تھا، جنہوں نے ان کے پیغام کو دبانے اور ان کی نسل کشی کرنے میں کوئی کسر نہ اٹھار کھی تھی. یہ ایک بڑاالمیہ رہاہے کہ تاریخ میں سادات الاشراف کو مختلف حکومتوں اور گروہوں کی جانب سے جبر و مصائب کا سامنا رہاہے اور اس سے بڑاالمیہ یہ ہے کہ ہجرت اور حالات کے سبب کئی لوگوں نے اپنے وراثتی تانے بانے بھی کھودیے تھے, جبکہ کچھ سادات اپنے آبائی ورثے کے تحفظ میں ثابت قدم رہے۔. سادات قبیلہ اپنے ماضی کی تاریخی جانچ پڑتال کرنے کے قابل ہے، اسی لئے یہ ضروری ہے کہ اس امر کی جانب سادات کی حوصلہ افزائی کی جائے تاکہ وہ اپنی اصل یعنی پیغمبر ﷺ کی مبارک نسل کی جانب متوجہ ہوں اور میراث کو برقرار رکھنے کی سعی کرتے رہیں.

# حرف آغاز

نسب کا علم نبی ﷺ کی احادیث سے اخذ کیا گیا ہے؛اس علمی شاخ کی حوصلہ افزائی اس لئے بھی کی گئی ہے تاکہ اس کے ذریعے سے خاندانی نسل اور ان کے درمیانی تعلقات کو مزید فضیلت ملتی رہے. عرب قبائل کے ساتھ نسلی تعلقات کے دعویٰ کی تصدیق کیلئے بھی علم الانساب ہمیشہ سے ہی ایک مقیاس رہا ہے. سادات الأشراف کی تاریخ کے حوالے سے ماہرین نسب نے وسیع دفاتر قلم بند کیے ہیں اور سادات الاشراف سے متعلق چیدہ چیدہ تفاصیل کو بھی نظرانداز نہیں کیا.

ایسے علم الانساب کے ماہرین کو نسب دان (عربی میں نسابة ) کے طور پر جانا جاتا رہا ہے جو اہتمامی طور پر حکمران وقت کی جانب سے مقرر ہوا کرتے تھے تاکہ وہ ان شخصیات سے متعلق معلومات کو یکجا کر سکیں جو اس مبارک نسل/خاندان سے تعلق رکھتے ہیں جبکہ دوسری جانب ایسے نسب دان تھے جو اس میدان کے معروف علماء کی زیر نگرانی تربیت یافتہ تھے جنھوں نے ایسے سابقہ نسخوں کو جمع کیا تھا جو خود سادات خاندان کے متقدمین نسب دانوں کے مدون کردہ تھے. ان متقدمین نسب دانوں نے اہل بیت آئمہ اکرام علیہ السلام کی آل کی تاریخ اور ہجرت وغیرہ سے متعلق ہر تفصیل کو اہتمام کے ساتھ مرتب کیا ہے.

سماجی ساخت یا عرف کے اعتبار سے سادات الأشراف کو ایک نسل سے تعبیر کیا جاسکتا ہے, سادات الأشراف جنسیۃ خاص (Race) اور عرقی اصل (Ethnicity) ہیں. کیونکہ سادات الأشراف اپنی خاص عادات و روایات کے حامل ہیں، اور ان روایات میں اپنی وراثتی اور نسبی معلومات کی تدوین، اور ساتھ ساتھ ان خدمات کو انجام دینے کیلئے گروہوں کی تشکیل بھی شامل ہے. عراق کے شہر بغداد میں ایسی ہی جماعتوں میں سے ایک قابل ذکر جماعت بھی رہی ہے جس کے بانی کتاب نہج البلاغہ کے مشہور مؤلف ابو حسن محمد بن حسین موسوی شریف رضی تھے جو ۳۵۹ ہجری/۹۷۰ بمطابق سن عیسوی بغداد میں پیدا ہوئے تھے اور ۴۰۶/۱۰۱۵ میں وفات پائی. ان کے بارے میں یہ مشہور ہے کہ انہوں نے نقابت میں ایک کیمٹی قائم کی تھی جس میں خود ان کو ہی نقیب النقباء (سادات الأشراف کے محافظین کے سربراہ) کا منصب دیا گیا تھا جس میں انساب کی تدوین کی ذمہ داری کے علاوہ دوسری رسمی ذمہ داریاں بھی شامل تھیں جن میں سادات کے ورثوں کی حفاظت کرنا اور

ساتھ ساتھ ان کے حقوق اور عزت کے تحفظ کو یقینی بنانا قابل ذکر ہے. بعدازاں غور و فکر پر مبنی ایک نظام کو بھی تشکیل دیا گیا جس میں سادات کے ساتھ معاملات کرنے کیلیئے کئی ایک شقوں کا اندارج کیا گیا حتی کہ سادات الاشراف کے ساتھ قانونی معاملات کیلیئے علیحدہ عدالتیں بھی بنائیں گئیں. سید رضی کے حوالے سے یہ بات مسلّمہ ہے کہ انھوں نے علم الانساب معروف عالم نسب نسابۃ شرف العبیدلی سے حاصل کیا ہے جو خود بھی ایک جید نسب دان تھے۔ شرف العبیدلی کے طالب علموں میں سے جنہوں نے ان سے براہ راست روایتیں کی وہ درج ذیل ہیں؛ سید مرتضیٰ علم الہدی، دینوری نسابہ، ابو غنائم زیدی.

حضرت عقیل بن ابی طالب علیہ السلام کے دور سے ہی ہاشمیوں کے ہاں نسب کی تدوین ایک عام روایت رہی ہے، بلکہ علم الانساب کا سب سے پہلا مستند مانا جانے والا مدونہ تاریخی نسخہ (مخطوطات جرائد) ایسا ہے جو معزز ماہر نسب سید یحییٰ (۲۱۴ ہجری) کی طرف منسوب ہے:

**امیر ابو حسین يحيى بن حسن بن جعفر الحجه بن عبيد الله بن حسين اصغر بن علي عليه السلام بن حسين عليه السلام بن علي بن ابى طالب عليه السلام**

اس دوُر سے مسلسل اب تک کہ سادات الاشراف اپنی نسبی کڑیوں کے محافظ رہے ہیں. بحرحال، ہجرت اور کچھ تاریخی بحرانوں کے باعث کافی معلومات معدوم ہوچکی ہیں اور تاریخ میں غلط بیانی کے ساتھ پیش کی گئ ہیں. وہ سادات جنہوں نے عجمی خطوں کی جانب ہجرت کی، ان کو مجبوراًدوسری اقوام کے درمیان رہ کر بقاء (diaspora)، تعصب اور دیگر مسائل کا شدید سامنا کرنا پڑا. ان مشکل حالات کے باوجود بھی ان کے نسبی یا خاندانی شجرے بہت حد تک محفوظ کیے جاتے رہے. کئ صدیاں گزر جانے کے بعد نئے سرے سے مہاجرین کی آل نے اپنے پاس محفوظ سابقہ اور موجودہ نسخوں سے دوبارہ شجروں اور تاریخ کو لکھنے کی سعی کی اس عمل میں نقل کی کافی غلطیاں بھی سرزد ہوئیں ہیں.

عام طور پر ہونے والی غلطیوں کی وجہ شجرہ لکھنے والوں کا عربی مصادر کے متعلق علمی فقدان ہو سکتا ہے، یا نسخوں کی خرابی اور وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ان کا قابل فہم نہ رہ جانا بھی ہو سکتا ہے. کیوں کہ کافی جگہ ناموں کو لکھتے ہوئے قیاس آرائیوں سے کام لیا گیا ہے اور اصل نام کی جگہ عرفی نام کا سہارا لیا گیا ہے.

جب ماہرین نسب کسی بھی شخصی نسب کا تجزیہ کرتے ہیں تو سب سے پہلے وہ اس کیلئے مطلوبہ شخص کے نسب پر علم نسب کے منہجی طریقوں کا اجراء کرتے ہیں اور اس کے بعد اس شخص کے نسب کیلئے مردود، مشہور، صحیح اور مقبول النسب جیسی اقسام کا تعین کیا جاتا ہے. اسے سمجھنے کی غرض سے اس باب کے اختتام میں ایک سوالنامہ اور ایک نقشہ بھی لف ہے جس کے ذریعے یہ وضاحت ہو جائے گی کہ یہ مذکورہ نسبی تقسیم کیسے کام کرتی ہے.

(وأما مردود النسب) فهو الذى ادعى إلى قبيلة ولم يكن منهم ثم علموا تلك القبيلة ببطلانه ثم منعوه عن دعواه فصار حكمه عند النسابة أنه مردود النسب خارج عن البيت الشريف

(مردود النسب) مسترد شدہ نسب؛ مراد یہ ہے کہ تصدیق شدہ طریقوں کی بنیاد پر دعویٰ نسب مسترد کیا جا چکا ہے اور ماہرینِ نسب کے نزدیک آباؤ اجداد کا اہل بیت سے ہونے کا دعویٰ ثابت شدہ نہیں

(وأما مقبول النسب) فهو الذى ثبت نسبه عند بعض النسابين وأنكره آخر فصار مقبولا من جهة شهادة شاهدين عدلين فحينئذ لا يلتفت إلى خط نسابة لم يكن منصوصا عليه من بعض المشايخ النسابين إن نفى أو ألصق، فحينئذ لا تساوى مرتبته بمرتبة من اتفق عليه إجماع النسابين ولا يرجع إلى قوله

(مقبول النسب) مقبول شدہ نسب؛ مراد یہ ہے کہ اس نسب پر بیشتر ماہرینِ نسب اتفاق کرتے ہیں کہ نسب کا یہ سلسلہ معروف اور مقبول ہے مگر پھر بھی تمام ماہرین نسب کا اس نسب پر اجماع نہیں ہے

(صحيح النسب) وهو الذى ثبت عند النسابة بالشهادة وقوبل بنسخة الاصل ونص عليه باجماع المشايخ النسابين والعلماء المشهورين بالامانة والعلم والصلاح والفضل وكمال للعقل وطهارة المولد

(صحیح النسب) ثابت شدہ نسب؛ ایسا نسب جسے دستاویزات، تاریخ اور نسب دانوں کی تصدیق حاصل ہو، کہ نسب کا یہ سلسلہ شواہد کے ساتھ ہے. اور جن کے ولادتیں ماؤں، باپوں کے طرف سے طہارت پر مبنی ہوں

صحیح النسب (ثابت شدہ نسب) نسب کے وہ سلسلے ہیں جن میں شک کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہتی، بلکہ محکم دستاویزات کے ساتھ وہ اپنی تصدیق شدہ تاریخ کو بلاتردد پیش کرنے کی اہلیت رکھتے ہیں. لہٰذا اہل بیت علیہ السلام سے جڑے ہوے سادات الأشراف میں سے ہونے کا مدعی کوئی بھی ہو، اس پر علم نسب کے روایتی و منہجی طریقوں کے مطابق اپنے نسب کی جانچ کروانی لازم ہو گی.

علم نسب ایک وسیع مضمون ہے جس کے اصول و قوانین پر اس میدان کے علماء نے بہت کچھ تحریر کیا ہے بلکہ خود متقدمین اور متأخرین علماء نسب کے کردار قابل اعتبار ہونے یا نہ ہونے کو بھی زیر بحث لایا گیا ہے. اس تحقیقی نوعیت کو علم الرجال سے بھی مشابہت دی جاسکتی ہے؛ کیوں کہ نسبی تحقیقوں میں بھی تاریخی کڑیوں کو سامنے رکھ کر ہی شخصیتوں کو ترجیح دی جاتی ہے. پھر تاریخ اور علمی طریقہ کار کو بروئے کار لاتے ہوئے اس علم کے اہداف میں نسب دانوں کے مدونہ دفاتر میں فرق کرنا، ان کی تصدیق کرنا اور سمجھنا بھی شامل ہے.

اس علم کی ساخت ہمیشہ سے ہی قابلِ اعتبار اور معتبر رہی ہے. معلومات اور معرفت ایک سلسلے/نظام سے مربوط ہوتی ہے اور ایک شخص سے دوسرے تک منتقل ہوتی رہتی ہے. اسی حیثیت سے معتبر ماہرینِ نسب کے زیر نگرانی طالب علم اس میدان میں یہ علم اور اس کے اصول سیکھتے ہیں اور جب ان کے علم کی پختگی قابلِ اعتبار سمجھی جاتی ہے تو فقط اسی صورت میں ان کو آگے روایت کرنے کی اجازت دی جاتی ہے. یہاں یہ بات سمجھ لینا ضروری ہے کہ علم نسب کے میدان میں ہر کسی کو آزادانہ روایت کرنے کی اجازت نہیں ہے حتی کہ معتبر علماء سے اس میدان میں اجازہ/سند نہ حاصل کرلی جائے.

اگر کوئی مصنف سادات الأشراف کے موضوع پر کتاب تالیف کرتا ہے اور پھر اس میں سادات کے نسب پر تبصرہ بھی کرتا ہے یا ان کے نسب سے متعلق کچھ تحقیق پیش کرتا ہے؛ تو یہاں پر یہ لازم ہو جاتا ہے کہ خود اس کے پاس کسی معتبر نسب دان کی جانب سے اجازہ/سند ہو. ورنہ دوسری صورت میں

اس کی تحقیق یا تبصرے کو ایک معلوماتی مشغلے کے طور پر تو لیا جا سکتا ہے لیکن نسب پر ایک با قاعدہ پیشہ ورانہ رائے کے طور پر قطعی قبول نہیں کیا جا سکتا.

نسب دان کی جانب سے پیش کی گئی وضاحت یا تبصرے کی مہارت تجربے کی مرہون منت ہے جو ان ماہر علماء کے سلسلے سے ہوتا ہوا یہاں تک پہنچتا ہے جنہوں نے اس علم کے ہر پہلو پر خوب غور و خوض کیا ہوا ہوتا ہے. ایسے افراد جو اس علم کے اصول و قوانین کا مطالعہ کرنے سے قاصر ہوں تو وہ یقیناً صحیح طور پر منطقی نتائج کا استنباط کرنے سے بھی محروم ہوں گے کیونکہ آج بھی بیشتر مخطوطات ایسے ہیں جو مطبوعہ شکل میں دستیاب نہیں ہیں بلکہ فرد بہ فرد ماہر علماء کے ذریعے سے منتقل ہوتے چلے آرہے ہیں.

اکثر نا تجربہ کار حضرات (مراد ایسے لوگ جو نسب دان نہ تھے یا پھر عرب علم الانساب کے اصولوں سے ناواقف تھے) نے سادات الاشراف کے انساب کے بارے میں لکھا ہے لیکن وہ انسابی اصولوں کی گہری معرفت نہیں رکھتے تھے اور نہ ہی عربی جرائد مخطوطات تک ان کی رسائی تھی. اس کمی کا نتیجے میں پرانے نسخوں سے نسب کی ٹوٹی ہوئی کڑیوں کو جوڑنے ے کی کوشش اور ناموں کو نقل کرنے میں بہت عمومی غلطیاں واقع ہوئی ہیں. بدقسمتی سے ہوا یوں کہ خاندانی شجرے ایسے افراد کے زیر مشق آئے جو تھوڑی بہت یا معلومات سے بالکل ہی عاری تھے اور بجائے شجروں کی تصحیح کے وہ ان میں بگاڑ پیدا کر گئے. لہٰذا یہ ضروری ہے کہ ان شجروں کا مطالعہ صحیح تاریخی سیاق و سباق اور عربی مصادر کی روشنی میں کیا جائے تاکہ نسب کی ٹوٹی ہوئی کڑیوں کو دوبارہ جوڑا جا سکے.

سادات الاشراف کے ایسے گروہ جو دیگر خطۂ ارض کی جانب ہجرت کر چکے ہیں ان کو "قطع النسب" کہا جاتا ہے جس کا مطلب ہے "نسب سے کٹے ہوے"، لہٰذا دعویدار حضرات پر یہ لازم ہو جاتا ہے کہ وہ اپنے آباؤاجداد جو حجازِ عرب سے ہجرت کرکے آئے تھے، سادات الاشراف ہونے کی حیثیت سے ان کی تصدیق پیش کریں. اس مقصد کی تکمیل کیلئے ایک گہرا تجزیہ، تاریخی چھان پھٹک اور شجروں کا فہم درکار ہوتا ہے. بہر حال ایک عام قاعدہ یہ ہے کہ آباؤاجداد میں سے ہجرت کرکے آنے والے جد کی کم از کم ۱۲ نسلیں عربی مصادر بشمول سابقہ تاریخ سے ثابت شدہ ہونی چاہئیں اور اسی طرح بعد کے عربی مصادر سے بھی ان کی پہچان ہونی چاہیے.

# مقدمہ

**پیغمبر ﷺ کی آل**

اگر پیغام ربانی اور اس کے اعلیٰ مقصد کی نسبت سے دیکھا جائے تو سلسلہ رسالت کی تکمیل بذات خود ایک انتہائی اعلیٰ درجے کا اعزاز و مرتبہ ہے. سب پیغمبروں کو بحیثیت اعزاز اولاد نرینہ سے نوازا گیا تھا۔ جبکہ رسالت مآب رسول کریم ﷺ کو ختم نبوت سے نوازا گیا ہے خاتم الانبیاء ہونے کی حیثیت سے یہ اعزاز صرف آپؐ کو ہی عطا ہوا ہے. اسی طرح دیگر پیغمبر اپنی خاص قوموں کی جانب بھیجے گئے تھے اور رسول کریم ﷺ کو ساری انسانیت کیلئے مبعوث کیا گیا تھا، در حقیقت ان کو تمام خلقت کیلئے رحمت بنا کر بھیجا گیا تھا.

## وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا رَحْمَةً لِلْعَالَمِينَ

اور ہم نے آپ کو تمام جہان والوں کے لئے رحمت بنا کر ہی بھیجا ہے. (۲۱:۱۰۷) قرآن

ایک اہم بات جو عرب تاریخ اور ثقافت کا حصہ رہی ہے وہ یہ کہ ان کے مزاج میں یہ بات شامل رہی ہے کہ ان کے ہاں بیٹوں کی پیدائش کو بہت زیادہ اہمیت اور قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا. جب رسول اللہ ﷺ کے فرزند حضرت طاہر نے نوزائیدہ عمر میں وفات پائی، تو متعصب شخص عمرو بن عاص اور حکم بن عاص نے رسول اللہ ﷺ کو اس بات کا طعنہ دیا اور ان کو "ابتر" کہہ کر پکارا جس کا لفظی مطلب دم بریدہ، ناقص، ادھورا ہونے کے ہیں؛ یہ اس بات کی جانب اشارہ تھا کہ اب آپ ﷺ کے بعد کوئی بھی آپ کی نسل کو آگے بڑھانے والا نہ ہوگا جو کہ زمانہ جاہلیت سے ہی ایک سبکی کی بات تصور کی جاتی تھی اور وہ ایک ایسی ثقافت کے پروردہ تھے جہاں بیٹیوں کو زندہ در گور کر دیا جاتا تھا کیوں کہ وہ انہیں بوجھ گردانتے تھے. اسی حقیقت کا واضح انکشاف قرآن کی اس آیت بِأَيِّ ذَنبٍ قُتِلَتْ[3] "کہ کس گناہ کی وجہ سے وہ قتل کی گئی؟".

[3] قرآن ۸۱:۹

اس موقع پر اللہ تبارک تعالی نے سورہ کوثر نازل فرمائی (مطلب "کثرت" - قرآن کی ۱۰۸ ویں سورت) . اس سورت کا نزول رسول اللہ ﷺ کی تسلی و تشفی کیلیئے ہوا تھا کہ رسول خدا کو اعلیٰ درجے کے اوصاف؛ فضل، حکمت، علم، رحمت، نیکی، اور روحانی سربراہی سے نوازا گیا ہے. خدا کی جانب سے یہی کوثر کا نایاب تحفہ رسول اللہ ﷺ کیلیئے فاطمہ زہرا علیہ السلام کی صورت میں ظاہر ہوا اور پھر انہی کے واسطے سے رسول اللہ کی اولاد کثرت سے پھیلی. لفظ "کوثر" کے مصدری حروف ک-ث-ر ہیں جس کے معانی "تعداد میں بڑھنا، دولت یا اولاد پر فخر کرنا؛ غنی ہونا، بھرپور ہونا، کثرت میں ہونا" کے ہیں. پھر لفظ "کوثر" میں اسم جمع کا معنی بھی پائے جاتے ہیں جس کا مطلب "کثرت" اور "ہجوم" کے ہیں. کوثر ک-ث-ر: كَثْرَةٌ: کثرت؛ كَثِيرٌ: بہت، کئی؛ أكْثَرُ: سب سے زیادہ (تاکید)؛ كَثَرَ: بڑھنا؛ تَكَاثُر: آپس میں بڑھنا؛ اسْتَكْثَرَ.

اللہ تعالی نے قرآن، سورہ کوثر (کثرت) آیت ا میں فرمایا ہے: یقیناً! ہم نے تمہیں بہت کثرت عطاء کی ہے. یہ بہت کثرت "کوثر" کا اشارہ رسول کریم ﷺ کی اولاد کے تسلسل کی طرف بھی ہے جو کی فاطمہ زہر علیہ السلام ااور داماد علی بن ابی طالب علیہ السلام کے واسطے سے خطہ ارض پر پھیلا. طبرانی المعجم الکبیر اور حدیث کی دیگر کتابوں میں بھی مندرجہ ذیل حدیث وارد ہوئی ہے:

عن فاطمة الزهراء (ع)، قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: كل بنى أم ينتمون إلى عصبة إلا ولد فاطمة، فأنا وليهم، و أنا عصبتهم.

فاطمہ زہرا (ع)، روایت کرتی ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا: "ہر بچے کا نسب اس کے باپ کی جانب منسوب ہوتا ہے سوائے فاطمہ (ع)، کی اولاد کے. پس میں ہی ان کا نگہبان ہوں اور یہ میرا ہی نسب ہے."

عن جابر رضي الله عنه، قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: لكل بنى أم عصبة ينتمون إليهم إلا ابنى فاطمة(ع)، ، فأنا وليهما و عصبتهما.

حضرت جابر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "ہر عورت کا بچہ اپنے باپ کی طرف منسوب ہوتا ہے، سوائے فاطمہ علیہ السلام کی اولاد کے. پس میں ہی ان کا نگہبان ہوں اور یہ میرا ہی نسب ہے."

عن عبد الله بن الزبیر رضي الله عنہما، قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: کل نسب و صهر منقطع یوم القیامة إلا نسبی و صهری.

عبداللہ بن زبیر رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ: "بروز قیامت ہر نسب اور خاندانی رشتہ داری ختم ہو جائے گی سوائے میرے نسب اور خاندان کے."

عن ابن عباس رضي الله عنه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: کل سبب ونسب منقطع یوم القیامة إلا سببی و نسبی.

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپؐ نے فرمایا: "بروز قیامت سوائے میرے خاندان اور نسب کے، ہر نسب اور رشتہ داری زائل ہو جائے گی."

عن عبد الله بن مسعود رضی الله عنہما قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إن فاطمة حصنت فرجها فحرمها الله و ذریتها علی النار.

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "بیشک فاطمہ (ع)، نے اپنی عصمت کی ایسی حفاظت کی ہے کہ اللہ تعالی نے اسے اور اس کی اولاد دونوں پر آگ کو حرام کر دیا ہے."[4]

یہ بھی روایت ہے کہ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فاطمہ علیہ السلام سے فرمایا: "اللہ تمہیں اور تمہاری اولاد کو سزا نہیں دے گا."[5]

جس طرح رسول اللہ ﷺ کی خوشنودی کے ساتھ خدا کی خوشنودی شامل ہے اسی طرح فاطمہ علیہ السلام کی خوشنودی کے ساتھ رسول اللہ ﷺ کی خوشنودی شامل ہے. ان کے مقام اور درجے کا کوئی بھی ثانی نہیں ہے. اسی طرح ان کی اولاد بھی قابل تعظیم اور احترام کی مستحق ہے.

---

4 طبرانی، المعجم الکبیر ۲۲:۴۰۷#۱۰۱۸

5 طبرانی، المعجم الکبیر ۱۱:۲۱۰#۱۱۶۸۵

حسنین الشریفین (امام حسن علیہ السلام اور حسین علیہ السلام) کی ولادت کے موقع پر رسول اللہ ﷺ امام علی علیہ السلام کے پاس آئے اور فرمایا، "مجھے میرے بیٹے کی زیارت کراؤ! اور فرمایا کہ یہ حسن علیہ السلام ہیں بل هو حسن علیہ السلام". پھر جب حضرت حسین علیہ السلام کی ولادت ہوئی تو رسول اللہ ﷺ پھر تشریف لائے اور فرمایا، "مجھے میرے بیٹے کی زیارت کراؤ! اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ یہ حسین (ع)، ہیں بل هو حسین(ع) ". مزید رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میں نے ان کا نام پیغمبر ہارون علیہ السلام کے بیٹے شبر اور شبیر کے نام پر رکھا ہے (الحاکم مستدرک - ۳: ۱۸۰، ۴۷۷۳). مسلمان علماء کا اجماع ہے کہ پیغمبر خدا ﷺ کے نواسے علامتی اور مجازی طور پر خود رسول اللہ ﷺ کی ہی اولاد ہیں.

شیخ صدوق رحمت اللہ علیہ الإعتقادات الإمامية کے باب ۴۱ میں لکھتے ہیں کہ: علویہ سے متعلق ہمارا عقیدہ یہ ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ کی ہی اولاد ہیں، اور ان سے عقیدت رکھنا واجب ہے، کیوں کہ رسول اللہ ﷺ کی آل ہی ان کی رسالت کی نگہبان ہے. قرآن میں اللہ تعالی کا فرمان ہے:

آیہ الْمَوَدَّةَ "کہہ دیجئے! کہ میں اس پر تم سے کوئی اجر نہیں چاہتا مگر صرف اپنی آل سے مودت"

قُل لَّا أَسْأَلُكُمْ عَلَيْهِ أَجْرًا إِلَّا الْمَوَدَّةَ فِي الْقُرْبَىٰ [۴۲: ۲۳].

# تعریف، آل ہیں کون؟

جناب عبد اللہ نے امام صادق علیہ السلام سے درخواست کی کہ ہماری رہنمائی فرمادیں کہ درود میں آل محمد ﷺ سے کیا مراد ہے. امام علیہ السلام نے فرمایا: آل محمد ﷺ سے مراد نبی ﷺ کی اولاد ہیں اور یہ وہ ہستیاں ہیں جن سے خود پیغمبر محمد ﷺ کا نکاح حرام ہے.

**عن عبد الله بن ميسرة، قال: قلت لأبي عبد الله عليه السلام، إنا نقول: اللهم صل على محمد و آل محمد؛ فيقول قوم: نحن آل محمد. فقال: إنما آل محمد من حرم الله عز و جل على محمد صلى الله عليه و آله نكاحه**

مندرجہ بالا روایت میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ سیدہ فاطمہ علیہا السلام اور امام علی علیہ السلام کی اولاد نبی ﷺ کی اولاد ہیں اور ان سے نکاح نبی ﷺ حرام ہے.

جہاں تک کہ لقب "سید" کی بات ہے تو یہ جان لیا جائے کہ یہ کوئی روحانی لقب نہیں ہے بلکہ عربی زبان میں اس کے معانی سردار، آقا اور اچھے کردار والے حاکم کے ہوتے ہیں؛ اس لقب کے ساتھ اضافی طور پر "شریف" بھی لگایا جاتا ہے جو یہ ظاہر کرتا ہے کہ فلاں نسل خالصتاً علی بن ابی طالب علیہ السلام اور فاطمہ الزہرا علیہا السلام سے منسوب ہے اور اس سے قریش (مکہ کا حکمران قبیلہ جو بحیثیت سربراہی عرب کے طاقتور ترین قبائل میں شمار ہوتا ہے) کی دوسری نسلوں کے ساتھ امتیاز بھی واضح ہو جاتا ہے، چنانچہ سید ہونے کا مطلب ایک خاص نسل سے وابستگی ہے. اسی طرح اگر کوئی خاتون اس نسل سے تعلق رکھتی ہے تو وہ "سیدہ، علویہ، شریفہ اور فاطمیہ" کہلاتی ہیں جبکہ مرد حضرات کیلئے "سید، علوی، فاطمی اور شریف" جیسے الفاظ مستعمل ہیں جن سے وضاحت ہو جاتی ہے کہ فلاں شخص کی نسبت علی بن ابی طالب علیہ السلام کے گھرانے سے ہے.

کتاب "شجرۃ طیبۃ" میں علامہ سید غلام شبیر نے سادات کیلئے نہایت ہی عمدہ تعریف تحریر کی ہے کہ:- "ہر سید فاطمی ہے لیکن ہر علوی فاطمی نہیں ہوتا، اسی طرح ہر سید ہاشمی ہے پر ہر ہاشمی فاطمی اور علوی سید نہیں ہوتا." سادات ایک منفرد تصور ہے یہ نسلی پہچان ہے مگر وقت کے ساتھ ساتھ اس اصطلاح کو عموم میں شامل کرکے غلط توجیہات کے ساتھ استعمال کیا گیا ہے. لفظ سید کے استعمال کے دو پہلو ہیں، ذاتی اور غیر ذاتی۔ شخصی تخلیق میں ذاتی حیثیت ہوتی ہے کہ اللہ نے انہیں سادات سے پیدا فرمایا اور یہ مقام شعوری کوشش سے حاصل نہیں کیا جاسکتا، یہ صرف رضا باللہ ہے کہ اس نے

نبی اکرم (ص) کی اولاد میں ایک فرد پیدا فرمایا ہے۔ دوسرا لفظ سماجی طور پر مستعمل ہے جس کا مطلب ہے مالک, آقا, رئیس وغیرہ. جب ہم نبی (ص) کی اولاد کے لیے لفظ "سید" کا استعمال کرتے ہیں تو یہ ان لوگوں کے لئے مخصوص ہوتا ہے جو سادات کے طور پر تخلیق کیے گئے ہیں اور اس کا اطلاق عام افراد پر نہیں ہوتا۔

# صدقے کی ممانعت

{خُذْ مِنْ أَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ ۖ إِنَّ صَلَاتَكَ سَكَنٌ لَهُمْ ۗ وَاللَّهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ}

۱۰۳ سورہ التوبۃ

**آپ ان کے مالوں میں سے صدقہ لے لیجئے، جس کے ذریعہ سے آپ ان کو پاک صاف کردیں اور ان کے لیے دعا کیجئے، بلاشبہ آپ کی دعا ان کے لیے موجب اطمینان ہے اور اللہ تعالیٰ خوب سنتا ہے خوب جانتا ہے**

قرآن کریم کی مذکورہ بالا آیت کریمہ صدقے کو خیرات کے طور بیان کر رہی ہے جو درحقیقت ادائیگی کرنے والے کی پاکی کی ضامن ہے، علماء نے بھی تفصیلاً اس آیت کریمہ کے معانی اور مفہوم پر بات کی ہے. صدقہ و خیرات مال کی صفائی اور پاکی کیلئے دیا جاتا ہے اور اس سے مستحق افراد کی حاجت روائی بھی ہوتی ہے اور محتاجی بھی ختم ہو جاتی ہے. لہٰذا ایسی ناپاکی کو آل رسول ﷺ کی جانب منسوب نہیں کیا جاسکتا اسی لئے رسول ﷺ کی اولاد پر صدقہ منع ہے. پس رسول ﷺ کی آل پر زکوۃ جائز نہیں ہے البتہ اللہ تعالی نے ان کیلئے الگ سے خمس کے احکامات جاری کیے ہیں.

شیخ صدوق رحمت اللہ علیہ "الإعتقادات الإمامية" میں تحریر فرماتے ہیں کہ ہمارے عقیدے میں یہ بات شامل ہے کہ اگر سادات حضرات میں سے کوئی شخص گنہگار ہے تو غیر سید کے مقابل اس کیلئے دگنی سزا ہے اور اسی طرح متقی سید کیلئے دوگنا اجر ہے. سماجی اور شادی بیاہ کے معاملات میں سید ایک دوسرے کیلئے برابر کا درجہ رکھتے ہیں یعنی ہم کفو ہیں. اس بات کی تصدیق رسول اللہ ﷺ کی ایک حدیث سے ہو جاتی ہے جس میں علی علیہ السلام اور جعفر علیہ السلام کی اولاد کو مخاطب کرکے فرمایا گیا ہے کہ: "ہماری بیٹیاں ہمارے بیٹوں کیلئے ہیں..."

ثمّ روى الصدوق في من لا يحضره الفقيه في كتاب النكاح في تزويج الأكفّاء أنّه: نظر النبي إلى أولاد علي وجعفر فقال: (بناتنا لبنينا وبنونا لبناتنا) ومن هذا المنطلق نجد بعض السادة الأشراف لا يزوّجون بناتهم إلّا إلى الأشراف السادة.[6]

رسول اللہ ﷺ سے نے فرمایا کہ: "میں بروز قیامت ایسے شخص کیلئے شفاعت کروں گا، جو؛
قال رسول الله : إنّي شافع يوم القيامة لأربعة أصناف ولو جاؤوا بذنوب أهل الدنيا: رجل نصر ذرّيتي ، ورجل بذل ماله لذرّيتي عند المضيق ، ورجل أحبّ ذرّيتي باللسان والقلب ، ورجل سعى في حوائج ذرّيتي إذا طردوا وشرّدوا .

جامع الأخبار: عن رسول الله صلى الله عليه وآله، أنه قال: " حقت شفاعتي لمن أعان ذريتي بيده ولسانه وماله."

میری شفاعت ایسے لوگوں کیلئے ہوگی جنہوں نے میری اولاد کی معاونت کی ہوگی، چاہے اپنے ہاتھ سے کی ہو، بذریعہ کلام کی ہو یا اپنے مال سے کی ہو

وقال صلى الله عليه وآله: " أكرموا أولادي وحسنوا آدابي "

میری اولاد کی تکریم کرنا عمدہ اخلاق میں سے ہے.

وقال صلى الله عليه وآله: " أكرموا أولادي، الصالحون لله، والطالحون لي "

میری اولاد سے محبت رکھو اللہ کی نسبت سے اگر وہ اچھے ہیں، اور ان سے بھی جو میری محبت سے غافل ہیں.

وعنه صلى الله عليه وآله قال: " من أكرم أولادي فقد أكرمني "

میری اولاد کی تکریم کرنا ایسا ہی ہے کہ میری تکریم کی جائے.

---

[6] عیون إخبار الرضا: 512

# امام علی زین العابدین ابن الحسین علیہ السلام کا خطبہ :

مَن عرفني فقد عرفني، ومَن لم يعرفني أنبأتُه بحسبي ونسبي.
أيُّها الناس، أنا ابنُ مكّةَ ومِنى، أنا ابنُ زمزمَ والصَّفا، أنا ابنُ مَن حَملَ الركن بأطراف الرِّدا، أنا ابن خير مَن ائتزر وارتدى، أنا ابن خير مَن انتعل واحتفى، أنا ابن خيرِ مَن طاف وسعى، أنا ابنُ خير مَن حجّ ولبّى، أنا ابنُ مَن حُمِل على البُراق في الهواء، أنا ابن مَن أُسرِي به من المسجد الحرام إلى المسجد الأقصى، أنا ابنُ مَن بلَغَ به جبرئيلُ إلى سِدرة المنتهى، أنا ابنُ مَن دَنا فتدلّى، فكان قابَ قوسَينِ أو أدنى، أنا ابنُ مَن صلّى بملائكة السماء، أنا ابن مَن أوحى إليه الجليلُ ما أوحى، أنا ابن محمّدٍ المصطفى .أنا ابنُ علي المرتضى، أنا ابن مَن ضرَبَ خَراطيمَ الخَلْق حتّى قالوا: لا إله إلاّ الله، أنا ابن مَن ضرب بين يدَي رسول اللهِ بسيفَين، وطعن برمحَين، وهاجَرَ الهجرتين، وبايع البيعتين، وقاتَلَ ببدرٍ وحُنَين، ولم يكفر بالله طَرْفةَ عين، أنا ابنُ صالحِ المؤمنين، ووارثِ النبيّين، وقامعِ الملحدين، ويعسوب المسلمين، ونور المجاهدين، وزينِ العابدين، وتاجِ البكّائين، وأصبرِ الصابرين، وأفضل القائمين مِن آل ياسينَ رسول ربِّ العالمين. أنا ابن المؤيَّدبجبرئيل، المنصور بميكائيل، أنا ابن المحامي عن حرم المسلمين، وقاتلِ المارقين والناكثين والقاسطين، والمجاهدِ أعداءه الناصبين، وأفخرِ مَن مشى مِن قريشٍ أجمعين، وأوّلِ مَن أجاب واستجاب لله ولرسوله من المؤمنين، وأوّلِ السابقين، وقاصمِ المعتدين، ومُبيدِ المشركين، وسهمٍ مِن مَرامي الله على المنافقين، ولسانِ حكمةِ العابدين، وناصرِ دِين الله، ووليِ أمر الله، وبستانِ حكمة الله، وعيبة علمه. سَمِحٌ سخي بهيّ، بُهلولٌ زكي أبطحيّ، رضي مِقدامٌ همام، صابرٌ صوّام، مهذَّبٌ قوّام، قاطعُ الأصلاب، ومُفرّق الأحزاب، أربطُهم عِناناً، وأثبتُهم جَناناً، وأمضاهم عزيمة، وأشدّهم شكيمة، أسدٌ باسل، يَطحنُهم في الحروب إذا ازدلفت الأسنّة، وقرُبت الأعنّة، طَحْنَ الرَّحى، ويذروهم فيها ذَرْوَ الريح الهشيم، ليثُ الحجاز، مكّي مدنيّ، خَيفي عَقَبيّ، بَدري أُحُديّ، شَجَري مُهاجريّ، مِن العرب سيّدُها، ومِن الوغى ليثُها، وارثُ المشعرَين، وأبو السبطَين، الحسن والحسين، ذاك جَدّي علي بن أبي طالب. ثمّ قال: أنا ابن فاطمةَ الزهراء، أنا ابن سيّدة النساء..

"جو لوگ مجھے پہچانتے ہیں وہ مجھے جانتے ہیں، اور وہ لوگ جو مجھے نہیں پہچانتے ہیں تو میں ان کو بتا دیتا ہو کہ میں کون ہوں اور کس خاندان (نسل) سے میرا تعلق ہے: میں مکہ اور منیٰ کا بیٹا ہوں؛ میں زم زم اور صفا کا بیٹا ہوں؛ میں اس کا بیٹا ہوں جو زکوۃ کو اپنی جھولی میں اٹھاتا تھا؛ میں اس بہترین شخص کا بیٹا ہوں جو نفیس لباس زیب تن کیا کرتا تھا؛ میں اس بہترین شخص کا بیٹا ہوں جو کبھی اس زمین پر چلا تھا؛ میں اس بہترین شخص کا بیٹا ہوں جس نے کعبہ کا طواف (کعبے کے گرد گھومنا) اور سعی (سات مرتبہ صفا اور مروہ درمیان کی دوڑ) کی تھی؛ میں اس بہترین شخص کا بیٹا ہوں جس نے حج کا فریضہ ادا کیا تھا اور تلبیہ (خدا کو پکارنا کہ میں حاضر ہوں) پکارا تھا؛ میں اس بہترین شخص کا بیٹا ہوں جس نے فضا کا سفر بذریعہ براق کیا تھا؛ میں اس بہترین شخص کا بیٹا ہوں جس نے مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک کا سفر کیا تھا، پس تمام تعریفین اس ذات کیلئے ہیں جس نے اپنے بندے کو اس مبارک سفر کا اعزاز عطا فرمایا؛ میں اس شخص کا بیٹا ہوں جس کو جبریل سدرۃ المنتہیٰ تک لے گیا تھا؛ میں اس شخص کا بیٹا ہوں جسے خدا کا ایسا قُرب ملا جیسا کہ کمان کے دو سرے؛ میں اس شخص کا بیٹا ہوں جس نے فرشتوں کی امامت کی تھی؛ میں اس شخص کا بیٹا ہوں جس پر اللہ تعالی نے حسب منشاء اپنی وحی کا اتمام کیا تھا؛ میں محمد مصطفیٰ کا بیٹا ہوں؛ میں علی مرتضیٰ کا بیٹا ہوں؛ میں ان کا بیٹا ہوں جو خلق خدا سے اس وقت تک لڑتے رہے جب تک کہ انہوں نے خدا کی وحدانیت کا اقرار نہیں کر لیا۔ میں اس شخص کا بیٹا ہوں جس نے پیغمبر خدا کے ساتھ دو تلواروں کو تھام کر جہاد کیا تھا (خدا ان پر اور ان کے خاندان پر اپنی رحمت نازل کرے)، جنہوں نے دو نیزوں سے ضرب لگائی تھی، دو مرتبہ ہجرت (پیغمبر کی جانب) کی تھی، دو قبلوں کی طرف رخ کرکے عبادت کی تھی، بدر اور حنین کے معرکوں میں کافروں کے مقابل ڈٹے رہے تھے اور پلک جھپکنے جتنے وقت تک کیلئے بھی اللہ کی مدد پر شک نہیں کیا تھا۔ میں ایمان والوں میں سے سب سے بہترین شخص کا بیٹا ہوں، جو پیغمبروں کے وارث تھے، کافروں کو شکست دینے والے تھے، مسلمانوں کے سپاہ سالار تھے، مجاہدین کیلئے نور کی کرن تھے، عبادت گزاروں کیلئے زیور کی مانند تھے، رونے والوں کے لیے مسیحا تھے، انتہائی صابر تھے، یاسین کے خاندان میں سب سے بہترین شخص تھے، بے گھر لوگوں کیلئے

خدا کی جانب سے سفارشی تھے. میں اس شخص کا بیٹا ہوں جس کی پشت پناہی کرنے والے جبریل اور میکائیل تھے. میں اس شخص کا بیٹا ہوں جس نے مسلمانوں کا دفاع کیا تھا اور حلف توڑنے، ناانصافی اور نفاق کرنے والوں کے ساتھ جنگ کی تھی، قریش کا سب سے بہترین شخص جس نے کافروں کے خلاف جنگ لڑی تھی، مؤمنین میں اول دعوت اللہ کو قبول کرنے والے وہی تھے، مصائب سے نپٹنے والے تھے، منکرین خدا کو لگام دینے والے تھے، اللہ کے محاذوں میں سے ایک محاذ تھے وہ جہاں سے منافقین پر تیر برسا کرتے تھے، عابدین کیلئے حکمت کا سرچشمہ تھے وہ، اللہ کے دین کے وکیل تھے وہ، اللہ کی شریعت کے محافظ تھے وہ، حکمت الٰہیہ کے حامل تھے وہ، صابر، سخی، مہربان، مخلص، ابطحی، نفس مطمئنہ، نڈر، بہادر، روزے دار، پاک، حوصلہ مند، معزز، سخت، فوجوں کو منتشر کرنے والے، برد بار، گھوڑوں کی لگام کو قابو میں رکھنے والے، کلام میں جری، طاقتور، شیر، بارش میں ڈٹنے والے، جنگوں میں اپنے مقابل کو شدید عبرت ناک شکست دینے والے، حجاز کے شیر، معجزوں کے حامل، عراق کے دلیر، نصوص کے امام، مکی، مدنی، ابطحی، توحامی، کیعانی، عقبی، بدری، احدی، شجری، مہاجری، عرب کے شیر، میدان جنگ کے دلیر، مشعرین کے وارث، پیغمبر کے دو بیٹے حسن اور حسین کے والد تھے وہ، معجزوں کا انکشاف کرنے والے، فوجوں کو پھیلانے والے، انوکھی ذہانت کے حامل، اللہ کے شیر، ہر متلاشی کی منزل تھے وہ، تو یہ کردار تھا میرے دادا علی بن ابی طالب کا.
اور فاطمہ علیہ السلام میری والدہ تھیں جو دنیا کی ایک بہترین خاتون تھیں." [7]

امام سجاد علیہ السلام نے خطبے کی ابتدا میں ہی اپنے خاندان کی شناخت، اوصاف اور عظمت کا تذکرہ فرمایا ہے جس سے اس خاندان پر اللہ تعالی کی جانب سے کیے گئے اعزاز و تکریم کی وضاحت ہوتی ہے. قرآن، حدیث اور اہل بیت علیہ السلام سے منقول ہدایات اور احکامات کی روشنی میں رسول اللہ ﷺ کی لخت جگر سیدہ فاطمہ زہرہ علیہا السلام کی اولاد کی تکریم، تعظیم اور محبت ایمان کا ایک لازم جزو ہے.

---

[7] مقتل الحسین علیہ السلام للخوارزمی ]/ الصفحۃ: ۷۶-۷۸

## سید عبدالحسین دستغیب شیرازی /آثار الرسول ﷺ عزيزة أيضاً

"جس حد تک حضور نبی کریم ﷺ قابل احترام ہیں، آپ ﷺ کی آل بھی اسی طرح قابل احترام ہے۔ اگر کوئی سید کا احترام نہیں کرتا تو یہ یقینی بات ہے کہ سادات کے جد بھی اس کی نظر میں معزز نہیں ہیں۔ سید آقا اور اعلیٰ ہیں..... ( **قُلْ لا أَسْأَلُكُمْ عَلَيْهِ أَجْراً إِلَّا الْمَوَدَّةَ فِي الْقُرْبَى** )۔ ہم جو کچھ کہہ رہے ہیں وہ یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد کی خدمت کرنی چاہئے اور نہ صرف ان کی عزت برقرار رکھنی چاہیے بلکہ کسی ذاتی خواہش بڑھ کر ان کے بچوں کی عزت کی جانی چاہیے۔ اجر، جو آپ سے مانگا جاتا ہے، وہ پیغمبر ﷺ کے لواحقین سے پیار ہے اور یہ صرف آپ کے لئے ہے۔ اگر آپ نے کسی سید سے دوستی کی اور اس کے جد کی خاطر اسے عزت و احترام سے نوازا تو، اس حد تک، آپ کو حضور نبی اکرمؐ کی قربت نصیب ہو گئی۔ سید ایک آقا ہے اور اسی طرح مالک بھی ہے۔[8]"

فقہ اسلامی میں سادات الأشراف کیلئے علیحدہ قوانین ہیں جن میں صدقہ کی ممانعت، اور اس کے علاوہ بھی دیگر امتیازی مسائل ہیں جن کو علماء نے تفصیلاً بیان کیا ہے. اسی لئے ایسے احکامات کے اجراء کیلئے یہ شناخت کرنا بھی ضروری ہو جاتا ہے کہ اصل سادات الأشراف کی حقیقی پہچان کیا ہے- اور وہ کون ہیں جو صرف جھوٹے دعویدار ہیں. یہی وہ بنیادی وجہ ہے کہ نسابہ نے رسول اللہ ﷺ کی اولاد سادات الأشراف کے بارے میں لکھا بھی اور ان کے نسبوں کی حفاظت بھی کی.

---

[8] ولاِنّ شأْن الرسول ومقامه عظيم لدينا, يجبب أنْ يكون آثاره أي كل ما يرتبط به عظيماً أيضاً. فقد ذُكر أن كل شخص لا يغير أهمية للسادة, فهو لا يعظم الرسول , وعندما تدرك عظمة الرسول يرتفع في نظرك شأْن السادة, فتمتنع عن إيذائهم ,وتعاملهم معاملة لائقة...
**تفسير سورة الحجرات اداب من القران الشهيد عبد الحسين دستغيب Sayyid Muhammad Hashim Dastghaib**
**Moral Values of Qur'an, a Commentary on Surah Hujurat Page 73**

## سادات نسل کی شعار اور علامات-:

تاریخ میں گزری کئی ایک ثقافتیں، نسلیں اور جماعتیں اپنے جدا گانہ عرف، طرز حیات اور روایات کے بندھن میں باقی رہی ہیں جو ان ہی کیلیئے خاص ہوا کرتی تھیں. ایسی روایات کو ان کے رسم رواج، شعار یا نعروں میں دیکھا جاسکتا ہے جو ان کے اصولی خیالات اور نظریات یا عقائد کی عکاسی کر رہے ہوتے ہیں. ہماری عالمی برادریوں میں یہ شعارات بہت اہمیت کے حامل ہوا کرتے ہیں، کیونکہ یہی پھر اکثر اوقات مادی علامات کے طور پر ہمارے سامنے آتے ہیں جن کو بنیادی نظریات و عقائد کا مظہر سمجھا جاتا ہے. اسی طرح یہ علامات گہرے پس منظر میں خاص روایات کی عکاسی کر رہی ہوتی ہیں.

علامتی شعار اور وجدانی رد عمل کے درمیانی احساس کی اہمیت کو متعلقہ عقیدت مند افراد زیادہ قریب سے سمجھتے ہیں. لہٰذا یہ علامتیں ایک جماعت، برادری یا شخص کیلیئے یہ ایک مشترک علامت بن جاتی ہے. یہ علامتی شعار تاریخ، ورثہ یا کسی نظریہ کیلیئے ایک خاص علامت کی حیثیت اختیار کر لیتے ہیں اور پھر اپنی بے انتہا قدر و اہمیت کے ساتھ اراکین برادری کیلیئے مشترکہ طور پر اس خاص جماعت یا نسل کی تاریخی یادگار کو اجاگر کرتے رہتے ہیں.

اسی حیثیت سے سادات الاشراف بھی کوئی استثناء نہیں ہیں بلکہ ابتدا سے ہی انہوں نے اپنی عادات و اطوار اور شعارات کی پیروی کی ہے. یہی سبب ہے کہ صدیاں گزر جانے کے بعد آج بھی یہ انداز حیات ان کی روزمرہ کی زندگی کا حصہ ہے. ان ہی منفرد شعارات میں سے مندرجہ ذیل کچھ شعار پیش خدمت ہیں-:

## سادات الاشراف کے علماء کی پہچان اور روایات

ان کی عادات واطوار میں علماء سادات الاشراف کے خاص لباس شامل ہیں جو وہ مذہبی امور سرانجام دیتے ہوئے زیب تن رکھتے ہیں.

ابن عنبہ رقم طراز ہیں کہ : **ابن عنبہ می نویسد کہ سید رضی؛ در میان طالبین اولین کسی بود کہ از علائم سیاہ استفادہ نمود وہو اول طالبی جعل علیہ السواد». از این عبارت فہمیدہ می شود کہ : قبل از سید رضی؛ سادات از رنگ سیاہ بہ عنوان شعار وعلامت استفادہ نمی کردند. و سید رضی؛ آغاز گر شعار استفادہ از علامت سیاہ می باشد.** [9]

"سید شریف رضی وہ پہلے شخص تھے جنہوں بحیثیت عالم سیاہ عمامہ کا استعمال کیا تھا یا سادات الاشراف کی دینی تقریبات کے طلباء کیلئے یہ سیاہ عمامہ مخصوص ہوا کرتا تھا. جناب سید رضی سے قبل سادات اور غیر سادات علماء وفقہاء کے امتیاز کیلئے یہ علامتی شعار کے طور پر نہیں استعمال کیا جاتا تھا".

**النسابة الفقيه لسيد شهاب الدين المرعشي النجفي**
**عمامة سوداء**

**الفقيه الشيخ الوحيد الخراساني**
**عمامة بيضاء**

[9] عمدة الطالب، معجم رجال الحديث آیت الله خوئی ج۱۶ ص۲۰.

چوتھی صدی کے بعد سے سادات علماء وفقہاء کے درمیان سیاہ عمامے کا استعمال ایک عام رواج پا گیا تھا. سادات کا یہ غیر مذہبی عرف اور روایتی طریقہ تب سے ہی وسیع پیمانے پر مقبول رہا ہے اور لباس میں یہ مخصوص حلیہ ان کی ہی نشاندہی کرتا آ رہا ہے. پھر وہ علماء جو غیر سادات ہوتے ہیں وہ سفید عمامہ زیب تن کرتے ہیں اس حیثیت سے کہ وہ سادات کی نسل میں شامل نہیں ہیں. علماء کے حلقوں میں اس عادت کا ہمیشہ سے ہی خاص اہتمام کیا جاتا رہا ہے.

## سادات الاشراف کیلئے گہرے سبز رنگت کے لباس.

سادات کے ہاں سبز رنگ کی خصوصی اہمیت رہی ہے. یہ علامت ابتدائی سادات کے ساتھ منسلک رہی ہے اور آئمہ علیہ السلام کو عام طور پر گہرے سبز رنگ کے عمامے، لباس، چادریں اور شال زیب تن کیے دیکھا گیا ہے. یہاں یہ بھی یاد رہے کہ جب مامون عباسی نے سیاسی وجوہات کی بنا پر سبز عمامے اپنا لئے تھے تو فاطمی سادات اس رویے سے بے حد ناراض ہوئے تھے اور عارضی طور پر انہوں نے اس عمل کی مخالفت کرنے کیلئے سیاہ لباس زیب تن کرنا شروع کیا تھا. خلاصہ یہ کہ سادات نے ایک سیاسی روش کی مخالفت میں سیاہ عمامے پہنے تھے. دیگر علماء یہ رائے بھی دیتے ہیں کہ عباسیوں کے جبر و تشدد کے نتیجے میں سادات نے عباسی فوج کی ضد میں نہ آنے کی خاطر سیاہ عمامے پہننے کی شروعات کی تھی.
بہر حال، سبز رنگ آج بھی اور ہمیشہ سے ہی سادات کے ہاں اہمیت کا حامل رہا ہے. حتیٰ کہ اب جب کہ سیاہ رنگ کے عمامے اور لباس عام مقبولیت حاصل کر چکے ہیں تب بھی اپنے ورثے کو برقرار رکھتے ہوئے سادات سبز رنگ کی چادریں اور شال کا استعمال کرتے نظر آتے ہیں.

قرآن: سورۃ الکھف (۱۸)، آیت ۳۰ اور ۳۱
اولَٰئِكَ لَهُمْ جَنَّاتُ عَدْنٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهِمُ الْأَنْهَارُ يُحَلَّوْنَ فِيهَا مِنْ أَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ وَيَلْبَسُونَ ثِيَابًا خُضْرًا مِنْ سُنْدُسٍ وَإِسْتَبْرَقٍ مُتَّكِئِينَ فِيهَا عَلَى الْأَرَائِكِ ۚ نِعْمَ الثَّوَابُ وَحَسُنَتْ مُرْتَفَقًا.
ان کے لئے ہمیشہ رہنے والی جنتیں ہیں، ان کے نیچے نہریں جاری ہوں گی، وہاں یہ سونے کے کنگن پہنائے جائیں گے اور سبز رنگ کے نرم و باریک اور عمدہ ریشم کے موٹے لباس پہنیں گے، وہاں تختوں کے اوپر تکیے لگائے ہوئے ہوں گے. کیا ہی خوب بدلہ ہے، اور کس قدر عمدہ آرام گاہ ہے.

سورۃالانسان (٧٦)،آیت ٢١

عَالِيَهُمْ ثِيَابُ سُندُسٍ خُضْرٌ وَإِسْتَبْرَقٌ ۖ وَحُلُّوا أَسَاوِرَ مِن فِضَّةٍ وَسَقَاهُمْ رَبُّهُمْ شَرَابًا طَهُورًا

ان کے جسموں پر سبز باریک اور موٹے ریشمی کپڑے ہوں گے اور انہیں چاندی کے کنگن پہنائے جائیں گے اور انہیں ان کا رب پاک صاف شراب پلائے گا۔

قال: وأخي علي على ناقة من نوق الجنة، زمامها من لؤلؤ رطب عليها محمل من ياقوت أحمر، قضبانه من الدر الأبيض على رأسه تاج من نور عليه حلتان خضراوان[10]

بروایت عباس، انہوں نے پیغمبر علیہ السلام کو فرماتے سنا کہ: میرا بھائی علی علیہ السلام ........ روشن تاج پہنا ہوگا جس پر دو سبز علامتیں ہوں گی اور اس کے ہاتھ میں لواء الحمد نامی جھنڈا ہوگا۔

قرآن کی مذکورہ آیتیں بھی سبز رنگ کو ایک علامتی معنوں میں پیش کرتی نظر آتی ہیں بلکہ مخلص لوگ اور اہل جنت کی پہچان معلوم ہوتی ہے۔ مزید امام علی علیہ السلام کے بارے میں بھی مروی ہے کہ وہ بروز قیامت تاج پہنے ہوں گے۔ اس کے علاوہ بھی کئی ایک روایات میں مذکور ہے کہ آئمہ اہل بیت سبز پوشاک پہنا کرتے تھے اور سادات کی یہ ایک عام پہچان رہی تھی۔

امام علی ابن موسی الرضا علیہ السلام کو جب مامون رشید نے خراسان بلایا تھا تو ان کی آمد پر مرو کے علاقے میں کئی سادات سبز جبوں میں ملبوس امام کے منتظر تھے۔ حتیٰ کہ آج بھی ایران خراسان کے کچھ علاقوں میں عید الغدیر کے دن سادات مکمل سبز لباس میں نکلتے ہیں۔

اسلامی دنیا میں کربلا، نجف اور دیگر حصوں میں جہاں جہاں سادات بستے ہیں وہاں اسی طرح کی عادات واطوار کا مشاہدہ کیا جاسکتا ہے۔ وہ عید الغدیر، مباہلہ اور دیگر اہم موقعوں میں سبز پوشاک پہننے کا اہتمام کرتے ہیں، اور بڑی جماعتوں کی صورت میں اپنے آباؤاجداد کو خراج عقیدت پیش کرنے کیلئے مزارات کی زیارت کرتے نظر آتے ہیں۔

---

[10] الخصال - الشيخ الصدوق - الصفحة ٢٠٤

سادات کااس طرح سے یہ مصمم اہتمام ان کی ایک قابل ذکر روایت رہی ہے اور اگر سادات سے ہٹ کر کوئی اور خارجی جماعت یہ مخصوص شعار اپناتی ہے تو وہ زیادتی کرتی ہے. یہ ایسا ہی ہے جیسے کہ ایک گروہ کسی اور ثقافت کی علامت و شعار کو اپنائے اور ان کے پس منظر میں موجود فعال افکار و نظریات کو پس پشت ڈال دے یا شاید اس سے بھی ادنی نوعیت کا معاملہ کرے. اسی لئے صاحب ہوش و فراست لوگ جو سادات کے ان شعار کو سمجھتے ہیں تو وہ بھی ان کے ساتھ احترام و تکریم سے پیش آتے ہیں.

## آباؤاجداد کا عقیدت واحترام

سادات کے ہاں اپنے نسب کا احترام اور اپنے گزرے آباؤاجداد سے عقیدت کا رواج رہا ہے. یہاں یہ جان لینا بھی اشد ضروری ہے کہ سادات کی اپنے آباؤاجداد کے ساتھ یہ انتہائی درجے کی وابستگی اور عقیدت بلکل بھی معبود برحق خدا یا پھر معبودان باطلہ کی عقیدت جیسی نہیں ہے بلکہ ان کے ہاں یہ تکریم بسبب ان کے فضائل واوصاف، حق کی راہ پر چلتے ہوئے ان پر ٹوٹنے والے شدید مصائب اور ظلم وستم کے رہی ہے جو کہ تاریخ میں تفصیلاً مرقوم ہیں. سادات کے ہاں عقیدت کا یہ اظہار سال کے کچھ خاص دنوں میں اہتمام کے ساتھ کیا جاتا ہے جیسے ۱۰ محرم (اسلامی سال کا پہلا مہینہ)، عید الغدیر (امام علی علیہ السلام کا تقرر بحثیت ولی من جانب نبی علیہ السلام - دیکھئے قرآن ٦٧:٥)، مباہلہ (قرآن ٥٩: ٣-٦١) کا دن اور اس کے علاوہ بھی دیگر اور اہم دن شامل ہیں. سادات جہاں کہیں بھی ہجرت کرکے بسے ہیں تو وہ اپنے آباؤاجداد کے تعلق سے ان تکریمات کا مستقل اہتمام بھی کرتے رہے ہیں. اگرچہ ماضی کی یہ تعلیمات اور عملی سرگرمیاں بشمول ۱۰ محرم اپنے پیغام کی نوعیت سے عالمی رہی ہیں، لیکن سادات کیلئے ان کی نوعیت زیادہ گہری اور اہم ہے جو کہ ان کی تاریخ اور ورثہ ہے .

## شادی بیاہ کے معاملات

سادات کفو (مطابقت) - کئی علماء کے ہاں یہ بحث کا ایک موضوع رہا ہے اور اس بارے میں کئی آرائیں ہیں. لیکن یہ کہ سادات شادی بیاہ کے معاملات میں کفو کا اہتمام کرتے رہے ہیں. اس بارے میں یہ خیال رکھا جاتا ہے کہ سید خاتون کی سید مرد کے ساتھ مطابقت (کفو) رہے، اور یہ رائے تاریخی روایات اور احادیث کے مروی رہی ہے. اگرچہ یہ موضوع خود ایک مستقل مضمون ہے جس پر تاریخی اور ابتدائی مصادر کی تفصیل درکار ہے، اور یہ اس کتاب کا موضوع بھی نہیں ہے. بہر حال سادات خاندانوں میں کفو کا انتہائی اہتمام رکھا جاتا ہے. اس معاملے کو دختران بیٹ کوہن (جو پیغمبر ہارون علیہ السلام کے اعقاب تھیں) سے بھی مناسبت دے کر سمجھا جاسکتا ہے. ربانی ادب میں کوہن کی دختر کو ایک خاص روحانی مقام حاصل ہے اور اسی لئے کوہن حلقے کے باہر شادی بیاہ کی حوصلہ افزائی نہیں کی جاتی ہے.

"بیٹ کوہن کا بیاہ کسی ایسے مرد سے جو بیٹ کوہن نہ ہو، تو یہ ہارون علیہ السلام کی تعظیم سے انحراف کے مترادف ہے، اور ہارون علیہ السلام خود اپنی نسل کے انحراف سے ناراض ہوتے تھے، جس کا رد عمل منفی ہو سکتا ہے [11]".

سادات کے ہاں بھی شادی بیاہ کے معاملات میں کفو کو اسی نوعیت سے تشبیہ دی جا سکتی ہے جس میں سماجی اور شرافتی پہلو شامل ہیں. اس معاملے میں علماء کی مختلف آرائیں بھی یقینا نصوص کو سمجھنے والے مختلف مدونہ اصولوں کے اختلافات کے سبب ہی رہی ہیں. بہر حال، اس معاملے میں انتہائی پابندی کا اہتمام کرنا سادات خاندانوں کی اپنی عقیدت ہے اور نا کہ فقہی عمل پر مبنی ہے. یعنی سادات کے نفطہ نظر سے یہ ایک عقیدے کا مسئلہ ہے اور نا کہ فقہی نوعیت کا مسئلہ ہے جس پر فقہاء سے فتوی طلب کیا جا سکتا ہو. تاریخ میں اس کے وسیع ثبوت اور مثالیں موجود ہیں جہاں اس پر سختی سے عمل کیا گیا ہے. اس موضوع کو مزید گہرائی سے سمجھنے کے لئے، براہ کرم کتاب **شجرۂ طیّبہ فی حرمتِ نکاح سیّدہ (علامہ سیّد غلام شبیر نقوی الرضوی)** کا مطالعہ کریں، جس میں مصنف نے اس موضوع پر گہرائی سے بحث کیا ہے۔

[11] Rashi to Talmud Pesachim 49a

## تحفظ نسب اور نقباء:-

تاریخی طور پر سادات کا یہ اہتمام رہا ہے چاہے زیر حکومت رہا ہو یا کسی جماعت کی صورت میں، انہوں نے سادات کیلئے نقابت کا ایک منظّم ادارہ تشکیل دیے رکھا ہے. یہ ادارہ سادات کے متعلقہ معاملات، مالی امور اور تحفظ و حقوق جیسی ذمہ داریوں کے فرائض انجام دیتا ہے.

جیسا کہ پہلے بھی بتایا جاچکا ہے کہ الشریف الرضی نے ایک نقابت تشکیل دی تھی، جس کے مشہور نقیب سید ابن طاؤس تھے.[12] کتاب "منية الراغبين في طبقات النسابين" میں سید عبد الرزاق کمونہ الحسینی نے کئی نقیب اور نسابہ درج کیے ہیں جن کے زیر اہتمام نقابت کا نظام منظّم رہا ہے[13].

اس کا بنیادی کام سادات کے سماجی، قانونی اور مالی امور کی دیکھ بھال کرنا تھی.[14] ان میں اوقاف انتظامیہ، تنازعات کے فیصلے کرنا، یتیموں کے متعلقہ معاملات اور سادات کے مال و دولت کی تقسیم وغیرہ سب شامل ہوتے ہیں.[15] ان ہی امور میں پیدائش، وفات، شادی بیاہ اور سادات کیلئے ملازمت کے معاملات خاص سرپرستوں کے زیر نگرانی انجام پاتے ہیں اور یہ ہر پہلو سے سادات کے وقار کو برقرار رکھنے کیلئے کوشاں رہتے ہیں.

اگرچہ یہ اس کتاب کا موضوع نہیں ہے، لیکن یہاں مختصراً سادات الاشراف کیلئے نقابت کی تشکیل کا پس منظر پیش کرنا بھی بے جا نہ ہوگا. بنو امیہ اور دیگر خلافتوں کے زیر اقتدار ہونے والی سادات کی مستقل نسل کشی کی مہموں کے نتیجے میں ہی کئی ساری ہونے والی بغاوتیں ابھر کر سامنے آئی تھیں، بالآخر سادات اور اقتداروں نے مذاکرات و سلامتی کی راہ اختیار کی. عمر ابن فرج رخجی عباسی خلافت میں ایک ترکی منتظم تھا.

---

12 بیهقی، لباب الانساب، ص۱۹۸-۱۹۹؛ کلبرگ، کتابخانه ابن‌طاووس، ۱۳۷۱ش، ص۳۱-۳۲.

13 ماوردی، احکام السلطانية و الولايات الدينية، ۱۹۹۶م، ۱۲۲.

14 الهی‌زاده، سیروسی، «کارکرد علم انساب در تبیین حیات اجتماعی طالبیان عهد سلجوقی»، ۱۳۹۴ش، ص۱۵۱-۱۳۰.

15 طیبی، دشتکی‌نیا، «سیادت و سادات در دوره قاجار»، ۱۳۹۷ش، ص۱۱۳-۱۳۵.

سید ابوالحسین یحییٰ(**ابوالحسین یحیی بن عمرو بن یحیی بن حسین ذی‌الدمعة بن زید الشهید بن امام زین‌العابدین**(ع) ) کو مالی مشکلات کا سامنا ہو رہا تھا اور وہ اپنے قرض کی ادائیگی نہیں کر پا رہے تھے، تو فیصلے کے بعد ان کو قید میں ڈال دیا گیا تھا. رہائی کے بعد وہ سامرہ لوٹے اور سادات کے حقوق میں نرمی طلب کی، تو سادات میں سے اس وقت کے بڑوں نے ان کی حمایت کی.[16] عباسی فوج کے امیر واصف [جس کی اصل ترک سے تھی] نے ان کے ساتھ تلخ اور تحقیری سلوک کیا تھا. اس کے نتیجے میں سید ابوالحسین یحییٰ کی جانب سے بغاوتی رد عمل سامنے آیا، کیونکہ انہوں نے سادات کی تحقیر برداشت نہ کی. بلکہ کئی سارے سادات ان جھڑپوں میں مارے بھی گئے تھے. سید ابوالحسین یحییٰ بھی اسی میں قتل ہوئے تھے.[17]

سید ابوالحسین یحییٰ کے بھتیجے عبد اللہ حسین ابن احمد المحدث ایک معروف عالم اور باکردار شخص تھے. انہوں نے حجاز سے بغداد تک کا سفر کیا تھا تاکہ ریاست کی جانب سے سادات کی نسل کشی اور ہراساں کرنے جیسی زیاتیوں والے معاملات کو سامنے لاسکیں. انہوں نے عباسی خلیفہ کے ساتھ مزاکرات کیے اور نصیحت کی کہ سادات کے متعلقہ امور کے نگران خود سادات ہی ہوں گے، اور خاص اس ذمہ داری کیلئے سادات کی جانب سے ایک نائب بھی مقرر کیا جائے گا. المستعین باللہ [عباسی خلیفہ] نے اس معاملے میں علویوں کے ساتھ مشاورت بھی کی اور یہ طے پایا کہ یہ سب سے مناسب حل ہے، لہٰذا سادات کی عزت اور وقار کو ملحوظ خاطر رکھا جائے. مذکورہ نوعیت پہلی وہ انتظامی اور اہتمامی ساخت تھی جس سے سادات کیلئے نقابت کے ادارے کی تشکیل بھی وجود میں آئی تھی. اس میں حکومت بھی یہ پاس رکھتی تھی کہ سادات کے ساتھ کوئی حقوق کی پامالی نہ ہو.[18]

[16] **تاریخ الطبري 9 ،ج ، ص .150**

[17] ابوالفرج اصفهاني، اين واقعه را مربوط به روزگار خلافت متوكل ( 247- 232 ( دانسته، مي گويد: «حبس يحيي، به دستور متوكل و در پيشكايت عمر بن فرج از او بود و محل حبس، خانه فتح بن خاقان (وزير ترك) بوده است». مقاتل الطالبيين، ابوالفرج اصفهاني، صص .422و 421

[18] **عمدة الطالب، علامه سید جمال‌الدین حسینی، ص۲۷۴، زهرة المقول، صص۷۶ و ۷۷.**

نقابت کا جو نظام ہے وہ اب بھی جاری ہے اور مختلف وقتوں میں اس کا قیام ہوتا رہا ہے. بلکہ سادات کے مالی معالات اور تنظیم کے تعلق سے آل بویہ اور صفوی کے دور میں بھی نقابت قیام عمل میں تھی. تیمور[19] کے وقت میں بھی اسی طرح کے امور نقابت کے زیر اہتمام رہتے تھے. قاجار کے دور میں سیاسی مقاصد کیلئے دار النقبہ کو استعمال کیا گیا تھا[20].

**نقيباً للطالبيين يلقب الشريف الرضي أبو الحسن، سيد محمد بن الحسين بن موسى بن محمد بن موسى بن إبراهيم بن الامام موسى الكاظم[21]**

الشریف الرضی کے وقت میں سادات کے انتظامی امور کے تحت مندرجہ ذیل نقاط مرتب کیے گئے تھے اور پھر اسی سے ملتی جلتی نقابت کی مختلف شکلیں موجود رہی ہیں. ابو الحسن علی ابن محمد ماوردی کی "الاحکام السالطانیہ" میں یہ تفصیل کے ساتھ موجود ہے. ان کے مطابق نقابت خاصہ اور نقابت عامہ کی تقسیم ہونی چاہیے، اور نقابت کی کل ذمہ داری سادات کی خیر خواہی پر مبنی ہے. اسی لئے نقیب کیلئے اسلامی قوانین میں مجتہد ہونے کی کوئی ایسی شرط نہیں ہے.

---

19 جعفریان، صفویه در عرصه دین، فرهنگ و سیاست، ۱۳۷۹ش، ج۲، ص۱۹۴.
20 طیبی، دشتکی‌نیا، «سیادت و سادات در دوره قاجار»، ۱۳۹۷ش، ص۱۱۳-۱۳۵.
21 أقا بزرك، بلا تا، ص ١٦٤.

**مندرجہ ذیل ذمہ داریاں نقیب خاص ہونے کے تعلق سے ہیں:**

۱ (سادات کے نسب کو مدون کرنا تاکہ کوئی خارجی شخص اس میں داخل نہ ہوسکے.

۲ (سادات میں مختلف خاندانوں انواع وساخت کو سمجھنااور سادات خاندان کے ہر فرد باعتبار شاخ جرائد میں داخل کرنا تاکہ رجوع کرنے پر شناخت آسانی سے کی جاسکے.

۳ (سادات کو سماجی رسومات کیلئے مجبور نہیں کیا جائے گا یا کوئی بھی ایسی نوعیت جس سے ان کے وقار کو چوٹ پہنچے بلکہ نبی کی نسبت سے تعظیم وتکریم کا معاملہ رکھا جائے گا.

۴ (کم درجے کے پیشوں میں ملازمت کرنے سے گریز کیا جائے گا جس سے وقار اور تعظیم میں کمی واقع ہو

۵ (سادات کیلئے خمس کے حصوں کی تقسیم.

۶ (تعظیم برقرار رکھنے کیلئے سادات خاندان کی خاتون کو غیر سادات یا جو شان میں ان کے برابر نہ ہو کفو کے اعتبار سے، نکاح کرنے سے روکنا.

۷ (یہ خیال رکھنا کہ ان کے مالی حالات بہتر ہیں اور آمدنی میں اضافہ ہو رہا ہے.

**مندرجہ ذیل ذمہ داریاں نقیب عامہ کے تعلق سے ہیں:**

۱ (اگر سادات کے مابین کوئی اختلافی نوعیت کا معاملہ پیش آتا ہے تو یہ نقیب ان کے درمیانی تنازعے کو رفع دفع کرے گا.

۲ (یتیم سادات کو جائیداد مہیا کرے گا.

۳ (سادات بیٹیاں جن کا کوئی سرپرست نہیں ہے، ان کا نکاح باعتبار کفو کا اہتمام رکھے گا.

تاریخ میں اسی طرح کے انتظامی امور سادات کے حوالے سے برقرار رکھے گئے. یہاں ہم نے صرف اس موضوع کی جھلک پیش کی ہے اور ایک عام فہم مختصر تاریخی جائزہ رکھا ہے.

# علم الأنساب کے اسلامی اصول

در حقیقت علماء سے منقول علم الأنساب کے حصول میں وسیع ترین فوائد شامل ہوتے ہیں. جن میں سے یہ بھی ہے کہ اس سے انسان اپنے لوگوں، قبیلے، اور رشتہ داروں کی صحیح معرفت حاصل کرسکتا ہے اور اپنی خاندانی شاخوں کو اور مضبوط بناسکتا ہے. مزید اس سے رشتہ داروں میں باہمی محبت بھی قائم ہوتی ہے جو انہیں ہر قسم کے حالات میں ایک دوسرے کے قریب رکھتی ہے. اگر کسی کو کوئی خارجی خطرہ درپیش ہوتا ہے تو پوری برادری ایک خاندان کی حیثیت سے دفاعی صورت اختیار کرلیتی ہے کیوں کہ درحقیقت وہ سب ایک ہی نسب سے منسلک ہوتے ہیں.

ایسا اس لئے بھی ہے کیوں کہ ہر شخص اپنے آپ کو ایک قبیلے کا فرد محسوس کرتا ہے، اور کسی ایک شخص کو درپیش خطرہ بھی خاندانی سطح کی اہمیت کا حامل ہوتا ہے. یہ انسانی فطرت کا تقاضا ہے اور تاریخی طور پر بھی اس حقیقت کو پرکھا جاسکتا ہے. اس بات سے کوئی بھی انکار نہیں کرسکتا کہ یقیناً ہر دور میں شر کی مختلف صورتیں موجود رہی ہیں اور ایسے عناصر بھی پیش پیش رہے ہیں جنہوں نے حسد اور تعصب میں ان مضبوط خونی اور نسبی کڑیوں کو کمزور کرنے کی ناپاک کوششیں جاری رکھیں.

انگریزی زبان میں محاورتاً کہا جاتا ہے کہ "خون پانی سے گاڑھا ہے" جس کا مطلب یہ ہے کہ خاندانی خون کے رشتے ناطے دوستی سے بھی زیادہ مضبوط ہوتے ہیں. ایسا ہی ایک محاورہ عرب ثقافت میں بھی منقول ہے کہ "خون دودھ سے گاڑھا ہے"، جس کا مطلب یہ ہے کہ خون کا رشتہ ایک ہی ماں کے رضاعی بیٹوں (عرب ثقافت میں رضاعت کا عام رواج تھا جس میں عورتیں دوسروں کے بچوں کو اپنا دودھ پلاتی تھیں) کے رشتے سے بھی مضبوط ہوتا ہے.

احادیث رسول ﷺ سے اخذ کردہ اصولوں کی روشنی میں رشتہ داریوں کو قائم و دائم رکھنے کیلئے حوصلہ افزائی کی گئی ہے. خود جناب رسول اللہ ﷺ نے آپس میں ایک دوسرے کی زیارت کی ترغیب دی ہے اور اس عمل پر اجر کی نوید بھی سنائی ہے. رشتہ داروں کے باہمی تعلقات کا اندازہ اس

بات سے بھی لگایا جاسکتا ہے کہ رسالت کے ابتدائی تبلیغی دور میں رسول اللہ ﷺ کو جو پہلا حکم دیا گیا تھا وہ ان کے اپنے عزیز واقارب کو دعوتِ حق دینا تھا.
قرآن میں کئی ایسی آیات ہیں جو خاندانی تعلقات کی اہمیت پر دلیل ہیں. اسی خاندانی تعلقات کو دوسرے پہلو سے دیکھا جائے تو یہ تعظیم و تکریم کا سبب بھی بنتے ہیں. سورہ ہود، آیت ۹۱؛

قَالُوا يَا شُعَيْبُ مَا نَفْقَهُ كَثِيرًا مِمَّا تَقُولُ وَإِنَّا لَنَرَاكَ فِينَا ضَعِيفًا ۖ وَلَوْلَا رَهْطُكَ لَرَجَمْنَاكَ ۖ وَمَا أَنْتَ عَلَيْنَا بِعَزِيزٍ {٩١}

انہوں نے کہا اے شعیب! تیری اکثر باتیں تو ہماری سمجھ میں ہی نہیں آتیں اور ہم تو تجھے اپنے اندر بہت کمزور پاتے ہیں، اگر تیرے قبیلے کا خیال نہ ہوتا تو ہم تجھے سنگسار کر دیتے، اور ہم تجھے کوئی حیثیت والی ہستی نہیں گردانتے [سورہ ہود، آیت ۹۱]

ہمارے آقا امیر المؤمنین علی بن ابی طالب علیہ السلام نے اپنے لخت جگر حسن علیہ السلام کو وصیت کی تھی کہ: وأكرم عشيرتك فإنهم جناحك الذي به تطير، وأصلك الذي إليه تصير، ويدك التي بها تصول. أستودع الله دينك ودنياك. وأساله خير القضاء لك في العاجلة والآجلة والدنيا والآخرة.

"اپنے خاندان کے افراد سے محبت اور تعظیم سے پیش آنا کیونکہ وہ تمہارے لئے ایسے پروں کی مانند ہیں جس سے تم پرواز بھر سکتے ہو اور ایسے ہاتھوں کی مانند ہیں جو تمہیں سہارا بھی دیں گے اور تمہارے لئے لڑیں گے بھی. یہی وہ لوگ ہیں جن کی جانب تم مشکل وقت میں رخ کرو گے. اور یہی وہ بہترین لوگ ہیں جن کی جانب مشکل وقت میں رخ کیا جاتا ہے اور جو شخص انہیں کھو دے گا تو وہ بہت کچھ کھو بیٹھے گا."

قرآن کی آیت ہے کہ ہم نے تمہیں مختلف قوموں اور قبیلوں کی صورت میں بنایا ہے تاکہ تم ایک دوسرے کو پہچان سکو { يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّا خَلَقْنَاكُم مِّن ذَكَرٍ وَأُنثَىٰ وَجَعَلْنَاكُمْ شُعُوبًا وَقَبَائِلَ لِتَعَارَفُوا إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِندَ اللَّهِ أَتْقَاكُمْ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ ---الحجرات }، اس سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ ہر شخص پر لازم ہے کہ وہ اپنی پہچان کو قائم رکھے اور قبائل کی عزت اور حقوق کو پامال نہ کرے بلکہ خود اپنے قبائلی افراد کے مابین تعلقات کو استوار رکھنے کی کوشش کرے.

مزید براں اس موضوع کو آگے بڑھانے کیلئے، ہم موضوع سے متعلق عرب دنیا کی چند خاص عادات و روایات کو ضرور دیکھنا چاہیں گے. ان ہی روایات میں سے عرب کے ہاں ایک روایت "الدیہ علی العاقلہ" ہے جو کہ اسلام کی شریعت سے بھی قدیم ہے. کیونکہ آنحضرت محمد ﷺ کی مدینہ ہجرت کے وقت بھی مدینہ کے قبائل کیلئے میثاق مدینہ کے نام سے معاہدہ تشکیل دیا گیا تھا کہ سب قبائل اپنے افراد اور ان کے افعال کے خود ذمہ دار ہوں گے. اس طرح کا معاہدہ یا قانون اسلام سے بھی قبل زمانہ جاہلیت سے ہی عرب میں مروّج رہا ہے جس کے تحت مقتول کے ورثاء کو غلطی سے ہو جانے والے قتل کی دیت کی ادائیگی قاتل کی عاقل اولاد یا صاحب حیثیت اقرباء سے کروائی جاتی۔اسے العاقلہ کہا جاتا.

اسلام کی آمد کے بعد بھی رسول اللہ ﷺ نے اس نظام کو اسلام میں جاری وساری رکھا اور اسی طرح مدینے کے معاہدے میں بھی "الدیہ علی العاقلہ" کو شامل رکھا گیا.

# میثاق مدینہ

[نمبر.۳] "قریش اپنے حلقۂ احباب کیلئے خود ذمہ دار ہوں گے؛ اور دیت کی ادائیگی وہ مشترکہ معاونت سے کریں گے اور اپنے قیدیوں کی ضمانت کی ادائیگی کے ذمہ دار بھی وہ لوگ خود ہونگے، پس مؤمنین کے مابین مشترکہ معاملات نیکی اور انصاف کے اصولوں کے مطابق ہوں گے."[22]

حسب توقع اس وقت کے قبائل کے باہم بنائے گئے میثاق میں بھی وہی نکات مذکور تھے. بلکہ یہ طور طریقے ظاہر کرتے ہیں کہ کس طرح اجتماعی کوششوں کے ذریعے قبائل کے تحت افراد کے انفرادی اعمال کو گرفت میں رکھا جاتا تھا اور خاص طور پر جب بات قبائل کی عزت کی ہو.

[22] al–Sirah al–nabawiyah li–Ibn Hisham السیرۃ النبویۃ

# سادات الاشراف کیلئے نسابہ کی خدمات

عربوں میں علم الانساب کے حوالے سے کئی سارے مصنفین گزر چکے ہیں، لیکن متقدمین میں سب سے پہلے ہشام ابن کلبی (۱۱۰ ہجری تا ۲۰۴ ہجری) تھے جنہوں نے طالبین کے حوالے سے تدوین کا آغاز کیا اور جمهرة الأنساب الحلبی[23] تحریر فرمائی تھی.

أبو المنذر هشام بن محمد بن السائب بن بشر بن عمرو بن الحارث بن عبد الحارث الكلبي ويكنى ابن الكلبي (نحو 110 هـ - توفي 204 هـ)

مصنف حضرات سادات الاشراف کے حوالے سے علم الانساب کی اہمیت کو سمجھتے تھے کیونکہ یہی وہ مستقل طریقہ ہے جس میں سچے اور جھوٹے دعویدار میں فرق کیا جاسکتا ہے. ہمیں حجاز سے کرمان تک ۵۰۰ ایسے نام ملے ہیں جنہوں نے نسبوں کی تدوین و ترتیب میں حصہ لیا.

اگرچہ اس میدان میں عظیم علماء کے قیمتی علمی کام موجود ہیں پھر بھی کچھ ایسے جھوٹے دعویدار بھی گزرے ہیں جنہوں نے زر کے بدلے میں جھوٹے دعوے گھڑلیے. تاہم کسی بھی عالم کے تمام کاموں کا احاطہ کر کے گہرائی سے تحقیق کی جائے تو معلوم ہو جاتا ہے کہ مخلص لوگ کون تھے جنہوں نے سادات الاشراف کے نسبوں کی حفاظت کرنے میں انتھک محنت کی (رحمہم اللہ جمیعا)، جبکہ اس کے برعکس دوسری جانب ایسے نسابہ بھی تھے جنہوں نے دنیاوی فائدوں کو ترجیح دی اور جھوٹی گواہیاں دے گئے.

مندرجہ بالا نکات کے حوالے سے اور بھی کئی مثالیں پیش کی جاسکتی ہیں، یہاں یہ نصیحت بھی قابل ذکر ہے کہ ان مضامین کا مطالعہ کرتے ہوئے صحیح اصول و قوائد کی آگاہی لازم ہے جن کا آگے ذکر کیا جائے گا. معتبر نسابہ وہ ہوتے ہیں جن کا ایک ثابت شدہ تاریخی پس منظر ہو، جو باقاعدہ ایک سلسلہ/نظام سے منسلک ہو، یہی وجہ ہے کہ ایسے نسابہ باطل نسبوں سے متعلق گہری واقفیت رکھتے ہیں.

---

[23] اِعیان الشیعۃ- السید محسن الامین- ج ۱۰- الصفحۃ ۲۶۵

## ابتدائی جریدوں میں موجود جعلسازی:

بہت ساری مثالوں میں سے ایک کا اقتباس کہ کس طرح نسب سادات میں ابتدائی داخل ہوئی": وكان له عدة أولاد منهم عبد الله القود أرسله أبوه إلى مصر بعد أن قتل أنكجور يفاديه فعفا عنه وانقرض القود فلم يبق له عقب. وادعى إليه بمصر رجل فقال: انا عليان بن جماعة بن موسى بن مصعب ابن ضاحي ابن نعيمان بن عاصم بن عبد الله القود. لم يصح نسبه وله عقب بمصر وقد كان نقيب مصر المعروف بابن الجواني النسابة قد دفع عليان وأبطل نسبه"

[عبد اللہ] القواد بچپن میں ہی فوت ہوگئے تھے (انقرض)، پس ان کے ہاں کوئی اولاد نہ ہوئی لیکن اس کے باوجود مصر سے ایک شخص نے ان کی اولاد میں سے ہونے کا دعویٰ کیا، جس نے کہا: "میں علیان ابن جماعۃ ابن موسی ابن معصب ابن ضاحی بن نعیمان ابن عاصم ابن عبد اللہ القواد ہوں. "مذکورہ شخص کا نسب غیر ثابت شدہ ہے. مصر میں اس کی اولادیں موجود ہیں. بہر حال مصر کے نقیب ابن جوانی نے علیان کے دعوے کو مسترد (دفع) کیا ہے اور اس کے نسب کو باطل قرار دیا ہے (ابطل نسبہ)، مگر بعد میں ظلم اور جبر سے اس نام کا اندراج طالبین مصر کے انسابی دفاتر (جرائد) میں کیا گیا تھا.[24]

ایسی تاریخی مثالیں بہت ساری ہیں۔ لہٰذا بعد کے محققین کے لئے لازم ہے کہ وہ اس مضمون کا مطالعہ کرتے وقت صحیح اصولوں پر عمل کریں۔ علم الانساب کے معتبر سلسلے سے منسلک علماء کے پاس مخطوطات اور قدیم مصادر کے اوپر کیے گئے تفسیری حاشیے بھی ہوتے ہیں جو نسل در نسل منتقل ہوتے ہوئے ان تک پہنچتے ہیں. اسی لئے یہ ضروری ہو جاتا ہے کہ اس علم کو مکمل طور پر معتبر علماء سے سیکھا جائے جو صحیح مصادر اور مخطوطات سے واقفیت رکھتے ہوں. کیوں کہ بغیر کسی ثبوت اور درست استدلال کے نسب میں کسی شخص کو داخل کرنا گناہ ہے، اور اسی طرح بغیر ثبوت کے بھی مسترد کرنا گناہ ہے۔

[24] Ibn anaba, Umda, p. 157.

## جمال الدین ابن عنبہ الداؤدی الحسنی

موجودہ دور میں بھی معروف نسابہ ابن عنبہ کے کام کو کثرت سے مرجع کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے. ان کے بارے میں یہ معروف ہے کہ انہوں نے قدیم مخطوطات کی چھان پھٹک کے بعد جامع طریقوں کا استنباط کیا اور پھر ان طریقوں کا اجراء اپنے کاموں میں بھی کیا. ان کے مشہور کاموں میں "عمدۃ الطالب" ہے جس کے کچھ شروعاتی دور کے نسخے میرے پاس بھی موجود ہیں. مشہور حسین ابن مساعد ابن حسن ابن مقدوم [ بن ابو القاسم ابن عیسی الحسینی الحائری ] جن کا انتقال ۸۹۳ ہجری میں ہوا، انہوں نے کچھ اہم تفسیری حاشیے اس نسخے میں شامل کیے ہیں، اور اس نسخے کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ یہ اصل کتاب کے کچھ عرصہ بعد کی تخلیق ہے.

جمال الدین ابن عنبہ احمد ابن علی ابن حسین ابن مھنا ابن عنبہ الاصغر ابن علی عنبہ الاکبر ابن محمد- انہوں نے حجاز سے عراق ہجرت کی - ابن یحیی ابن عبد اللہ ابن محمد ابن یحیی ابن محمد (لقب: ابن رومانیہ) ابن داؤد الامیر ابن موسیٰ ثانی ابن عبد اللہ ابن موسیٰ الجون ابن عبد اللہ المھد ابن حسن المثنی ابن الامام حسن السبط علیہ السلام ابن امیر المؤمنین علی بن ابی طالب علیہ السلام. ان کا نسب تذکرۃ الانساب المطہرۃ از سید ابو الفضل احمد ابن المھنا (۶۷۵ ہجری) میں مکتوب اور تصدیق شدہ ہے.

علم الانساب کے میدان میں ابن عنبہ ایک تربیت یافتہ عالم تھے اور وہ خود ایک عظیم نسابہ تاج الدین ابن معیہ الدیباجی (وفات ۶۷۷ ہجری) کے شاگرد رہے تھے. تاج الدین ابن معیہ الدیباجی ایک مشہور فقیہہ، محدث اور نسابہ گزرے تھے جو بہت سے عظیم لوگوں کے استاد بھی رہ چکے ہیں جیسے شہید الاول محمد جمال الدین المکی جنہوں نے "اللمعہ الدمشقی" تصنیف کی. جناب تاج الدین ابن معیہ نے سابقہ علماء سے سادات الاشراف کے کئی شجرے بھی جمع کیے تھے، ان کی صحبت میں رہ کر ہی ابن عنبہ نے ۱۲ برس انساب کا علم حاصل کیا تھا. بعد میں ابن عنبہ کو اپنے استاد کے داماد ہونے کا شرف بھی حاصل ہوا.

"عمدۃالطالب" میں ابن عنبہ نیں ۶۰۰ سے زائد روایت نقل کی ہیں، جس میں انہوں نے ابو الحسن عمری سے تقریباً ۱۷۰ سے زائد مرتبہ روایت کی ہے، ابن طباطبا سے ۱۱۵ مرتبہ، ابو نصر بخاری سے تقریباً ۹۰ مرتبہ، ابن معیہ سے ۵۵ مرتبہ، شیخ شرف عبیدلی سے تقریباً ۴۰ مرتبہ، ۱۰ مرتبہ ابن خداع سے، ۱۰ سے کم قتادۃ الحسنی اور تقی الحسینی سے، جبکہ دیگر ۵ یا ۶ اور روایتیں بھی موجود ہیں.

## علماء انساب کے نزدیک آپ کے کام کا مقام

شیخ عباس قمی (۱۲۹۴ ہجری) قم کے ایک تربیت یافتہ عالم تھے اور یہ مشہور عالم حسین نوری طبرسی (۱۳۲۰ ہجری) کے شاگرد بھی تھے. یہ دونوں عالم امام علی علیہ السلام کے مقبرے نجف کے مقام پر مدفون ہیں.
جناب شیخ اپنی تصنیف "الکنی والالقاب" (باب. ا ص. ۳۵۵) میں لکھتے ہیں کہ: "وہ (ابن عنبہ) ایک رہنما، معزز اور علم الانساب کے ماہر تھے، اور نسابہ تاج الدین ابن معیہ کے داماد بھی تھے. بلاشبہ امامیہ میں وہ ایک ماہر عالم دین گزرے ہیں."
ابن عنبہ کے بارے میں مشہور عالم سید امین العاملی لکھتے ہیں کہ "وہ ایک عظیم نسابہ تھے جو اپنے میدان میں بہت معزز اور ماہر سمجھے جاتے تھے. ان کی تصنیف "عمدۃالطالب" ان کی مہارت اور فن کا ہی ثمرہ ہے".
ابو المعالی سید شہاب الدین محمد حسین المرعشی نجفی خود بھی ایک ماہر نسابہ تھے اور علم الانساب پر ان کی کئ تصانیف بھی موجود تھیں مگر بدقسمتی سے ان کا کام شائع نہ ہو سکا. ابن عنبہ کے بارے میں ان کی رائے یہ تھی کہ وہ ماہر اور متقی عالم اور محدث تھے اور ان کا شمار امامیہ مکتبہ فکر کے بہترین علماء میں ہوتا ہے جو دین کے حوالے سے تمام علوم و فنون سے واقف تھے.

## مندرجہ ذیل ابن عنبہ کے وہ قابلِ ذکر کام ہیں جن کے نسخہ جات بھی موجود ہیں:

۱. بحر الانساب فی نسب بنی ہاشم (عربی): یہ نسخہ امام رضا علیہ السلام کے مزار کے کتب خانے، دار الکتب مصر، معہد المخطوطات العربیۃ اور نجف کے حاکم کتب خانے میں موجود ہے.
۲. التحفہ الجمالیہ فی انساب الطالبیہ (فارسی): اس کی ایک جلد آیت اللہ مرعشی نجفی کتب خانہ قم میں موجود ہے.
۳. الزرکلی نے ایک نسخے "رسالہ فی اصول شجرۃالسادۃ آل ابی العلوی" کا ذکر کیا ہے جسے ابن عنبہ نے تالیف کیا تھا.

۴. آقا بزرگ نے ایک اور کتاب "انساب آل ابی طالب" کو ابن عنبہ کی طرف منسوب کیا ہے اور ان کی رائے ہے کہ یہ کتاب کچھ تبدیلیوں کے ساتھ "عمدۃ الطالب" کا ترجمہ ہے.

۵. عمدۃ الطالب الکبری

٦. عمدۃ الطالب الوسطی: یہ کتاب ابو طالب کی اولاد کے موضوع پر ہے اور یہ کتاب انہوں نے السید الشریف الحسیب النصیب جلال الدین الحسن ابن علی ابن الحسن ابی طالب ابن الحسن ابن محمد ابن علی ابن احمد ابن علی ابن علی ابن الحسن ابن الحسن ابن یحیی ابن الحسین ابن احمد المحدث ابن عمر ابن یحیی ابن الحسین ابن زید ابن علی ابن زین العابدین ابن الحسین ابن علی ابن ابی طالب علیہ السلام کیلئے تحریر فرمائی تھی.

۷. عمدۃ الطالب الصغری: اس کتاب کا موضوع سخن ابو طالب کی اولاد ہے جو کہ کتاب ہذا ہے جسے آپ پڑھ رہے ہیں.

۸. الفصول الفخریۃ فی إصول البریۃ باللغۃ الفارسیۃ: یہ کتاب ۱۳۸۷ ہجری میں شائع ہوئی تھی.

۹. التحفۃ الجمیلۃ فی الأنساب باللغۃ الفارسیۃ

۱۰. تحفۃ الطالب: عمدۃ الطالب کی مختصر ہے.

## وہ متقدمین نسابہ جن کے کاموں کو شہرت ملی:

١. نسب قريش (زبيرى، مصعب ابن عبد الله ٢٣٣ ہجری)
٢. جمهرة الأنساب (ابو منذر هاشم بن محمد شهاب الكلبى الكوفى)
٣.) المنتقله الطالبيه (سيد ابو اسماعيل ابراهيم بن نصر حسين ابن طباطبا)
٤. المجدى فى انساب الطالبين (شيخ نجم الدين ابو حسين على العامرى العلوى)
٥. سر سلسله العلويه (ابو نصر سهل ابن عبد الله بخارى ٣٥٧ ہجری
٦. تهذيب الأنساب (سيد ابو عبد الله حسين بن ابو طالب م. حسينى ابن طباطبا ٤٤٩ ہجری)
٧. الاصيلي فى انساب الطالبين (سيد ابو جعفر م ابن تغتكى ٧٠٩ ہجری)
٨. الفخرى فى انساب الطالبين (سيد عز الدين ابو طالب اسماعيل الزرقنى ٦١٤ ہجری)
٩. عمدة الطالب فى انساب آل ابو طالب (جمال الدين احمد ابن عنبہ ٨٢٨ ہجری)
١٠. تزكره الأنساب المطاهرة (سيد ابو الفضل احمد بن م. المهنا ٦٧٥ ہجری)
١١. لباب الأنساب (شيخ ابو الحسين على ابن فندق البيهقى ٥٢٥ ہجری)
١٢. شجرة المباركہ (امام فخر الدين راضى ٦٠٦ ہجری)

## ابن معیہ سید تاج الدین محمد نقیب حسنی دیباجی رحمہ اللہ

حضرت ایک معروف تربیت یافتہ شاعر عالم اور نسابہ تھے. تاج الدین ابو عبد اللہ محمد نقیب حسنی دیباجی حلی ابن معیہ. ان کا نسب اسماعیل دیباج بن ابراہیم غمر بن حسن مثنی بن امام حسن مجتبی علیہ السلام سے جاملتا ہے اور اسی لئے ان کی اولاد سادات حسنی دیباجی سے معروف تھی. آپ سے بے شمار لوگوں نے علم حاصل کیا جو بعد میں معروف علماء میں شمار ہوئے ان کی وفات آٹھ ربیع الثانی ۷۷۶ ہجری ہولہ میں ہوئی لیکن ان کی تدفین نجف اشرف میں ہوئی.

## اسماعیل دیباجی تک ان کا نسب مندرجہ ذیل ہے:-

"سید تاج الدین ابو عبد اللہ محمد بن جلال الدین ابی جعفر قاسم بن فخر الدین حسین بن جلال الدین قاسم بن زکی الدین ابی منصور حسن نقیب بن زکی الدین محمد بن زکی الدین داھر الدولہ ابو منصور حسن بن احمد بن محسن بن ابی عبد اللہ حسین قصری بن ابی طیب محمد [عمدۃ الطالب سے اخذ کیا گیا ہے. ((احمد بن المحسن بن الحسین بن محمد بن الحسین القصری بن ابو طیب محمد: ج۲] بن ابی عبد اللہ حسین بن ابی القاسم علی بن ابی عبد اللہ حسین خطیب (یہ کوفہ کے خطیب تھے) بن ابی القاسم علی بن حسن بن حسن تاج [یہ لفظ عمدۃ الطالب میں موجود ہے جبکہ سفینۃ البحار از بخاری میں مختلف انداز میں لکھا گیا ہے ((تج-ثج-نج-نخ))] بن اسماعیل دیباج.

سید تاج الدین محمد بنی معیہ کے معزز آل میں سے تھے جن کی نسلوں سے عراق کے رہنما اور نقیب گزرے تھے آپ بہت اونچے مرتبے والے تھے، صفحہ ۱۲۷، اور عمدۃ الطالب میں بھی بنی معیہ کے گھرانے کے بارے میں ان کی ایسی ہی رائے تھی: ((یہ بنی معیہ سے معروف ہیں جس میں لیاقت، سربراہی اور نقابت رہی (صفحہ ۱۴۴)). حاکم ناصر عباسی [احمد ناصر لدین اللہ (۵۷۵-۶۲۲)] عباسی مملکت کا سربراہ تھا، اس کے دور میں بھی نقابت کی ذمہ داری بنی معیہ کے گھرانے کو ہی سونپی جاتی تھی. اگرچہ سید تاج الدین جو اسی گھرانے سے تھے مگر کچھ اختلاف رکھتے تھے، جن میں فخر الدین معیہ اور نصیر الدین نقیب تھے، لیکن ان کی وفات کے بعد اختلاف ختم ہو گیا تھا.

"وہ علم الانساب کے ماہر تھے، اور ساتھ ساتھ لغت، ریاضیات اور تاریخ وغیرہ پر بھی دسترس رکھتے تھے (صفحہ ۱۲۷) " وہ "عمدۃ الطالب" میں رقم طراز ہیں: "اس دور میں علم الانساب کی انتہا ان پر ہی ہوتی تھی (صفحہ ۱۴۹) مزید لکھتے ہیں: علم الانساب میں مہارت کی وجہ سے عراق میں ان کو بہت شہرت حاصل ہوئی اور نسابہ میں کوئی بھی ایسا نہ تھا جس نے آپ سے علم حاصل نہ کیا ہو.

## شہید اول اور تاج الدین بن معیہ رحمہ اللہ

شہید اول ((شیخ ابو عبد اللہ محمد جمال الدین مکی دمشقی عاملی، ۷۳۴ میں پیدا ہوئے اور جمعرات کو شہادت ہوئی، ۹ جمادی اول ۷۸۶)). علامہ حلی (وفات ۷۲۶) اور ان کے بیٹے فخر المحققین (وفات ۷۷۱) کے بعد وہ امامیہ فرقے کے سب سے معروف فقیہہ تھے. ان کی شہادت کا واقعہ مثالی اور بہت تاریخی ہے. تعظیمی القاب جن کے ذریعے سے وہ اپنے استاذ کو مخاطب کیا کرتے تھے ان میں سے کچھ درج ذیل ہیں:

((السيد العالم السعيد النسابة اعجوبة الزمان في جميع الفضائل و الماثر تاج الدين ابي عبدالله محمد بن معية الحسني طاب ثراه)) {اجازات بحار الانوار مجلسی: جلد ۲۶، امل الآمال، سفينة البحار.}

شہید اول کے بیٹے، ابو طالب محمد اور ابو القاسم علی اور ان کی صاحب زادی ست المشائخ، انہوں نے بھی ۷۷٦ ہجری میں اجازت حاصل کی تھی، جو کہ تاج الدین ابن معیہ کا آخری سال تھا {امل الآمال اور سفینۃ النجاۃ: جلد ۲، والکنی والالقاب از مرحوم حاج شیخ عباس قمی} اور ابن معیہ شہید ثانی کا لکھا گیا اجازت نامہ انہوں نے دیکھا بھی اور اسے تجویز بھی کیا.

## ابن معیہ کے استاذ

سید تاج الدین ابن معیہ نے معروف علماء سے بہت سے علوم پر دسترس حاصل کی ہے، ان علماء میں خود ان کے والد محترم ابو جعفر قاسم بن حسین بھی شامل ہیں جن سے ابن معیہ نے کچھ علوم سیکھے. اس کے علاوہ بھی تقریباً ۳۰ علماء سے آپ نے علم حاصل کیا ہے اور ان سے سندیں (اجازات) بھی وصول کیں. ان علماء

میں علامہ حلی، فخری المحققین (علامہ کے فرزند)،سید رضی الدین آوی، سید علی بن عبد الکریم بن طاؤس، قاضی تاج الدین ابو علی محمد بن محفوظ اور سید علم الدین مرتضی بن سید جلال الدین عبد الحمید جیسے جید علماء شامل ہیں. آپ کی نمایاں خصوصیات میں یہ بھی قابل ذکر ہے کہ آپ کے پاس امام حسن عسکری سے متعلق اسنادا "اہم دستاویزات" بھی تھیں {الکنی والالقاب از حاج شیخ عباس قمی)

## دستاویزات/اسناد - متقدمین علماء کے کام.
## اور ان کے اجازت نامے کی مثالیں.

متقدمین علماء اپنے اساتذہ سے دو طریقوں سے تعلیمی اور اخلاقی تربیت حاصل کیا کرتے تھے:-

پہلا طریقہ یہ تھا کہ استاذ کی تحریروں سے نقل کی جاتی تھی، براہ راست استاذ کی موجودگی میں، پڑھ کر یا سن کر جسے "درایت اور روایت" کہا جاتا ہے اور مزید یہ کہ طالب علموں کو آگے دوسروں کو سکھانے اور روایت کرنے کیلئے اپنے اساتذہ سے اجازت حاصل کرنا لازم تھا. علماء سے علم حاصل کرنے کا یہ سب سے اعلیٰ طریقہ تھا.

دوسرا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ اساتذہ سابقہ علماء کے اجازت شدہ نسخے اپنے طالب علموں کو مہیا کرتے اور پھر تعلیم وتربیت کی تکمیل کے بعد ان کو روایت کرنے کی اجازت دی جاتی. جمال الدین ابن عنبہ نے سید تاج الدین ابن معیہ سے ان دونوں طریقوں پر استفادہ کیا تھا.

### روایت کی سند - مجدی کے مصنف کی جانب سے

علم کے حصول کا دوسرا طریقہ جسے "اجازت" حاصل کرنا کہتے ہیں، اس کے مطابق پانچویں صدی کے عالم ابو الحسن علی بن محمد عمری کی مشہور کتب مجدی، شافی، مبسوط اور مشجر ہیں. عمری اپنے وقت کے بلند پایہ مشہور ومعروف نسابہ تھے اور ان کی کتابیں اگلی نسلوں کے نسابین کیلئے رہنما کا درجہ رکھتی ہیں. نسابہ عمری کا نسب پیچھے عمر والاطرف سے جاملتا ہے جو امیر المؤمنین علی علیہ السلام کے بیٹے تھے اور علم الانساب کی کتابوں میں وہ

اسی نام سے معروف ہیں. [ : کتاب المجدی کے مصنف کا نسب بمطابق نسخہ المنتقلة الطالبية یہ ہے: ابو الحسن علی بن محمد النسابه بن علی بن علی بن ابی طالب محمد بن ابی عبد الله بن محمد بن ابی عبد الله بن محمد ملقطط بن احمد بن علی بن محمد بن يحيى الصوفی بن عبد الله بن محمد بن عمرو الاطرف،. ]. آغاز میں وہ بصرہ میں رہائش پذیر رہے پھر ۴۲۳ ہجری میں وہ موصل میں مقیم ہوگئے ان کی اولادیں بھی ہوئیں، اور اولادیں وہیں رہائش پذیر ہوئیں.

کتاب مُجدی/مَجدی ان کی مشہور تصانیف میں سے ایک ہے. یہ ۴۴۳ ہجری مصر میں نقیب النقباء ابو الحسن احمد بن فخر الدولہ ابو یعلی حمزہ بن حسن بن عباس بن حسن بن حسین بن ابو الحسن علی بن محمد بن علی بن اسماعیل بن امام جعفر صادق علیہ السلام کیلئے لکھی گئی تھی، جو دمشق اور مصر کے شاہی رہنماؤں کی نسل سے تھے. یہی وجہ ہے کہ کچھ لوگوں کے خیال میں اس کتاب کا نام "مجدٰی"، ان کے نام مجد الدولہ پر ہے. مگر جو مشہور نام ہے وہ مُجدٰی ہے جو کہ جدوی فعل سے لیا گیا ہے جس کا مطلب ہے کہ وہ کتاب جو قاری کو منور کرتی ہے اور اس کو دوسری اور کتابوں سے مستغنیٰ کر دیتی ہے.

کتاب مجدی کے مصنف کے اساتذہ میں سے ایک عالم شیخ الشرف عبیدلی گزرے ہیں. ان کا انتقال ۴۳۵ ہجری میں ہوا مگر ہم ان کا تذکرہ آیندہ صفحات میں کریں گے.

کتاب مجدی اور ابو الحسن عمری کی دیگر کتابوں کو روایت کرنے کیلئے ابن عنبہ اجازہ اور سند، ان کے استاذ سید تاج الدین ابن معیہ سے منسلک ہے، جبکہ ابن معیہ کا اجازہ اور سند خود کتاب مجدی کے مصنف کے طرف اس طرح لوٹتا ہے:

ابن معیہ نے اپنا اجازہ اپنے استاذ سید علم الدین مرتضی بن سید جلال الدین سے حاصل کیا، پھر انہوں نے عبد الحمید بن شمس الدین فخار بن معد موسوی سے، انہوں نے اپنے والد سے، اور انہوں نے اپنے دادا (سید جلال الدین) سے، پھر انہوں نے ابن کلبون عباسی نسابہ سے، انہوں نے جعفر بن ہاشم بن ابی الحسن عمری سے، اور انہوں نے اپنے دادا ابو الحسن عمری کتاب مجدی کے مصنف سے اجازہ حاصل کیا. { عمدة الطالب : صفحہ ۳۳۶ }

# سلسلہ نسابین

موجودہ دور میں اس میدان کے کئی تربیت یافتہ علماء ہیں جو سادات الاشراف کے نسب کے معاملے میں روائتی اکیڈمک اصولوں کی پیروی کرتے ہیں اور تاریخی طور پر بھی کم و بیش یہی معاملہ رہا ہے جیسا کہ مذکورہ علماء اور ان کے اساتذہ کے ساتھ مربوط سلسلے کو دیکھا جاسکتا ہے۔ دنیا بھر میں بے شمار نقیب ہیں جن میں کچھ معتبر ہیں اور دیگر قابل تحقیق، کچھ اپنے سلسلے کے علماء کے سیکھے ہوئے طریقوں کا اجراء کرتے ہیں اور دیگر عام اخباری (سنی سنائی) طور طریقوں کو استعمال کرتے ہیں۔ یقینا ایسا طبقہ قابل اعتراض ہے۔ مگر یہ کہ اکثر لوگ اس بات سے بے خبر ہوتے ہیں کہ علم الانساب کے میدان میں فقط وہی لوگ اہل سمجھے جاتے ہیں جو حامل اجازہ ہوتے ہیں۔

وہ لوگ جو اس میدان میں نااہل ہوتے ہیں ان کے کام کو علمی حیثیت نہیں ملتی ہے، میں یہاں خاص طور پر قارئین حضرات سے گزارش کرنا چاہوں گا کہ اگر آپ کے سامنے سے کسی محقق یا شوقین حضرات کی تحقیق گزرے تو یہ ضرور دیکھ لیں کہ آیا اس مصنف نے کسی معتبر سلسلے یا ادارے کے نسابہ سے اجازہ حاصل کیا ہے یا نہیں۔ ایک اور یاد رکھنے والی بات یہ ہے کہ شجروں کی تحقیق کرنے والا ہر کوئی نسابہ نہیں ہوتا ہے [إلا یہ کہ اس کے پاس سند ہو]، کیونکہ آج کل لوگوں میں یہ رجحان بن گیا ہے کہ بنا تحقیق کے خاندانوں کے نسبوں کو پیش کردیتے ہیں، تو ایسی تحقیقات سے گریز کرنا چاہیے کیونکہ بغیر کسی تصدیق کے ان کی کوئی علمی حیثیت نہیں ہوتی ہے۔ صرف اس میدان میں ان اسکالرز کو ہی سہرا دیا جانا چاہئے جن کا کام سادات نسب کے اصولوں پر عمل کرنے کے ساتھ ساتھ حقیقی تحقیق اور درستگی پر مبنی ہے۔

## قابل ذکر سلسلہ :-

مکتبہ الاعرجی۔ جس میں خاص طور پر مشہور عالم نسابہ علامہ سید جعفر الاعرجی قابل ذکر ہیں۔ علم الانساب پر انہوں نے ۴۰ سے زائد کتابیں تصنیف کیں ہیں اور ان کا علمی سلسلہ بھی بہت مضبوط ہے۔ جو افراد ان کے سلسلے کے تحت علم حاصل کرتے ہیں تو وہ مستند اور ماہر نسابہ ہوتے ہیں۔ اس سلسلے کے موجودہ نسابہ میں، ڈاکٹر سید حلیم الاعرجی اور النسابہ سید عبدالرحمٰن الاعرجی قابل ذکر ہیں۔ یہ حضرات اس میدان میں ید طولیٰ رکھتے ہیں اور قدیم نسخوں کا ذخیرہ بھی رکھتے ہیں۔ پاک و ہند میں اس سلسلہ سے معروف سید قمر عباس الاعرجی ہیں۔ اسی طرح کے اور بھی نامور سلسلے ہیں۔

# علم الانساب میں کتابت کا طریقہ :

ماضی میں نسابہ دو بنیادی طریقوں کو استعمال کیا کرتے تھے، مبسوط اور تشجیر. پہلے طریقے مبسوط میں عام طور پر معلوماتی انداز کو زیر بحث لایا جاتا ہے جیسا کہ مختصر سیرت کا ذکر، جبکہ دوسرے طریقہ تشجیر میں خاندانی شجرہ کھینچا جاتا ہے جس میں ابتداء اوپر سے کی جاتی ہے، پھر اولاد، اور پھر ان کی اولاد کا ذکر کیا جاتا ہے اور اسی طرز پر سلسلے کے اختتام تک پہنچا جاتا ہے، اسی کے ساتھ ساتھ سلسلے کے معروف عناصر اور اخبار پر بھی بات ہوتی جاتی ہے. ابن الطقطقی نے کتاب کے تعارف میں کچھ نام مبسوط انداز میں تحریر کیے ہیں.

**العضون فی آل یاسین (ع) : سید ابو عبداللہ حسین النسابہ بن سید احمد المحدث بن سید ابو محمد عمر الاکبر بن سید ابو الحسین یحییٰ سید ابو عبداللہ حسین ذوالدمعہ بن سید ابو الحسین زید الشھید ع** ، جو علویین کے اتحاد کی بنیاد تھے اور علم الانساب کے پہلے مفروض مؤلف بھی تھے. انہوں نے "العضون فی آل یاسین" نامی تالیف مرتّب کی تھی، جو کہ مبسوط طریقے پر تحریر کی گئ ہے.

ابو حاتم الشریف فرماتے ہیں: نسابہ جب قارئین کی سہولت کو پیش نظر رکھنا چاہتے ہیں تو تشجیر کے انداز میں تحریر کرتے ہیں. پس اس انداز کی سادگی جو کہ فقط ناموں پر ہی مشتمل ہوتی ہے، اسی کو بروئے کار لاکر خاکہ نگاروں نے اس انداز میں لکھنے کی ابتداء کی تاکہ قارئین کیلئے مبسوط طریقے میں ہونے والے ناموں کے باہمی اشتباہ کو یہاں ختم کیا جاسکے. ان خاکہ نگاروں کو مشجر کہا جاتا ہے لیکن یہ یاد رہے کہ یہ نسابہ نہیں ہوتے. ہاں مگر کچھ نسابہ ایسے بھی ہوتے ہیں جو مشجر بھی ہوتے ہیں.

## برصغیر پاک و ہند کے سادات الاشراف کے نسب کو استنباط کرنے کیلئے قوانین:

سادات الاشراف کی کامل تکریم کے ساتھ یہ عرض کیا جارہا ہے کہ اکثر لوگ جو علم الانساب کے قوانین کی کسوٹی پر پورے نہیں اترتے تو وہ اپنی جانب سے ہی تلخ اور تعصب پر مبنی آراء کو دوسرے سادات پر تھوپنے کی کوشش کرتے ہیں اور ان کے نسب پر سوال اٹھانے لگتے ہیں. اسی لئے یہاں یہ بات یاد رکھنا ضروری ہے کہ پاکستان اور ہندوستان میں بسنے والے سادات الاشراف بنیادی طور پر علم الانساب کے معروف قوانین کے پیروکار ہی نہیں ہیں، اور یہی وجہ ہے کہ اکثر لوگ شجروں کو محفوظ کرنے میں غلطیاں کرتے ہیں حتی کہ اپنے آباؤاجداد تک کا ذکر حذف کرجاتے ہیں، اور کئی بار تو بذریعہ یاداشت بھی اضافے کیے جاچکے ہیں. اس نوعیت کے تمام مسائل معروف رہے ہیں، علم الانساب میں عربوں کے مرتب کردہ قوانین کی روح سے روائتی طریقوں کا براہ راست اجراء صرف مہاجرین کے آباؤاجداد پر ہی کیا جاسکتا ہے نہ کہ ان کی آل پر. یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ بظاہر ایسے حالات موجود ہیں جہاں قبائل ہجرت کی وجہ سے اپنی اصل سے الگ ہوجاتے ہیں۔ جیسے جیسے وقت گزرتا ہے اگلی نسلیں صحیح نسباتی ریکارڈوں سے لاعلم ہوجاتی ہیں۔

پھر جب لوگوں کے شجرے مشترکہ آباؤاجداد سے منسک ہوتے ہیں تو انہیں جد الجامع کہا جاتا ہے کیونکہ یہی وہ حضرات ہوتے ہیں جو صدیوں پہلے ہجرت کرکے یہاں مقیم ہوئے تھے. ایسے میں شجروں کی صداقت، ثقاہت اور ساکھ کا مطالعہ کرتے ہوئے کھلے ذہن سے ہر پہلو کو مد نظر رکھنا ضروری ہوتا ہے اور نسبوں کے اوصاف کی جانچ پڑتال میں قابل برداشت لچک رکھنا بھی ایک لازم حصہ ہوتا ہے.

شجروں میں مطابقت کا فقدان تب ہوتا ہے جب خاص طور پر ان کو فقط یادداشت کا سہارا لے کر مکمل کیا جاتا ہے. ایسے واقعات عام ہیں جہاں اشخاص کی ایک ثابت شدہ تاریخ ہوتی ہے بشمول آباؤاجداد کی قبریں اور ۲۰۰ سالہ معروف میراثی شہرت وغیرہ؛ مگر یہ کہ ناموں کی تدوین میں ان سے آباؤاجداد کے کچھ نام حذف ہوگئے یا کچھ اضافی نام مدون ہوگئے؛ تو ایسی صورت میں احتیاط برتتے ہوئے غیر جانبداری کے ساتھ ان نقائص کو نظرانداز کیا جاسکتا ہے. کیونکہ بہرحال کچھ نقائص کی گنجائش کو برداشت کیا جاسکتا ہے، مگر احتیاط اور علم الانساب کے اصولوں کے اجراء کی ذمہ داری بالآخر ماہر اور معروف نسابہ کی ہی ہوتی ہے. درحقیقت کافی تعداد میں نام نہاد اور خود ساختہ نسابہ موجود ہیں جو علم الانساب کے بنیادی اصولوں کی پیروی نہیں کرتے

بلکہ ان کا مرجع سنی سنائی بات ہوتا ہے جسے اخبار کہتے ہیں اور دنیا بھر میں عام طور پر اکثریت کی یہی حالت ہے. اسی لئے سنجیدہ افراد کیلئے ایسے اہم موضوع پر احتیاط لازم ہے.
ایک اور عام مسئلہ جو شجروں میں دیکھنے میں آتا ہے وہ یہ کہ لوگ دوسرے شجروں سے مطابقت کی خاطر خود ہی اپنے نسبوں میں بار بار تبدیلیاں کر دیتے ہیں. یہ ایک عام عادت پائی جاتی ہے کہ لوگوں کو کسی دوسرے خاندان سے منسلک ہونے پر ان کے شجروں سے نئی معلومات موصول ہوتی ہیں تو وہ خود سے ہی گمان کرکے اپنے اور ان کے نام وغیرہ میں مطابقت بنانے کیلئے تبدیلیاں کر دیتے ہیں. اس کے علاوہ ایسے جعل ساز بھی ہیں جو کمزور نسبوں میں سرایت کر گئے ہیں جن میں خاص طور پر ایسے نسب آتے ہیں جن کا کوئی معروف خاندانی پس منظر یا معتبر تاریخی ثبوت یا قبریں وغیرہ نہیں ہیں.

ہم ایسا نہیں کر سکتے کہ کچھ خامیوں کے باعث مکمل طور پر ایک نسب کو ہی رد کر دیں جبکہ اس سے متعلق دیگر صحیح تاریخی شواہد بھی موجود ہوں. نسب کی صداقت کیلئے کئی طریقوں میں سے شجرہ صرف ایک طریقہ ہوتا ہے. ویسے بھی بر صغیر پاک و ہند کے نسبوں کو مرتب کرنے کیلئے اب ایک نئے نظام کو تشکیل دینے کی ضرورت ہے جس کی بنیاد اور اصول و قواعد کی وضع میں کچھ وقت ضرور لگے گا. اسی سے متعلق ایک عام فہم سوالنامہ قواعد کے اجراء کی تفصیلات کے ساتھ جدول کی صورت میں اس باب کے آخر میں دیکھا جا سکتا ہے.
یہاں یہ نوٹ کرنا ضروری ہے کہ نسب میں چھوٹی چھوٹی غلطیاں اسے باطل نہیں کرتی ہیں۔ جب تک کہ ان کی اصلیت میں بد عنوانی جعل سازی ثابت نہ ہو۔

عجمی ممالک میں سادات الاشراف کے مشہور و معروف قبائل مقیم رہے ہیں جو مضبوط تاریخی ساکھ رکھتے ہیں اور ان کے شجرے بھی قدیم عرب مصادر سے مربوط ہونے کی شہادت دیتے ہیں. سادات الاشراف میں نقوی البھاکری، البحکری، عابدی ہمدانی، زیدی اور موسوی وغیرہ ایسے معروف قبائل ہیں جو ہجرت کے بعد سے بر صغیر پاک و ہند میں مقیم رہے ہیں. سادات کی ان شاخوں کے بارے میں کئی کتابیں بھی لکھی جا چکی ہیں جن میں ان کی ہجرت اور تاریخ سے متعلق تفصیلات کو دیکھا جا سکتا ہے.

# نسب کے استنباط سے متعلق عام قوانین

ہر نسابہ کو حتی الامکان احتیاط کو لازمی طور پر ملحوظ رکھنا ہوتا ہے، متعلقہ مصادر کا مطالعہ کرنا ہوتا ہے اور کسی بھی حتمی نتیجے تک پہنچنے سے پہلے تربیت یافتہ علماء سے مشاورت کی بھی ضرورت ہوتی ہے. اس کے بر عکس بغیر علماء سے علم سیکھے صرف عربی کتب کا مطالعہ کرنا ایسا ہی ہے جیسے کوئی شخص دوا کی دکان پہ جائے اور دکان دار سے تجویز کردہ کسی دوا کے اجزاء اور اس کے متعلقہ اثرات کے بارے میں پوچھنے لگے. اب دکان دار چاہے کتنی ہی معلومات کیوں نہ رکھتا ہو مگر وہ اس بات کی اہلیت قطعی نہیں رکھتا ہے کہ دوا کے اجزاء کی تفصیلات اور طبیعت پر اس کے اثرات کے بارے میں نصیحت کرتا پھرے. اگر پھر بھی کوئی شخص ایسے طریقے کو اختیار کرتا ہے تو اس کا مطلب ہے کہ وہ آئندہ ہونے والے مضر ردعمل کو نظر انداز کر رہا ہے.

یہی بات کسی بھی منظّم علم کے بارے میں کہی جا سکتی ہے یہاں تک کہ اس علم کو معتبر علماء سے سیکھ نہ لیا جائے، تب تک ایک شائع شدہ کام بھی کوئی علمی حیثیت نہیں رکھتا ہے. اسی لئے ایک سلسلہ ضروری ہو جاتا ہے، ایک ایسی علمی کڑی جس میں علمی تجربہ ایک نسل سے دوسری نسل تک منتقل ہوتا چلا آتا ہے اور انفرادی آزاد محققین ان امور سے محروم رہ جاتے ہیں. ایک اہم انتباہ کا اظہار یہاں ہونا ضروری ہے۔ سادات پر کتاب، یا کسی نسابہ کے قول ہمیشہ حتمی نہیں ہوتے ہیں لہٰذا جملہ اللہ اعلم استعمال ہوا ہے جہاں وہ غیر یقینی ہیں یا پوری طرح سے توثیق کرنے سے قاصر ہیں۔ غلطیاں کتابوں میں عام ہیں اور اکثر نام چھوٹ جاتے ہیں۔ ان حالات میں قدیم قبائلی شواہد بھی دعوے کی صداقت کا پتہ لگانے کا ایک طریقہ ہو سکتے ہیں۔ اہل علم افراد کے لئے، معتبر نسابہ کے تبصرے ان کے علمی سلسلے کی مرہون منت ہوا کرتے ہیں جبکہ پیش رو علماء ہر پہلو سے غور و فکر کر کے علم کو آنے والوں کیلئے چھوڑ جاتے ہیں. ایک خود ساختہ نسابہ اپنے نسب کو تو روایت کر لیتا ہے لیکن کسی دوسرے کے نسب پر اس کی طرف سے کیے گئے تبصرے پر سوال اٹھ سکتا ہے. ایسے حضرات علم اور اس کے اصول و قواعد سے گہری واقفیت نہیں رکھتے ہیں اور نہ ہی قدیم اور حالیہ نسخوں کی معرفت رکھتے ہیں. لہٰذا نسب کے کسی بھی معاملے میں ایسے شخص کا دیا ہوا تبصرہ علمائے کرام کے خیال میں مسلّمہ علمی حیثیت نہیں رکھتا ہے.

ایسے افراد جو ان امور پر اپنے کام کو شائع کرنے کے خواہش مند ہیں تو انہیں چاہیے کہ پہلے تو وہ اس میدان کی نسبت سے ایک معتبر سلسلے سے منسلک ہوں اور اپنے کام کو آگے کرنے سے پہلے معتبر اجازہ/اجازت لازمی حاصل کرلیں. ایسا اسلئے تاکہ اس شخص کا کام معتبر علمی سطح کا مانا جائے. یہ لحاظ رہے کہ سادات الاشراف ایک اصول پرست برادری ہے اور بغیر کسی معتبر علمی سرپرستی کے ایسی آزادانہ تحقیقات ایک معروف برادری کے نظم وضبط میں دخل اندازی کا سبب بنتی ہیں، اسلئے بہتر یہی ہوتا ہے کہ ایسے معاملات کو ماہرین پر چھوڑ دیا جائے. سابقہ دور کے نسخے اور جرائد جو مختلف مکاتب کی جانب سے شائع ہوتے رہتے ہیں، اکثر ان میں غلطیاں یا کچھ اندراجات بھی ہوتے ہیں. کیونکہ یہ سمجھنے والی بات ہے کہ جب اصل نسخوں سے نقلیں نکالی جاتی ہیں تو ظاہری طور پر غلطیوں کا امکان ہوتا ہی ہے، بلکہ شائع شدہ نسخوں میں بھی بسا اوقات حاشیے اور متن کے علاوہ دوسری عبارتیں ہی رہ جاتیں ہیں. اسی لئے فقط جرائد پر انحصار کرتے ہوے تحقیق کرنے کی بجائے اصل نسخوں کو حاصل کرنا چاہیے جو سلسلے سے وابستہ افراد کی دسترس میں ہوتے ہیں.

یہاں میں نے کچھ عام معیاری اصولوں کو اکٹھا کیا ہے جن کو سادات الاشراف پر رائے دینے سے پہلے ملحوظ خاطر رکھا جانا چاہیے۔

### ثبوت

ثبوت بنیادی دستاویزات ہوتے ہیں، جو درحقیقت دعوی کی اساس ہوتے ہیں. یہاں یہ وضاحت کرنا ضروری ہے کہ علم الانساب میں قدیم ترین دستاویزات کو ترجیح دی جاتی ہے کیونکہ دعوے کی دلیل شجرے میں موجود معلومات ہوا کرتی ہیں. تصدیق کے دیگر طریقوں میں علماء کی شہادت، حلف یا تحریر بھی شامل ہوتی ہے. دعوے کو فیصلے تک پہنچانے کیلئے ثبوت کی یہ صورتیں اور ان سے استنباط کرنا لازم ہوتا ہے. البتہ دعوے کی تصدیق کیلئے منطقی اصول بارِ ثبوت (burden of proof) کا استعمال بھی کیا جاتا ہے جس میں دعوے کو غلط ثابت کرنے کا بوجھ مخالفین پر ہوتا ہے، اور کبھی ان معتبر طریقوں سے حاصل ہوئی معلومات کے ساتھ ملا کر استعمال کیا جاتا ہے. اگر کسی شخص کے پاس شجرہ نہ ہو اور خاندان/قبیلہ اسکو قبول کرتا ہے تو قبیلہ کے سردار یا معتبر ہستی کی شہادت کو بھی دلیل کے طور پر لیا جاسکتا ہے.

## شہرت (شہرت البلدی)

قبیلے کے تعلق سے جانچ پڑتال کرتے ہوئے ایسے خاندان جو سادات الاشراف کی حیثیت سے معروف ہیں، ان کیلئے "شہرت البلدی" بھی بنیادی اصولوں میں سے ایک اصول ہے[لیکن یہ واضح رہے کہ شہرت سادات ہونے کا ثبوت نہیں ہے، بلکہ صرف جاننے کا ایک طریقہ ہے]. عام طور پر جب شہرت کو دیکھا جاتا ہے تو ۲۰۰-۳۰۰ برسوں کا عرصہ ایک خاصا کفایت کرنے والا ثبوت ہو جاتا ہے کہ فلاں سید فلاں درجے کا ہے. فردی طور پر تحقیق کی جائے تو مطلوبہ شخص کے آباؤاجداد کے نام جو علماء یا کسی معتبر ادارے سے تصدیق شدہ ہوں، ان کا لحاظ رکھنا پڑتا ہے. بالفرض اگر اس نوعیت کی دلیل نہ ہو تو پھر متبادل طریقوں کا اجراء کیا جاتا ہے جیسے مطلوبہ خاندان کے گزرے ہوئے معروف ۱۲ شخصیات کو آباؤاجداد میں سے مد نظر رکھنا جن کا ۲۰۰ یا زائد برسوں کا سادات کی حیثیت سے تاریخی پس منظر ہو اور ساتھ میں اور بھی مربوط خاندان اور نسب موجود ہوں جن کی معاونت سے مطلوب کڑیوں کو آپس میں جوڑا جاسکتا ہوں. اس کے علاوہ، اگر دیگر منسلک خاندانوں میں افراد کے آباؤاجداد کا تذکرہ کیا جاتا ہے تو یہ بھی ثبوت کا قابل قبول طریقہ ہے۔

## نسب ناموں کے مابین ترجیحات

جیسا کہ سابقہ عبارتوں میں بتایا گیا تھا کہ برصغیر پاک و ہند میں شجروں کو درج کرنے کا کوئی باقاعدہ نظام موجود نہیں تھا اسی لئے غلطیوں کا حتمًا امکان رہتا ہی ہے اور اکثر اوقات تو خود خاندان کے افراد کی پہنچ میں بھی نسبی دستاویزات نہیں ہوا کرتے ہیں یا خاندان ایسے بھی ہوتے ہیں جو معروف سادات خاندان کے ساتھ منسلک ہوتے ہیں لیکن خود کو ظاہر نہیں کرتے. ایسے میں معاملات پیچیدہ ہو جاتے ہیں لیکن پھر بھی بار ثبوت دعویدار پر ہی ہوتا ہے کہ وہ اپنے آباؤاجداد میں سے معروف افراد کی نشاندہی کرے. اگر مذکورہ دلائل بھی دستیاب نہ ہو سکیں تو آباؤاجداد کی قبروں اور مقامات کو بھی دلیل کے طور پر لیا جاتا ہے.

ایسی صورت میں جہاں مذکورہ نوعیت کے دلائل کا فقدان پایا جاتا ہے تو معتبر نسابہ کو حالات کا جائزہ لیتے ہوئے نسب کے بارے میں شہادت دینی پڑتی ہے. پھر ایسے افراد جو مشکوک ہوتے ہیں ان کے بارے میں اور زیادہ احتیاط کرنی پڑتی ہے کیونکہ یہ شرعاً جائز نہیں کہ براہ راست حرفاً حکم لگا دیا جائے مثلاً ایک شخص کے پردادا سید تھے لیکن ان کے پوتے ان کے نسب سے نہ تھے تو اس طرح کی آراء کو محفوظ رکھا جاتا ہے کیونکہ نبی ﷺ کا فرمان ہے کہ اولاد کی نسبت اسی کی جانب ہوتی ہے جس کے بستر پر وہ پیدا ہوا ہو اور الزام تراشی کرنے والے کیلئے سزا ہے. درحقیقت ایسے الزام کا ثابت کرنا والد کے اوپر ہوتا ہے. پھر ایسے معاملات کیلئے کئی

وضع کردہ اصول ہوتے ہیں جن کی شرائط کو پورا کرنا ہوتا ہے. مذکورہ معاملات یا گود لینے سے متعلقہ امور میں دو گواہان کی قانونی شہادت بھی درکار ہوتی ہے.

دستاویزات میں تحریف نہیں ہونی چاہیے کیونکہ اکثر لوگ نسخوں میں تبدیلیاں کرجاتے ہیں اور اس سبب ہر بار جب ان کو کوئی نئی معلومات ملتی ہے تو ان کا نسب ہی بدلہ ہوا ہوتا ہے. ایسا ہرگز نہیں کرنا چاہیے بلکہ کسی بھی قسم کی تبدیلی سے پہلے نسب کی کامل تحقیق لازم ہوتی ہے.

## برصغیر پاک وہند میں مہاجرین آباؤاجداد کے سابقہ تاریخی پہلو (جدالجامع)

سادات کی پہچان کا اہم عنصر برصغیر پاک وہند کے مہاجرین کے آباؤاجداد کی جانکاری پر مکمل منحصر ہوتا ہے، اسی لئے سابقہ تاریخی دستاویزات ضروری ہوجاتے ہیں. اس کے برعکس اگر آباؤاجداد کی ہجرت سے متعلق شواہد کم پڑتے ہیں تو تحقیق میں ایک بڑا خلاء پیدا ہوجاتا ہے جس کو ربط میں لانا بہت مشکل کام ہوتا ہے. پس جدالجامع کی ہجرت کو سابقہ تاریخی ذرائع سے ثابت ہونا لازم ہوتا ہے.

## آباؤاجداد کے شجرے

جدالجامع کے سابقہ شجرے نسب کی ضمانت سمجھے جاتے ہیں الا یہ کہ اسی زمانے کے دوسرے متبادل ذرائع منطقی طور پر ان شجروں کی مخالفت میں ہوں. ایسا کرنا صحیح نہیں ہوتا کہ اشخاص اپنی خواہش یا قیاس کے مطابق جدالجامع کے نسب میں تبدیلیاں کریں. اصلی نسب میں بعد کی گئی تبدیلیاں تحریف اور دخل اندازی کے زمرے میں آتی ہیں اور خاص طور پر اگر یہ تبدیلیاں صدیوں بعد کی گئی ہوں تو ایسی صورت میں نسب کا ثبوت زائل ہوجاتا ہے. کم درجے کی غلطیاں تو عام ہیں لیکن ایسا بھی ہوتا ہے کہ نسب کی نسبت کو کسی ایک امام علیہ السلام کے فرزند سے پھیر کر ان کے کسی دوسرے فرزند کی جانب منسوب کردیا گیا ہو کیونکہ نسب کے متعلقین کو بعد میں معلوم ہوا کہ سابقہ منسلک امام علیہ السلام کے فرزند کی تو نسل ہی نہیں چلی تھی اور چنانچے ایسے حقائق کا انکشاف صدیوں بعد ہوتا ہے تو متعلقین اپنی نسبت امام علیہ السلام کے اس فرزند سے جوڑ دیتے ہیں جن کی نسل جاری رہی تھی. مذکورہ عمل سے نسب ساقط ہوجاتا ہے.

نسب کی منقطع کڑیوں یا خامیوں کی اصلاح کا کام معتبر نسابہ کا ہوتا ہے جو پیش کے گئے شواہد سے واقفیت رکھتے ہیں اور اس بات کو یقینی بناتے ہیں کہ نسب کے اثبات کیلئے صحیح ذرائع استعمال کیے گئے ہوں. اگر سابقہ ذرائع سے یہ ثابت ہو جائے کہ نسب غلط درج کیا گیا ہے تو ایسے میں معروف عالم نسب پر حکم لگا سکتا ہے.

### معروف نسابہ کی شہادت

نسب پر حکم ثبت کرنے والا نسابہ معروف اور علماء کی جانب سے معترف بہ ہونا چاہیے جو کسی معروف سلسلے یا ادارے سے بھی منسلک ہو. اس کے بر عکس خود ساختہ نسب دانی کرنے والے اشخاص کی کسی نسب پر دی گئی شہادت کو معتبر نہیں مانا جائے گا. ہاں اس کے بر عکس علم الانساب کے میدان میں کسی معروف ادارے کی جانب سے نسب پر دی گئی شہادت بھی معتبر ہوتی ہے. یا قبائلی سربراہ، یا اس کے ممبروں کے ذریعہ وابستگی کی گواہی۔

## نسابہ کے کردار اور معیار کا ایک عام جائزہ

کسی بھی فرد کیلئے نسابہ کا لقب استعمال کرنے سے پہلے علم الانساب کے میدان کے کسی معتبر عالم کی جانب سے معترف بہ ہونا حتماً ضروری ہے. ورنہ فقط اپنے نام سے پہلے نسابہ کا لقب پیوست کر لینے سے نہ ہی علم ثابت ہوتا ہے اور نہ ہی کسی معتبر سلسلے سے صحیح طور پر وابستہ ہوئے بغیر اعتبار حاصل ہوتا ہے بلکہ علماء کی جانب سے معترف بہ ہوئے بنا ایسے اشخاص کی آراء اور اقوال کو بے بنیاد سمجھا جاتا ہے. اس کے بر عکس کئی لوگوں کی جانب سے بنا کسی معتبر عالم سے با قاعدہ علم حاصل کیے اپنے نام کے ساتھ لقب لگانے کا ایک رجحان چل پڑا ہے جو کہ ایک مضحکہ خیز بات ہے. قارئین کیلئے ایک انتباہ:- **کوئی بھی مصنف یا خود ساختہ نسابہ ہو** اس کے پاس لازم سادات الاشراف کی معرفت سے متعلقہ علوم کی با قاعدہ سند ہونی چاہیے ورنہ ان کی آراء ان کے نفس کی طرف سے ہوں گی نہ کہ کسی ایسے تربیت یافتہ عالم کی طرف سے جس کے پیچھے گہرا مسلّمہ فہم ہو.

۱. نسابہ شریعت اور قرآن کے احکامات پر ایمان رکھنے والا ہونا چاہیے جو ان موضوعات کا گہرا فہم بھی رکھتا ہوں اور اتنا جراٰت مند ہو کہ لوگوں کی مخالفت کا سامنا کر سکتا ہو. فیصلہ کرنے میں اسے منصف ہونا چاہیے، مکمل ذمہ داری کا خیال رکھنے والا اور سمجھدار ہو. نسب پر کوئی بھی حکم لگانے سے پہلے اشخاص کے ورثے اور تاریخی پس منظر جیسے متبادل شواہد کو نظر انداز نہ کرتا ہو. کسی بھی نسابہ کے معتبر ہونے کیلئے اس کا اخلاقی رویہ بھی بہت اہم کردار ادا کرتا ہے.

۲. نسابہ کی تعلیم شریعت کے قوانین اور لوازمات کے تابع ہونی چاہیے اور اسے خود بھی سلیم فہم ہونا چاہیے خاص طور پر رسول اللہ ﷺ کی اولاد سادات الاشراف اور اہل بیت کے معاملے میں. سادات الاشراف کی بات کرتے ہوئے ان کی تکریم اور تعظیم ایک لازم عمل ہے اور کسی کیلئے بھی ان کی اخلاقی تحقیر اور بے توقیری کرنا جائز نہیں کیونکہ ان کی تکریم اور تعظیم کرنا شریعت کا حکم ہے. چناچہ ایسی آراء جس سے عوام میں سادات الاشراف کے مقام میں کمی آتی ہو ان سے اجتناب لازم ہے.

۵. نسابہ کے عمل میں بیزاری اور جلد بازی نہیں ہونی چاہیے بلکہ اسے ایک مدت گزر جانے اور معلوماتی ذخیرہ کو جمع کرنے کے بعد جب کہ اس کی رائے متعلقہ معاملے میں پختہ ہو چکی ہو مزید یہ کہ دستاویزات کو دلائل کے ساتھ فقہی ترتیب دینے اور شائع ہونے کے بعد بھی اگر نسابہ کی کسی غلطی کی نشاندہی ہو جائے تو اسے لازم طور پر عوام الناس کو اپنی غلطی سے آگاہ کرنا ہوتا ہے.

۷. نسابہ کو دوسرے خاندانوں سے بھی مشاورت کرنی چاہیے، ہاشمی خاندانوں سے بھی جو دستاویزات کو محفوظ رکھنے میں معروف ہیں. اکثر نسخوں کو دوسرے خاندانوں سے خفیہ رکھا جاتا ہے جبکہ ہر خاندان کا حق ہے کہ وہ دستاویزات کی نقل رکھ سکتا ہے کیونکہ کسی بھی خاندان کے پاس موجود اپنے قبیلے کے متعلقہ دستاویزات زائل ہونے کا امکان ہو سکتا ہے، کسی حادثے میں جل سکتے ہیں یا وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ضائع ہونے کا امکان بھی بہر کیف رہتا ہے.

## نسب کی التعاریف اور اقسام

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ، ہجرت اور تاریخی سیاق و سباق کے فقدان کے باعث یہ بہت مشکل ہو جاتا ہے کہ صحیح طور پر لوگوں کے نسب کا تعین کیا جائے. اسی غرض سے علماء کی جانب سے نسبوں کی قسمیں ترتیب دے دی گئی ہیں اور اس طریقہ کار پر علماء نے نسبوں کو چار اہم اقسام میں تقسیم کیا ہے:

**صحیح النسب**۔اس کے لفظی معنی "مستند نسب" کے ہیں اور اس اصطلاح کا اطلاق ایسے لوگوں پر ہوتا ہے جن کے نسبوں کو شدید جانچ پڑتال کے بعد قبول کر لیا گیا ہو. اس درجے کے اہل ہونے کیلئے نسب کو علم الانساب کے علماء کے اجماع کی شرائط سے گزرنا لازم ہے. اس کا اجراء کسی بھی ایسے شخص پر ہو سکتا ہے جس کے پاس اس کا خاندانی شجرہ موجود ہو اور اس کے شجرے پر علماء کی شہادت بھی موجود ہو. ایسے شخص کے قبیلہ یا نسب کا ذکر عام طور پر علم الانساب کے قدیم مصادر سے مل جاتا ہے.

**مقبول النسب** - اس کے لفظی معنی "مقبول نسب" کے ہیں. اس اصطلاح کا اطلاق ایسے نبسوں پر ہوتا ہے جنہیں کچھ علماء نے قبول کر لیا ہو جبکہ کچھ اور علماء نے رد کر دیا ہو. مثال کے طور پر، اگر ۱۰ مشہور نسابہ کسی شخص کی نسبت کو کسی قبیلے کے ساتھ رد کر دیتے ہیں اور اس کے بر عکس دوسرے ۱۰ مشہور نسابہ اس شخص اور قبیلے کے مابین کی نسبت کو صحیح جان کر قبول کر لیتے ہیں. یہ یاد رہے کہ یہاں نسابہ سے مراد معروف اور مستند علماء کی بات ہو رہی ہے نہ کہ ایسا خود ساختہ نسابہ جس کا نہ تو کوئی معتبر پس منظر ہو اور نہ ہی وہ کسی مستند سلسلے سے وابستہ ہو.

**مشہور النسب**۔اس کے لفظی معنی "مشہور نسب" کے ہیں. اس اصطلاح کا اطلاق ان پر ہوتا ہے جو ہو سکتا ہے کہ خود تو اپنے نسب کی معرفت نہ رکھتے ہوں مگر پھر بھی وہ اپنی برادری اور سید قبیلے سے تعلقات کی بنا پر لوگوں میں سید ہی مقبول ہوں. یہاں احتیاط لازم ہے کیونکہ اس کا اطلاق صرف ان پر ہوتا ہے جن کے قبیلے کی نسبت کو ثابت کرنے کا کوئی علمی طریقہ نہ ہو.

**مردود النسب**۔اس اصطلاح کے لفظی معنی "رد کیا ہوا نسب" کے ہیں. اس کا اطلاق کسی ایسے نسب پر ہوتا ہے جو کسی خاص معتبر قبیلے سے منسوب ہونے کا دعویٰ کرتا ہے مگر وہ ان سے تعلق نہیں رکھتا ہے. مثال کے طور پر، اگر ایک قبیلہ بنو احمد دعویٰ کرتا ہے کہ وہ ایک بڑے قبیلے بنو علی کی شاخ سے ہے جبکہ بنو علی کی دیگر معتبر شاخیں اس دعوے کو رد کر دیتی ہیں تو پھر یہ دعویدار قبیلہ علم الانساب کی شرائط کے مطابق سید ہونے کا اہل نہ ہوگا اور مردود النسب کے زمرے میں آ جائے گا.

## نسل اور حساب کتاب کا طریقہ کار:

علم الانساب میں جب ہر صدی میں نسلوں کی تعداد کو پرکھا جاتا ہے تو ایسے میں دو تصورات کو سامنے رکھا جاتا ہے؛ طریف اور قعدد. قعدد سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نسب اور سب سے بڑے پر دادا کے درمیان میں کتنا قُرب ہے. قعدد کی تعریف کی جائے تو: "علم الانساب میں قعدد کا اطلاق کسی شخص پر ہوتا ہے، قعدد لفظ کے پہلے اور تیسرے حرف پر پیش کی حرکت ہے".

اللحیانی فرماتے ہیں: ایک شخص جو قعدد ہے، اگر وہ اپنے قبیلے کے قریب ہے، تو یہ اس کیلئے ایک مختصر نام ہے جسے ہم کہیں گے کہ یہ شخص بہت قعدد ہے. اس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ آل میں اپنے بڑے پر دادا کے قریب ترین ہے. اسی طرح اگر ہم کہتے ہیں کہ وہ بہت طریف ہے تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ اپنے بڑے پر دادا سے نسبتاً دور ہے اور اگر اس شخص کے والد بڑے پر دادا سے دور ہیں تو اسے "طریف بین الطرافۃ" کہتے ہیں.
طریف لفظ کا مصدر "طرف" ہے اور طریف لفظ قعدد کی ضد ہے: "نسب کی اصطلاح میں طریف وہ شخص ہوتا ہے جس کا نسب اس کے بڑے پر دادا سے دوری پر ہوتا ہے اور یہ قعدد کی ضد ہے". "الطرافۃ" صفت طریف سے اسم ہے- اور صفت قعدد سے "الاقعاد" اسم ہے- یہ اصطلاحات علم الانساب میں کئی جگہ پائی جاتی ہیں اور نسابہ بھی کئی قعدد اشخاص کی نشاندہی کرتے رہتے ہیں.

ابن خلدون (لوگوں کی مانند ملک کی بھی عمر ہوتی ہے) نے اپنی کتاب "المقدمۃ" میں کم از کم ایک صدی کیلئے ۳ اجداد کا عدد مقرر کیا ہے. وہ اس بات کو مطلق سمجھتے تھے کہ سو سال میں نسب میں گزرے ہوئے آباؤ اجداد کی تعداد صرف تین ہونی چاہیے اور اگر ایسا ہے تو ہی وہ درست ہے. جناب ابن خلدون کے اصول کے مطابق اقعاد اور طرف ساقط ہو جاتے ہیں. مگر خود ابن خلدون قبائل کے نسبوں میں قعدد اور طریف کی تاکید کے حق میں نظر آتے ہیں اور تسلیم بھی کرتے ہیں کہ اقعاد اور طرف درست ہیں. بہر حال ابن خلدون کے اصول کا اگر عملی اجراء کیا جائے تو بہت سے معروف اور مستند نسب بھی ساقط ہو جائیں گے.

بہت سی تحقیقات ہیں جس میں یہ جاننے کی کوشش کی گئی ہیں کہ ایک صدی میں ممکنہ طور پر کتنے آباؤاجدا ہو سکتے ہیں اور اوسطاً ایک نسل سے دوسری نسل کی عمروں میں کتنا فرق ہو سکتا ہے. نسل کی طوالت سے متعلق موجودہ تحقیق میں ماہر معاشیات نینسی ہوویل، جنھوں نے بوٹسوانا کے کنگ گروہ اور نمیبیا علاقوں کی نسلوں پر تحقیقات کی ہیں، انہوں نے اپنی تحقیقات میں یہ پایا کہ ان علاقوں میں ماؤں کی پہلی اولاد ۲۰ سال کی عمر میں اور آخری اولاد ۳۱ سال کی عمر میں ہوتی ہیں، جس سے مادہ نسل کے اوسط ۲۵،۵ سال بنتے ہیں. جبکہ ان کے نر ان سے ٦ سے ۱۳ سال جتنے بڑے ہوتے ہیں جس سے نر نسل کی مدت ۳۱ سے ۳۸ سال کی بنتی ہے.[25]

| امام علی بن ابی طالب علیہ السلام | 15 ستمبر 21/601 ہجرت سے قبل | 29 جنوری 661/ھ40 |
|---|---|---|
| امام حسن علیہ السلام | یکم دسمبر 624/ھ3 | 1 اپریل 670/ھ50 |
| امام حسین علیہ السلام | 10 اکتوبر 625/ھ4 | 10 اکتوبر 680/ھ61 |
| امام علی بن حسین علیہ السلام | 4 جنوری 36/659 ہجری | 20 اکتوبر 95/713 ہجری |
| امام محمد بن علی علیہ السلام | 10 مئی، 57/677 ہجری | 28 جنوری، 117/733 ہجری |
| امام جعفر بن محمد علیہ السلام | 702 عیسوی/83ھ | 765 عیسوی/148ھ |
| امام موسیٰ بن جعفر علیہ السلام | 10 نومبر 745 عیسوی/128ھ | 4 ستمبر 183/799 ہجری |
| امام علی بن موسیٰ علیہ السلام | جنوری 766 عیسوی/148ھ | 6 جون 202/818 ہجری |
| امام محمد بن علی علیہ السلام | 12 اپریل 195/811 ہجری | 29 نومبر 220/835 ہجری |
| امام علی بن محمد علیہ السلام | 8 ستمبر 214/829ھ | 21 جون 254/868 ہجری |
| امام حسن بن علی علیہ السلام | 4 دسمبر 232/846 ہجری | 4 جنوری 4/874 جنوری 874 |
| امام الحجہ بن حسن علیہ السلام | 28 جولائی، 255/869 ہجری | 941-الغیبۃالکبری |

آبادی کی جینیات سے متعلق مارک ٹریمبلے اور ہیلن ویزائنا کی ایک تحقیق ہے جو انہوں نے کوباکی نسلوں پر کی تھی جس میں تقریباً ۵۰ شادی شدہ جوڑوں کو زیر تحقیق لایا گیا تھا، تقریباً سن ۱۸۹۹ تا ۱۹۷۴ تک. تحقیقی مواد کوباکی یونیورسٹی کی طرف سے حاصل کیے گئے تھے، اور کچھ تحقیقی مواد کو سن ۱٦۰۰ تک بھی جانچا گیا تھا، تقریباً ۱۲ تا ۱۴ نسلوں کے نمونوں میں ۵۳۸،۱۰ نسلی وقفے شامل تھے اور تحقیق کا جو خلاصہ نکلا وہ ۳۱،۷ سال تھا.[26]

[25] Nancy Howell, *The Demography of the Dobe !Kung* (1979; second edition New York: Walter de Gruyter, 2000).

[26] Marc Tremblay et al., "New Estimation of Intergenerational Time Intervals for the Calculation of Age and Origin of Mutations," American Journal of Human Genetics 66 (Feb. 2000): 651–658.

حیاتیاتی ماہرِ بشریات اگنار ہیلا گیسون اور ان کے رفقاء نے تین تحقیقات کے آخری مراحل میں آئس لینڈیک ڈیکوڈ جی نیٹکس ڈیٹابیس(Icelandic DeCODE genetics database) کا استعمال کیا جس میں آئس لینڈ کی دو صدی پر مشتمل نسلوں کی معلومات درج تھیں، اور کچھ خاندانوں کی تو اس سے بھی لمبی تاریخ اس میں محفوظ تھی. اس تحقیقی گروہ نے وقت کے مختلف دورانیوں میں الگ الگ مادری اور پدری نسلوں کے وقفوں کا حساب کیا، تاکہ حاصل ہونے والے فرق کا اندازہ کر سکیں. پہلے ۱۸۴۸ تا ۱۸۹۲ کی حدود میں گزرنے والے آباؤاجداد کو پرکھا گیا جس میں تین سے پانچ نسلیں شامل تھیں. پھر انہوں نے وقت کے دورانیے کو ۱۶۹۲ اور ۱۷۴۲ کی حدود میں گزرنے والے آباؤاجداد پر رکھ کر حساب لگایا جس میں سات سے نو پشتوں تک کی توسیع دیکھی گئی. بہرحال نتائج کے مطابق حالیہ پشتیں تھوڑی مختصر تھیں بالمقابل دوسری پرانی پشتوں کے۔ بالکل اس کے برعکس جیسا کہ عام طور پر خیال کیا جاتا ہے.[27]

خلاصہ: امام علی علیہ السلام سے امام الحجہ علیہ السلام تک کے ۱۱ نام، ۲۶۸ سال ۸۶۹-۶۰۱ = ۲۶۸ میں ہوتے ہیں. ان حدود میں اوسط عمر ۲۴ سال بنتی ہے. اگر اس عدد کو ہم یونہی لے کر چلیں تو ایک صدی کی ۵ نسلیں بنتی ہیں. ۵×۱۴ (۱۴ صدیاں) سے ۷۰ نسلیں ہوتی ہیں. جبکہ اگر ہم اوسط عدد ۳۰ کا لیں تو فی صدی ۳ نسلیں بنیں گی اسی لئے ۳×۱۴ سے ۴۲ سال بنتے ہیں اور زیادہ سے زیادہ ۷۰ سال اور ان کا درمیانی عدد ۵۶ سال ہوتا ہے. مذکورہ حساب کتاب کو مدنظر رکھتے ہوئے کہہ سکتے ہیں کہ ایک صدی میں اوسط ۳-۵ نسلیں ہی بنتی ہیں جس میں پھر جلدی ہونے والی شادیاں، وفات اور دیگر عناصر بھی شامل ہوتے ہیں.

[27] Angar Helgason et al., "A Populationwide Coalescent Analysis of Icelandic Matrilineal and Patrilineal Genealogies: Evidence for a Faster Evolutionary Rate of mtDNA Lineages than Y Chromosomes," American Journal of Human Genetics 72 (June 2003): 1370–1388.

# سید محمد المکی (قدس اللہ روحہ) کے نسب پر ہونے والے استنباط اور قوانین کا عملی اجراء

ذیل میں علم الانساب کے روائتی طریقوں سے متعلق تفصیلی معلومات ہیں. علم الانساب میں ایک خاص عنصر یہ ہوتا ہے کہ اہل بیت علیہ السلام میں سے پہلے فرد کو تھام کر اس شخصیت سے مربوط رہتے ہوئے تاریخی شواہد، شہرت، اور دیگر طریقوں کو ساتھ میں لیتے ہوئے بڑھنا ہوتا ہے.

اس مقصد کے حصول کیلئے میں نے قدیم زمانے کے سینکڑوں قلمی نسخے جمع کیے ہیں اور صرف ان پر ہی انحصار کیا ہے. ان کا میں نے حوالہ بھی دیا ہے اور تصویروں کے ساتھ ان کو فہرست میں بھی شامل کیا ہے. ان امور پر مشورہ لینے کیلئے میں نے کئی تربیت یافتہ معتبر علماء سے بھی ان کی آراء حاصل کیں ہیں.

اختتام میں، میں نے اس میدان کے ایک بہت معروف عالم کی ایک رپورٹ کا بھی اضافہ کیا ہے جو اس علم میں تحقیقی مہارت رکھتے ہیں. میں خود بھی اسی سلسلے سے وابستہ ہوں اور آگے روایت کرنے کی اجازت حاصل کرنے سے پہلے میں نے ان کی صحبت میں اپنے علم کو پہلے ثابت بھی کیا ہے. یہ پہلے بھی بیان کیا چکا ہے کہ علم الانساب کے عربی مصادر پر بات کرنے سے پہلے صحیح طور پر علم حاصل کرنا لازم ہوتا ہے.

علم الانساب کے اصول و قواعد کا خلاصہ اوپر بیان کیا جا چکا ہے. ائمۃ اہل بیت علیہ السلام کی آل کی تحقیق کو درجہ بہ درجہ اس دور کے نسابہ کے بنیادی حوالوں کے ساتھ آگے بڑھایا جاتا ہے اور پرکھا جاتا ہے کہ آیا ان کی اولادیں مزید جاری رہیں یا نہیں. اسی پیرائے میں پھر دیکھا جاتا ہے کہ مطلوبہ شخصیت کا تعلق امام اہل بیت علیہ السلام کی آل میں سے کس لڑی سے ہے.

# السیّد محمد الحسینی المکی (قدس اللہ روحہ) کا نسب

ذیل میں معزز شریف سید محمد المکی (رضوی، النقوی) کے نسب پر معتبر نسبی دلائل، عرب ذرائع اور تاریخی ثبوت کی روشنی میں مختصر تبصرہ موجود ہے۔
السادات ال بھکری النقوی الرضوی الشجاعیۃ بہت معزز سادات میں سے ہیں جن کا ایک بہت معروف تاریخی پس منظر ہے اور ان کے پرانے نسخے اور السید محمد الحسینی المکی (قدس اللہ روحہ) کے خاندانی شجرے مندرجہ ذیل ہیں:[28]

السيّد محمد الحسيني المكي بن محمد شجاع بن الأجل الدين سيّد إبراهيم إلجواد بن محمد أبو القاسم بن سيّد زيد بن سيّد الجعفر بن سيّد محمد الحمزة بن أشراف أبو محمد الهَارُون بن ناصر َعقِيْل بن سيّد اسماعيل حريفا بن سيّد جعفر الزكي بن امام على النقى عليه السلام: بن امام محمد تقي(ع)، بن امام علي رضا(ع)، بن امام موسيٰ كاظم(ع)، بن امام جعفر اَلصَّادِق(ع) بن امام محمدِ باقر(ع) بن امام على زين العابدين(ع) بن الإمام الحسين سبط الرسول الشهيد(ع) بن سيدنا و مولانا اميرالمومنين على بن ابىطالب (ع) .....و السيدة فاطمة الزهراء سيدة نساء العالمين (ع) , بِنْت سيدنا و مولانا محمّد المصطفى رسول الله خير الخلق و خير البشر صَلَّىٰ ٱللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ.

[28] Shajra Sadat Bukkur Jamshoro University archive.

# امام علی الہادی النقی علیہ السلام کی اولاد

امام علی الہادی علیہ السلام ابن امام محمد الجواد علیہ السلام ابن امام علی الرضا علیہ السلام ابن امام موسیٰ الکاظم علیہ السلام ... سلام اللہ علیہ جمیعہم

امام علی الہادی علیہ السلام کی والدہ سیدہ سمانہ خاتون تھیں بلکہ کچھ جگہ سوسان بھی مذکور ہے. ان کا تعلق مغرب سے تھا جسے موجودہ مراکش کے طور پر جانا جاتا ہے. روایتوں کے مطابق ان کی والدہ بربر قبیلے سے تھیں، افریقہ کے شمال مغرب (مراکش) سے. امام علی الہادی علیہ السلام کی ولادت ذوالحجہ کے درمیان ۱۰/۲۱۲مارچ، ۸۲۸ کو مدینہ کے قریب ساریہ علاقے میں ہوئی تھی.[29] امام علی الہادی علیہ السلام کو سامرہ میں، رجب ۲۵۴ ہجری کو شہید کیا گیا تھا.

نسابہ/مؤرخین نے امام علی الہادی علیہ السلام کی مندرجہ ذیل اولادیں قلم بند کیں ہیں؛ **۱) امام حسن العسکری علیہ السلام، ۲) الحسین، ۳) محمد ابو جعفر (الباج) اور ۴) جعفر الزکی (التواب ذی الکرین).**

عقب الامام علي الهادي «ع» أما علي الهادي فيلقب العسكري لمقامه بسر من رأى وكانت تسمّى العسكر ؛ وامه ام ولد وكان في غاية الفضل ونهاية النبل. أشخصه المتوكل الى سر من رأى فأقام بها الى أن توفي ، وأعقب من رجلين هما الامام أبو محمد الحسن العسكري عليه‌السلام ، وأخوه جعفر

و جعفر لقّب أبا كرين لانه أولد مائة و عشرين ولدا يقال لولده الرضويّون نسبة الى جدّه الرضا عليه السّلام و أعقب من جماعة انتشروا منهم عقب ستّة ما بين مقلّ و مكثر، و هم: إسماعيل حريفا، و طاهر و يحيى الصوفيّ، و هارون و علي و إدريس

**سر السلسلہ العلویہ** (ابو نصر سہل ابن عبد اللہ بخاری ۳۵۷ ہجری):[30]

**"كتاب سر السلسلة العلوية المؤلف أبو نصر البخاري النسابة أولد مائة و عشرين ولدا يقال لولده الرضويّون نسبة الى جدّه الرضا عليه السّلام"**

امام محمد الجواد علیہ السلام اور امام الہادی علیہ السلام کی اولادیں "الرضوی" کہلاتی ہیں. اس نسل سے خاص طور پر جنہوں نے برصغیر پاک و ہند میں ہجرت کی، انہوں نے مزید پہچان و امتیاز کیلئے القاب کا استعمال کیا ہے جیسے نقوی، تقوی (المبارکیہ).

---

[29] المفید، الارشاد، ص. ۶۳۵

[30] ہجری ۳۵۷ سر السلسلہ العلویہ ابو نصر سہل ابن عبد اللہ بخاری

تمام ماہرین نسابہ اور مؤرخین اتفاق کرتے ہیں کہ امام علی رضا علیہ السلام کا نسب صرف ان کے فرزند امام الجواد علیہ السلام سے جاری ہوا.[31] چناچہ ایسے شجرے جو امام علی رضا علیہ السلام کے فرزند امام الجواد علیہ السلام کے علاوہ دوسرے فرزندوں سے منسلک ہوتے ہیں تو وہ متقدمین نسابہ کے نزدیک غیر مقبول ہیں.

**خلاصہ :** نسابہ کی اکثریت کی جانب سے یہ بات تو طے ہے کہ امام علی الہادی علیہ السلام کے صرف چار فرزند تھے؛ **۱) امام حسن العسکری علیہ السلام، ۲) الحسین، ۳) محمد ابو جعفر (الباج) اور ۴) جعفر الزکی (التواب ذی الکرین).**

مذکورہ ناموں میں صرف جناب جعفر الزکی کی نسل جاری رہی. امام حسن العسکری علیہ السلام کے ایک ہی فرزند امام محمد المہدی المنتظر (عجل اللہ تعالی فرجہ الشریف) معروف ہیں. محمد الباج سبادا جل کے بارے میں مؤرخین فرزندوں کی خبر دیتے ہیں، مگر کچھ نسابہ کی رائے یہی ہے کہ ان کی نسل منقرض یعنی ختم ہو گئی تھی اگرچہ کچھ نسابہ نے نسب منسوب کیے ہیں واللہ اِعلم بالصواب[32]. اسی طرح حسین بھی منقرض ہو گئے تھے.

---

[31] عمدۃ الطالب ص. ۱۷۹

[32] سید محمد کی نسل متنازعہ ہے، اور اس معاملے کی درستگی کا مظاہرہ کرنے کے لئے قدیم وسائل کی درست تحقیق کی ضرورت ہے جب تک درست تاریخی شواہد کا جائزہ نہیں لیا جاتا تب تک نسب علماء کے مابین متنازعہ رہے گا۔۔ واللہ اِعلم بالصواب۔

# اعقاب السید جعفر الزکی بن امام علی النقی الہادی علیہ السلام:

حضرت کی پیدائش ۲۳۶ ہجری میں ہوئی اور انتقال ۲۸۱ ہجری ۴۵ سال کی عمر میں ہوا. ان کی قبر ان کے والد امام علی الہادی کے گھر سامرہ میں معروف ہے. [33]

( قبره في دار أبيه الأمام علي الهادي في سر من رأى) .[34]

جعفر الزکی کی اولاد کے تعلق سے نسابہ کے آراء درج ذیل ہیں:

کما اورد النسابة العمري في كتابه " المجدي في انساب الطالبيين ":

**فولد جعفر بين منتشر و منقرض ستة عشر ولدا , و منهم هارون و المحسن و عيسیٰ المجد و كانت له جلالة و عبد الله و محمد ابو جعفر و العباس و عبد العزيز و عبيد الله و اسماعيل و المحسن و ابراهيم و يحيى و طاهر و علي و موسیٰ و ادريس.".**

شیخ ابو الحسن عمری اپنی کتاب المجدی[35] میں فرماتے ہیں کہ جعفر الزکی کی کئ اولادیں معروف ہیں, اور اور کچھ نسابۃ نے ۱۲۰[36] کا عدد بھی لکھا ہے، [37] جس میں ان کے بیٹے اور بیٹیاں دونوں شامل ہیں، پھر ان میں سے کچھ پھیل گئے جبکہ کچھ نسلیں جاری رہیں اور کچھ نسلیں منقرض ہو گئیں. ان میں سولہ معروف ہیں اور مندرجہ ذیل ہیں: **ہارون - محسن - عیسی المجد - عبد اللہ - محمد ابو جعفر - عباس - عبد العزیز - عبید اللہ - اسماعیل حریفا - حسن - ابراہیم - یحییٰ - طاہر - علی - موسی - ادریس. " نسابہ ابن عنبہ** نے ان کے نسب پر تالیف کی ہے.

امام علی الہادی علیہ السلام سے صرف دو فرزند امام حسن العسکری علیہ السلام اور جعفر الزکی کی نسل جاری ہوئی ہے. جعفر الزکی سے ۱۲۰ (سے زائد) اولادیں معروف ہیں اور اپنے دادا امام علی رضا علیہ السلام کی نسبت سے سب "الرضویون" کہلاتے ہیں. پھر ان آل سے چھ نسلیں ان فرزندوں کی معروف ہیں: **اسماعیل حریفا - طاہر - ہارون - علی - ادریس - یحییٰ.** [38]

---

[33] المجدی - ابو الحسن العمری

[34] حاشیۃ عمدۃ الطالب فی انساب ابی طالب ص ۱۷۶

[35] شیخ ابو الحسن عمری

[36] بڑے اعداد جیسے ۷۰-۷۰۰،۰۰۰، ۱۰۰۰، ۱۲۰ سے عرب میں مطلقاً عدد ہی مراد نہیں ہوتا کہ بلکہ یہ کثرت ظاہر کرنے کیلئے بھی استعمال ہوتے ہیں. یا جو قدیم مخطوطات کا مطالعہ کرتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ وقت کے ساتھ ساتھ کاغذ پر سیاہی پھیل جانے کی وجہ سے تعداد میں اکثر مسئلہ ہوتا ہے، مثال کے طور پر 120 کی تعداد 20 ہو سکتی ہے۔
اکثر علمائے دین نقطوں کو پھیلائے جانے کی وجہ سے. برید/یزید بننے جیسی مثالوں کا حوالہ دیتے ہیں۔

[37] ابو الحسن العمری فی کتاب المجدی

[38] عمدۃ الطالب ص ۱۸۹

الاصیلی فی انساب الطالبین (سید ابو جعفر ابن الطقطقی ۷۰۹ ہجری):[39]
وقال ابن الطقطقي (ت 709هـ) في الأصيلي (ص158) "عن عقب جعفر الزكي: ولجعفرهذا عقب صالح وذيل طويل منتشر,أولد مائة وعشرين ولداً , أعقب منهم مابين مقل ومكثر,وممن أعقب من اولاده , هم : إسماعيل , ويحيى , وعلي نازوك ,وموسى , وعبيدالله , وهارون , والحسين , وطاهر, ومحسن,وعلي , وإدريس"
"جناب جعفر الزکی کی اولاد کافی تھی اور ان میں سے ہجرت کرنے والے یہ افراد تھے؛ **اسماعیل، یحییٰ، علی نازک، موسی، عبید اللہ، ہارون، حسین، طاہر، محسن، علی اور إدریس.**"

لباب الأنساب (شیخ ابو الحسین علی ابن فندق البیہقی ۵۲۵ ہجری)[40] میں لکھتے ہیں کہ "امام العسکری (الہادی) علیہ السلام[41] کے فرزند جعفر الزکی کے اولادیں یہ تھیں: **علی ابو الحسن، - اسماعیل - حسن - حسین - یحییٰ - موسی - طاہر - ادریس - ہارون - محمد - عبد العزیز - ابراہیم (درج - مطلب اولاد نہیں تھی) - عبد اللہ** (انقرض - مطلب نسل چلی مگر آگے چل کر ناپید ہو گئی)."

قال البيهقي ( ت565هـ) في اللباب (ص692) : "والعقب من جعفر بن علي العسكري: علي أبو الحسن، وإسماعيل، والحسن، والمحسن، ويحيىٰ، وموسىٰ، وطاهر، وإدريس، وهارون، ومحمد، وعبد العزيز، وإبراهيم درج، وعبد الله انقرض".

سید مہدی الرجائی اپنی کتاب المعقبون میں فرماتے ہیں کہ:
وقال السيد مهدي الرجائي في كتابه المعقبون ( 2/ 33) : " وأعقب جعفر الزكي ثمانية عشر رجلاً ، وهم : أبوالحسن علي الأشقر سيد النقباء ببغداد ، وعبدالعزيز له بقية وانقرض لم يبق منهم غير بنت ببغداد لمحمد بن علي بن عبدالعزيز ، وأبوالحسن يحيى الصوفي أنتقل من الحجاز إلى بغداد وكان نقيباً بها ، وأبوالقاسم طاهر لأم ولد له بقية أولاد ببغداد، وإسماعيل ببغداد له بقية بواسط وفارس ، وأبوالقاسم إدريس بالمدينة وهو أكثرهم عقباً وعدداً ، ومنهم قوم بالمدينة ؛ وعيسىٰ المجد كانت له جلالة مئناث معروف بابن الرضا , قال البيهقي : لاعقب له , وأبوالحسين هارون لام ولد له عقب ، وأبوالحسين المحسن ببغداد ، وعبدالله انقرض ، وموسىٰ ، وأبوجعفر محمد ، والعباس النسابة بنيشابور (بنيسابور) ، وعبيدالله ببغداد ، وإبراهيم ، وأبومحمد الحسن ، وأحمد ، وإسحاق"[42]

---

[39] الاصیلی فی انساب الطالبین سید ابو جعفر ابن الطقطقی ۷۰۹ ہجری
[40] لباب الأنساب (شیخ ابو الحسین علی ابن فندق البیہقی ۵۲۵ ہجری)
[41] امام الہادی اور امام حسن عسکری "عسکرین" کہلاتے ہیں
[42] کتاب المعقبون — سید مہدی الرجائی

" جعفر الزکی کی ۱۸ اولادیں تھیں: ابو الحسن علی الاشقر، بغداد میں نسابہ کے امیر تھے، - عبد العزیز؛ ان کی نسل سے کوئی بھی باقی نہیں رہا بلکہ ان کی نسل منقرض ہو گئی سوائے ایک بیٹی کے جو بغداد میں تھی، اور محمد بن علی بن عبد العزیز، - ابو الحسن یحییٰ الصوفی یہ حجاز سے بغداد گئے اور یہ بغداد میں اپنی نسل کے بڑے تھے، - اسماعیل بغداد میں تھے لیکن ان کی نسل ہجرت کر گئی اور دوسرے علاقوں میں پھیل گئی جیسے فارس اور واسط، - ابو القاسم ادریس مدینہ میں تھے اور ان کی اولاد یہیں بسی اور کئی ان کی نسل سے تھے، - عیسی المجد ان کے بارے میں معروف رہا ہے کہ ان کی اولاد نہیں تھی اور بیہقی کہتے ہیں کہ ان کی نسل نہیں چلی، - ابو حسین ہارون ان کے بعد پیدا ہوئے اور ان کی نسل بغداد میں تھی، - جن کی نسل ناپید ہو گئی تھی وہ یہ تھے: موسی، اور ابو جعفر محمد. - عباس نیشاپور میں نسابہ تھے، اور عبید اللہ بغداد میں تھے، اور ابراہیم، اور ابو محمد حسن، احمد، اور اسحاق. "

**خلاصہ:** یہاں خلاصہ کلام یہ ہے کہ اکثریت متقدمین نسابہ کے بیانات کی روشنی میں معلوم ہوتا ہے کہ جعفر الزکی کی کئی اولادیں تھیں بشمول مندرجہ ذیل نام: **ہارون - محسن - عیسی المجد - عبد اللہ - محمد ابو جعفر - عباس - عبد العزیز - عبید اللہ - اسماعیل حریفا - حسن - ابراہیم - یحییٰ - طاہر - علی - موسی - ادریس** اور حتماً یہ مذکورہ نام سب جعفر الزکی کے فرزندوں کے ہیں.

# اسماعیل حریفا رحمہ اللہ کی نسل کے تعلق سے

اسماعیل حریفا کی آل کے ناموں کی ترتیب کے تعلق سے متقدمین نسابہ میں کچھ فرق رہا ہے یا یہ کہہ سکتے ہیں کہ ان کے نسب میں کچھ اضافی نام بھی شامل ہوگئے ہیں. اسماعیل حریفا کی آل کے بارے میں یہ جاننا بھی ضروری ہے کہ وہ دوسرے علاقوں میں ہجرت کر گئیں تھیں جیسے فارس، واسط، ماوراء النہر اور سندھ. اسی لئے متقدمین نسابہ کی معلومات اس آل کے بارے میں محدود تھی.

تمام جرائد مخطوطات سے اسماعیل حریفا کا نسب ثابت ہوتا ہے اور یہ کہ ان کی اولادیں بھی دور دراز علاقوں میں ہجرت کر گئیں تھیں جن کے مزید ثبوت آگے پیش کیے جائیں گے. لیکن بنیادی طور پر درج ذیل ذرائع کو ملحوظ خاطر رکھا جاسکتا ہے:

**شیخ الشرف العبیدلی (۴۳۰ ہجری)** اپنے وقت کے ایک جید عالم اور نسابہ تھے. ان کے ساتھیوں، اساتذہ اور شاگردوں میں شیخ المفید، شریف سید مرتضی علم الہدی اور شریف سید الرضی، اور ابو الغنائم الزیدی نسابہ بھی شامل تھے.

اپنی کتاب :تہذیب الأنساب والألقاب والأعقاب" میں انہوں نے تاکید کی ہے کہ "معزز اسماعیل حریفا کا نسب جاری رہا تھا لیکن وہ فارس اور واسط کے علاقوں کی جانب ہجرت کر گئے تھے":

"و في إسمعيل بن جعفر له بقيه بواسط و فارس"[43]

الاصیلی فی انساب الطالبین (سید ابو جعفر ابن الطقطقی ۷۰۹ ہجری): عراق اور نجف کے ایک معروف نسابہ تھے اور اہتمامی حیثیت سے علویین کے نقیب تھے.

ابن الطقطقي هذا – كما جاء في الأعلام للزركلي – هو : محمد بن علي بن محمد بن طباطبا العلوي، أبو جعفر (660-709هـ). خلف أباه في نقابة العلويين بالحِلّة والنجف وكربلاء.

وقال ابن الطقطقي النسابة المؤلف : الاصيلي في أنساب الطالبيين

" أما إسماعيل بن جعفر الزكي ومن ،عقبه : حمزه بن محمّد بن إسماعيل"

"اسماعیل بن جعفر سے حمزہ بن محمد بن اسماعیل تھے"

---

43 تہذیب الأنساب و نہایۃ الأعقاب - ابی الحسن محمد بن ابی جعفر العبیدلی

سید جمال الدین أحمد ابن علي ابن الحسين ،الحسني الحسيني ابن عنبه (۸۲۸ ہجری):[44] ابن معیہ (محمد بن جلال الدین ابو جعفر القاسم بن الحسنی العلوی الحالی تاج الدین الدیباج) کے شاگرد تھے جو ۶۷۰ ہجری میں پیدا ہوئے تھے۔[45] ابن معیہ امامیہ مکتب فکر کے عالم تھے اور بے شمار علماء سے روایت کر چکے تھے اور وہ وسیع علوم پر دسترس رکھتے تھے. ان کی شہرت تاریخ، شاعری اور علم الأنساب کے میدان میں تھی اور وہ کئی بڑے علماء کے استاذ بھی رہ چکے تھے جن میں ابن عنبہ الحسنی بھی شامل ہیں. شہید الثانی اور شہید اول نے بھی ان سے روایت کی ہے. جناب کئی پرانے نسخوں کے حامل بھی تھے جن سے ان کے شاگردوں نے استفادہ کیا.

ابن عنبہ ان کے اہم طالب علموں میں سے تھے. ان کے بارے میں معروف ہے کہ انہوں نے سادات الأشراف کے نسبوں کو جمع کرنے کے خاطر مختلف سفر بھی کیے تھے. ابن عنبہ نے سادات الأشراف کے نسب پر تفصیلی طور پر لکھا ہے اور ساتھ میں علم الأنساب عرب کے بارے میں بھی ان کی تحریریں موجود ہیں.
ان کا خود کا نسب یوں درج کیا گیا ہے:

"هو جمال الدين، أحمد بن علي بن الحسين بن علي بن مهنا بن عنبة الأصغر بن علي عنبة الأكبر ابن محمد -المهاجر من الحجاز إلى العراق- ابن يحيى بن عبد الله بن محمد بن يحيى بن محمد الشهير بابن الرومية، ابن داود الأمير ابن موسىٰ الثاني ابن عبد الله بن موسىٰ الجون بن عبد الله المحض بن الحسن المثنى ابن الحسن السبط (ع) ابن الإمام أمير المؤمنين علي بن أبي طالب (ع)"

علم الأنساب پر ان کی اہم کتاب "عُمدة الطالب فی إنساب آل ابی طالب" مشہور ہے جو کہ تین طرز پر تالیف کی گئی ہے. جناب آیت اللہ مرعشی النجفی نے اس کتاب کو تین طرز پر تقسیم کیا ہے، کبری، وسطی اور صغری. پہلی طرز کی کتاب تیمور لنگ کیلئے تالیف کی گئی تھی جسے "عمدۃ الطالب تیموری" بھی کہا جاتا ہے. ابن عنبہ نے اپنے سے پہلے کے نسابہ کا بھی مختلف ذرائع سے مطالعہ کیا ہوا تھا اور اپنے استاذ کے توسط سے وہ کئی مخطوطات اور جرائد تک بھی رسائی رکھتے تھے.

---

[44] ابن عنبہ عمدۃ الطالب

[45] معجم الأدباء من العصر الجاہلی حتی سنة 2002- ج6: محمد علی جہاد- و

دوسری قسم کی کتاب کا عنوان "عمدۃ الطالب جلالی" ہے اور یہ کتاب جلال الدین حسن ب. علی ب. حسن ب. محمد الحسینی کیلئے خاص تھی. اسی طرح عمدۃ کی آخری قسم سلطان شریف محمد ب. فلاح المشعشعی کیلئے تالیف کی گئی تھی جو حزیفہ سید خاندان کے وارث تھے. یہ سب علمی کام ۸۲۰-۸۲۷ ہجری تک مکمل ہو چکے تھے.

جناب سب سے زیادہ حوالہ دیے جانے والے نسابہ ہیں. انہوں نے مشکوک نسبوں کو ایک طرف کیا، اور اپنی تحقیق کی بنیاد پر کئی جھوٹے دعویداروں کو جرائد سے خارج بھی کیا.

ابن عنبہ نے اپنی عمدۃ الطالب صغری مختصر بنی ہاشم[46] میں یوں رقمطراز ہیں:

**"ناصر بن اسماعیل بن علی بن محمد بن اسماعیل حریفا."[47]**

جبکہ جمال الدین ابن عنبہ اپنی کتاب عمدۃ الطالب الکبری میں یوں نام تحریر کرتے ہیں:

**" إسماعيل بن جعفر ، ناصر بن إسماعيل المذكور وأخوه أبو البقاء محمّد. "**

**اسماعیل بن جعفر سے یہ تھے: ناصر اور ابو البقاء محمد اس کے بھائی تھے.**

دونوں روایتوں میں جو فرق ہے وہ دو ناموں کا ہے، محمد اور علی. لیکن بعد کی کتاب میں یہ دو نام محذوف ہیں اور یہ وضاحت بھی کہیں نہیں کہ ایسا کیوں ہے. ممکن ہے کہ بعد کے یہ نام اسی نسب کا اختصار ہوں یا پھر پہلی دفعہ لکھنے میں غلطی ہو گئی ہو مگر ابن عنبہ ناموں کی تصحیح میں بہت محتاط ہوتے تھے اور کہی گئی باتیں صرف قیاس آرائیاں معلوم ہوتیں ہیں. یہ بات یاد رہے کہ "عمدۃ الصغری مختصر بنی ہاشم" بنیادی طور پر بنو فاطمہ پر ہے اگرچہ سادات الاشراف کے تعلق سے عباسیوں کا بھی اس میں ذکر ہے.

لیکن ہمیں کتنے ہی مخطوطات کے ذریعے سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ ناصر اور ابو البقاء محمد دونوں آپس میں بھائی تھے اور دونوں سید اسماعیل حریفا کے فرزند تھے. میں نے تحقیق کیلئے عام طور پر "عمدۃ الطالب" کے ابتدائی نسخوں پر انحصار کیا ہے اور ساتھ میں مختلف نقلیں بھی جمع کی ہیں تاکہ موازنہ کر سکوں کہ شاید کوئی اضافی درج شدہ بات مل جائے.

---

46 حسین المسد تشجیر عمدۃ الطالب

47 عمدۃ الطالب ۲۰۷

**عمدة الطالب کا فارسی نسخہ یوں درج کیا گیا ہے: عمدة الطالب نسخة باريس**

**" إسماعيل بن جعفر ، ناصر بن إسماعيل المذكور وأخوه أبو البقاء محمّد. "**

اسماعیل بن جعفر سے یہ تھے: ناصر اور ابو البقاء محمد اس کے بھائی تھے.

**(حوالہ: ضمیمہ 'A')**

**عمدة الطالب کا الکتابدار نسخہ یوں درج کیا گیا ہے: عمدة الطالب نسخة الكتابدار**

**" إسماعيل بن جعفر ، ناصر بن إسماعيل المذكور وأخوه أبو البقاء محمّد. "**

اسماعیل بن جعفر سے یہ تھے: ناصر اور ابو البقاء محمد اس کے بھائی تھے.

**(حوالہ: ضمیمہ 'B')**

**عمدة الطالب کا نسخہ الجاسر یوں درج کیا گیا ہے: عمدة الطالب نسخة الجاسر**

**" إسماعيل بن جعفر ، ناصر بن إسماعيل المذكور وأخوه أبو البقاء محمّد. "**

اسماعیل بن جعفر سے یہ تھے: ناصر اور ابو البقاء محمد اس کے بھائی تھے.

**(حوالہ: ضمیمہ 'C')**

**عمدة الطالب کا الوسطی نسخہ عمیدی القرن العاشر یوں درج کیا گیا ہے:** عمدة الطالب الوسطى نسخة **عميدي القرن العاشر " إسماعيل بن جعفر ، ناصر بن إسماعيل المذكور وأخوه أبو البقاء محمّد. "**

اسماعیل بن جعفر سے یہ تھے: ناصر اور ابو البقاء محمد اس کے بھائی تھے. **(حوالہ: ضمیمہ 'ڈی')**

عمدة الطالب کا الامبروزیانا ***نسخہ یوں درج کیا گیا ہے: عمدة الطالب نسخة الامبروزيانا***

***" إسماعيل بن جعفر، ناصر بن إسماعيل المذكور وإخوه إبو البقاء محمّد. "***

**(حوالہ: ضمیمہ 'D')**

***عمدة کا خلاصہ:*** *مختلف نسخوں میں یہ دیکھا جاسکتا ہے کہ ناصر اور ابوالبقاء محمد بھائی تھے اور ابتدائی نسخوں میں دو اضافی ناموں کا محذوف ہونا تضاد کی بناپر ہو سکتا ہے. ایک ہی کتاب کی مختلف نقلیں اور مختلف اوقات میں مؤلفین کے مختلف نسخہ جات شہادت دیتے ہیں کہ ناصر اور ابوالبقاء محمد کا اندراج بالکل صحیح ہے.*

اسی نوعیت کے امور دوسرے معروف نسابہ کے ساتھ بھی پیش آئے ہیں مثلاً، محمد بن عیسیٰ موتم الأشبال بن زید الشہید (ع) کی اولاد کا معاملہ. ابن عنبہ[48] فرماتے ہیں کہ نسابہ کے درمیان اتفاق ہے کہ ان کی اولاد ابو الحسین علی العراقی بن حسین بن علی بن محمد بن عیسیٰ موتم الأشبال سے جاری ہوئی تھی. ابو اسماعیل طباطبائی لکھتے ہیں کہ علی العراقی در حقیقت حسین بن محمد بن حسین العضارة بن عیسیٰ موتم الأشبال تھے جبکہ کتاب الفخری فی انساب الطالبین[49] میں علی العراقی بن حسین بن عیسیٰ موتم الأشبال ہی درج ہے. یہ مثال بتانے کا مقصد یہ تھا کہ اس طرح کے مسائل عام ہیں کہ ایک نسابہ ایک ہی شخص کو پوتا درج کر دیتا ہے جبکہ دوسرا نسابہ اس کو دادا گردان لیتا ہے.

## عبداللہ ابو الغنائم الدمشقی الزیدی نسابہ

ابن عنبہ کے قدیم جرائد مخطوطات کے تسلسل کے مسئلے کے علاوہ نسابہ عبد اللہ ابو الغنائم الدمشقی الزیدی (۳۷۸-۴۳۸ ہجری)[50] کی جانب سے بھی قدیم روایت موجود ہے:[51].

**عبدالله أبو الغنائم الدمشقي الزيدي النسّابة بن أبي محمد الحسن بن محمد بن الحسن بن الحسن بن عيسىٰ بن يحيى بن الحسين بن زيد الشهيد(ع) بن علي(ع) بن الحسين(ع) بن علي(ع) بن أبي طالب (ع)**

نسابہ ابو الغنائم الزیدی الدمشقی سادات کے حوالے سے علم الانساب میں بہت ماہر تھے. انہوں نے کئی علاقوں کا سفر کیا اور معلومات یکجا کیں۔ مصر، فارس، شام، عراق خراسان اور مغرب تک بھی پہنچ کر کئی سادات کی زیارتیں کی تھیں. جن لوگوں سے وہ ملتے تھے ان کے بیانات کی جانچ پڑتال کرتے تھے اور ان کا سابقہ درج شدہ نسخوں کے معروف ریکارڈ کے ساتھ موازنہ بھی کیا کرتے تھے.[52] ان کے اساسی ذرائع شیخ شرف العبیدلی جیسے مشائخ سے ماخوذ تھے اور دونوں ہی ابو نصر بخاری سے روایت کیا کرتے تھے. سادات کے نسب میں جانچ پڑتال کرتے ہوئے علم الانساب کے اصول و معیار کی کڑی پابندی کی جاتی ہے.

---

48 عمدۃ الطالب ص. ۲۷۳-انصاریاں پبلیشر

49 الفخری- ص. ۵۴

50 (نسابہ ابن الغنائم الزیدی الدمشقی (کئی مصادر میں درج ہے

51 .لباب الأنساب 632:2. اور: منتقلة الطالبية 199

52 ابن عساکر تاریخ دمشق

الشجرة المباركة میں نسابہ ابو الغنائم کے واسطے سے روایت درج ہے (امام فخر الدین رازی ٦٠٦ ہجری)

" أما إسماعيل فله عقب قليل ببغداد وواسط.قال السيّد أبو الغنائم الزيدي النسابة: لا عقب لإسماعيل الامن ولده جعفر السمين. وقال بعضهم :لإسماعيل ابن آخر اسمه محمد، وله منه عقب"

(Ref: Appendix E)

الدر الثمين في انساب الطالبيين /الانساب - يزد - مدرسة السريزدى

قدیم نسخہ بعنوان "انساب الطالبیین" میں بھی یہ درج ہے [یزد السریزدی کا نسخہ]

" أما إسماعيل فله عقب قليل ببغداد وواسط .قال السيّد أبو الغنائم الزيدي النسابة: لا عقب لإسماعيل الامن ولده جعفر السمين. وقال بعضهم :لإسماعيل ابن آخر اسمه محمد، وله منه عقب"

(Ref: appendix F)

ابو الغنائم زیدی نسابہ نے فرمایا ہے: "اسماعیل حریفا کے کچھ ہی اعقاب بغداد اور واسط میں تھے: اسماعیل حریفا سے جعفر السمین تھے لیکن ان کا سراغ نہ مل سکا (یعنی ان کے اعقاب منتشر ہوگئے تھے یا ہجرت کر گئے تھے). کچھ یہ بھی خبر دیتے ہیں کہ ان کے ایک اور فرزند محمد تھے جن سے نسل جاری رہی تھی." یہ بھی ایک بنیادی مصدر ہے جس کی صحت پر سب نسابین اتفاق کرتے ہیں.

جعفر السمین کے حوالے سے پہلے مذکورہ کتاب کا نام " شجرہ المبارکہ " ہے جو فخر الدین رازی کی جانب منسوب ہے. ان کا انتقال ٦٠٦ ہجری میں ہوا تھا لیکن اصل کام بعد میں ان کے شاگرد اسماعیل بن حسین مروزی نے تالیف کیا تھا جن کا انتقال غالبا ساتویں صدی میں ہوا تھا. اسی لئے یہ عمدہ الطالب وغیرہ جیسی کتب سے بھی سابق ہے.

کتاب "المشجر الكشاف" (دس صدی ہجری کی ہے لیکن ١١٤٠ ہجری میں شائع ہوئی) نسابہ سید محمد بن احمد بن عمید الدین النجفی کی تالیف ہے. انہوں نے قدیم نسخوں سے اسماعیل حریفا کا نسب تشجیر کے انداز میں درج کیا ہے جو کہ درج ذیل ہے: "إسماعيل حريفا فأعقب من ولديه , واهما : جعفر , و محمّد و من عقب محمّد : إسماعيل ,و من عقب إسماعيل :ناصر وأخوه أبو البقاء محمّد"

"اسماعیل حریفا کی اولاد میں سے: محمد اور جعفر تھے

محمد کی اولاد سے اسماعیل تھے اور اسماعیل سے ناصر اور ابو البقاء محمد دونوں بھائی تھے"

(حوالہ: ضمیمہ 'G')

معزز نسابہ علامہ سید جعفر الاعرجی (۱۲۷۴ ہجری) علم الانساب میں بہت معروف تھے. انہوں نے کئی سفر کیے اور ماہرین سے کئی نسخے بھی جمع کیے. وہ علم الانساب میں خود بھی بہت مہارت رکھنے والے عالم تھے اور ۴۰ سے زائد کتابیں تصنیف کر چکے تھے. کتنے ہی طلباء نے ان کے کاموں سے استفادہ کرتے آرہے ہیں، ان کے ہی نام پر ایک سلسلہ\نظام کا بھی قیام کیا گیا ہے اور اس سلسلے کے طالب علموں کو سادات الاشراف سے متعلق تحقیقی امور کے حوالے سے معتبر نسابہ خیال کیا جاتا ہے.

کتاب مناہل الضرب میں نسابہ سید **جعفر الاعرجی**، اسماعیل حریفا کے متعلق یوں تحریر کرتے ہیں:[53]

العلامه النسابه السيّد جعفر الاعرجي في كتابان مناهل الضرب, الاساس في انساب الناس"من ولد إسماعيل حريفا بن جعفر :ناصر بن إسماعيل , له عقب يقل لهم: آل ناصر. وأخوه أبو البقا بن إسماعيل بن جعفر , إسمه محمّد له عقب"

"اسماعیل حریفا بن جعفر: ناصر بن اسماعیل، وہ آل ناصر کی حیثیت سے معروف تھے. اور ان کے بھائی ابو البقاء بن اسماعیل بن جعفر تھے، ان کا نام محمد تھا."

سید مہدی رجائی اپنی کتاب المعقبون دوسری جلد[54] میں ایک نام حمزہ کا اضافہ کرتے ہیں جو اسماعیل حریفا کے فرزندوں میں سے تھے. وہ سابقہ نسابہ کے حوالے سے یوں تحریر کرتے ہیں:

"و أمّا إسمايل حريفا بن جعفر الزكي , فأعقب من ولديه , واهما : حمزه , و محمّد"

"اسماعیل حریفا کے فرزندوں میں سے حمزہ اور محمد تھے."

**خلاصہ**: مندرجہ بالا حوالہ جات کی روشنی میں معلوم ہوتا ہے کہ اسماعیل حریفا نے اعقاب کی تصدیق کی اور ان کا سلسلہ جاری ہے. لیکن کچھ نے اسے فرق کے ساتھ لکھا تھا. ان کے اعقاب میں جن کی تاکید کی جا سکتی ہے وہ ناصر اور ابو البقاء محمد ہیں جبکہ جعفر سمین بھی مصدر میں آتے ہیں. تو اس طرح یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ ناصر، ابو البقاء محمد اور جعفر سمین بھائی تھے. اس کے علاوہ حمزہ کو ان کے اعقاب میں بتایا جاتا ہے مگر اس پہ ہم اختتام پر بات کریں گے.

---

[53] مناہل الضرب - السید جعفر الاعرجی

[54] سید مہدی رجائی - کتاب المعقبون، دوسری جلد

# سید أمیر محمد الحسيني المكي رحمه الله کے نسب کے بارے میں عربی و فارسی مصادر اور نسابہ کی آراء

## السیّد أمیر محمد الحسيني المكي تسجيل الأنساب في المصدر العربي والفارسية

عظیم نسابہ علامہ سید جعفر الاعرجی (۱۲۷۴ ہجری) کے بارے میں پہلے بھی ذکر کیا گیا ہے کہ وہ بغداد ایران کے بہت معروف نقیب تھے. جناب فقہ، علم الانساب اور اسلامی علوم میں تربیت یافتہ تھے. انہوں نے کئی علاقوں کا سفر بھی کیا جس میں انہوں نے سائنس اور اس کے ماہرین دونوں سے علمی استفادہ کیا، اور علم الانساب و دیگر علوم پر کئی کتابیں بھی تحریر فرمائیں. جناب سادات الاشراف کے حوالے سے علم الانساب میں ید طولیٰ رکھتے تھے اور انہوں نے اپنے علم کو دوسروں تک بھی پہنچایا. علم الانساب کے میدان میں ان کی علمی پختگی معروف ہے اور ان کی تصنیفات ۴۰ سے زائد ہیں.

نسابہ علامہ سید جعفر الاعرجی نے اپنی کتاب "مناهل الضرب" میں صرف مشہور نسبوں کا ذکر کیا ہے، صفحہ نمبر ۴۲۱ پر جناب نے معزز سید محمد المکی کا نسب اور ان کی آل کے نسب کا حوالہ دیا ہے.

"محمّد بدرالدين السيّد الجليل ابن صدرالدين السيّد الادب الخطيب ابن السيّد محمود انتقل إلى بلاد الهند ابن السيّد الشجاع بن ابراهيم بن القاسم بن زيد بن جعفر بن حمزه بن هارون بن عفيل بن إسماعيل المذكور."

"محمد بدر الدین ابن سید صدر الدین ابن سید محمود کے بارے میں معروف ہے کہ وہ سندھ/ہند کے علاقوں میں ہجرت کر چکے تھے. وہ سید شجاع ابن ابراہیم ابن القاسم بن زید بن جعفر بن حمزہ ابن عقیل (مذکورہ) کے فرزند تھے."

بہر حال، جس شجرے میں اضافی نام علی اشقر ہے اس کے بارے میں ان کی رائے یہ ہے کہ وہ صحیح نہیں ہے اور کمزور معلوم ہوتی ہے. یہ بات سمجھ آتی ہے کہ ان کو نسخے کی غلط نقل مل گئی ہوگی. علی اشقر سے متعلق غلطی کے بارے میں ہم نے اس باب میں آگے چل کر تبصرہ کیا ہے کہ یہ کیوں غلط ہے.

اسی تعلق سے قدیمی نسخوں میں سے ایک صحیح ترین نقل جناب نسابہ سید عبد الرحمٰن لاعرجی کو پیش کی گئی تھی اور اس پر پھر غور و فکر کیا گیا؛ مزید اس پر نسابہ سید حلیم الاعرجی کی بھی ماہرانہ رائے طلب کی گئی جنہوں نے مکمل تحقیق کے بعد نسب کو صحیح اور مستند قرار دیا. مکمل تحقیقی رپورٹ موجود ہونے کے ساتھ ساتھ اس باب کے آخر میں حوالے کے طور پر اقتباس بھی منسلک کر دیا گیا ہے.

**سید جعفر الاعرجی** اپنی کتاب "الاساس في انساب"[55] میں جناب سید محمد المکی کے نسب کا ذکر کرتے ہیں اور ان کے نسب کو متعبر قرار دیتے ہیں. یہاں یہ بھی یاد رکھنا ضروری ہے کہ ان کی تحقیقات میں عقیل نام مقبول رہا ہے. اس باب میں آگے چل کر ہم اس مسئلے کی خامیاں بیان کریں گے.

کتاب "المشجر الکشاف" میں نسابہ سید محمد بن أحمد بن عميد الدين النجفي کی جانب سے سید محمد المکی کا نسب لکھا ہوا ہے اور جیسا کہ پہلے بھی بتایا گیا تھا کہ اس سے مزید تاکید ہوتی ہے کہ ناصر اور ابو البقاء محمد اور جعفر سمین بھی ثابت ہوتے ہیں تینوں اسماعیل حریفا کے فرزند تھے.[56]

**سید مہدی رجائی** معروف مصنف ہیں جنہوں نے سادات الاشراف کے نسبوں پر کئی کتابیں بھی تالیف کیں ہیں. وہ آیت اللہ مرعشی النجفی کے مکتب سے وابستہ تھے جو خود بھی علم الانساب کے میدان میں ایک جید عالم تھے اور ان کے بارے میں یہ بھی معروف تھا کہ انہوں نے ہزاروں قدیم نسخے جمع کر رکھے تھے اور یہی قم کا مکتبہ دنیا بھر میں معروف سمجھا جاتا ہے.

کتاب "المعقبون" کے صفحہ نمبر ۳۶ میں انہوں نے سید محمد المکی کا نسب یوں درج کیا ہے:

**اما عقيل بن اسماعيل ... فمن عقبه : محمّد بدرالدين السيّد الجليل ابن صدرالدين السيّد الادب الخطيب ابن السيّد محمود انتقل إلي بلاد الهند ابن السيّد الشجاع بن ابراهيم بن القاسم بن زيد بن جعفر بن حمزه بن هارون بن عفيل،**

عقیل ابن اسماعیل سے... یہ اولادیں تھیں: محمد بدر الدین جو فرزند تھے سید صدر الدین ابن سید محمود کے، وہ سندھ/ہند کی جانب ہجرت کر چکے تھے. وہ سید شجاع ابن ابراہیم ابن القاسم ابن زید ابن جعفر ابن حمزہ ابن عقیل کے بیٹے تھے.

---

55 الاساس فی انساب - سید جعفر الاعرجی

56 المشجر الکشاف - نسابہ سید محمد بن احمد بن عمید الدین النجفی

کتاب "شجرة النبوة و ثمرة الفتوة في الأنساب المشجرة للذرية الطاهرة" میں نسابہ سید رضا بن سید علی الغریفی البحرانی النجفی نے صفحہ ۱۴۲ پر سید محمد المکی کا مکمل نسب درج کیا ہے اور یہ درجہ بندی تشجیر کے انداز میں ہوئی ہے:

"السیّد محمود المكي ابن السيّد الشجاع بن ابراهيم بن القاسم بن زيد بن جعفر بن حمزه بن هارون بن عقيل بن اسماعيل... هو معروف وهاجر من مكة إلى هند هو و توطين في بكر"
(حوالہ: ضمیمہ 'H')

"سید محمود المکی ابن سید شجاع بن سید ابراہیم بن سید القاسم بن سید زید بن سید جعفر بن سید حمزہ بن سید ہارون بن سید عقیل بن اسماعیل... ان کے بارے میں معروف ہے کہ وہ مکہ سے ہجرت کرکے ہند/سندھ اور بھکر کی جانب چلے گئے تھے اور پھر وہیں کے علاقوں میں رہائش پذیر ہوگئے تھے."

کتاب "رجال السند والهند" میں قاضی اطہر مبارکپوری لکھتے ہیں کہ:

"السيّد الشريف بدرالدين محمّد بن محمّد (المكي) بن شجاع بن ابرهيم الحسيني, ال بهكري السندي. دجال العم و الصلاح،..."

"معزز سید بدر الدین فرزند تھے سید محمد المکی ابن شجاع ابن ابراہیم الحسینی... ال بھکری السندی کے. وہ بحیثیت ایک سمجھدار عالم اور شریف شخص معروف تھے."

**سید معین (۸۲۰ ہجری) کا اصل مخطوطہ "منبع انساب"؛** جناب سید صاحب بہکر سادات نقوی الرضوی بہکر سندھ سے تعلق رکھتے تھے اور وہ سید بدر الدین محمد کی اولاد میں سے تھے. (سید معین بن سید شہاب الحق، ابن سید جعفر، ابن سید مرتضی، ابن سید بدر الدین، ابن سید صدر الدین، ابن سید مکی شہر ساور)

ان کا خاندان ہجرت کے بعد ہستی الہ آباد، ہندوستان میں مقیم ہوگیا تھا. حضرت ایک تعلیم یافتہ اور شریف شخص تھے. انہوں نے نسب پر تحقیقات بھی کیں اور بہکر میں سید محمد المکی کی دیگر آل سے بھی ملے، ان سے نسخہ جات جمع کیے اور ان کا مطالعہ کیا. بلکہ جناب کو سید محمد المکی صاحب کا اصل نسخہ بھی پیش کیا گیا تھا جو قدیم آباؤاجداد کے وطن مشہد/طوس سے ساتھ میں آیا تھا.

اس مرحلے کے بعد انہوں نے صوفیت و معرفت کے تعلق سے کئی موضوعات پر تصانیف تحریر کیں اور ساتھ میں اپنے نسب پر بھی تفصیلات فراہم کیں. ان کی یہ کتاب سندھ میں سادات کے حوالے سے ایک بنیادی ماخذ کی حیثیت رکھتی ہے. اس کی اصل فارسی میں لکھی گئی یہ نسخہ چھ صدی پرانا ہے. جس میں جناب نے سید محمد المکی کی زندگی اور ہجرت کے تعلق کو تفصیلی طور پر تحریر کیا ہے.

ہندی-فارسی ادب کی لغت کے صفحہ ۱۳۱۴ پر اس کتاب کو فارسی کے نایاب مصادر میں شمار کیا گیا ہے. مزید نسخہ "منبع الانساب" کو برطانیہ کی لائبریری میں دیکھا جا سکتا ہے.

"**الذریعہ**" آقا بزرگ تہرانی (۱۲۹۳ہجری) کی ایک کتاب ہے جو ۲۹ جلدوں میں لکھی گئی ہے.

"فارسي، لسيّد معين الحق بن شهاب الحق بن محمّد جعفر شاه تقي الدين. في أنساب وحالات سادت بكهر، احدي و عشر فصلاً :

1- نسب النبي (ص)، 2- أنساب الانبياء 3- في شرح أحول النبي (ص) والائمة اثنا عشر, 4- نسب سادت بهكر ... يجد في (المتحف البرطاني Or 226 ) كتابنة ع 1175."[57]

منبع الأنساب صفحہ ٤٨٤ میں درج ہوا شجرہ یوں ہے: (حوالہ: ضمیمہ 'آئی')

**السيد محمد الحسيني المكي بن محمد شجاع بن سيّد محمود إبراهيم بن أبو القاسم بن زيد بن الجعفر بن محمد الحمزة بن أشراف أبو محمد الهَارُون بن ناصر َعقِيْل بن اسماعيل حريفا بن جعفر الزكي بن امام علی النقی علیه السلام[58]:**

امیر سید محمد المکی ابن امیر سید شجاع ابن سید محمود ابراہیم ابن سید محمد القاسم سید زید ابن سید جعفر ابن سید سید محمد الحمزۃ ابن محمد الہارون ابن سید ناصر العقیل ابن سید اسماعیل حریفا ابن سید جعفر الزکی ابن امام الہادی النقی علیہ السلام

جناب نے مکمل خاندانی شجرہ بھی تشکیل دیا تھا جس میں انہوں نے خاندانوں کی کڑیوں کو نسب کے اول حلقوں کے ساتھ مربوط کرکے دکھایا اور ہجرت کردہ علاقوں کے لحاظ سے آباؤاجداد کی نشاندہی بھی کی ہے؛ ضمیمے میں ایک متعلقہ شجرہ بھی منسلک کیا گیا ہے.

**منبع فارسی کے نسخے (صفحہ ۱۳۷) میں وہ لکھتے ہیں کہ:**[59]

"سیّد ابو البقا در مصر است کي برادري کلان ناصر است نامي عقيل است و کنيت ابو حسين و لقب ناصر است"

سید ابو البقاء مصر میں تھے. ناصر ان کے بڑے بھائی تھے. جو معروف عقیل تھے ان کا لقب ابو الحسین تھا اور کنیت ناصر تھی.

(حوالہ: ضمیمہ 'ا')

---

57 "الذریعہ" از آقا بزرگ تہرانی (۱۲۹۳ہجری)

58 منبع الانساب صفحہ ۴۸۴- نسخہ فارسی

59 منبع فارسی- نسخہ (صفحہ ۱۳۷)

جناب سید معین کی مذکورہ بالہ عبارت ہمارے اس تجزیے کا ایک اہم جزء ہے کیونکہ انہوں نے وضاحت کے ساتھ لکھا ہے کہ ابوالبقاء، ناصر کے بھائی تھے جن کا لقب عقیل تھا. یہ وضاحت سید محمد المکی کے قدیم نسخے میں مذکور ہے اور یہی عبارت معتزز نسابہ سید جمال الدین ابن عنبہ کی تحقیق کے ساتھ بھی مربوط ہو جاتی ہے کیونکہ ان کے مطابق بھی ابو البقاء اور ناصر عقیل بھائی تھے اور دونوں اسماعیل حریفا ابن جعفر الزکی کے فرزند تھے.

یہاں پر دلچسپ نکتہ یہ ہے کہ دونوں ہم عصر تھے لیکن دونوں کے درمیان کوئی ربط نہ تھا، بلکہ ابن عنبہ فارس میں تھے تو سید معین سندھ یا جھوسی میں تھے. ان سب نکات کو مدنظر رکھتے ہوئے فیصلہ کن بات سامنے آجاتی ہے کہ اس زمانے میں سید معین کے پاس اپنی تحقیق کی تصدیق کیلئے سوائے اپنے خاندانی جرائد و مخطوطات اور شجروں کے کوئی اور متبادل ذریعہ نہ تھا.

**شریف حضرت سید اشرف جہانگیر سمنانی کے ملفوظات - عنوان "لطائف اشرفی"**

ان کو نویں صدی کی آغاز میں سید اشرف جہانگیر سمنانی (متوفی ۸۲۴ ہجری) نے تصنیف فرمایا تھا. ان کی پیدائش ایران کے شہر سمنان کی ہے اور ان کے والد سلطان ابراہیم نور بخش سمنان کے شاہی خاندان سے تھے.[60] ان کے بارے میں یہ بھی لکھا گیا ہے کہ انہوں نے ہند کو ہجرت کی تھی اور کیچاپوچھ شریف، ضلع امبیڈکر نگر، اتر پردیش میں ان کا مزار بھی واقع ہے. مزید، سید اشرف جہانگیر کا لکھا ہوا ایک فارسی مخطوطہ، جو سید معین الحق کے ہم عصر تھے، اس مخطوطے کے اردو ترجمے صفحہ ۵۲ میں وہ یوں تحریر کرتے ہیں:

"اسماعیل حریفا فرزند تھے جعفر الزکی کے جبکہ ناصر اور ابو البقاء فرزند تھے اسماعیل حریفا کے."

اگرچہ سید معین، سید اشرف یا ابن عنبہ ایک دوسرے سے بالمشافہ نہیں ملے ہیں لیکن اس کے باوجود درجہ بندی کرنے میں سب یکساں رہے ہیں. مخدوم اشرف جہانگیر سمنائی کو اردو کے پہلے نثر نگار کی حیثیت سے بھی جانا جاتا ہے. ڈاکٹر ابو علی الصدیقی، کراچی یونیورسٹی میں اردو شعبے کے سابقہ نگہبان فرماتے ہیں کہ باب "اخلاقیات اور صوفیت" اردو نثر میں تھی. اسی طرح پروفیسر حامد حسن قادری صاحب کی تحقیق بھی بتاتی ہے کہ سید اشرف جہانگیر کی "اخلاقیات اور صوفیت" آٹھویں صدی کی پہلی اردو نثری تحریر تھی.

---

[60] Ernst, C.; Lawrence, B. (2016–04–30). Sufi Martyrs of Love: The Chishti Order in South Asia and Beyond. Springer. ISBN 9781137095817

**نسابہ سید قمراعرجی** - "مدرک الطالب فی نسب آل ابی طالب": نسابہ سید قمرالاعرجی برصغیر پاک وہند کے تعلق سے علم الانساب کے میدان میں معروف مہارت رکھتے ہیں. سادات الاشراف کے موضوع پر انہوں نے کئی کتابیں بھی تصنیف کیں ہیں. بلکہ ان موضوعات پر ان کا مطالعہ بہت گہرا تھا اور برصغیر پاک وہند میں سادات الاشراف کے مقامی قبائل کی بھی وہ وسیع معلومات رکھتے ہیں.

اپنی کتاب میں انہوں نے شواہد کے ساتھ امیر سید محمد المکی صاحب کا نسب درج کیا ہے، اسی طرح انہوں نے منبع الانساب کی بھی تصدیق کی ہے اور وضاحت کی ہے کہ ناصر بحثیت اولاد اسماعیل حریفا کے اعقاب میں معروف تھے اور ان کا لقب عقیل تھا.

انہوں نے امیر سید محمد المکی صاحب کا نسب یوں درج کیا ہے:

**سيّد محمد الحسيني المكي بن محمد شجاع بن سيّد محمود إبراهيم بن أبو القاسم بن زيد بن الجعفر بن محمد الحمزة بن أشراف أبو محمد الهَارُون بن ناصر عَقِيْل بن اسماعيل حريفا بن جعفر الزكي بن امام على النقى عليه السلام[61]:**

"المشجر الوافي" صفحہ ۱۲۳، از سید حسین ابو سعیدة الموسوي:[62]

سيّد محمد بن محمد شجاع بن سيّد إبراهيم بن القاسم بن جعفر بن حمزة بن هَارُون بن عَقِيْل بن اسماعيل...

یہ کتاب مبسوط (نثر) اور تشجیر انداز میں ہے. اس میں بہت سے سادات قبائل کو شامل کیا گیا ہے جو دوسرے علاقوں میں ہجرت کرگئے تھے. ان سب حوالوں میں عقیل ابن اسماعیل کا شجرہ سب شجروں میں مشترک نظر آتا ہے.

"نزهة الخواطر" عبدالحی ندوی: یہ برصغیر میں پہلی سے چودھویں صدی ہجری تک کے گزرے ہوئے اسلامی علماء اور رہنماؤں کی سیرت کا ایک مجموعہ ہے.

" السيّد الشريف بدرالدين محمّد بن محمّد (المكي) بن شجاع بن ابرهيم الحسيني, ال بهكري السندي. رجال العم و الصلاح,..."

"معزز سید بدر الدین فرزند تھے سید محمد المکی ابن شجاع بن ابر ہیم الحسینی کے... ال بھکری السندی. وہ ایک معروف تعلیم یافتہ اور شریف شخص تھے."

---

[61] منبع الانساب صفحہ ۴۸۴- فارسی نسخہ

[62] المشجر الوافی السید حسین ابو سعیدۃ الموسوی- ابو سعیدہ ص ۱۲۲

مؤلف استاذ عارف عبد الغني "الجوهر الشفاف في أنساب السّادة الأشراف" صفحه ٩٨٠:
السيّد محمّد بن شجاع المکی الحسيني, عربي من آل البيت .السيّد الشريف محمّد بن شجاع بن ابراحيم بن قاسيم بن زيد بن جعفر بن حمزة بن هارون بن عفيل ...بن علي الهادي (ع) ويرتق نسبة الي الجسين (ع) بن علي (ع) ابن أبي طالب(ع). أنه ولد بمكة المباركة سنة اربعن و خمسمائة و قدم الهند وسكن بلدة بكهر من أرص السند وكانت صحراء لا عمرة فيها قدبح البقر بها وسكن فسموها بقر ثم صحابكر ... وله ذزية كشيرة في الهند , توفي سنة ست و اربعين و ستمائة وقبره مابين بكهر و سكر حيث يجتمع بها الانهر السبعة،

سید شریف محمد ابن شجاع ابن ابراہیم ابن قاسم ابن زید ابن جعفر ابن حمزۃ ابن ہارون ابن عقیل... ابن علی الہادی علیہ السلام جو حسین علیہ السلام ابن علی علیہ السلام ابن ابی طالب کے مبارک نسب سے تھے. ان کی پیدائش بابرکت شہر مکہ میں ۵۴۰ ہجری میں ہوئی. انہوں نے وہاں سے ہند تک کا سفر کیا اور پھر بھکر شہر میں رہائش پذیر ہوئے جو کہ سندھ کا ریگستانی علاقہ تھا. یہ بات بھی کہی جاتی ہے کہ انہوں نے ہی اس جگہ کو بھکر کا نام دیا تھا... ہندوستان میں ان کی بہت قدر و منزلت رہی ہے اور وہاں پہ ان کی کئی اولادیں بھی ہیں. حضرت کا انتقال سن 640ھ میں ہوا اور ان کو سکھر اور بھکر کے درمیان دفنایا گیا تھا جہاں سات دریاؤں کا سنگم ہوتا ہے.

أنساب و مجمع الأعقاب محمد الشيرزي ملك، بحر الأنساب - صفحہ ٢٢٦:
"سيّد محمود كي از ابند آمد ومتوطن شد در بكر هو ابن سيّد شجاع الحسيني بن سيّد ابراهيم بن سيّد قاسم بن سيّد زيد بن سيّد جعفر بن سيّد حمزه بن سيّد هَارُون بن سيّد عَقِيْل بن سيّد اسماعيل ..."

"جناب سید محمود بھکر تشریف لائے اور یہیں مقیم ہوئے. وہ سید شجاع حسینی ابن سید ابراہیم ابن سید قاسم ابن سید زید ابن سید جعفر ابن سید حمزۃ ابن سید ہارون ابن سید عقیل ابن سید اسماعیل کے اعقاب میں تھے..."

الإمارة الغورية في المشرق، صفحہ ٣٦١ - ٥٤٣ ہجری تا ٦١٢ ہجری:
"سيّد محمد بن محمد شجاع بن سيّد إبراهيم بن القاسم بن جعفر بن حمزة الحسيني، ولد بمكة المكرمة سنة 580 هـ/ 1145م قدم الهند و سكن بلدة بكر من اعمال السند وكانت صحراء فقام باعمارها وحاف ذرية كثيرة في الهند، توفي سنة 646 هـ /1248م"

"سید محمد ابن محمد شجاع ابن سید ابراہیم ابن قاسم ابن جعفر ابن حمزة الحسینی مکہ ۵۸۰ ہجری/ ۱۱۴۵ عیسوی میں پیدا ہوئے تھے، اور بعد میں وہ بھکر سندھ میں رہائش پذیر ہوگئے تھے. ان کے بارے میں یہ بات معروف ہے کہ سندھ میں ان کی کئی اولادیں تھیں. ان کا انتقال ٦٤٦ ہجری/١٢٤٨ عیسوی میں ہوا"

عمدة الطالب (ہند کی طبع شدہ)، صفحہ ١٧٧ از سید جمال الدین أحمد ابن علي ابن الحسين الحسني الحسيني ابن عنبہ:

جیسا کہ پہلے بھی تذکرہ ہو چکا ہے کہ ابن عنبہ کی ہندی شائع شدہ کتاب کے صفحہ ۱۷۷ کے حاشیے میں امیر سید محمد المکی کا شجرہ یوں مذکور ہے:

سيّد محمد الحسيني المكي بن محمد شجاع بن سيّد إبراهيم بن قاسم بن زيد بن جعفر بن الحمزة بن هَارُون بن َعقِيْل بن اسماعيل بن أبو الحسن علي الأشقر بن جعفر الزكي بن امام على النقى عليه السلام:
مشجرات أنساب الساده الحسنية والحسينية (مكتب دار الكوثر بغداد)

**خلاصہ**: سابقہ پیش کیے گئے سب حوالہ جات سے معلوم ہوتا ہے کہ امیر سید محمد المکی کی موجودگی نسابہ کے درمیان معروف تھی، اسی لئے کثرت نے اہل بیت کے ایک معروف فرزند کی حیثیت سے ان کی تاریخ اور عرب علاقوں سے کی جانے والی ان کی ہجرت کو درج کیا ہے.

## امیر سید شریف محمد الحسینی المکی رحمۃ اللہ کا نسب ہندی مصادر (ذرائع) اور نسخوں سے

امير سيد محمد المكي، ابن امير سيد شجاع، ابن سيد ابراہيم، ابن سيد قاسم، ابن سيد زيد ، ابن سيد جعفر ، ابن سيد حمزة ، ابن سيد ہارون، ابن ناصر عقيل، ابن سيد ابو عقيل، ابن سيد اسماعيل، ابن سيد جعفر الزكي، ابن امام نقی الہادی علیہ السلام

تحفہ الکرام: ۳۰۰ سال پہلے لکھی گئ تھی جس میں سید مکی صاحب کے کئ اعقاب کی نشاندہی بھی کی گئ ہے. اس کا قدیمی نام "فرشتہ" ہے۔ هندو راجاؤں کے زمانہ میں یہ شہر وجود میں آیا تھا۔ اروڑ کے ویران ہو جانے پر وہاں کے باشندے ادھر (بکھر) اروکے مقامات کی طرف منتقل ھو گئے۔ [اور اس طرح] بالاخر بکر کا قصبہ اروڑ بن گیا۔ وجۃ تسمیہ یہ ہے کہ کہاجاتا ہے کہ سیّد محمّد مکی، بکر پو پھٹنے کے وقت یہاں داخل ھوے تھے تو انھوں نی کہا تھا کہ "جعل اللہ بکرتیّ فی البقعی البقعۃ المبرکۃ " اللّہ تعالیٰ نے میری صبی، مبارک مقام پر کروائی ھے

ڈاکٹر قريشي حامد علي خانائي، اپنی مشہور کتاب "تذكره كوتائي سادات روهڑي" میں تحریر کرتے ہیں کہ امیر سید محمد مکی صاحب، سلطان العارفین سید محمد شجاع کے فرزند تھے اور اس خاندان کا شجرہ کچھ یوں ہے:

امير سيد محمد مكي، بن سيد محمد شجاع بن سيد، بن سيد قاسم، بن سيد زيد بن جعفر اصغر بن حمزة بن هارون، بن سيد ناصر عقيل، بن سيد اسماعيل بن جعفر سعاني، بن امام علي الہادی(ع)، بن امام محمد تقي(ع)، بن امام علي رضا(ع)، بن امام موسیٰ كاظم(ع)، ؏ بن امام جعفر الصَّادِقِ (ع)

### قدیم سادات بھکر کا شجرہ –قدیم فارسی نسخہ جامشورو یونیورسٹی: (حوالہ: ضمیمہ "J")

امير سيد محمد مكي، بن سيد محمد شجاع بن سيد، بن سيد قاسم، بن سيد زيد بن جعفر اصغر بن حمزة بن هارون، بن سيد ناصر عقيل، بن سيد اسماعيل بن جعفر سعاني، بن امام علي الہادی(ع)، بن امام محمد تقي(ع)، بن امام علي رضا(ع)، بن امام موسیٰ كاظم(ع)، بن امام جعفر الصَّادِقِ (ع).....

## امیر سید محمد المکی رحمہ اللہ کے نسب کو لکھنے کی ایک عام غلطی

بھکر کے معزز سادات الاشراف کے قدیم نسخے: پچھلے ۸۰۰ سال سے درج کیا جانے والا شجرہ اس باب کے شروع میں بھی پیش کیا جاچکا ہے اور وضاحت کیلئے یہاں دوبارہ دہرایا جارہا ہے:

**امیر سید محمد المکي، ابن امیر سید محمد جعفر الشجاع، ابن سید الاجل ابراہیم جواد الطوسی، ابن سید محمد القاسم ابن سید زید، ابن سید جعفر ابن سید محمد الحمزة، ابن ھارون ، ابن سید ناصر العقیل، ابن سید اسماعیل حریفا، ابن سید جعفر الزکي، ابن امام الہادی النقی علیہ السلام...**

یہاں جو توجہ خاص طور پر مرکوز کی جارہی ہے وہ سید عقیل، ابن سید اسماعیل حریفا، ابن سید جعفر الزکی، ابن امام الہادی النقی علیہ السلام کے نام پر ہے؛ بھکر سادات الاشراف کے تمام قدیمی نسخوں میں عقیل نام براہ راست اسماعیل حریفا کے بعد آتا ہے اور یہ بات پہلے بھی مذکور ہے کہ عقیل لقب ہے جبکہ اصل نام ناصر ہے. کچھ قدیم نسخوں میں جعفر السمین ابن اسماعیل حریفا ابن جعفر الزکی جیسا متبادل بھی موجود ہے.

**دوسرا فرق: امیر سید محمد المکی، ابن امیر سید محمد الشجاع، ابن سید ابراہیم، ابن سید محمد القاسم، ابن سید زید، ابن سید جعفر، ابن سید محمد الحمزہ، ابن سید محمد ہارون، ابن سید جعفر السمین ، ابن سید اسماعیل حریفا، ابن سید جعفر الزکی، ابن امام الہادی النقی علیہ السلام[63].**

[63] آٹھ صدی قدیم شجرہ کی نقول

## علی الاشقر نام کا اضافہ :

بعد کے شجروں میں علی اشقر نام کا اضافہ کیا گیا ہے جسے علی اصغر بھی لکھا جاتا ہے. یہ ایک غلطی ہے جو اکثر پنجاب کے علاقوں کے شجروں میں پائی جاتی ہے اور یہ اضافہ بعد میں کیا گیا ہے. البھکری اور بخاری نقوی کے قدیمی راوبط ایک دوسرے کے ساتھ جڑے ہوے ہیں اسی لئے یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ سید جلال الدین سرخ پوش بخاری کے شجرے کے شروع میں علی اشقر ابن جعفر الزکی ابن امام علی نقی علیہ السلام نام موجود ہے؛ اور دونوں خاندانوں کے قریبی مراسم کے سبب سے یہ غلطی بھکری [ نسل سید محمّد المکی ] شجروں میں نقل ہوتی ہی آ رہی ہے. پس یہ اضافہ غلطی پر مبنی ہے اور اس کی بنیاد بھکری سادات کے شجروں پر قطعاً نہیں ہے.

سندھ کے بھکری شجروں میں علی اشقر نام نہیں ہے. اس بات کی مزید تقویت کیلئے ہمارے پاس اپنے خاندان کے قدیم نسخے موجود ہیں جن کی تاریخ 1700 A.D[64] عیسوی تک جاتی ہے؛ یہ پرانے چمڑے کی پانچ بڑی چادروں کا ایک مجموعہ ہے جس میں اجداد کے نام، ان کی تاریخ اور ان کے قبروں کی جگھوں تک کے نام لکھے ہوئے ہیں؛ یہ سب تحریریں فارسی میں ہے. ان ناموں میں علی اشقر نام شامل نہیں ہے.

اس شجرے کو دوبارہ ۱۷۰ سال پہلے پھر سے ایک متعلقہ خاندان (جو ہجرت کر چکا تھا) کے ذریعے دوسرے چمڑے کے ٹکڑوں پر نقل کیا گیا تھا کیونکہ اصل والا نسخہ بہت زیادہ پرانا ہو گیا تھا اور کئی تفصیلات تو اس میں نا قابل فہم تھیں. اس کے بعد تقریباً ۱۸۵۰ سے یہ اچ شریف ٹرسٹ کی ذمہ داری میں رہا اور اس کی نقلیں دو خاندانوں کے پاس رہی تھیں، ایک کا تعلق لاہور سے تھا اور دوسرے کا تعلق چوآ سیدن شاہ کے علاقے سے تھا. پھر جب یہ اچ کی تحویل میں آیا تو علی اشقر کے نام کا اضافہ بھی ہو گیا؛ کیونکہ جس طرح یہ نام اسماعیل حریفا کے اوپر لکھا ہے اسی سے یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ اصل میں یہ نام پہلے وہاں موجود نہیں تھا.

**خلاصہ** : علی اشقر نام کا درج ہونا ٹھیک نہیں ہے بلکہ یہ بعد میں کیا جانے والا اضافہ تھا اور یہ بھکری سادات کے کسی قدیمی نسخے کے ساتھ میل نہیں کھاتا ہے.

---

64 ۱۷۵۰ عیسوی کا نسخہ، تفصیلی تاریخ۔ سید باقر رضوی

## جعفر السمین کے تعلق سے :

روہڑی کے کچھ پرانے شجرے جن میں ناصر العقیل ابن اسماعیل حریفا کو جعفر السمین ابن اسماعیل حریفا لکھا گیا ہے , یا کچھ میں عقیل ابن ابو عقیل ابن جعفر الزکی ابن امام علی الہادی علیہ السلام بھی درج ہے . اس کے علاوہ کچھ میں ناصر عقیل ابن جعفر السمین بھی محفوظ ہے . اس شجرے کی کچھ نقلیں بھکر روہڑی کے کچھ خاندانوں میں پائی جاتی ہیں . (منسلک ضمیمہ --:K **جعفر السمین شجرے جو آٹھویں صدی کے قدیم شجرہ مشہدی کی نقل ہے** .)

ان شجروں کے حامل خاندانوں کے افراد سے جانچ پڑتال کرنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ ان کے پاس تقریبا 8 صدیوں پرانا شجرہ کے بعد کی اخذ کردہ نقلیں تھیں کیونکہ بے حد پرانے ہونے کے سبب سے ان نسخوں کو پڑھ اور سمجھ پانا محال ہو گیا تھا .

روہڑی میں بڑے بزرگوں سے معلوم ہوتا ہے کہ جب یہ نسخے پرانے اصلی عربی/فارسی نسخوں سے کھالوں پر نقل کیے جارہے تھے تو خاندان میں سے ایک عالم نے پرانے نسخوں سے نقل کے دوران بمطابق منبع الانساب عقیل [ ناصر ] تا جعفر کو صحیح قرار دیا تھا ( واللہ اعلم ) . یہاں یہ بات بھی ذہن میں رہے کہ جعفر السمین کے ساتھ ناصر عقیل بھی اصلی نسخہ میں اسماعیل حریفا کے اعقاب کے طور پر لکھا گیا تھا مگر یہ کہ پرانا مشہدی شجرہ بلکل ہی خستہ ، ناقابل فہم حالت میں تھا اور اصلی نسخہ کو دوبارہ سے لکھنے کے سبب سادات بھکری خاندانوں میں دو نسخے بٹ گئے تھے . اس بیان سے معلوم ہو جاتا ہے کہ یہ فرق کیوں پایا جاتا ہے . بہر حال ابو البقاء محمد ، ناصر اور جعفر السمین سب ہی نسبی حیثیت سے اسماعیل حریفا کی اولاد ہیں .

جو بات ہم تاکید کے ساتھ کہہ سکتے ہیں وہ یہ ہے کہ وہ پرانے نسخے جس میں جعفر السمین ہے اگرچہ قدیم ہی کیوں نہ ہو لیکن اس کی تاریخ کا صحیح تعین نہیں ہو سکتا ہے جبکہ یہ صدیوں سے خاندانوں میں محفوظ چلا آرہا ہے . اس کے مقابلے میں منبع الانساب قدیم بھی ہے اور اس کی تاریخ بھی صحیح متعین ہے .

اب تک کے روہڑی والے بھکری سادات کے جتنے بھی شائع ہوئے شجرے ہیں ان میں ناصر عقیل کا نام ہے. اس پر یقینا پچھلی سات صدیوں میں علماء کو تنبیہ ہو جانی چاہیے تھی یا کم از کم خاندان کے افراد کو تو حتمی طور پر معلوم ہوتا. روہڑی بھکری سادات کے خاندانی افراد سے اس پر بات چیت کرنے پر انھوں نے بتایا کہ اصلی شجرہ نقل کرنے کے بعد سید محمد المکی صاحب کے مزار پر لکھ دیا گیا تھا اور ان میں فقط عقیل الناصر مذکور تھا.

صدیاں گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ بات غیر یقینی ہوتی چلی گئ کہ کون سا شجرہ پہلے کا تھا، عقیل ناصر یا جعفر السمین اور یہیں سے کوئی بھی رخ لیا جاسکتا ہے کیونکہ دونوں ہی مقبول ہیں. برصغیر پاک و ہند بھکری سادات کے نسب کا ایک خاکے کو اس باب کے آخر میں ملاحظہ کیا جاسکتا ہے. اس رپورٹ سے نسب کی تصدیق کے تعلق سے تفصیلات حاصل ہو جاتی ہیں، عرب اور قدیم سندھی ذرائع سے یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ ناصر عقیل بھی صحیح ہے. یہ عرب کے ایک جید ماہر نسابہ کی تحقیق ہے. ایک اور بات اس حوالے سے اہم ہے کہ یہ رپورٹ منبع الانساب کے شجرے پر مبنی ہے، اس سے جعفر السمین کی فرزند اسماعیل حریفا ہونے کی تاکید ہو جاتی ہے جیسا کہ نسابہ ابوالغنائم الزیدی کے مطابق بھی ہے.

# رضوی، نقوی اور بھکری نامی القاب

سادات الاشراف جو اہل بیت علیہ السلام کے معصوم اماموں کی اولاد میں سے ہیں، ہمیشہ ان کی آل کو آبائی القاب سے موسوم کیا جاتا رہا ہے. یہی بات جعفر الزکی ابن امام علی نقی الہادی علیہ السلام کیلئے بھی ایسا ہی کیا گیا ہے.

قدیم نسخوں اور تاریخی معلومات سے پتا چلتا ہے کہ امام علی الرضا علیہ السلام کی اولاد سے متعلقہ اشراف رضوی سے موسوم کیے جاتے تھے.

| | |
|---|---|
| كل تقوي في الدنيا رضوي، وليس كل رضوي تقوياً. | یہ قول ہے کہ سب تقوی رضوی ہوتے ہیں لیکن ہر رضوی تقوی نہیں ہوتا |
| وكل رضوي موسوي، وليس كل موسوي رضوياً. | سب رضوی موسوی ہوتے ہیں لیکن ہر موسوی رضوی نہیں ہوتا |
| وكل موسوي جعفرى, باقري ، وليس كل باقري موسوياً. | سب موسوی جعفری باقری ہوتے ہیں لیکن ہر باقری موسوی نہیں ہوتا |
| وكل جعفرى، باقري حسيني، وليس كل حسيني باقرياً. | سب باقری حسینی ہوتے ہیں لیکن ہر حسینی باقری نہیں ہوتا |
| وكل حسيني فاطمي، وليس كل فاطمي حسيناً . | سب حسینی فاطمی ہوتے ہیں لیکن ہر فاطمی حسینی نہیں ہوتا |
| وكل فاطمي علوي، وليس كل علوي فاطمي، | سب فاطمی علوی ہوتے ہیں لیکن ہر علوی فاطمی نہیں ہوتا |
| وكل علوي طالبي، وليس كل طالبي علوياً. | سب علوی طالبی ہوتے ہیں لیکن ہر طالبی علوی نہیں ہوتا |
| فمن ليس من ولد جعفر الزكي بن علي النقي (ع)، فليس بتقوي | پس جو جعفر الزکی ابن علی نقی کی اولاد میں سے نہیں ہے تو وہ تقوی نہیں ہوا[65] |

جیسا کہ سابقہ مثالوں میں دیکھا گیا ہے سب نقوی رضوی ہوتے ہیں اور اس کے علاوہ عرب میں تمام رضویوں کو الموسوي السَّادَةِ کے نام سے منسوب کیا گیا ہے ایسا اسلیے ہے کیونکہ یہ نسب کی نسبت ہے جو بڑے جد امجد امام علی رضا علیہ السلام اور امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کی طرف ہے. جب سادات نے فارس سے سندھ ہجرت کی تو انہوں نے بھی اپنے اس لقب کو برقرار رکھا، لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ نقوی الرضوی کا لقب برصغیر پاک و ہند میں زیادہ مشہور ہو گیا. بھکری یا بھاکری القاب آبائی علاقے کی وجہ سے استعمال ہوتا ہے جہاں سید محمد مکی رحمہ اللہ آباد تھے (بکر/بھکر روہڑی سندھ۔)

65 الفخری فی انساب الطالبین ۔ ص ۴۰

سید محمد المکی ؒ نے مشہد سے سندھ کے ایک جزیرے سکھر کی جانب ہجرت کی تھی. تاریخ میں یہ بات درج ہے کہ ان کی آمد پر ہی انہوں نے اس جزیرے کا نام " بھکر" رکھا تھا اور اس سیاق میں دیگر متعلقہ تفصیلات اگلے باب میں دیکھی جا سکتی ہیں. مزید وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ سَّادَةِ الْأَشْرَاف کے خاندان کے سبب اس شہر کا نام بھی شہرت پکڑتا گیا اور سادات بھی نقوی الرضوی، سادات بھکر، نقوی بھکری یا بھاکری کہلانے لگے.

" نقوی الرضوی بھکری " کا لقب عام طور پر سید محمد المکی ؒ کی آل کیلئے مستعمل ہے. لیکن سندھ میں رضوی لقب کو نقوی کی جگہ زیادہ استعمال کیا جاتا ہے جبکہ پنجاب میں جو بھکری سادات ہیں وہ زیادہ تر نقوی لقب استعمال کرتے ہیں. اس کے نتیجے میں یہ دیکھا جا سکتا ہے کہ آج بھی عرب ممالک میں سادات نقوی کو یا تو رضاوی یا موسوی کہا جاتا ہے۔ سادات بھاکری کے پرانے نسخوں میں انہیں رضوی الحسینی الطوسی المشادی الشجاعیہ کے نام سے لکھا گیا ہے۔ سادات الاشراف کے کئی معروف القاب ہیں اور سادات قبائل کی ان متعلقہ تفصیلات کو ایک الگ باب میں ذکر کیا گیا ہے.

# نتائج:

یہاں سید محمد المکی (قدس اللہ روحہ) کے نسب پر ایک منطقی نتیجہ اخذ کیا جاسکتا ہے جس میں نسابہ کے اس غیر ارادی اتفاق کو مد نظر رکھا جاسکتا ہے کہ اسماعیل حریفا کی نسل جاری رہی تھی اور ان کے اعقاب میں کئی حجاز کے باہر عراق، واسط، فارس، مصر اور سندھ وغیرہ ہجرت کرگئے تھے. یہاں یہ نکتہ بھی ذہن نشین ہو جانا چاہیے کہ لوگوں کی دور دراز علاقوں میں ہونے والی ہجرتیں جیسے سندھ ۔ اس طرح مسلسل ہونے والی ہجرتیں اکثر نسابہ کیلئے مسائل کا باعث بنتی ہیں. اسی لئے جب نسابہ ابو نصر بخاری، امام علی علیہ السلام کی اولاد کے نسب پر بات کرتے ہیں تو سندھ علاقے کی نشاندہی کر دیتے ہیں اور مزید ریکارڈ درج کرنے کی مشکلات کو بھی ظاہر کر دیتے ہیں[66].

مندرجہ بالا وضاحت میں قدیم ذرائع سے دیے جانے والے حوالہ جات سے اسماعیل حریفا کے اعقاب کے صحیح ہونے کے کئی امکانات سامنے آجاتے ہیں. یہ بات تو معروف ہے ہی کہ ابن عنبہ کی تحقیق میں ابو البقاء محمد اور ناصر عقیل واضح موجود ہیں. سادات الاشراف کے نسب کا مطالعہ کرتے ہوئے ان کے کام کو بھی نظر انداز نہیں کیا جاسکتا ہے بلکہ قدیم نسابہ ابو الغنائم الزیدی کی جانب سے جعفر السمین بھی درج کیا گیا ہے اور یہ حوالہ ابن عنبہ سے بھی پہلے کا ہے.

اعلیٰ درجے کے مستند شجروں پر مبنی اور قدیم ذرائع جن کی صحیح تاریخ معروف ہے جیسے منبع الانساب جو فارسی کا مشہور اور کثرت سے حوالہ دیا جانے والا مصدر ہے. یہ کتاب اعقاب میں ایک معروف شخص کی تحریر ہے اور علماء میں اس کتاب نے بے حد پذیرائی حاصل کی ہے. منبع میں سید معین الحق کو واضح دیکھا جاسکتا ہے کہ وہ اپنی تحقیق کیلئے ان سابقہ مشجر پر انحصار کرتے ہیں جو خود سید محمد مکی مشہد سے لائے تھے اور ان کے الفاظ ابن عنبہ کے مشابہ تھے. پس یہ ذرائع میل کھاتے ہیں اور صحیح معلوم ہوتے ہیں.

---

[66] ابو نصر بخاری۔ سر السلسلہ العلویہ ص ۹۸

تمام ذرائع کو یکجا کرنے کے بعد ہر کسی کیلئے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ جعفر السمین، ناصر عقیل اور ابوالبقاء بھائی تھے اور فرق صرف اتنا ہے کچھ حوالوں میں علماء نے ابوالبقاء کو ناصر کے ساتھ لکھا ہے جبکہ دوسروں نے ابو البقاء کو جعفر السمین کے ساتھ بتایا ہے اور کچھ نے تو تینوں کا ہی ذکر کیا ہے. جعفر السمین کا نام متواتر (تسلسل سے موجود ہونا) نہیں رہا ہے اسی لئے کچھ علماء نے اپنی تحریروں میں ان کا نام شامل نہیں کیا ہے اور اس سبب سے بھی کہ خاص نسابہ کے قدیم نسخے ان کی پہنچ میں نہیں رہے ہوں گے مثلاً نسابہ ابو الغنائم زیدی۔ اس کے علاوہ اس نقطے کی تاکید کیلئے ایک مثال بھی دی جاسکتی ہے.

ابن عنبہ نے اپنے کاموں میں کئی راویوں کا حوالہ دیا ہے لیکن ابوالغنائم کو ان ذرائع میں شامل نہیں کیا ہے [شاید یہی وجہ ہو کہ جعفر السمین کا ان کے کاموں میں کوئی ذکر نہیں] جبکہ شریف عبیدلی نے ابوالغنائم کا حوالہ دیا ہے. ابن عنبہ نے ۶۰۰ سے زائد روایات نقل کی ہیں، جس میں انہوں نے ابوالحسن عمری سے تقریباً ۱۷۰ سے زائد مرتبہ روایت کی ہے، ابن طباطبا سے ۱۱۵ مرتبہ، ابو نصر بخاری سے تقریباً ۹۰ مرتبہ، ابن معیہ سے ۵۵ مرتبہ، تقریباً ۴۰ مرتبہ شیخ شرف عبیدلی سے، ۱۰ مرتبہ ابن حدۃ سے، ۱۰ سے کم قتادۃ الحسنی اور تقی الحسینی سے، جبکہ دیگر ۵ یا ۶ اور روایتیں بھی موجود ہیں.

یہاں ایک اور امکان بھی ہے کہ عرب کے متقدمین نسابہ کے جرائد و مخطوطات میں ہو سکتا ہے کہ ناموں کا اندراج ترتیب کے خلاف واقع ہوا ہو کیونکہ اسماعیل حریفا کے کئی اعقاب ہجرت کر چکے تھے. مثال کے طور پر یہ دیکھا جاسکتا ہے کہ امیر سید محمد مکی کے آباء میں جعفر، حمزہ، محمد ہارون اور عقیل (کنیت کے ساتھ) موجود ہیں اور مذکورہ بالا سب ناموں کو مصادر میں دیکھا جاسکتا ہے. یہاں یہ بات رکھی جاسکتی ہے کہ یہ نام سید محمد مکی کے بھکر سادات کے پرانے شجروں سے میل کھاتے ہیں.

علم الانساب کے ثابت شدہ اصولوں کے مطابق ناصر، ابوالبقاء اور جعفر السمین کا قضیہ مستند اور مقبول معلوم ہوتا ہے کیونکہ ان کی موجودگی کی نشاندہی قدیم مصادر سے بھی ہو جاتی ہے. جو بات غیر یقینی ہے وہ یہ کہ پہلے کس نے جعفر السمین یا ناصر عقیل کو اگلے شجروں میں نقل کرتے ہوئے بدل دیا تھا. بہر حال دونوں صورتوں میں توازن نظر آتا ہے کیونکہ سندھ کے شجرے بھی قدیم ہیں اور اپنی حیثیت رکھتے ہیں جبکہ منبع الانساب بھی ایک معتبر اور قدیم مصدر ہے جس سے حاصل شدہ معلومات اس زمانے کے اعتبار سے مستند رہی تھیں.

اس الجھن کے سلجھاؤ کیلئے یہ تاویل بھی دی جاسکتی ہے کہ قدیم مشہدی شجرے جو پرانے وقتوں سے ان خاندان کی تحویل میں رہے تھے اور ان کے سندھ آنے سے بھی پہلے سے یہ ان کے درمیان چلے آرہے تھے ان میں ابو البقاء محمد، ناصر اور جعفر السمین کا اسماعیل حریفا کے فرزندوں کی حیثیت سے ذکر کیا گیا تھا [ شجرے کی ایک نقل ضمیمہ م میں منسلک ہے ] لیکن بعد میں نقل کرتے ہوئے کچھ الجھن کے سبب سے عقیل [ کنیت ناصر ] یا مقامی نقلوں میں جعفر نام خاندانوں میں سرایت کرتا رہا۔

خلاصہ یہ ہے کہ ان میں جو بھی امکان حقیقتاً واقع رہا ہو، صحیح ہے. علم الانساب کے عربی مصادر میں پائے جانے والے نام اور سندھ کے اصلی نسخوں میں صدیوں پہلے سے درج ہوئے نام ظاہر کرتے ہیں کہ بھکری سادات خود اپنے آپ میں ایک مستقل قدیم دلیل ہیں.

محترم سید مکی کا نسب بعد کے عربی مصادر میں بھی شروط کے ساتھ معروف اور مشہور رہا ہے لیکن کچھ لوگ اس کا غلط نسخہ نقل کر گئے تھے جو بعد میں سرایت کرتا رہا. پہلے کے مصادر میں ناصر عقیل کا بہت زیادہ حوالہ ملتا ہے. سید مکی صاحب کی شہرت مورخین اور سادات الاشراف کے نسابین کے مابین بہت پختہ رہی ہے. تمام ذرائع اتفاق کرتے ہیں کہ ان کا نسب معتبر ہے اور دلائل پر مبنی ہے. آخر میں سید محمد مکی صاحب کا نسب منبع الانساب اور ابتدائی نسخوں کے مطابق یوں ہے:

## منبع الانساب کے فارسی نسخے پر مبنی تشجیر

نوٹ: اس تشجیر کی تشکیل کیلئے منبع الانساب، پرانے نسخے اور اصل ذرائع کا استعمال کیا گیا ہے. کچھ اصل ناموں کی بجائے القاب استعمال کیے گئے ہیں لہٰذا ہو سکتا ہے کہ ایسے نام عربی مصادر سے مشابہ نہ نظر آئیں. سید محمد مکی صاحب کا نسب ثابت شدہ ہے لیکن دوسرے ناموں کیلئے تحقیق درکار ہے اور اس وقت تک ان کو قطعی نہ سمجھا جائے جب تک کہ ان کی تحقیق علم الانساب کے روایتی طریقوں پر پوری نہ ہو جائے. یہاں پر ہم نے کچھ پرانے شجروں کیلئے منبع الانساب پر انحصار کیا ہے جس میں جعفر السمین کا نام شامل ہے (حوالہ: ضمیمہ 'L').

IMAM ALI AL NAQI
AL HADI
الإمام عَلِيع
اَلْهَادِي النقيّ

سيّد جعفر الزكى
JAFAR AL ZAKI

سيّد الجليل
اسماعيل حريفا
ISMAEEL
AL HARIFAH

سيّد أبو البقاء
محمّد
ABU AL BAQAH
MUHAMMAD
PROGENY IN
EGYPT

سيّد ناصر العقيل
NASIR AL AQEEL

سيّد جعفر
السمين
JAFFAR
AL SAMEEN

أشراف أبو مُحَمّد
الهَارُون
ASHRAF
ABU MUHAMMAD
AL HAROON

سيّد أكرم
SYED AKRAM

سيّد أحمد
AHMED
PROGENY
IN YEMEN

سيّد مُحَمّد
MUHAMMAD
PROGENY
IN YEMEN

سيّد مُحَمّد
شمس الدين
MUHAMMAD
SHAMSUDDIN

علي
ALI

جعفر
JAFFAR

علي
ALI

سيّد مُحَمّد
MUHAMMAD

صفى الدين
كازروني
SAFIUDDIN
AL KAZERUNI

سيّد أشراف
عبد الله اللطيف
ASHRAF ABDULLAH
AL LATEEF

سيّد أيوب
AYUB
PROGENY IN
SHAAM / MOROCCO

سيّد هارون
HAROON
PROGENY IN
SHAAM / MOROCCO

سيّد يعقوب
YAQUB
PROGENY IN
SHAAM / MOROCCO

مُحَمّد
أبو جعفر الحمزة
MUHAMMAD
ABU JAFFAR
AL HAMZA

جعفر الأصغر
JAFFAR
AL ASGHAR

زيد المكرم
ZAYD
AL MUQARRAM

سيّد مُحَمّد القاسم
MUHAMMAD
AL QASIM

سيّد الأجل
إبْرَاهِيْم اَلْجوّادي
الطوسى
AL AJAL
IBRAHIM AL JAWADI
AL TUSI

سيّد القاسم ثاني
AL QASIM
the 2nd

سيّد إبْرَاهِيْم ثاني
IBRAHIM
the 2nd

سيّد علاءالدين
ALLAHUDDIN

سيّد غياث الدين
GHAISUDDIN

امير سيّد مُحَمّد الشجاع
AMEER MUHAMMAD
AL SHUJA

امير سيّد مُحَمّد المكي
الحسيني
AMEER MUHAMMAD
AL MAKKI
AL HUSSAINI

سيّد أحمد
AHMED

سيّد مُحَمّدالمعظم
MUHAMMAD
AL MUAZZAM

سيّد قاسم
QASIM

سيّد هاشم
HASHIM

سيّد سليمان
SULEMAN

سيّد مُحَمّ المكرم
MUHAMMAD
AL MUQARRAM

محسن
MOHSIN
PROGENY
IN NORTH
KHORASAN

هارون
HAROON
PROGENY
IN NORTH
KHORASAN

حسن
HASSAN
PROGENY
IN NORTH
KHORASAN

أحمد
AHMED
PROGENY
IN NORTH
KHORASAN

محمود
MAHMUD
PROGENY
IN NORTH
KHORASAN

حَميد
HAMID
PROGENY
IN NORTH
KHORASAN

نُوْح
NUH
PROGENY
IN NORTH
KHORASAN

# سید عرقي ہونے کا دعویٰ دار

رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم نے
ہر مسلمان کو تلقین کی ہے که اپنی یا کسی شخص کی طرف
غلط نسبت نه جوڑے، اس کے باوجود اگر کوئی شخص کسی قبیلے
سے نسبت ظاہر کرتا ہے لیکن حقیقت اس کے برعکس ہوتی ہے تو اس نے
بہتان باندھا اور گناہ کا ارتکاب کیا.

ابوذر (رض) سے: انہوں نے نبی اکرم
ﷺ کو یه کہتے سنا: "جو کوئی اپنے آپ کو کسی
دوسرے کے نسب سے جوڑتا ہے تو وہ الله کے حضور کفر کا
ارتکاب کرتا ہے"۔-

جو کوئی بھی کسی دوسرے کے نسب
میں داخل ہوکر جھوٹا نسب گڑھے گا یا نقل کرے گا تو
اس کا ٹھکانه جہنم ہے" اور دوسری جگه روایت کیا گیا ہے که:
وہ شخص جو جان کر اپنا نسب تبدیل کرتا ہے تو جنت اس پر
حرام ہوجاتی ہے.

علاقه میں سادات سے ہونا معروف ہو۔

غیر معروف شخص کے پاس کم از کم دو گواہوں کی شہادت ہونی چاہیے جو معروف سید خاندان سے اس کی نسبت کی تصدیق کریں گے

مردود النسب

کیا اس نے اپنی خاندانی ہجرت کے مقام سے نسبت ثابت کرلی ہے جہاں ان کی خاندانی ساخت کم از کم 200 سال تک معروف رہی ہو

دعویٰ دار کے پاس شجرہء نسب کے دستاویز، ایک مستند ادارے سے مصدقه مسودات بھی موجود یا اِنکا کسی دوسرے معروف سادات خاندان کے پاس کوئی شجرہء نسب موجود ہے -- یا شجرہ ء نسب کی ماہرینِ علم الانساب نے تائید کی ہے --

معروف آبائی سیدوں کی قبریں موجود ہوں جو یه ظاہر کرتے ہیں که آباو ٔ اجداد سادات سے ہیں۔

اسلاف میں سے کسی دوسرے سادات خاندان سے کوئی آبائی رشته استوار ہوتا نظر آتا ہے یا سادات قدیم مقبرو کی بھی نشاندہی ہوتی ہے -

بنا سابقه شبہات یا نسب کے طعن ,ماضی میں ان کے نسب نامے پر کوئی بھی معقول اعتراض کوئی ہے

مزید تحقیق درکار ہے

مسترد(مردود) کردہ نسب

مسودات اور خاندانی روابط اسلاف کے ناموں میں سے کسی کی خبر دیتے ہیں که ان کا کسی ایسے معروف بزرگ سے رابطه ہو جس نے اس علاقے,صوبے,یا ملک, میں ہجرت کی ہو --

قدیم عرصے کی بحیثیت سادات ہو جس من جانب کسی معتبر نسابه یا اداره یا قبیلے کی قبولیت کے ممکن بھی ہو اور کس نسابه نے اسے رد نه کیا ہو

ہجرت کرنے والے معروف بزرگ اسلاف(جد الجامع) کا شجرہ ء نسب اور قدیمی تاریخی تائیدات سے اثبات پاتی ہو -- یا عرب ماہرینِ علم الانساب نے اس کا ذکر کیا ہو --

مسودات اور خاندانی روابط اسلاف کے ناموں میں سے کسی کی خبر دیتے ہیں که ان کا کسی ایسے معروف بزرگ سے رابطه ہو جس نے اس علاقے,صوبے,یا ملک, میں ہجرت کی ہو --

مزید تحقیق درکار ہے

شجری پر آباؤ اجداد کے نام درج ہوں جو اہل بیت(ع) کے کسی آئمه(ع) کے براہ راست فرزند سے منسلک ہوتے ہوں، نسابه کی کتابوں میں درج نه ہو لیکن بحیثیت تسلسل کے کسی معتبر نسابه نے اس کو رد بھی نه کیا ہو

مسترد(مردود) کردہ نسب

مشهور النسب

معروف اسلاف(جد الجامع) کا نسب أئمة أهل البیت(ع) کے کسی بیٹے سے ربط ملتا ہے، اور امام(ع) کے کسی بیٹے سے رشته نه ہوتا ہو جس کا نسب منقرض نه ہو --

صحیح النسب

مسترد کردہ نسب

400 سال یا زائد عرصے پر محیط بحیثیت سادات تاریخ ہو جس کی تاکید و تصدیق من جانب معتبر مصادر یا نسابه ہوتی ہو

**معروف اسلاف(جد الجامع) کا نسب أئمة أهل البیت(ع) کے کسی بیٹے سے ربط ملتا ہے، اور امام(ع) کے کسی بیٹے سے رشته نه ہوتا ہو جس کا نسب منقرض نه ہو -**

مسترد(مردود) کردہ نسب

مقبول النسب

**مشهور نسب**
جو معاشرے میں مشہور ہے لیکن اپنے نسب کی معرفت درست ریکارڈز نه رکھتے ہوں مگر پھر بھی وہ اپنی برادری اور سید قبیلے سے تعلقات کی بنا پر لوگوں میں سید ہی مقبول ہوں. اور قدیم زمانے سے جانا جاتا ہے۔

**مزید تحقیق درکار ہے -**
جہاں کچھ شبہات رہتے ہوں اور کسی حتمی فیصلے پر پہنچنا بھی ممکن نه ہوتا ہو یہاں تک کے مزید متعلقه معلومات نه حاصل کرلی جائیں. اگر پھر بھی، انتہائی تحقیق کے بعد بھی مزید ثبوت نه مل سکیں تو ایسے شخص کا نسب ممکنه طور پر مشہور النسب کی شرائط پر جانچا جاتا ہے اور تصدیق کے بعد اس زمرے میں شامل کرلیا جاتا ہے.

Association of Guardianship For The Sadat Al Ashraf

**مقبول نسب کی خصوصیات**
اس کا اطلاق وہاں ہوتا ہے جہاں نسب کا ثبوت ہو، شہرت ہو لیکن سب نسابه اس پر متفق نه ہوں اور کچھ خلل موجود ہوں.

**مسترد کردہ نسب**
مردود النسب - اس کا اطلاق اس نسب پر ہوتا ہے جو مسترد کردیا گیا ہو. یه ثابت کردیا گیا ہو که کسی نے غلط دعوی کیا ہے یا اس کے آباؤ اجداد نے غلط

**صحیح نسب**
ثابت شده نسب. اس کا اطلاق اس پر ہوگا جس کے تاریخی ریکارڈ ثابت ہوگئے ہوں اور نسابه نے اپنی جانب سے تصدیق صادر کردی ہو اور سابقه نسبی مصادر میں بھی ان کی تصدیق موجود ہو.

یه چارٹ ماہرین کے ذریعه اختیار کردہ طریقوں پر مبنی ہوتا ہے جب کسی شخص کے نسب کا تعین کرتے ہیں۔ تاہم ، اس کا استعمال احتیاط کے ساتھ کرنا چاہئے کیونکه کسی بھی دعویدار کی توثیق صرف ایک مناسب ماہر نسابه کے ذریعه کی جانی چاہئے۔ علم الانساب ایک پیچیدہ سائنس ہے اور صرف ایک نسابه (جینالوجسٹ) جو اس شعبے میں قابل اعتبار ماہر کی حیثیت سے اہل ہے سادات کا لقب دینے سے پہلے ہمیں قبائلی تاریخ اور ثبوت کا پته لگانا چاہئے۔



کسی بھی دوسری معلومات کے لئے برائے مہربانی ہمیں ای میل کریں۔
Info@sadatalashraf.com

سیّد محمد المکی کی نسب کی صداقت
سے متعلق اقتباس تصنیف وتالیف ازنسابہ
سید عبد الرحمن الأعرجي الحسيني (کویت)
عَرَبيّ / اُردُو

# رپورٹ کی درجہ بندی - سادات ال بھکریہ رضویہ

(ترجمہ) منجانب سید نقی الحسنین نقوی الرضوی

---

## إمضاءات نسبية لأخينا وابن عمنا نقيب سيّد نقى الحسنين البهاكرى نقوى الرضوى الباكستاني موطنا و بريطانيا مسكناً

---

**مقدمة: بسم الله الأوحد والصلاة والسلام على أبي القاسم محمد صلى الله عليه وآله الطيبين الطاهرين الآئمة المعصومين وسلم عليهم تسليما كثيراً**

**أما بعد ،،،**

اللہ کے نام سے ابتدا ہے جو واحد ہے اور اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں، اور ابو القاسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ان کی نسلِ خالص پر سلامتی ہو. پیغمبر علیہ السلام کی حدیث مبارکہ: میری اولاد قیامت تک جاری رہے گی، اس حدیث کے مفہوم اور اسلام میں اس کی تاریخ پر غیر دانستہ طور پر پوری امت ہی متفق ہے.

{إني تارك فيكم ما إن تمسكتم به لن تضلوا بعدي أحدهما أعظم من الآخر ، كتاب الله حبل ممدود من السماء إلى الأرض ، وعترتي أهل بيتي ولن يتفرقا حتى يردا علي الحوض ، فإنظروا كيف تخلفوني فيهما}

میں تمہارے درمیان دو عظیم چیزیں چھوڑ کر جا رہا ہوں اگر تم ان کو تھامے رہو گے تو میرے بعد گمراہ نہیں ہو گے. ان میں سے پہلی کتاب اللہ ہے جو ایک رسی کی مانند ہے اور (دوسری) میرے اہل بیت (علیہ السلام) ہیں۔ کیونکہ حوض کوثر کی ملاقات تک یہ جدا نہیں ہوں گے." پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اولاد ان کی نسل ہیں (السبطین) امام حسن علیہ السلام اور امام حسین علیہ السلام. پھر مزید ان حضرات کی اولادیں جو جاری ہوئیں وہ ان کی نسل ہیں.

شیخ المفید (رحمہ اللہ) جن کا انتقال ۴۱۳ ہجری میں ہوا، وہ تحریر کرتے ہیں اپنی کتاب الارشاد ۱/۳۱۱ میں؛ اللہ کی نشانیوں میں سے؛ امام علی امیر المؤمنین علیہ السلام، {السلام أنه لم يُمْنَ أحد في ولده وذريته بما مني (ع )في ذريته ، وذلك أنه لم يعرف خوف شمل جماعة من ولد نبي ولا إمام ولا ملك زمان ولا بر ولا فاجر ، كالخوف الذي شمل ذرية أمير المؤمنين عليه السلام}

ان کی آل و اولاد نے بلاشک و شبہ اس حد تک تکلیفوں اور مصائب کا سامنا کیا ہے کہ کسی جماعت، نبی، امام، بادشاہ، عقیدت مند یا بے دین شخص کی اولاد نے بھی نہ کیا ہو گا۔ امیر المؤمنین کی اولاد نے انتہا درجے کے رنج و مصائب جھیلے. تاریخ میں اور کسی نے بھی اس نوعیت کی نسل کشی، جلاوطنی اور دہشت کا سامنا نہیں کیا جو امیر المؤمنین اور ان کی آل و اولاد نے کیا. اسی طرح کسی اور جماعت یا جتھے تک کو بھی ایسی شدید عقوبت اور دباؤ کا سامنا نہیں کرنا پڑا. بلکہ ان کی آل کو حقارت اور حیوانیت کے ساتھ قتل کیا گیا، زندہ دفن کیا گیا، اذیت، بھوک اور پیاس کے ساتھ ان کو مارا گیا. مزید وحشت ناک یہ بھی ہوا ہے کہ ان کے اعضاء کو ٹکڑوں میں کاٹا گیا اور دوسروں کو عبرت دلانے کیلئے ملک کے کونے کونے میں ان کے اعضاء کی نمائش بھی کی گئی. انہی وجوہات کی بناپر ان کو اپنے وطنوں سے ہجرتیں کرنی پڑیں اور اپنے عزیز و اقارب کو بھی چھوڑنا پڑا. اس نوعیت کی نسل کشی کا خوف اس قدر گہرا تھا کہ بالمقابل دشمنوں کے، سادات کو اپنے عزیزوں سے بھی خفیہ رہنا پڑتا تھا. اسی لئے انہوں نے اپنے گھروں اور وطنوں کو چھوڑ کر دور دراز مشرق و مغرب کے علاقوں میں رہائش اختیار کی. پھر بھی کتنے ہی لوگ ان کی قربت اور میل ملاپ سے اجتناب کی راہ اختیار کرتے تھے. بلکہ لوگ خود بھی اور اپنی آل کو بھی مصائب مول لینے کے معاملے میں عبرت دلاتے تھے.

شیخ المفید (رحمہ اللہ) اپنی کتاب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل اور گھرانے کا ذکر کیا ہے. اس کے علاوہ بھی مشرق و مغرب کے علماء نے ان نسلوں کے بارے میں تحریر کیا ہے، ان میں علم الانساب کے فقہاء بھی شامل تھے جنہوں نے نسب میں موجود جھول اور غلطیوں کی درستگی کا اہم کام سرانجام دیا. ہم بھی ان معاملات میں اللہ سے ہدایت کے طلب گار ہیں.

علم الانساب پہ ہزاروں کتابیں لکھی جاچکی ہیں جن میں جرائد و مخطوطات اور علاقائی تفصیلات تک کو محفوظ کیا گیا ہے. سادات الاشراف کی ہجرت سے متعلق ایک کتاب "منتقلہ الطالبیہ" از ابو اسماعیل ابراہیم ابن ناصر طباطبا بھی لکھی گئی ہے جو پانچویں صدی ہجری کی مشہور شخصیات میں سے تھے، اس کتاب میں انہوں نے مشرق و مغرب میں سادات الاشراف کے تعلق سے تفصیلی طور پر حاصل شدہ قدیم مخطوطات اور عجمی ممالک جیسے فارس، ترکیہ، ہند اور سندھ کے علاقوں میں ہونے والی ہجرتوں کو بیان کیا ہے. جہاں لوگوں نے ان کا استقبال کیا، ان کی تعظیم کی، ان کو پناہیں دیں اور ان سے خیر خواہی کی امیدیں رکھیں.

جناب سید قمر عباس الاعرجی صاحب نے مجھے بتایا ہے کہ ہمارے بھائی نقیب نسابہ سید نقی الحسنین الرضوی صاحب مشہور علوی سادات الأشراف کے خاندان کے فرد ہیں جو پاکستان میں اپنی جداگانہ حیثیت سے مشہور ہے. میں حلفاً بیان کرتا ہوں کہ شہرت، علوی نسب کے حوالے سے اہم ارا کین میں سے ایک ہے، اور ان کی نسب میں تاریخ سے ثابت شدہ ہے .

نسب کا اندازہ کرتے وقت ہمیں اس بات کو یقینی بنانا چاہئے کہ تمام شواہد درست ہیں- نسب کی جانچ میں اہم نکتہ یہ ہے کہ جعل سازی ثابت نہیں ہونا چاہیے اور نسب کا بطلان واضح ہو جائے اور کیا جانے والا دعویٰ ہر گز شک و نفاق پر مبنی نہیں ہونا چاہیے. بلکہ دعویٰ علم و یقین پر مبنی ہونا چاہیے اور شواہد کا ہونا ایک ایسا لازم جزء جسے یہاں نظر انداز نہیں کیا جاسکتا ہے.

یہ خاندان مشہور سادات ہے لیکن مجھے اطلاع ملی کہ بعد میں کچھ مخطوطات میں سید مکی کی نسل جس سے ان کا اپنا تعلق بھی ہے، کچھ نقائص دیکھے تھے. جواباً، میں نے ان کے گوش گزار کیا کہ سادات الأشراف ایک مستقل اور معروف سلسلہ ہے اور بعد کے کچھ مخطوطات میں ایک نسل میں موجود معمولی فرق سے سادات کی اصل ساخت کو نقصان نہیں پہنچتا ہے کیونکہ وہ پہلے سے ہی مستقل اور مستحکم دلائل کے ساتھ اپنی جگہ قائم اور ثابت شدہ ہیں.

یہاں ہم سادات کے نسب کو روایتی طریقوں اور تنقیدی طرز پر بھی آزمائیں گے اور علمی طور پر جو بھی رائے سامنے آئے گی ہم اس پر ثابت قدمی اور اللہ کی معاونت کے طلب گار ہیں.

یہ روایتوں میں آتا ہے کہ: جناب محمد المکی صاحب کی سادات الأشراف کے ساتھ پختہ وابستگی تھی مگر ان کی اولاد کے اندراج میں کچھ غلطیاں ہیں. میں نے مذکورہ مسئلے پر سید نقی الحسین النقوی الرضوی صاحب سے بھی بات چیت کی ہے:

۱. سید جعفر الزکی اور ان کے فرزند سید اسماعیل حریفا دونوں کے تعلق کا سید ابن عنبہ نے اپنی کتاب "عمدۃ الطالب" میں ذکر کیا ہے اور اسی طرح شیخ شرف عبیدلی نے بھی اپنی کتاب تہذیب الأنساب میں ان کا ذکر کیا ہے اور اس کے علاوہ ان کا تذکرہ المجدی، الفخری اور دیگر کتب میں بھی ہے.

۲. سید ناصر العقیل، ان کا تذکرہ ابن عنبہ نے کتاب "عمدۃ الطالب" میں کیا ہے اور سید جعفر الاعرجی نے دو کتابیں "مناہل الضرب" اور "الأساس فی انساب الناس" میں ان کا ذکر کیا ہے. اسی طرح سید مہدی الرجائی نے اپنی کتاب "المعقبون" میں، فتح سلطان نے "موسوعہ آل البیت" میں اور بھی دیگر لوگوں نے ان کا ذکر کیا ہے.

**اس مسئلے سے متعلق دو روایتیں ہیں.**

**بمطابق روایت اول:** سید محمد المکی کی نسبت اسماعیل ابن علی الاشقر ابن جعفر الزکی سے منسلک ہے اور یہ بات سید جعفر الاعرجی، سید مہدی الرجائی، فتح سلطان اور دیگر لوگوں نے قلم بند کی ہے. یہ روایت ہندوستان اور پاکستان میں مشہور ہے، لیکن یہ درست نہیں ہے کیونکہ سید اسماعیل ابن علی الاشقر کی نسل انقرض ہو گئی تھی جیسا کہ سید شرف عبیدلی نے اپنی کتاب "کتاب تهذيب الأنساب" میں تحریر کیا ہے.

**بمطابق روایت ثانی:** جو کہ درست اور مستند ہے اور قدیم مصادر جیسے خاندان کے قدیم شجرے اور منبع الانساب از سید معین الحق میں بھی موجود ہے، جو سید محمد المکی کے اولاد میں سے تھے، یہ مجموعہ ۸۳۰ ہجری کا ہے اور فارسی زبان میں لکھا ہوا ہے. اس کا ذکر شیخ آغا بزرگ تہرانی نے اپنی کتاب الداری جلد ۲۲ میں کیا ہے. یہ ایک قدیم دستاویز ہے جو ہمیں حقیقت سے آگاہ کرتی ہے.

یہ دستاویز سید محمد المکی کے نسب کو سید اسماعیل ابن جعفر الزکی سے منسلک بتاتی ہیں جس میں علی الاشقر کا ذکر موجود نہیں ہے. پھر سید معین الحق تفصیلاً لکھتے ہیں کہ ان کا نام سید عقیل تھا اور ان کا لقب ناصر تھا.
سید ابن عنبہ اور سید معین کی اصل عبارت کیا ہے؛ سید عقیل کے ایک بھائی تھے جن کا نام ابو البقاء محمد تھا اور یہ "عمدة الطالب" میں درج ہے. یہ دلیل ٹھوس دلائل میں سے ایک ہے کیونکہ یہ مصدر قدیم ہونے کے ساتھ ساتھ مستند بھی ہے.

بہاکری رضوی (نقوی) خاندان ہندوستان اور پاکستان میں بہت معروف ہے. ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ جو کوئی بھی اپنے آپ کو سید محمد المکی تا سید علی الاشقر سے منسوب کرتا ہے تو وہ اپنی ذمہ داری پر ہے اور صریح غلطی پر ہے کیونکہ اس معاملے میں جن مصادر پر اعتماد کیا جارہا ہے وہ موازنہ کے اعتبار سے بہت عرصہ بعد وجود میں آئے ہیں. میں اس بارے میں ان کی آراء اور خیالات پر بات کروں گا، اور فلاح کی امید صرف اللہ کی ذات سے ہی متوقع ہے.

تحقیق کی بنیادی ساخت: نسابہ کے پاس نسب کی جانچ پڑتال کیلئے اپنے طریقے ہوتے ہیں اور ہر کسی کے پاس اس کے مکتبہ فکر کے اعتبار سے اصول و قواعد بھی ہوتے ہیں. ہر مدونہ معلومات کے اپنے ذرائع ہوتے ہیں. جہاں تک نسب کی شاخوں کا تعلق ہے تو اس کے شواہد کا ذمہ انہی شاخوں کے متعلقہ افراد پر ہوتا ہے.

ان کی اولاد کے حوالے سے ابتدائی ریکارڈ، تہذیب الأنساب القاب و الأعقاب از ۴۳۰ ہجری؛ یہ بات ذہن میں رہے کہ سید مرعشی کے مکتبہ کا طبع شدہ نسخہ قدیم مصری نسخے پر مبنی تھا جسے کئی دوسری نقلوں سے نقل کرکے پورا کیا گیا تھا، لیکن ان میں کچھ تبدیلیاں اور تحریفات بھی تھیں. اس کے علاوہ، ابن طباطبا کے تعلق سے کئی تجزیات صحیح نہیں ہیں اور ان میں غلطیاں بھی موجود تھیں. مگر یہاں ہم ابن طباطبا کا وہ طبع شدہ نسخہ پیش کر رہے ہیں جو صحیح اور غلطیوں سے مبرا ہے:

اس کے مطابق: ابو جعفر ابن عبد اللہ ابن علی الأشقر ان کی اولاد (اعقاب) میں سے تھے. ان کے تین فرزند تھے؛ عبد اللہ، علی اور اسماعیل. جعفر کے فرزند موسی سے نسل جاری نہیں ہوئی کیونکہ ان کی کوئی اولاد نہ تھی. العزیز ابن جعفر کے بارے میں تسلیم شدہ ہے کہ ان کے ہاں اولاد تھی. اسی طرح ابو الحسن، یحییٰ ابن جعفر، طاہر ابن جعفر، اسماعیل حریفا کی نسل بھی جاری ہوئی. ادریس اور عیسی کی نسل بھی چلی. ابو الحسن، محسن کی اولاد میں بیٹیاں تھیں جبکہ عبد اللہ کی اولاد منقرض (یعنی نسل چلی مگر پھر ختم ہو گئی) ہو گئی تھی اور ابراہیم درج (بے اولاد) تھے.

شیخ شرف عبیدلی کی معلومات کے مطابق جناب جعفر کی اولاد کے حوالے سے؛

۱) اسماعیل ابن علی اشقر کی نسل نہیں چلی.
۲) جبکہ اسماعیل حریفا ابن جعفر کی اولاد تھی.

یہاں یہ بتانا بھی ضروری ہے کہ جعفر ابن علی الہادی (ع) کے کئی فرزند تھے جو علی النازک اور دیگر سے منسوب جانے جاتے تھے. بلخ کے نقیب، سید محمد ابن علی ابن محمد ابن طباطبا العلوی، ابو جعفر (ابن طقطقی) نے اپنی کتاب الاصیلی (۷۰۳ ہجری) میں جعفر الزکی کی اولاد پر تبصرہ کرتے ہوئے بتایا ہے کہ اسماعیل ان کے معروف فرزند تھے اور تاکیداً کہتے ہیں کہ حمزہ اور محمد ان کی آل میں شامل ہیں.

کی طرف کرگئے تھے اور یہ اس سبب سے نہیں کہ انہوں نے یہ ۶۰۳ ہجری میں خود تحریر کی تھی. اس معاملے کی مزید وضاحت کیلئے انہوں نے ایک اور بات بھی کہی کہ:

[ أنساب التقوية ]

فأما التقوية: فالاصحاء الذين لاخلاف فيهم ست قبائل: أولاد علي بن المختار سيد النقباء ببغداد، واسماعيل، وادريس، ويحيى، وطاهر، وهارون بني جعفر الكذاب، وهم عدد جم، وأكثرهم عقباً ادريس وله ابنان معقبان: القاسم أبو محمد فارس العرب بالمدينة، وله عشرة من المعقبين. وعبدالله أبو جعفر عقبه بمصر قليل.

وأما موسى بن التقي عليه السلام: فانتهى عقبه الصحيح الى موسى النقيب بقم، وعلي الرئيس بها، ابني أحمد النقيب الرئيس بقم، ابن محمد الاعرج، ابن أحمد بن موسى بن التقي عليه السلام ولهما أعقاب بقم نقباء، وبهمدان سادات.

وہ اعقاب جو حتمی طور پر ثابت شدہ ہیں ان میں چھ قبائل شامل ہیں؛ جن میں علی بن مختار، سید نقابہ (بغداد)، اسماعیل حریفا، یحیٰی، طاہر اور ہارون تصدیق شدہ ہیں مگر ان کے اعقاب میں اور بھی شامل ہیں. المروزی اس بات کی تاکید کرتے ہیں کہ اسماعیل ابن جعفر کی نسل جاری رہی تھی اور ان کے ہم عصر ابو فخر الرازی کا شجرہ جو ان کے شاگردوں میں سے کسی ایک نے لکھا تھا مگر استاد کے اعزاز میں اس کی نسبت وہ ان ان کی ہی طرف کرگئے تھے اور نہ کہ اس سبب سے کہ انہوں نے یہ ۶۰۳ ہجری میں خود تحریر کی تھی. اس معاملے کی مزید وضاحت کیلئے انہوں نے ایک اور بات بھی کہی کہ:

(اعقاب جعفر الكذاب)

وأما أبو عبدالله جعفر الكذاب[١]، فلنذكر الابناء ثم البنات.

أما الابناء فهم ثلاث فرق:

الفرقة الاولى: الذين اتفقوا على أنهم أعقبوا، فهم ستة: علي أبو الحسن سيد النقباء ببغداد، واسماعيل ببغداد، ويحيى انتقل من الحجاز الى بغداد، وكان نقيباً بها. وطاهر أبو القاسم، وهارون أبو الحسين، وادريس أبو القاسم بالمدينة.

الفرقة الثانية: من أولاد جعفر الكذاب، وهم الذين اختلفوا في أنهم هل بقوا أم لا؟ فهم تسعة: عبدالله، وعبيدالله، وعبدالعزيز، وابراهيم، والحسن، والمحسن، ومحمد، وأحمد، وموسى.

والفرقة الثالثة: الذين اتفقوا على أنهم ما أعقبوا وما بقوا، فهم أربعة: العباس، وعيسى، وأحمد، واسحاق.

وأما البنات فهن سبعة وعشرون: زينب، أم عيسى، أم الحسن، أم الحسين،

---

(١) قد اختلفت الاقوال في حقه هل أنه تاب أو بقي على اصراره على الافعال المنكرة والدعاوى الكاذبة، ذهب بعض الى أنه تاب واستدل على ذلك بالتوقيع الصادر من الناحية الى العمري الدال صريحاً في توبته وأن سبيله سبيل اخوة يوسف بن يعقوب عليهما السلام. وقال أبو الحسن العمري في المجدي ص١٣٥: وكان شيخنا أبو الحسن رحمه الله ينسب الى جعفر بن علي كرين محاسن كثيرة، ويذكر أن قوماً من الشيعة ادعت فيه الامامة وفي بعض ولده بعد، وأنه باين طريق الصبي وهجر الفعل السيء. توفي سنة ٢٨١ وله خمس وأربعون سنة، وقبره في دار أبيه بسامراء..

انہوں نے کہا کہ "ان کے اعقاب میں چھ افراد پر اتفاق ہے، جن میں بغداد کے اسماعیل بھی شامل ہیں اور انہوں نے مزید یہ بھی اضافہ کیا کہ اسماعیل کے اعقاب بغداد اور واسط میں ہیں. ".



بسكينة ، أسماء ، أم عبدالله ، أم أحمد ، كلثم الصغرى ، أم فروة ، أم القاسم ، خديجة ، أم موسى ، آمنة ، مريم ، أم الفضل ، أم محمد ، كليم ، حكيمة ، دريهة ، أم جعفر ، أم سلمة ، حسنة ، أمينة ، ميمونة، سمية ، آمنة الصغرى .

أما أبو الحسن سيد النقباء ببغداد ، فله من الاولاد المعقبين ثلاثة : عبدالله ، ومحمد ، وجعفر ، وعقب محمد مختلف فيه .

أما عبدالله فأولاده أكابر ومشهورون ببغداد، ولده محمد الاشقر النقيب بمشهد مقابر النذور ، وجميع عقبه منه .

أما اسماعيل فله عقب قليل ببغداد وواسط .

قال السيد أبو الغنائم الزيدي النسابة: لاعقب لاسماعيل الامن ولده جعفر السمين. وقال بعضهم : لاسماعيل ابن آخر اسمه محمد ، وله منه عقب(١) .

أما يحيى بن جعفر الكذاب ، فليس له من الابناء المعقبين الا واحد اسمه المحسن أبو عبدالله ، يعرف ولده بـ « بني المحسن » ولا عقب المحسن الا من ابن واحد وهو محمد، ومحمد هذا كان نقيباً بمشهد مقابر قريش ، ونقابتها باقية في ولده .

وأما طاهر فله ولدان معقبان : محمد الدانقي ، وجعفر .

أما محمد الدانقي فله ابنان : حمزة أبو طالب الدانقي دلال العقار ، وطاهر أبو القاسم .

وأما هارون فله ابن واحد معقب اسمه علي ، وعقبه بالشام . ولعلي بن هارون ابنان : الحسين، والحسن.

أما ادريس أبو القاسم فهو أكثرهم عقباً، وله ابنان معقبان : القاسم أبو محمد فارس العرب ، وعبدالله أبو جعفر له عقب قليل بمصر .

(١) وذكر في العمدة ص ٢٠٠ لاسماعيل ولداً آخر اسمه ناصر .

انہوں نے نسابہ ابو الغنائم الزیدی کا قول بھی نقل کیا ہے کہ اسماعیل کے اعقاب جعفر السمین سے تھے جبکہ دوسرے نسابہ کے مطابق ان کے ایک اور بھتیجے بھی تھے جن کا نام محمد تھا اور ان کی اولاد بھی تھی.

بنیاد اور اصول کے حامل نسابہ تاج الدین ابن معیہ الحسنی (توفی ۷۷۶ ہجری) اور جمال الدین ابن عنبہ الداؤدی الحسنی (عمدۃ الطالب کے مصنف)، دونوں نے ہی کافی کتابیں تحریر کی ہیں.

ابن عنبہ (رحمہ اللہ) تحریر کرتے ہیں (عمدۃ الطالب وسطی) میں جو ۸۱۲ ہجری میں لکھی گئی تھی، اور ایسے ہی ابن ہاشم (۸۰۵ ہجری) کے بیان میں جو ان کے اعقاب پر لکھی گئی تھی: وہ لکھتے ہیں:

جعفر الزکی کی نسل جاری رہی تھی اور ان کے اعقاب منتشر ہوگئے تھے، ان میں قلیل و کثیر کے درمیان ان کے چھ معروف فرزند یہ تھے؛ اسماعیل حریفا، طاہر، یحیٰی السفی، ہارون، علی اور ادریس. جعفر الزکی کے فرزند سے اسماعیل حریفا تھے اور ان کی اولاد سے ناصر (اسماعیل کے بیٹے) اور ابو البقاء محمد تھے جو ان کے بھائی تھے.. یہی بات الزبیدی کے ضمیمے (المشجر الکشاف) (۱۱۴۰-۱۲۰۵ ہجری) میں بھی مذکور ہے جنہوں نے کوشش کر کی جو کچھ بھی وہ علویوں کے بارے میں جانتے تھے اسے قلم بند کیا.

سید جعفر الاعرجی ۱۳۳۲ (رحمہ اللہ) کا قول ہے کہ، سید ہادی (رحمہ اللہ) ایک محنت کش شخص تھے، ان کا فیصلہ صحیح رائے پر مبنی تھا اور صحیح ہونے کا امکان رکھتا ہے.

مذکورہ اعقاب کے بارے میں قدیم آراء کی جانچ پڑتال کرنے کے بعد یہ معلوم ہوتا ہے کہ اسماعیل ابن جعفر کے اعقاب بغداد اور واسط میں تھے، مگر انہوں نے ہجرت کرلی تھی اور اس کے بعد ان کا تذکرہ کم ہی ملتا ہے. ہم تک ابن عنبہ کے ذریعے سے جو پہنچا ہے وہ ناصر کی اولاد اور ان کے بھائی ابو البقاء کے بارے میں ہے، اور یہ اسماعیل ابن علی ابن محمد ابن اسماعیل ابن جعفر الزکی کے فرزند تھے. یہاں پر شاید اس لیے کہ ان کے والد اسماعیل ابن علی تھے، تو بعد کے کسی ایسے نسابہ سے غلطی ہو گئ جنہوں نے علی الاشقر پر ہی پوری توجہ مرکوز کرلی اور یہ خیال ہی نہیں کیا کہ وہ اسماعیل ابن جعفر الزکی کے فرزند ہیں.

علویوں اور ان کے حالات کے متعلق معلومات غیر مستقل ہی رہی ہیں۔ علویوں اور ان کے حالات کے تعلق سے معلومات غیر مستقل ہی رہی ہیں۔ ہم نے یہ مشاہدہ بھی کیا ہے کہ مکہ مکرمہ سیدوں کیلئے ایک مستقل وصف اور علامت والی جگہ رہی ہے۔ مثال کے طور پر، سیدہ الزوین الاعرجیہ جو علی الصالح ابن عبید اللہ الاعرج کے اعقاب میں تھیں، جس کا ذکر جبار فارس نے کتاب "عامان فی الفرات الأوسط" (۱۳۵۳) ص ۱۰۱ مطبوعہ نجف الأشراف میں کیا ہے، اس کے مطابق وہ مکہ مکرمہ کی سادة إعرجیة ہیں جبکہ عراق میں ان کی تاریخ ہزار سال سے بھی پرانی ہے۔
سید محمد المکی بھی مکہ مکرمہ سے تھے اور ان کے اس وصف میں کوئی شک نہیں ہے۔ بہت سادہ سے براہ راست بلد حرم سے تعلق رکھتے تھے اور قریش کی نسل سے تھے۔ اگرچہ کئی ذرائع سے یہ بات بھی واضح ہے کہ السید محمد المکی (یا ان کے والد شجاع) نے خراسان کے علاقے سے ہجرت کی تھی۔ یہ بات ویسے بھی معروف ہے کہ عراقی خراسان کو مشرق جانے کیلئے ایک گزرگاہ کے طور پر استعمال کیا کرتے ہیں تاکہ وہ افغان، ہند اور دور دراز کے علاقوں تک رسائی حاصل کر سکیں۔ اسی لئے جب ہم سید معین الحق (۸۳۰ ہجری) کا حوالہ دیتے ہیں تو اس کا مطلب ہوتا ہے کہ وہ جمال الدین احمد ابن عنبہ الحسنی کے ہم عصر تھے، عمدة الطالب کے مصنف جو سیدہ بھکریہ الشجاعیہ کا مصدر سمجھا جاتا ہے۔

سید محمد مکی کی اولاد میں سے سید معین الحق بھی تھے۔ کتاب فارسی میں تھی اور اس کا ذکر شیخ آغا بزرگ تہرانی نے اپنی مشہور کتاب "الذریعة إلی تصنیف الشیعة" میں کیا ہے۔ فولڈر (۲۲)، ص ۴۴۳ میں جب کتاب "منابع الأنساب" کی بات آتی ہے تو نسب یوں ہے: (منبع الأنساب: ۴۱۸۷) فارسی، از سید معین الحق ابن شہاب الحق ابن محمد جعفر شاہ ابن تقی الدین - سادات بھکر، گیارہ ابواب:

۱: نسب النبی (ص) انساب الأنبیاء
۲: فی شرح إحوال النبی والائمة الاثنی عشر
۳: نسب سادات بھکر إولہ (ہو الأول ہو الآخر ہو الظاہر ہو الباطن، واللہ بکل شیء علیم)

برطانیہ کے عجائب گھر میں ۲۲۶ صفحات کا یہ نسخہ اسلام آباد اور انڈیا کی تاریخی فہرست میں موجود ہے۔
یہ کتاب میرے سامنے آئی نہیں بلکہ سید نقی حسنین بھکری نقوی الرضوی صاحب نے مجھے اس کے بارے میں آگاہی دی: یہ برطانوی عجائب گھر کہ دستاویز ہے اس میں سید محمد المکی تا سید اسماعیل ابن جعفر الزکی (علی الأشقر کے نام کے بغیر) کے اعقاب کے بارے میں اوصاف بیان کیے گئے ہیں۔

ہوئے انسان کی روح کہاں جاتی ہے؟ مجھے یہ بتائیں کہ انسان بھول کیوں جاتا ہے اور پھر کیسے اسے یاد بھی آ جاتا ہے؟ مجھے اس شخص کے بارے میں بتائیں جس کی اولاد اس کے خالوؤں اور خالاؤں کے مشابہ ہو؟ "امیر المومنین علی علیہ السلام حسن علیہ السلام کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا" :ان کو جواب دو۔ "پھر راوی کہتا ہے کہ حسن علیہ السلام نے اس شخص کے سوالات کے جوابات دیے، تو وہ شخص پکار اٹھا کہ،

"میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد ﷺ اللہ کے پیغمبر ہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ اللہ کے پیغمبر کی وصیت کے عامل و محافظ ہیں اور حکمِ الٰہی سے یہ کام آپ کے ہی ذمے ہے ( یعنی امامت )۔"

"میں گواہی دیتا ہوں کہ الحسین ابن علی ہی اپنے بھائی کی وصیت کے عامل ہوں گے اور حکمِ الٰہی سے یہ کام ان کے ہی ذمے ہے (یعنی امامت (۔"میں علی ابن الحسین کی حمایت میں گواہی دیتا ہوں کہ وہی الحسین کے بعد اس ذمہ داری کے حامل ہوں گے۔"میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد ابن علی علیہ السلام ہی علی ابن الحسین علیہ السلام کے بعد سپرد کی گئی اس ذمہ داری کے حامل ہوں گے۔"میں گواہی دیتا ہوں کہ جعفر ابن محمد علیہ السلام ہی محمد ابن علی علیہ السلام کے بعد سپرد کی گئی اس ذمہ داری کے حامل ہوں گے۔"میں گواہی دیتا ہوں کہ موسیٰ علیہ السلام ہی جعفر ابن محمد علیہ السلام کے بعد سپرد کی گئی اس ذمہ داری کے حامل ہوں گے۔"میں گواہی دیتا ہوں کہ علی ابن موسیٰ علیہ السلام ہی موسیٰ ابن جعفر علیہ السلام کے بعد سپرد کی گئی اس ذمہ داری کے حامل ہوں گے۔"میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد ابن علی علیہ السلام ہی علی ابن موسیٰ علیہ السلام کے بعد سپرد کی گئی اس ذمہ داری کے حامل ہوں گے۔"میں گواہی دیتا ہوں کہ علی ابن محمد علیہ السلام ہی محمد ابن علی علیہ السلام کے بعد سپرد کی گئی اس ذمہ داری کے حامل ہوں گے۔"میں گواہی دیتا ہوں کہ الحسن ابن علی علیہ السلام ہی علی ابن محمد علیہ السلام کے بعد سپرد کی گئی اس ذمہ داری کے حامل ہوں گے۔"میں الحسن علیہ السلام کی اولاد میں سے رَجُل ( حُجَّةُ ٱللهِ ٱبْنِ ٱلْحَسَنِ ٱلْمَهْدِي علیہ السلام) کی حمایت کرنے کی گواہی

دیتا ہوں۔ ان کو کنیت کے ساتھ ذکر نہیں پکارا جائے گا، حتیٰ کہ ان کا ظہور ہو جائے اور وہ زمین کو عدل سے بھر دیں۔"اے امیر المؤمنین علیہ السلام میں آپ پر سلامتی بھیجتا ہوں اور میں خدا سے دعاگو ہوں کہ وہ آپ پر اپنی مدد اور رحمت نازل فرمائے۔ یہ سب کہنے کے بعد وہ شخص اٹھ کھڑا ہوا اور مجلس سے چلا گیا۔

لہٰذا اسلامی تاریخ میں امامت کا موضوع وضاحت کے ساتھ بیان کر دیا گیا ہے۔ امام الہادی علیہ السلام، اللہ کی اسی پُرنور ہدایت کے سلسلے سے منسلک نمائندے تھے۔

## امام الہادی علیہ السلام کی زندگی کا مختصر بیان

آپ ؑ سنہ 220 ہجری میں امام محمد تقی الجواد علیہ السلام کی شہادت کے بعد، 6 یا 8 سال کی عمر میں منصبِ امامت پر فائز ہوئے۔ تقریباً 21 سال تک مدینہ میں قیام کیا، آپؑ کا نام" علی "رکھا گیا اور کنیت ابوالحسن،[71] اور آپ (ع) کو ابو الحسن ثالث اور فقیہ العسکری کے لقب سے بھی پکار جاتا ہے[72]

**ہم عصر حکمران:**

1۔المعتصم باللہ ابوإسحاق محمد بن ہارون الرشید ) مامون کا بھائی) 217 سے 227ھ تک

2۔الواثق باللہ ابو جعفر ہارون بن محمد المعتصم) معتصم کا بیٹا 227 ( سے 232ھ تک

3۔ المتوکل علی اللہ جعفر بن محمد المعتصم باللہ (واثق کا بھائی) 232 سے 248ھ تک

4۔المنتصر باللہ ابو جعفر محمد (متوکل کا بیٹا) 6 ماہ

5۔المستعین باللہ احمد بن محمد (منتصر کا چچازاد) 248 سے 252ھ تک

6۔المعتز باللہ ابو عبداللہ محمد بن جعفر (متوکل کا دوسرا بیٹا) 252 سے 255ھ تک

[71] ج4، ص432 مناقب آل ابی طالب، ابن شہر آشوب، انتشارات ذوی القربی، ج1، 1379ا.

[72] مناقب، ص432.

تاریخ گواہ ہے کہ متوکل جیسے سرکش حکمرانوں نے امام الہادی علیہ السلام کے ساتھ ناانصافیاں کیں، آپ ؑ کو کڑی نگرانی میں نظر بند رکھا گیا، حتیٰ کہ سرمن رائے (موجودہ سامرہ عراق) کے زندانوں میں بھی مقیّد کیا گیا تھا۔ شروعات میں متوکل نے امام الہادی علیہ السلام کو مدینہ سے بغداد بلوایا، اور یحیٰی بن ہَرثَمَۃ کو حضرت کی نگرانی کیلئے مقرر کردیا اور ان لوگوں پر بھی جو آپ ؑ سے ملاقات کیا کرتے ہیں۔ بغداد میں امام علیہ السلام کے ساتھ حقارت اور توہین آمیز سلوک روا رکھا جارہا تھا مگر جب امام علیہ السلام بغداد پہنچے تو لوگوں کی بھیڑ لگ گئی، اس دوران جب یحیٰی کو آپ ؑ کی مقبولیت کا اندازہ ہوا تو آپ ؑ کو واپس مدینہ بھیج دیا گیا۔ یحیٰی نے رفتہ رفتہ جب امام علیہ السلام کے طرز حیات کا مشاہدہ کیا تو اس نتیجے پر پہنچا کہ یقیناً آپ ؑ بے مثال شریف النفس، طاہر اور علم و فضل والے ایک شخص ہیں اور اللہ کے احکامات کی اتباع کرتے ہوئے حق کی حمایت میں زندگی بسر کرتے ہیں۔ یحیٰی نے امام علیہ السلام کے مذکورہ اوصاف جب متوکل کو بتائے تو اس نے امام علیہ السلام کی مقبولیت کے خوف سے آپ ؑ کو سرمن رائے میں پابندِ سلاسل کرنے کا فیصلہ کیا تاکہ آپ ؑ کو عوام سے دور رکھا جائے۔ ان حالات میں بھی امام الہادی علیہ السلام کی تعلیمات ہدایت کا سرچشمہ تھیں۔ امام الہادی علیہ السلام اپنے اصحاب کو متعدد خطوط ارسال کیا کرتے تھے جن کے ذریعے سے امام علیہ السلام لوگوں کی شرعی، فقہی اور علمی معاملات پر رہنمائی کیا کرتے تھے۔

## امام الہادی علیہ السلام کے اشعار

متوکل نے امام علیہ السلام کو اپنی عدالت میں طلب کیا اور کہا کہ "میرے لئے اشعار کہو". امام علیہ السلام نے جواب دیا "میں اشعار میں کم گوئی سے کام لیتا ہوں" مگر پھر بھی متوکل نے اصرار کیا تو امام نے مندرجہ ذیل اشعار کہے؛

| | |
|---|---|
| باتوا على قللِ الاجبال تحرسُهم | غُلْبُ الرجالِ فما أغنتهمُ القُللُ |
| و استنزلوا بعد عزّ من معاقلهم | وأودعوا حفراً يابئس ما نزلوا |
| ناداهمُ صارخٌ من بعد ما قبروا | أين الاسرّةُ و التيجانُ و الحللُ |
| أين الوجوه التي كانتْ منعمةً | من دونها تُضربُ الأستارُ والكللُ |
| فافصحَ القبرُ حين ساءلهم | تلك الوجوه عليها الدودُ يقتتلُ |
| قد طالما أكلوا دهراً وما شربوا | فأصبحوا بعد طول الأكلِ قد أكلوا |
| و طالما عمّروا دوراً لتُحصنهم | ففارقوا الدورَ و الأهلينَ وارتحلوا |
| و طالما كنزوا الأموال و ادّخروا | فخلّفوها على الأعداء و انتقلوا |
| أضحت منازلُهم قفراً معطلةً | و ساكنوها الى الاجداث قد رحلوا |
| سل الخليفةَ إذ وافت منيتهُ | أين الحماة و أين الخيلُ و الخولُ |
| اين الرماة ُ أما تُحمى بأسهمِهمْ | لمّا أتتك سهامُ الموتِ تنتقلُ |
| أين الكماةُ أما حاموا أما اغتضبوا | أين الجيوش التي تُحمى بهاالدولُ |
| هيهات ما نفعوا شيئاً و ما دفعوا | عنك المنية إن وافى بها الأجلُ |
| فكيف يرجو دوامَ العيش متصلاً | من روحه بجبالِ الموتِ تتصلُ |

وہ لوگ جو حکومت کے اونچے منصبوں پر براجمان ہیں، جبکہ لڑنے والے ان کی حفاظت کے لیے برسرپیکار ہیں مگر ان کی اونچائی ان کو دوسروں کی مدد طلب کرنے سے استغنا نہیں دیتی ہے۔ بلکہ اقتدار اور عظمت کا لطف اٹھانے کے بعد عنقریب ان کو بھی اپنی اپنی قبروں کے منہ دیکھنے ہیں، جو کہ سخت ترین مقام ہیں۔ پھر جب ان کو سپردِ خاک کیا جائے گا تو پکارنے والا پکارے گا کہ " :آج کہاں ہیں تخت و تاج اور مہنگی پوشاکیں؟ کہاں ہیں عالیشان پردے اور ساز و سامان میں گھرے ہوئے چہرے؟ بلکہ قبر خود جواب دے گی" : وہ چہرے یہاں ہیں، آگ میں گھرے ہوئے ہیں اور ایک دوسرے پر غضب ناک ہیں۔"

قَالَ الاِمَامُ عَلِّي النَقِيّ (عَلَيه السَّلَامُ): لا تَطْلُبِ الصَّفا مِمَّنْ كَدِرْتَ عَلَيْهِ، وَلاَ النُّصْحَ مِمَّنْ صَرَفْتَ سُوءَ ظَنِّكَ إلَيْهِ، فَإنَّمَا قَلْبُ غَيْرِكَ كَقَلْبِكَ لَهُ۔

امام علی النقی (ع) : جس سے کینہ رکھتے ہو، اس سے محبت کی تلاش میں نہ رہو۔ جس سے بد گمان ہو اس خیر خواہی کی امید نہ رکھو، اس لیے کہ دوسرے کا دل بھی تمہارے دل کی مانند ہے۔

## عبدالعظیم حسنی ؑ اور امام علیہ السلام کی مشہور حدیث "حدیث عرض دین "

حضرت عبدالعظیم حسنیؑ کا نسب چار پشتوں میں سبط الرسول ﷺ، سید شباب اہل الجنہ امام حسن مجتبیؑ سے جا ملتا ہے۔" عبدالعظیم بن عبدللہ بن علی السدید بن حسن بن زید (ع) بن حسن (ع) بن علی (ع) بن ابی طالب (ع) بن عبدالمطلب بن ہاشم (ع)۔ صاحب بن عباد کہتے ہیں :آپ کثرت سے احادیث امام الہادی (ع) سے راوت کیا کرتے تھے[73] حضرت عبدالعظیم اپنی پوری زندگی میں صحیح عقائد اور اہل بیت اطہارؑ کی پیروی کے در پے رہے جیسا کہ انہوں نے امام الہادی علیہ السلام کے سلسلہ میں فرمایا کہ آپ ؑ کی اطاعت ہم سب پر واجب ہے۔ اپنے عقائد کے سلسلہ میں اطمینان حاصل کرنے کی غرض سے ایک دن وہ سامرا میں امام الہادی علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوتے ہیں اور امام علیہ السلام کے سامنے اپنے عقائد بیان کرتے ہیں اور ان کے اور امام الہادی علیہ السلام کے درمیان اس سلسلہ میں جو گفتگو ہوئی اس کا ذکر انہوں نے ایک حدیث میں یوں کیا ہے جسے " حدیث عرضِ دین " کے نام سے یاد کیا جاتا ہے :

قال فقلت له يا بن رسول الله اني أريد ان أعرض عليك ديني فإن كان مرضيا ثبت (أثبت - توحيد) عليه (حتى - خ) القى الله عز وجل ...وأن محمدا صلى الله عليه وآله عبده ورسوله خاتم النبيين ولا نبي بعده إلى يوم القيمة وان شريعته خاتمة الشرايع فلا شريعة بعدها إلى يوم القيمة - وأقول ان الامام والخليفة وولى الامر بعده أمير المؤمنين علي بن أبي طالب ثم الحسن ثم الحسين ثم علي بن الحسين ثم محمد بن علي ثم جعفر بن محمد ثم موسىٰ بن جعفر ثم علي بن موسىٰ ثم محمد بن علي ثم أنت يا مولاي فقال عليه السلام ومن بعدي الحسن أبنى....( صلوات الله عليهم أجمعين)...وأقول ان الفرائض الواجبة بعد الولاية، الصلاة والزكاة والصوم والحج والجهاد والامر بالمعروف وانهى عن المنكر فقال علي بن محمد عليهما السلام يا أبا القاسم هذا والله دين الله الذي ارتضاه لعباده فأثبت عليه ثبتك الله بالقول الثابت في الحياة الدنيا [74]...

---

[73] مسند الامام الجواد، ص ۳۰۲

[74] ۲۵۰ ,جامع إحاديث الشيعة-السيد البروجردی-ج ۱-الصفحة ۴۸۰

كمال الدين : ج ۲ ص ۳۷۹ ب ۳۶ ح ۱۔

: اے پیغمبر کے بیٹے، مجھے اپنے عقائد آپؑ کے سامنے بیان کرنے کا کافی اشتیاق ہے کیونکہ اگر آپؑ نے ان کی تائید کی تو میں انہی عقائد پر گامزن رہوں گا اور اگر ان میں اصلاح کی ضرورت ہوئی تو اصلاح کروں گا۔ اس کے بعد انہوں نے ایک ایک کرکے توحید، نبوت، امامت، قیامت وغیرہ کے بارے میں اپنے عقائد امام علیہ السلام کے سامنے پیش کئے اور جب ان کی بات مکمل ہوئی تو امام الہادی علیہ السلام نے ان سے فرمایا:

اے ابوالقاسم ہماری ( چہاردہ معصومین علیہم السلام کی ) ولایت واجب ہے اور سب کچھ نماز، روزہ وغیرہ اس کے بعد ہے ۔۔ تم حقیقت میں ہماری قربت رکھتے ہو اور تم اسی دین پر ہو جو خدا کا پسندیدہ دین ہے جسے تم نے ہم اہل بیت ؑ سے حاصل کیا ہے خداوند متعال تمہیں دنیا و آخرت میں اپنی گفتار پر ثابت قدم رکھے۔ (صدوق، امالی، ص۴۱۹ ، ۴۲۰)

## امام الہادی علیہ السلام کی شہادت

سادات الاشراف عباسی سیاست کے شکار رہے تھے وہ لوگ ہمیشہ امام الہادی علیہ السلام، ان کی اولاد اور دیگر اماموں کے درپے رہتے تھے اور یہ سب باتیں تاریخ میں واضح طور پر مذکور ہیں۔ سادات عدالت کا نمونہ سمجھے جاتے تھے مگر ان کی آوازوں کو جبراً دبا دیا گیا اور مسلم حکمرانوں کے ہاتھوں ان کو شدید مصائب کا سامنا کرنا پڑا۔ بنو امیہ کی انتہا درجے کی اذیت بھری تاریخ کے بعد عباسیوں میں سے متوکل جیسوں نے بھی سادات کو تختہ مشق بنایا۔ کربلا سے ، منصور کی کھلی سرکشی اور سادات کے بے رحمانہ قتل و غارت تک، عباسیوں کی جانب سے سادات کی نسل کشی جیسی مذموم کوششیں بھی تاریخ کے سیاہ باب کا حصہ ہیں۔ اسی لیے سادات کو اپنی زندگیاں خفیہ انداز سے بسر کرنا پڑتی تھیں کیونکہ ایسے وقت میں اسلام کے پیغام کو آگے پھیلانے کیلئے اہل حق کی بقا اشد ضروری تھی۔

امام الہادی علیہ السلام کا وجود عباسی خلیفہ المعتمد کیلئے بوجھ بنتا جارہا تھا کیونکہ اس وقت کے لوگوں میں امامؑ کے فضائل، علم، شرافت، زہد و تقوی مشہور تھا اور مسلمانوں کے سب علماء پر آپ ؑ کو فضیلت دی جاتی تھی۔ اس بات پر خلیفہ غضب ناک ہوا اور حسد و بغض میں امام کے مخالف ہو کر اسلامی تاریخ کے بدترین جرم کا مرتکب ہوگیا۔ اسی نے امام الہادی علیہ السلام کو زہر دلوایا جس سے آپ ؑ کا پورا جسم زہر آلود ہونے سے شہادت واقع ہو گئی۔ امام ابو محمد الحسن العسکری علیہ السلام نے اپنے والد کے جسم مبارک کو غسل دیا، کفن پہنایا اور بوجھل دل کے ساتھ ان کی نماز جنازہ ادا کی۔ آپ کی شہادت

کی خبر نے لوگوں پر قیامت برپا کر دی تھی اور وہ رسول اللہ ﷺ کی آخری نشانی کی تعظیم کے لیے سامرہ میں جمع ہونے لگے۔

امام الہادی علیہ السلام کے جنازے کو تکبیروں کی صداؤں میں آپؑ گھر ہی میں سپردِ خاک کیا گیا انہوں نے وہ گھر اپنے لئے اور اپنے گھرانے کیلئے بحیثیت قبرستان وقف کر دیا تھا۔ امام الحسن العسکری علیہ السلام نے اپنے والد محترم کے جسم اطہر کو اسی مزار میں سپردِ خاک کیا، جبکہ ان کے چہرے پر آنسو رواں دواں تھے۔ امام نے فقط اپنے والد کو ہی سپردِ خاک نہیں کیا بلکہ ان کے ساتھ ان کے علم، صبر، زہد اور تقوے کو بھی دفن کر دیا۔امام الہادی علیہ السلام کی شہادت بروز پیر ،۲۵ جمادی الثانی ۲۵۴ ہجری کو واقع ہوئی تھی، جب ان کی عمر چالیس برس تھی۔

## امام الہادی علیہ السلام کے بارے میں علماء کی قابل ذکر آراء:-

### ابن الصباغ المالکی

وہ فرماتے ہیں کہ، " سب علماء اس بات پر یک زباں ہیں کہ،ابو الحسن علیہ السلام کے فضائل کے گنبد کہکشاؤں تک بلند ہیں اور ان کی کمندوں کی وسعتیں ستاروں تک پھیل چکی ہیں۔ کوئی بھی ذہانت اس وقت تک شمار نہیں ہوتی جب تک ان کے توسط سے اسے قبولیت نہ مل جائے، کوئی بھی کردار اس وقت تک شمار نہیں ہوتا جب تک کہ ان کے معیار پر پورا نہ اتر جائے، اور اوصاف اس وقت تک قابل تحسین نہیں ہوتے جب تک کہ ان کی رضامندی شامل نہ ہو۔

امام الہادی علیہ السلام میں ہر وہ صفت موجود تھی جو ایک مردِ حُر کیلئے ضروری ہوتی ہے، ان کا بلند فطری مزاج کسی بھی عیب سے پاک تھا، وہ انتہا درجے کے نرم مزاج اور خوش اخلاق تھے، وہ اپنے معاملات میں صاف اور اوصاف میں نیک تھے۔ ان کی سنجیدگی، سکون، یقین، تقویٰ، ایمانداری اور ذہانت جیسی خصوصیات پیغمبر خدا ﷺ اور علی علیہ السلام کے بالکل مشابہ تھیں۔ وہ پر خلوص روحانیت اور یقینِ کامل رکھنے والے انسان تھے، ان اوصاف میں ان کا کوئی ثانی نہیں، انہوں نے زہد کی ایسی مثالی زندگی گزاری ہے کہ کوئی بھی بشر آپؑ کے ہمسر نہ تھا۔[75]

---

[75] الفصول المہمۃ، ص ۲۶۸

**ابن شہر اشوب :** فرماتے ہیں کہ، " آپؑ ) امام الہادی علیہ السلام (کا شمار بہترین اور معتمد علیہ لوگوں میں ہوتا تھا۔آپؑ نہ صرف قریب سے پرکھنے پر ذہین تھے بلکہ بعید سے بھی کامل ہی نظر آتے تھے۔آپؑ کی خاموشی ،آپؑ کے وقار کا مظہر تھی، آپؑ کی گفتگو سے آپؑ کی شان و شوکت جھلکتی تھی۔آپؑ پیغمبر خداﷺ کے گھرانے کے فرد ، امام اور سرپرست و خلیفہ تھے۔آپؑ شجرِ رسالت کی ایک شاخ اور ثمر تھے۔۔۔[76]"

**قطب الراوندی :** فرماتے ہیں کہ،" جہاں تک جناب علی ابن محمد الہادی کی بات ہے، تو ان میں امامت کے سب اوصاف یکجا نظر آتے تھے۔ آپؑ کامل درجے کے اعلیٰ فضائل، علم اور نیک اوصاف کے حامل تھے۔ اپنے آباوَ اجداد کی مانند آپؑ کے اخلاق بھی بلند پایہ اور بے مثال تھے۔ وہ رات عبادت میں گزارا کرتے، چہرہ انور قبلہ رخ کر کے، اون زیب تن کر کے چٹائی پر بیٹھا کرتے تھے۔ اگر ہم آپؑ کے اعلیٰ اوصاف کا بیان شروع کر دیں تو محض ایک کتاب کے صفحات یقیناً کم پڑ جائیں گے۔[77]"

**محمد ابن طلحہ :** محمد ابن طلحہ الشافعی ؒ فرماتے ہیں کہ،" امام الہادی علیہ السلام کے اوصاف کے بارے میں کانوں نے ایسی خوشگوار تعریفیں نہیں سنیں جن کے آپؑ مالک تھے، ایسے جیسے قیمتی موتی اپنے سیپ کے اندر ہوا کرتے ہیں۔ ابو الحسن علی الہادی کے کردار کے تذکرے میں انمول تفصیلات موجود ہیں، اور اپنے مقام اور مرتبہ کے لحاظ سے آپؑ کی یہ خصوصیات پیغمبرانہ طرز کی تھیں۔۔۔[78]"

**آغا بزرگ التہرانی :** جناب آغا بزرگ التہرانی ایک اعلیٰ درجے کے محقق تھے، وہ فرماتے ہیں کہ، "امام الہادی علیہ السلام اپنے بھائیوں میں بہترین تھے۔ وراثت میں اپنے آباوَاجداد سے انہوں نے علم اور سخاوت جیسی اعلیٰ صفات حاصل کی تھیں۔ ان کے بھائیوں میں سے امامت کی ذمہ داری امام الہادی کے سپرد کی گئی تھی کیونکہ آپؑ امامت کی شرائط پر پورے اترتے تھے۔ علم، عدل، اہلیت، اعضاء اور حواس کی سلامتی جیسے اوصاف امامت کی شرائط میں شامل ہوتے ہیں جو کسی کے عمل دخل سے متاثر نہیں ہوتے ہیں۔ امام الہادی علیہ السلام عرب میں قریش سے تھے اور قریش میں بنو ہاشم سے تعلق رکھتے تھے۔۔۔[79]"

---

76 المناقب، جلد ۴، ص ۴۰۱

77 الخرائج

78 مطالب السوَول

79 شجرۃ السبطین، (نسخہ)

# امامزادہ جعفر الزکی ابن امام علی الہادی علیہ السلام- ایک پس منظر بحث

اسلامی شخصیات کے بارے میں لکھتے ہوئے اکثر و بیشتر مؤرخین نے معروف عوامی خبروں پر ہی اکتفاء کیا ہے جو عموماً متنازعہ نوعیت اور پروپیگنڈا کے غبار میں لپٹی ہوا کرتی ہیں خاص طور پر رسول پاک ﷺ کی اولاد کے تعلق سے اُس وقت مخالفین کی جانب سے سیاسی مقاصد اور مطلوبہ اہداف مد نظر ہوا کرتے تھے جن کو روایتوں کی صورت میں رواج دیا جاتا تھا جن میں اکثر خبروں یا تحریروں کے پیچھے سیاسی قوتیں کارفرما ہوتی تھیں۔ ایسی شخصیات جو امام کی براہ راست آل میں سے ہوتی تھیں ان کو اکثر غلط سمجھا جاتا تھا اور ان کو تنقید، جھوٹ اور بنو امیہ کی من گھڑت اور جعلی روایتوں کا نشانہ بنایا جاتا تھا۔ اس وقت کے جابر حکمران سادات کے خلاف اسلئے بھی اس طرح کے حربے استعمال کیا کرتے تھے کیونکہ سید خاندان کو اس طاغوتی نظام کے خلاف ایک بڑا خطرہ خیال کیا جاتا تھا۔

دقیق مطالعے سے اس حقیقت کا انکشاف ہوتا ہے کہ سرکش حکمرانوں کی جانب سے متعدد جعلی مفروضات کو باقاعدہ گڑھا گیا تھا تاکہ اولاد پیغمبر کی ساخت کو نقصان پہنچایا جاسکے اور عوام اس خاندان کی طرف سے لاپرواہ ہوجائے تاکہ حکمران اپنی طاقت سے بل بوتے پر اپنی من مانی کرتے پھریں۔ اس کے علاوہ مخالفین کی یہ چال بھی تھی کہ اگر یہ باور کروادیا جائے کہ خود امام ہی کی اولاد ان کی سنت کے مخالف ہے تو آپ ؑ کی امامت میں یقیناً خلل واقع ہو جائے گا۔

پیغمبر ﷺ کے اہل بیت کی جانب سے کسی بھی قسم کے آیندہ خطرے کو مٹانے کے لیے کوئی کسر نہ اٹھا رکھی گئی تھی۔ تاریخ شاہد ہے کہ کربلا کے واقع کے بعد سے ہی مسلم امہ ایک گہرے انتشار کا شکار رہی ہے۔ امت جو کہ رسول اللہ ﷺ کی پیروکار اور جانثار رہی تھی اسی نے ۱۰ محرم ۶۱ ہجری کو میدان ِ کربلا میں اپنے ہی رسول کے پورے گھرانے کا قتلِ عام کردیا تھا اور کوئی وقت کے قاضیوں کو بھی یہ پوچھنے والا نہیں تھا کہ کیا امام حسین علیہ السلام کا یزید جیسے سرکش حکمران کو بیعت نہ دینا کیا کوئی جرم تھا، اور کیا آپ ؑ کا سر دھڑ سے جدا کرنا شرعاً جائز تھا۔ اگرچہ امام حسین علیہ السلام کے تعلق سے ہمارے موقف پر جو موضوع بنتا ہے اس کی اپنی الگ تفصیلات ہیں مگر یہاں

قصداً یہ ذکر اسلئے کیا گیا ہے تاکہ قاری کے ذہن میں ابتدائی اسلامی تاریخ میں رونما ہوئے مظالم اور انتشار والی کیفیت کی تھوڑی سی جھلک ضرور پیوست رہے۔
وہ ایسا زمانہ گزرا ہے کہ اس وقت انصاف اور عدالت پر مبنی بنیادی اصول بھی زائل ہو چکے تھے اور ایسی منافقت اپنے عروج پر تھی جہاں پر انسانی اخلاقیات کی راہیں تحلیل ہو جاتی ہیں۔ ایسی ہی آوارہ اور بے لگام فضا میں رسول اللہ ﷺ کی آل کو انتہائی سخت سیاسی مخالفت کا سامنا کرنا پڑتا تھا بلکہ انہوں نے اپنی زندگیاں رازداری اور حکمت عملی کے تحت گزاری ہیں تاکہ جب کبھی حالات سازگار ہوں وہ اپنی ساخت کو دوبارہ بحال کر سکیں۔

سابقہ زمانے کے سرکش حکمرانوں کی بے شمار امثال بطور حوالہ دی جا سکتی ہیں جنہوں نے امام علی علیہ السلام سے سادات کی ۱۴ نسلوں تک کے لیے پُر اذیت قوانین نافذ کیے تھے، ان کے قتل کی مثالیں موجود ہیں، قید و بند کی اذیتیں، زندہ ستوں میں دفن کرنا، زہر آلود تلواروں سے قتل کرنا اور یہاں تک کہ پیغمبر ﷺ کی اولاد ہونے کی نسبت کے باعث ان کو زندہ جلایا بھی گیا ہے۔ ان کا کوئی جرم نہ تھا سوائے اس کے کہ یہ لوگ شریعت، روحانیت، اخلاقیات کے داعی اور ناانصافی کی مذمت کیا کرتے تھے۔
خطروں کے باوجود بھی انہی میں سیدہ فاطمہ الزہرا علیہا السلام کی اولادیں قرآن و سنت کے مکمل پیغام کی تبلیغ میں فعال تھیں۔ کربلا میں امام حسین کے بعد تلوار سے شہادت پانے والے آپ ؑ کے بیٹے سید علی ابن محمد الباقر ابن علی زین العابدین (علیہ السلام) تھے۔ سید علی کو مدینہ سے فارس بھیجنے والے آپؑ کے والد تھے ، لوگوں نے دین سیکھنے اور رہنمائی کی غرض سے آپ ؑ کی خدمت کا شرف حاصل کیا تھا۔ پھر جب سید علی کے تلامیذ کی تعداد بڑھنی شروع ہوئی تو بنو امیہ کے ہشام ابن عبد الملک نے سپاہیوں کے ایک قافلہ کے ہمراہ آپؑ کو تلامیذ سمت شہید کر دیا اور آپؑ کا سر علیحدہ کر کے سوریہ بھیج دیا بالکل ویسے ہی جیسے کہ آپؑ کے جد کے ساتھ کیا گیا تھا۔ [80]

تاریخ اس نوعیت کی مثالوں سے بھری پڑی ہے اور ان کا تذکرہ کرنے کا مقصد یہ بتانا ہوتا ہے کہ اس وقت کے حالات بالکل بھی آلِ رسول اللہ ﷺ کے حق میں نہ تھے۔ اسی لئے جب کوئی تاریخ کا مطالعہ کرے تو کسی بھی فیصلے پر پہنچنے سے پہلے ارد گرد کے حالات سے واقفیت رکھنا بھی اس کیلئے بہت

---

80 الشبلنجی؛ نور ۳۳۱؛ سبط ابن الجوزی، تذکرۃ الخواس، ص ۲۸۹؛ ابن السبغ، الفصول المہمہ، ص ۲۱۸؛ فخر الدین رازی، الشجرۃ المبارکہ، ص ۸۹؛ ابن الجوزی، صفات الصفوہ، ص الابرار، ص ۲۲۰؛

ضروری ہو جاتا ہے۔ مخالفین نے ہاشمی افراد کی سیاسی تحریکوں پر فرقہ واریت کی تہمت لگائی جبکہ بغور مطالعہ پر معلوم ہو جاتا ہے کہ مخالفین سرکش حکمرانوں کے آلہ کار ہوا کرتے تھے۔

## وہ مثالیں جن کو اعقاب اہل بیت کے خلاف استعمال کیا جاتا ہے

- **محمد الحنفیہ ابن امام علی علیہ السلام** :تاریخ بتاتی ہے کہ انہوں نے امام السجاد علیہ السلام کی زندگی میں امامت کا دعویٰ کیا تھا۔
- **اسماعیل ابن جعفر الصادق علیہ السلام** :ان پر الزام ہے کہ انہوں نے جعفر الصادق علیہ السلام کی زندگی میں امامت کا دعویٰ کیا تھا۔
- **محمد الدیباج / عبد اللہ الافطح ابن جعفر الصادق علیہ السلام** :ان پر بحیثیت مہدی مدعی ہونے کا الزام ہے
- **زید النار ابن امام موسیٰ الکاظم علیہ السلام** :انہوں نے اپنے والد کی شہادت کے بعد امامت کا دعویٰ کیا تھا
- **زید ابن امام سجاد علیہ السلام** :انہوں نے امامت کا دعویٰ کیا تھا جس سے انتشار پیدا ہوا اور پھر وہ شہید ہو گئے۔
- **محمد ابن امام الہادی علیہ السلام** :انہوں نے امامت کا دعویٰ بھی کیا اور ایک حمایتی فرقہ بھی تشکیل دیا۔

مذکورہ بالا کچھ ایسی پروپیگنڈا آلود مثالیں ہیں جو مؤرخین نے لکھی ہیں۔ یقیناً ان میں سے ہر دعویٰ کے ثبوت کیلئے اہتمام کے ساتھ گہرے تجزیے کی ضرورت ہے۔ متعدد مؤرخین نے حالات کی صحیح عکاسی کی غرض سے ان روایتوں کو بھی اپنی تدوین میں شامل کیا مگر ساتھ میں وضاحتیں بھی کر دیں کہ یہ شخصیات ان عیوب سے مبرا تھے۔ اس طرح کے ہر دعویٰ کے ثبوت کیلئے طویل تجزیے اور حقائق کو سامنے رکھ کر مباحثے کی ضرورت ہے لیکن یہاں یہ ہمارے موضوع سے خارج ہے۔ بہر حال حتمی طور پر جو بات یہاں کہی جا سکتی ہے وہ یہ کہ جو کوئی بھی امامت کے موضوع کا مطالعہ کرے تو وہ ان پروپیگنڈا سے ملبوث روایتوں سے علیحدہ کرکے امامت کو تاریخی سیاق میں سمجھے کیونکہ اہل بیت کے آئمہ کے اعقاب کی جانب منسوب ہونے والے گروہ درحقیقت سیاسی تحریکیں ہوا کرتی تھیں جن کو بعد میں فرقہ واریت کہہ کر بدنام کر دیا گیا تھا۔

## جعفر ابن امام الہادی علیہ السلام

آپؑ بھی مخالفین کے پروپیگنڈا کے شکار رہے ہیں، تاریخ میں ہمیں آپؑ کی زندگی کے بارے میں زیادہ تفصیلات نہیں ملتیں، بجز اس کے کہ آپؑ کے بارے میں دعویٰ کرنے والی روایات کو امامت کی تحقیر کی غرض سے مخالفین کی جانب سے گڑھا گیا ہے۔

کوئی بھی مسلمان جب تاریخ پڑھتا ہے تو وہ جانتا ہے کہ امام علی علیہ السلام اللہ کی ولی اور معصوم امام صوت العدالۃ الانسانیۃ تھے، مگر اس کے باوجود صدیوں تک سیاسی اغراض و مقاصد کے حصول کی خاطر بنو امیہ کے منبروں سے امام ؑ کی ہرزہ سرائی کی جاتی رہی تھی بلکہ یہ بغض اس حد تک پہنچ چکا تھا کہ سوریا دمشق کے باشندے اپنے بچوں کو بھی سکھانے لگے کہ علی ؑ (معاذ اللہ) ایک برے شخص تھے ۔

مجھ میں قطعی یہ جسارت نہیں کہ امامؑ کے خلاف جو غلاظتیں بکیں گئیں ان کو یہاں نقل کروں ، یہ اہل بیتؑ کے شایان شان بھی نہیں ہے کیونکہ یقیناً وہ طاہر ہیں اور ان بے بنیاد الزامات سے پاک و مبرّہ ہیں۔ مزید براں مخالفین اور پروپیگنڈا کرنے والوں نے نبی علیہ السلام تک کے کردار کو مشکوک کرنے کوشش میں بھی کوئی کسر اٹھانہ رکھی تھی۔ ہر قاری تاریخ کو پڑھ سکتا ہے لیکن سنجیدہ تحقیق و تجزیہ سے فوری معلوم ہو جائے گا کہ سچ کیا ہے؟ اور پروپیگنڈا اور جھوٹ کیا ہے؟

صحیح مسلم: سعد ابن ابی وقاص سے مروی ہے کہ: ابو سفیان کے بیٹا معاویہ نے سعد سے پوچھا" :ابو تراب (امام علی علیہ السلام کا لقب) کو لعن طعن کرنے سے تمہیں کون سی چیز مانع ہے "سعد نے جواب دیا" :کیا تمہیں یاد نہیں کہ علی علیہ السلام کی تعظیم میں تین چیزیں نبی ؐ نے ارشاد فرمائی تھیں لہٰذا میں آپ ؑ پر لعن طعن کی جسارت نہیں کر سکتا"

**معاوية بن أبي سفيان سعدا ، فقال: مامنعك أن تسب أبا التراب ، فقال: أما ما ذكرت ثلاثا قالهن له رسول الله (ص) فلن أسبه**[81]

[81] صحیح مسلم، باب فضائل الصحابۃ، فضائل علی، عربی، ج ۴، ص ۱۸۷۱، ح # ۳۲

معاویہ کے دور حکومت میں" علی ابن ابی طالب علیہ السلام کی مشرق اور مغرب کے منبروں پر ہرزہ سرائی کی جاتی رہی ہے۔۔۔ [82]"

مذکورہ روایتوں سے ظاہر ہوتا ہے کہ معاویہ کو یہ جان کر حیرانی ہو رہی تھی کہ سعد کیوں اوروں کی طرح علی علیہ السلام کے خلاف ہرزہ سرائی کرنے کے حکم کی پیروی نہیں کرتا تھا۔اس سے یہ بات بھی عیاں ہو جاتی ہے کہ لوگوں نے اس زمانے میں امام علی علیہ السلام کو سب و شتم کرنے کی عادت بنالی تھی۔ رسول اللہ ﷺ کے بارے میں بھی اسی نوعیت کے اور دیگر توہین آمیز کلمات کہے گئے تھے جو بخاری، مسلم جیسی مشہور و معروف کتابوں میں مذکور ہیں ،ان کے علاوہ بھی من گھڑت ا، توہین آمیز اور بے بنیاد روایتیں ہیں۔

مزید براں جہاں تک جعفر ابن الہادی علیہ السلام کا تعلق ہے تو ان کا معاملہ متنازعہ نوعیت کا ہے کیونکہ ان کے خلاف روایتیں موجود ہیں کہ انہوں نے اپنے بھائی امام حسن العسکریؑ کی موجودگی میں ہی امامت کا دعویٰ کر دیا تھا اور مؤرخین نے یہ بھی لکھا ہے کہ بعد میں انہوں نے امام حجتؑ کی تکذیب کر دی تھی۔

ان کا ذکر بطور کذاب یعنی جھٹلانے والا بھی کیا گیا ہے، بعض نے ان کو تواب یعنی توبہ کرنے اور غلطی سے رجوع کرنے والا یا الزکی یعنی پاک بھی بتایا ہے۔ اگرچہ ان کے والد امام الہادی علیہ السلام کی شہادت کے بعد ان کے مدعی امامت ہونے کی بات لکھی گئی ہے۔

آئمہ علیہ السلام کی آل میں اس طرح کے مزید معاملات بھی دیکھنے میں آئے ہیں جہاں امامِ وقت کو سیاسی خطروں سے محفوظ رکھنے کیلئے ان کے بھائیوں نے مخالفین کی توجہ کو منتشر کرنے کیلئے جان بوجھ کر ایسے دعوے کیے ہیں تاکہ امام ؑ کی جان بچائی جاسکے۔

خلاصہ یہ ہے کہ اعقاب میں امامت کے متعدد دعوے یا تو مخالفین کی جانب سے الزامات میں شمار ہوں گے یا ان کے پیچھے ایسے متشدد روّیے رہے ہوں گے جو ان دعوؤں کے پیچھے پوشیدہ حکمت کو سمجھنے سے قاصر رہے ہوں گے۔

---

[82] المعجم البلدان، الحماوی، ج۵، ص۳۸

جعفر الزکی کا لقب ابو عبد اللہ ہے۔ موَرخین اور نسابہ نے زکی (خالص) اور کذاب (جھوٹا) یا تواب (توبہ کرنے والا) جیسے الفاظ کا اضافہ ان کے نام کے ساتھ کیا ہے۔ ابن طقطقی (کتاب الاصیلی) کے مطابق شیعہ کے خلاف پروپیگنڈا کرنے والوں نے ان کے نام کے ساتھ کذاب (جھوٹا) لفظ جوڑا تھا کیونکہ انہوں نے وراثت اور اپنے بھائی حسن العسکری علیہ السلام کی جگہ امامت کا دعویٰ کیا تھا۔
شیخ شرف العبیدلی بیان کرتے ہیں کہ شیعہ کے ایک گروہ نے ان کو امام ہونے کی پیش کش کی تھی۔ اگر جعفر حقیقتاً امامت کی مدعی ہوتے تو ان کے عملی اقدامات بھی اسی طرز کے ہوتے اور ان کی تو اولاد ہی اتنی کثیر تھی کہ ان کے ایک اشارے پر امامت کا عملی قیام ممکن بنا دیتی۔

امام حسن العسکری علیہ السلام مدفن کرنے کے بعد حکام امام الحجہ علیہ السلام کی تلاش میں مصروف ہو گئے تھے۔ روایت میں یوں ہے کہ حکام کا مقصد الحسن ابن علی علیہ السلام کے فرزند کے بارے میں سراغ لگانا تھا۔ اگرچہ شیعہ اس بات پر قائم تھے کہ امام حسن العسکری علیہ السلام کے شہادت کے بعد ان کا ایک فرزند تھا جو ان کی جگہ امامت کا منصب سنبھالے گا۔[83] روایتوں سے واضح ہوتا ہے کہ خلیفہ وقت کو شبہ تھا اسی لئے اس نے امام علیہ السلام کے فرزند کی کھوج بھی جاری رکھی تھی۔

بديانته وصيانته، فورد: الاسدي نعم العديل فإن قدم فلا تختر عليه، فقدم الاسدي وعادلته.
الحسن بن علي العلوي قال: أودع المجروح (1) مرداس بن علي مالا للناحية وكان عند مرداس مال لتميم بن حنظلة فورد على مرداس: أنفذ مال تميم مع ما أودعك الشيرازي.
علي بن محمد، عن الحسن بن عيسىٰ العريضي أبي محمد قال: لما مضى أبومحمد عليه السلام ورد رجل من أهل مصر بمال إلى مكة للناحية، فاختلف عليه فقال: بعض الناس: إن أبا محمد عليه السلام مضى من غير خلف والخلف جعفر وقال بعضهم: مضى أبومحمد عن خلف، فبعث رجل يكنى بأبي طالب فورد العسكر ومعه كتاب، فصار إلى جعفر وسأله عن برهان، فقال، لا يتهيأ في هذا الوقت، فصار إلى الباب وأنفذ الكتاب إلى أصحابنا فخرج إليه: أجرك الله في صاحبك، فقد مات وأوصى بالمال الذي كان معه إلى ثقة ليعمل فيه بما يجب واجيب عن كتابه.
[ "ابو القاسم جعفر ابن محمد روایت کرتے ہیں محمد ابن یعقوب سے، اور وہ روایت کرتے ہیں علی ابن محمد سے، وہ روایت کرتے ہیں الحسن ابن عیسیٰ العریضی سے ]، وہ کہتے ہیں: جب ابو محمد الحسن ابن علی العسکری علیہ السلام، نے شہادت پائی تو ایک آدمی مصر سے مکہ آیا اور وہاں کے امیرِ انتظام و انصرام کیلئے

[83] کتاب الارشاد ص ۴۸۴

ذر بھی لایا۔ میں ان (الحسن ابن عیسیٰ العریضی) کی زیارت بھی کیا کرتا تھا۔ وہ بیان کرتے ہیں : "کچھ لوگ کہتے ہیں کہ حسن العسکری، علیہ السلام، بے اولاد تھے۔ ایک اور گروہ کہتا ہے کہ جعفر ان کے اعقاب میں سے تھے، ایک اور رائے کے مطابق ان کے بیٹے ان کے جانشین تھے۔اس دوران ایک آدمی جس کی کنیت ابو طالب تھی، وہ سامرہ بھیجا گیا تھا تاکہ معاملات کی تفتیش کرے اور حقیقت معلوم کرے اور اس کے پاس ایک خط بھی تھا۔ وہ آدمی جعفر کے پاس گیا اور ان سے امامت کے ثبوت کا مطالبہ کرنے لگا توانہوں نے جواباً کہا" :ابھی اس کا وقت نہیں آیا ہے۔ "وہ آدمی دروازے تک گیا اور ہمارے ساتھیوں کو خط روانہ کیا جو کہ ایک پوشیدہ امام کے براہ راست سفیر کی جانب سے تھا۔ بعد ازاں اس کو پیغام وصول ہوا کہ" :خدا تم کو تمہارے امام کے توسط سے اس عمل کی جزا دے۔ "اس کے بعد اس نے اپنے پاس موجود پیسوں کے بارے میں وصیت کر دی اور وہ شخص انتقال کر گیا تو پھر اس کے خط کا جواب بھی دیا گیا اور معاملہ ویسا ہی پایا گیا جیسا اس نے بتایا تھا"۔

مذکورہ روایت سے یہ وضاحت ہو جاتی ہے کہ جب بھی لوگ جناب جعفر سے امامت کے متعلق دریافت کرتے تھے تو وہ وہ جواباً یہی فرماتے تھے کہ نہ ہی اس کا ابھی وقت ہے اور نہ ہی ان کا اس سے تعلق ہے۔ اگرچہ خلیفہ وقت کو الجھانے کیلئے روایت میں یہ بھی موجود ہے کہ جعفر نے فرمایا کہ وہ امامت کو جاری رکھیں گے۔ ایسے میں ان کے قول کے سبب سب کی مرکوز توجہ ان کے بھتیجے سے ہٹ کر ان پر چلی جاتی ہے اور بھتیجے سے خطرہ ٹل جاتا ہے۔ بہر حال بیک وقت اگر ایک شخص اپنے اوپر امامت کا انکار بھی کرے اور خود مدعی بھی ہو تو یہ بات غیر معقول معلوم ہوتی ہے إلا یہ کہ اس دعوے کے پیچھے کوئی واضح مقصد پوشیدہ ہو۔

ایسے حالات میں جب متوکل امام الہادی علیہ السلام سے حسد رکھتا تھا اور اسے یہ خبر بھی ہوتی ہے کہ آپ ؑ کے فرزند حسن عسکری علیہ السلام امامت کو جاری رکھیں گے تو وہ آپؑ کے قتل کے درپے ہو جاتا ہے۔ ان حالات میں یہ بات بالکل معقول معلوم ہوتی ہے کہ امام حسن عسکری علیہ السلام کے بھائی جعفر نے خلیفہ کے شر کو اپنے بھتیجے سے دور ہٹانے کیلئے امامت کا دعویٰ کیا ہوگا۔

جب جعفر ابن امام الہادی علیہ السلام اپنے بھائی کے جنازے کی ادائیگی کیلئے تیار تھے عین اسی وقت امام مہدی علیہ السلام تشریف لے آتے ہیں اور جعفر اپنی جگہ بدل لیتے ہیں اور امام جنازے کی ادائیگی کرواتے ہیں۔

کیونکہ امام مہدی علیہ السلام نے جنازہ ادا کروایا تھا اسی لئے جناب جعفر سے اس بچے کے بارے میں جب دریافت کیا گیا تو بمطابق روایت انہوں نے کسی بچے کی موجودگی سے انکار کر دیا۔ اب یہاں وجہ سمجھنی چاہیے کہ یہ عمل آپؑ کے بھتیجے کی سلامتی کیلئے اپنایا گیا تھا۔ اس کے برعکس تاریخی مفروضوں پر مبنی روایات یہ ظاہر کرتی ہیں کہ جعفر نے مطلّقاً ان کی موجودگی کا انکار کر دیا تھا اور ان کی امامت کو بھی تسلیم نہیں کیا تھا، تو اس نوعیت کے مفروضات فقط بدنامی کی غرض سے عام کیے جاتے ہیں جو سراسر غلط ہیں۔ کتنی عجیب بات معلوم ہوتی ہے کہ آپؑ کا بھتیجا آپؑ کے سامنے بھی تھا اور وہ اس کی موجودگی کا مطلق انکار بھی کریں، اسی لئے ہم قارئین سے گزارش کرتے ہیں کہ تاریخ کا مطالعہ کرتے ہوئے عقلی امکانات کو بھی ضرور مدنظر رکھیں۔ یقیناً امام الحجہ علیہ السلام جسمانی حیثیت سے موجود تھے اور لوگ بھی اس کے گواہ تھے تو یہ دعویٰ کرنا کہ ایک شخصیت کا مطلّقاً وجود ہی نہیں تھا اسی لئے ہو سکتا ہے تاکہ ان کو حکومتِ وقت کے شر سے بچایا جاسکے۔ یہاں ہم معزز قارئین کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ولادت سے متعلق داستان کا حوالہ دیتے ہیں، کہ کس طرح موسیٰ ؑ کو ابتر سیاسی حالات کی وجہ سے پوشیدہ اور خفیہ رکھا گیا تھا۔

تاریخی روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ حکومت امام حسن العسکری علیہ السلام سے متعلق کسی بھی نوعیت کی خبر کی ٹوہ میں رہتی تھی۔ خلیفہ معتمد نے تمام ممکنہ ذرائع کو بروئے کار لاتے ہوئے امام زماں علیہ السلام تک رسائی حاصل کرنے کی حتی الامکان کوشش کی۔ خلیفہ کے سپاہی امام حسن العسکری علیہ السلام کے گھر میں بھی گھسے چلے گئے تھے مگر نامراد رہے۔

معتمد نے تین سپاہیوں کو امام حسن العسکری علیہ السلام کے گھر بھیجا تھا اور ان کو واضح طور پر احکامات دیے گئے تھے کہ مردوں میں سے جو بھی ملے اس کا سر قلم کرکے دربار میں پیش کیا جائے۔ اس طرح کے سخت حالات میں کسی بھی خاندان کا فرد چاہے گا کہ آنے والے شر کا رخ کسی دوسری سمت پھیر دے اور یہاں بھی یہی ہوا۔ اسی لئے تاریخی روایتیں جو پروپیگنڈوں سے متاثرہ ذرائع سے گزر کر ہم تک پہنچی ہیں فقط ان کی بنیاد پر فیصلہ لینے سے گریز کرنا چاہیے۔

اسی معاملے سے متعلق؛تربیت یافتہ عالم سید شہاب الدین مرعشی النجفی سے جعفر الزکی کے بارے میں پوچھا گیا تو انہوں نے جواب دیا:

"

آپ نے امام الہادی علیہ السلام کے فرزند ، جعفر الزکی کے حوالے سے سوال کیا ہے۔ آپ کے سوال کا جواب یہ ہے کہ جناب جعفر الزکی نے کبھی بھی امامت کا دعویٰ نہیں کیا تھا، یہ خبر افواہ ہے جسے پیغمبر ﷺ کے مبارک اہل بیت کے مخالفین نے پھیلایا ہے تاکہ انتشار پھیلا کر اہلِ تشیع کے خلاف اتحاد مضبوط کیا جاسکے۔

بلکہ حُجَّۃ اللہ اَبْن اَلْحُسَن اَلْمُہْدِی اَلزَّمَان علیہ السلام کی الناحیۃالمقدسۃ سے صادر ہونے والی توقیعات (امام کی جانب سے دستخط شدہ جوابات ) میں واضح طور پر ان کا حکم ہے کہ :

" میرے چچا کے معاملے میں اپنی زبانیں خاموش رکھو، عوام الناس کیلئے یہ جائز نہیں کہ وہ اہل بیت اطہار ؑ کے بارے میں کچھ ناحق کہیں "اسی لئے کسی کیلئے بھی یہ جائز نہیں ہے کہ وہ امام سے منسلک ان شخصیات کے خلاف کچھ کہے۔

علامہ مجلسی اس معاملے میں فرماتے ہیں کہ یہ روایات مجہول ہیں۔ علامہ مجلسی نے اس روایت کے حوالے سے اہل بیت کے متعلق مخالفین کے شکوک وشبہات کا، ذیل میں دیے گئے اقتباس میں بہت معقول جواب رقم کیا ہے۔ وہ فرماتے ہیں:

"خلاصہ یہ ہے کہ ان کے بارے میں اچھی رائے رکھنی چاہیے اور ان کی تحقیر نہیں کرنی چاہیے۔ ہمیں امام کے گھرانے کے افراد کی جانب کفر کی تہمات یا ان میں سے کسی سے تبرا کرنے سے اجتناب کرنا چاہیے، جیسے جعفر اور اسی طرح کے دوسرے حضرات کا معاملہ رہا ہے۔ ایسا اسلئے بھی ہے کیونکہ قطب الدین راوندی نے کتاب "خرائج "میں حسن ابن راشد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے ابو عبد اللہ علیہ السلام کے سامنے زید ابن علی علیہ السلام کا ذکر تحقیر کے ساتھ کیا۔ تو جناب ابو عبداللہ علیہ السلام نے ان کو ممانعت کی اور فرمایا" :اللہ میرے چچا پر اپنی رحمت کرے۔ وہ میرے والد کے پاس آئے تھے اور اپنے تقیہ کی نیت سے ان کو آگاہ بھی کیا تھا اور فرمایا" :ابھی اقدام نہ کرو کیونکہ مجھے ڈر ہے کہ تمہیں کوفہ میں پھانسی دے دی جائے گی۔ اے زید! تمہیں نہیں معلوم ہے کہ جو کوئی بھی بنو فاطمہ علیہ السلام میں سے ان بادشاہوں کے خلاف ہوتا ہے تو یہ اس کے جان کے درپے ہو جاتے ہیں"۔ ابو عبد اللہ علیہ السلام نے مزید فرمایا" :اے حسن! فاطمہ علیہ السلام نے اپنی عفت کی حفاظت کی ہے اور اسی برکت سے اللہ نے ان کی نسل پر آگ کو حرام کر دیا ہے۔ یہ آیت ایسے ہی لوگوں کے حق میں ہے: 'پھر ہم نے ان لوگوں کو اس کتاب کا وارث بنایا جن کو ہم نے اپنے بندوں میں سے پسند فرمایا۔ پھر بعض تو ان میں اپنی جانوں پر ظلم کرنے والے ہیں اور بعض ان میں متوسط درجے کے ہیں اور بعض ان میں اللہ کی توفیق سے نیکیوں میں ترقی کرتے چلے جاتے ہیں'۔ وہ لوگ جنہوں نے اپنے ضمیروں میں خود کجی پیدا کرلی ہے تو یہ وہ ہیں جو امام کی معرفت سے محروم ہیں۔ وہ شخص جو درمیانی راہ چلے گا تو وہ امام کی معرفت حاصل کرلے گا اور یقیناً امام نیکیوں کے معاملے میں سب پر سبقت لیجانے والے ہیں۔ اے حسن! ہم اہل بیت میں سے کوئی بھی اس وقت تک جہاں فانی سے رخصت نہیں ہوتا ہے جب تک کہ تکریم کی مستحق شخصیت کا اقرار نہ کرلے'۔ مرآۃالعقول، جلد ا، ص۲۶۰ (ایران(۔ جعفر الزکی کے والد کی شہادت کے بعد اہلِ تشیع میں دو تقاسیم وجود میں آئیں، جعفری اور النفیسہ۔ نفیسی حضرات کا عقیدہ یہ ہے کہ امام الہادی علیہ السلام نے اپنے فرزند محمد ابن علی الہادی کو بحیثیت امام مقرر کیا تھا، پھر محمد ابن علی الہادی نے اپنے بھائی جعفر ابن علی الہادی کو اس منصب پر مقرر کیا۔۔۔۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ اس طرح کے مزید بھی متنازعہ معاملات ہیں جن کو تاریخ کے صحیح سیاق و سباق میں دیکھنا اشد ضروری ہے۔ مختلف علماء نے مختلف آراء دی ہیں اور جیسا کہ پہلے بھی ذکر کیا گیا ہے کہ کچھ علماء نے ان روایتوں کو بدنیتی جعل سازی پر مبنی مانتے ہوئے رد کر دیا ہے تو کچھ نے صحیح جان کر جناب جعفر کو ایک خطاکار قرار دیا ہے جس کے بعد وہ تائب بھی ہو گئے تھے۔ پس ایسے معاملات میں فیصلہ کرتے ہوئے جلد بازی سے کام نہیں لینا چاہیے بلکہ فیصلہ اللہ تعالی پر چھوڑ دینا چاہیے جو ہر معاملے پر کامل دسترس رکھتا ہے۔ رسول اللہ ﷺ کی احادیث میں بھی آئمہ کی اولاد کے خلاف طعن و تشنیع کی ممانعت کی گئی ہے۔

# سید ابو جعفر محمد ابن امام علی الہادی علیہ السلام

سید ابو جعفر محمد ابن امام علی الہادی علیہ السلام (۸۴۲\۲۲۸-۴۳ - وفات ۸۶۶\۲۵۲)، عرف: السَیِّد مُحمَّد سَبُعُ الدُجَیل، القاب: الباج، ابو جسیم، ابوالبرہان، سبع الجزیرہ، عباس کے بھائی، البطاش- امام الہادی علیہ السلام کے بڑے فرزند تھے. سب سے زیادہ مقبول رائے کے مطابق وہ امام الہادی علیہ السلام کے پہلے فرزند تھے اور امام حسن العسکری علیہ السلام سے عمر میں بڑے تھے. ان کی والدہ حودیث (یا سلیل) کہلاتی تھیں.

بسبع الدُّجَيْل. ويذكر له عدّة ألقاب معروفة في نواحيه منها: البعاج، السيد، أبو جاسم، أبو البرهان، أبو الشارة، سبع الدجيل، أسد الدجيل، سبع الجزيرة، أخو العبّاس، البطّاش، اليصيح بالرأس، الطفاي ...صريا على مقربة من المدينة المنوّرة[84]

آپؑ کی ولادت سریا گاؤں کے قریب ہوئی تھی اور اس گاؤں کی بنیاد امام موسیٰ ابن جعفر الکاظم (علیہ السلام) نے ڈالی تھی جو مدینہ سے تین میل کے فاصلے پر ہے۔ اس جگہ پر تین معصوم آئمہؑ کی ولادت ہوئی تھی: امام علی ابن موسیٰ الرضا علیہ السلام، امام محمد ابن علی الہادی علیہ السلام اور امام حسن العسکری علیہ السلام۔ اس کے علاوہ ان کی متعدد اولادیں بھی تھیں جن میں محمد ابن علی الہادی علیہ السلام بھی شامل تھے۔

سید محمد علیہ السلام کی پرورش ان کے والد امام علی الہادی علیہ السلام کی صحبت میں ہوئی تھی،۔آپؑ نیک، متقی، صاحبِ علم اور عابد تھے۔ سید محمد کو امام علی الہادی علیہ السلام کے اصحاب سے ہمیشہ متعارف کرایا جاتا تھا تو اکثر لوگوں نے یہ تصور کرلیا کہ آپؑ امام ہوں گے۔ کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ یہ عباسیوں کے باعث تھا کیونکہ وہ امام علی الہادی علیہ السلام پر کڑی نگرانی رکھتے تھے اور ہونے والے اگلے امام کی ٹوہ میں رہتے تھے۔ لوگوں کے درمیان اس نوعیت کی خبریں الجھن پیدا کررہی تھیں کہ امام کا کونسا فرزند منصبِ امامت کا حق دار ہونے والا ہے۔ سید محمد بہترین اخلاق اور صفات کے حامل شخص تھے شائد اسی وجہ سے اکثر لوگ آپؑ کو امام علی الہادی علیہ السلام کے بعد امام تصور کرنے لگے تھے۔ بہرحال امام علی الہادی علیہ السلام کی زندگی میں ہی آپؑ کے فرزند کی وفات سے یہ تصور بھی زائل ہوگیا تھا۔

سید محمد کے معروف القابات اور ناموں میں "دجیل کے شیر" بھی شامل ہے۔ ان کے بارے میں یہ بتایا جاتا ہے کہ وہ دجیل نامی ایک ویران جگہ پر دریا دجیل کے کنارے سپردِ خاک ہیں۔ اس علاقے میں متعدد قافلے لٹ جاتے تھے لیکن لوگ بتاتے ہیں کہ سید محمد کے مدفون ہونے کے بعد سے یہاں آپؑ کی قبروں کے آس پاس شیر منڈلاتے رہتے تھے اور لٹیروں کی ہمت نہ پڑتی کہ دوبارہ یہاں کارخ کریں۔ عراقیوں میں ایک روایت ہے کہ جو کوئی سید محمدؑ کے مقبرے کے قریب رہتا ہے وہ ہیبت کے باعث سید محمد کے نام کی قسم نہیں کھاتا ہے۔ مرزا حسین نوری "النجم الثاقب" میں لکھتے ہیں کہ،" سید محمد ایک عظیم مقام رکھتے تھے اور خوف کی وجہ سے عراقی لوگ آپؑ کے نام کی قسم کھانے سے گریزاں تھے۔ حتیٰ کہ اگر ان پر کوئی پیسے چوری کرنے کا الزام بھی دیتا تو وہ اس کو پیسے دے دیتے تھے لیکن قسم سے اجتناب کرجاتے تھے۔"

---

[84] المجلسی، بحار الانوار، ج50، ص237

سید محمد حسین الصدر کی ایک نظم ان کی شان میں۔:

إنّ الإمامةَ إنْ عَدَتكَ فلمْ تكُـــــنْ *** تعدو فضائلَ شخصِكَ المِقداما
ولئن عَدَتْ نحو الزكي فلنْ ترى *** تعدوكَ كلّا رفعةً ومَقــــــــاما
يكفي مقــــــامك أنّه في رتبةٍ *** فُقتَ الأنــــــامَ وكنتَ ثمَّ غُلاما
قد كنتَ صدراً للعلومِ ومصدراً *** لولا البِدا لأخيــــكَ كنتَ إماما

بعض علماء نے سید محمد ؑ کی اولاد ظاہر کی ہے جبکہ بعض کے مطابق آپؑ سے کوئی اولاد نہ تھی۔ جمہور کی رائے سید محمد ؑ کی اولاد کے بارے میں یہی ہے کہ آپؑ کی اولاد جاری نہ رہی تھی کیونکہ نسب کے کسی عالم نے آپؑ کی اولاد کا ذکر نہیں کیا ہے۔

قال الدكتور الحوت في كتابه الدرر البهية أن أحمد بن علي بن المهنا قال : ( أن محمد الثاني أبو جعفر محمد بن الإمام الهادي لا عقب له ( ۔ڈاکٹر الحوت اپنی کتاب" الدرر البهية "میں رقم طراز ہیں کہ احمد ابن علی ابن المهنا کہتے ہیں کہ: محمد جو دوسرے ابو جعفر محمد ابن الامام الہادی علیہ السلام تھے ان کی اولاد نہیں جاری ہوئی تھی۔

وكذلك نقل عن كتاب النفحة العنبرية في أنساب خير البرية للعلامة النسابة السيد محمد كاظم الموسوي حيث ذكر ولد علي بن محمد النقي(ع) قال : ( وله من الولد--- وأبو جعفر محمد --- وقال أحمد بن علي المهنا : قد زرته , فقال : لا عقب له ) ۔
اسی طرح نسابہ سید محمد کاظم الموسوی اپنی کتاب" النفحة العنبرية في أنساب خير البرية "میں امام الہادی علیہ السلام کے بارے میں فرماتے ہیں: (ان کا ایک فرزند تھا ---۔ ابو جعفر محمد ---۔ احمد ابن علی المهنا نے کہا: میں دیکھ چکا ہوں کہ ان کی نسل آگے نہیں چلی تھی۔

وعن بن عنبة في عمدة الطالب انه ذكر الإمام الهادي (ع) أعقب من رجلين ولم يذكر السيد محمد بشيء -
" عمدة الطالب "میں ابن عنبہ نے امام الہادی علیہ السلام کی اولاد کا حسب و نسب محفوظ کیا ہے لیکن اس میں انہوں نے سید محمد ابن امام الہادی علیہ السلام سے کسی اولاد کا ذکر نہیں کیا۔

**وعن السيد المخزومي الرفاعي في صحاح الأخبار متحدثا عن الإمام الهادي (ع) : كان له خمسة أولاد -----------. ويقال – وهو الصحيح – بعدم العقب في آل علي الهادي إلا من الحسن العسكري(ع) وجعفر ، والعسكري ليس له إلا الإمام (م ح م د ) المهدي (ع) ـ انتهى**

سید مخزومی الرفاعی " صحاح الاخبار "میں امام الہادی علیہ السلام کے بارے میں تحریر کرتے ہیں: ان کی پانچ اولادیں تھیں -------۔ یہ صحیح ہے کہ امام الہادی علیہ السلام کی نسل صرف امام حسن العسکری علیہ السلام اور جعفر الزکی سے آگے چلی تھی اور امام حسن العسکری سے صرف امام مہدی علیہ السلام ہیں۔

"**تذكرة الأنساب طبعة المرعشي** "میں مذکور ہے: (انہوں نے سید محمد ابن علی الہادی علیہ السلام سے صرف دو بیٹیوں کا تذکرہ کیا ہے اور کسی فرزند کا ذکر نہیں کیا۔ **(وجاء أيضاً في تذكرة الأنساب طبعة المرعشي أنه : ذكر بنتين فقط للسيد محمد بن علي الهادي(ع) ولم يذكر له بنين ) ـ**

ضامن بن شدقم ( سنۃ 1090 ھ) نے اپنی کتاب" **تحفة الأزهار وزلال الأنهار في نسب أبناء الأئمة الأطهار** "میں امیر سلطان شمس الدین" محمد بن علی "البخاری جس کی قبر برسا ترکی میں واقع ہے، کو سید محمد بن علی الہادی (ع) کی نسل سے منسوب کیا۔ تاہم غالب اتفاق رائے یہی تھی کہ سید محمد کی اولاد کا علم نہیں تھا، و اللہ اعلم۔[85]

**وفات/ شہادت**

سید محمد (علیہ السلام) کا انتقال ۲۵۲-۵۴ ہجری میں جعفر بن محمد المعتصم باللہ (متوکل علی اللہ ) کی حکومت ہوا تھا لیکن ذرائع سے ان کی وفات کے دن کی تائید نہیں ہو سکی ہاں یہ کہا جاتا ہے کہ ربیع الثانی کی ۱۹ یا ۲۳ تاریخ کو آپؑ کا انتقال ہوا تھا۔ کچھ اشارات ملتے ہیں کہ آپؑ کے انتقال میں عباسیوں کا کوئی نہ کوئی ہاتھ ضرور تھا اور ویسے بھی سادات کے خلاف ان کے عزائم کسی سے ڈھکے چھپے نہ تھے۔

---

[85] نعم هناك قلّة من النسابين من يثبت للسيد محمد بن الامام علي الهادي (عليه السلام) ذرية ، ابرزهم هو ضامن بن شدقم في كتابه تحفة الازهار ، حيث قال: "فالإمام أبو الحسن علي الهادي عليه السلام أعقب ثلاث بنين، الإمام أبو محمد الحسن العسكري، وأبو علي محمد، وأبو كرين جعفر، أمهم أمهات أولاد، وعقبهم ثلاثة أقطاب: القطب الأول عقب أبي علي محمد، فأبو علي محمد أعقب عليا، ثم علي أعقب محمد، ثم محمد أعقب الحسين، ثم الحسين أعقب شمس الدين محمد الشهير بمير السلطان البخاري". ولكن كتاب تحفة الازهار فيه أخطاء كثيرة وكثر فيه الكلام والتجريح ، ولا يصلح ان يكون مصدراً مستقلاً للنفي أو الاثبات. وابن شدقم نفسه يصرح في مقدمة كتابه بقصوره وتوهمه في ترتيب الاسماء والقصص فيقول: (( وفي سنة 1069 رأيت الموسوي الحسيني الكربلائي شجرة قديمة جامعة شاملة لنسل السبطين الحسن والحسين ـ عليهما السلام ـ قد ذيلهما بما حدث معه مصنفها ، فدونتها ، وربما حصل مني سهو في ترتيب الأسماء والقصص لكثرة تشعبها)) فأغلب المتقدمين من نفى ان يكون له عقب بالمطلق , وقليل منهم من قال بوجود عقب له , مع ان هناك العديد من اسر السادات التي تقول بان نسبها ينتهي الى السيد محمد سبع الدجيل إلا اننا . نقول بضرورة اعادة النظر والتحقيق في أنسابهم معتمدين على المصادر المتقدمة التي اتفقت بعدم وجود عقب منه لأنها اقرب الى زمن حياة السيد محمد سبع الدجيل من النسابين المتأخرين

علویوں کے خلاف جرائم کرنے میں تو تاریخ بھی ان پر گواہ ہے اور اسی لئے شیخ باقر شریف القریشی نے اپنی کتاب" حیاۃ الامام العسکریؑ "میں اسی رائے کو صحیح قرار دیا ہے، وہ کہتے ہیں:

"ابو جعفر بہت بیمار ہو چلے تھے، ممکن ہے کہ یہ بھی عباسیوں کے زہر کے باعث ہو۔ کچھ دنوں تک تو وہ ناقابل برداشت تکلیف میں رہے تھے جبکہ آپؑ کے بے انتہا محبت کرنے والے بھائی امام ابو محمد علیہ السلام ہر وقت آپؑ کے ساتھ ہی رہتے تھے۔ بہر حال، کچھ عرصہ تکلیف برداشت کرنے کے بعد وہ اس جہاں فانی سے رخصت ہو گئے تھے۔ امام ابو محمد علیہ السلام اس واقع کے بعد بے حد غمگیں اور دل برداشتہ ہو گئے تھے"۔[86]

محمد کاظم القزوینی اپنی کتاب (امام العسکری من المهد إلى اللحد /ص ۲۳) میں کہتے ہیں: (ہمیں سید محمد کی اس عمر میں انتقال ہونے کا سبب معلوم نہیں ہے بلکہ ان کی موت غیر طبعی اور مشکوک تھی کیونکہ ان حالات میں دشمن امامت کے سلسلہ کو ہر ممکنہ طریقے سے ختم کرنے کی ٹھان چکے تھے۔ شاید وہ یہ بات سمجھ رہے تھے کہ سید محمدؑ، امام کے بڑے فرزند ہونے کی حیثیت سے امامت کے منصب پر یقیناً فائز ہوں گے اور اسی لئے ان کو قتل کر دیا گیا تھا بالکل ویسے ہی جیسے کہ سابقہ آئمہ کے ساتھ ہو چکا تھا۔

**مزار مبارک**

بلڈ میں واقع آپؑ کا مقدس مزار آج بھی بہت سے سنجیدہ زائرین کیلئے برکت کا باعث ہے۔ یہ مزار متعدد تبدیلیوں اور تعمیر کے مراحل سے گزرا ہے۔ اس کی پہلی تعمیر ۳۶۷ ہجری سے ۳۷۳ ہجری میں ہوئی تھی، پھر ۹۱۴ ہجری میں شاہ اسماعیل صفوی نے اس کی تعمیر کروائی تھی، اس کے بعد محمد رفیع الخراسانی نے ۱۱۹۸ ہجری / ۱۷۷۷ عیسوی میں کام کروایا تھا اور پھر ۱۲۵۰ ہجری / ۱۸۲۴ عیسوی میں محمد صالح ابن محمد القزوینی نے اس کو دوبارہ تعمیر کروایا تھا۔

[86] امام حسن العسکری کی زندگی... باقر شریف القریشی

# سادات الاشراف العلوی الفاطمی کی ہجرت

حجاج ابن یوسف کے دور حکومت میں اہل بیت پر حکمرانوں کے مظالم اپنے عروج پر تھے اسی سبب سادات الاشراف کے بے شمار شرفاء کو مکہ ٱلْمَدِينَة جیسے مبارک شہر سے ہجرت کرکے دوسرے ممالک اور علاقوں جا کر آباد ہونا پڑا۔ فارس، عراق، شام، یمن، سندھ، مصر، شمال افریقہ، سوڈان اور دیگر علاقے ان کی قیام گاہیں بنیں۔ ان میں بعض چھوٹے قبائل کی صورت میں ہجرت کر گئے تھے اور دیگر انفرادی طور پر دور دراز علاقوں میں جا بسے ۔یہ سچ ہے کہ بہت سے لوگ اپنی نسبی کڑیوں سے اس لیے بھی دور ہوئے کیونکہ ان کو تشدد کا نشانہ بنایا گیا تھا اور ایسے حالات میں جس معاشرے میں بھی وہ رہے ان کیلئے علم و حکمت کا منبع بن کر رہے تھے۔

ان میں سے علماء، سائنسدان، روحانی پیشوا اور بہادر سپہ سالار پیدا ہوئے، اور انہوں نے اپنے کندھوں پر پیغامِ عظیم کی اہم ذمہ داری کو قطعی فراموش نہیں کیا۔ ان کی رگوں میں بہنے والا لہو ان کی نسبی وارثت ہے جو آج تک ان کے پاس پہنچی ہے۔ایمانِ راست اور عصبیت سے پاک وہ اسلام کا چراغ لیے آگے بڑھتے رہے۔ اسلامی تعلیمات، عبادات، عقائد اور فلسفے کو انہوں نے آسان انداز میں لوگوں تک پہنچایا۔ سادات الاشراف کی ہجرتوں اور جہاں بھر میں منتشر ہونے کا ایک اہم مقصد یہ بھی تھا کہ اہل بیت کی صحیح تعلیمات کو لوگوں تک پہنچایا جائے۔ ہر زمانے میں محفوظ کیے جانے والے تاریخی مصادر ان کی اس مشترکہ جدوجہد کے شاہد رہے ہیں۔

عباسیوں کے دور میں سادات کی اکثریت اہل تشیع امامیہ مکتبہ فکر کی پیروکار تھی۔ یہاں یہ ذکر کرنا بھی اہم ہے کہ اگرچہ فکری طور پر ایمان شیعت سے جڑا ہوا ہو، لیکن سیاسی لحاظ سے سادات کے قبائل اور برادریاں مختلف تھیں۔ کچھ سادات زیدی تھے تو کچھ اسماعیلی، لیکن باریک بینی سے جانچنے پر یہ حقیقت عیاں ہوتی ہے کہ یہ سب فقط سیاسی تحریکیں تھیں تاکہ سادات کے خلاف سرکش حکومتیں اور حکمران مدمقابل لائے جاسکیں، مگر بعد میں مؤرخین نے ان سیاسی تحریکوں کو مذہبی فرقوں کے طور پر رقم کیا۔

زید الشہیدؑ ابن امام علیؑ ابن حسین علیہ السلام کی ایک نمایاں مثال ہے جنہوں نے بنوامیہ کی سرکشی کے خلاف سیاسی تحریک چلائی تھی۔ امام علی الرِضا علیہ السلام، حضرت زید الشہید علیہ السلام کے بارے میں فرماتے ہیں: وہ محمد صَلَّى ٱللَّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ کے گھرانے سے ایک عالم دین تھے اور خداوند کریم کی اتباع میں پرُ جلال تھے۔ انہوں نے خدا کے دشمنوں سے جہاد کیا یہاں تک کہ اس کی راہ میں شہید ہوگئے۔ میرے والد محترم موسیٰ ابن جعفر علیہ السلام روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے اپنے والد محترم جعفر ابن محمد علیہ السلام کو کہتے سنا کہ،[87] "خدا میرے چچا زید پر اپنی رحمت کرے ۔۔۔ انہوں نے اپنے اس اقدام کے بارے میں مجھ سے رائے طلب کی تھی تو میں نے عرض کیا کہ،" اے میرے چچا! اگر آپ قتل ہونا چاہتے ہیں اور اپنے جسد کو الکناسہ کے جوار والے پھندے میں لٹکا ہوا منظور کرتے ہیں تو پھر آپؑ وہ کریں جو آپؑ کی رضا ہے۔ "پھر جب زید رخصت ہوئے تو صادق علیہ السلام نے کہا کہ،" افسوس ہے ان پر جنہوں نے آپؑ کی پکار سنی اور مدد نہ کی"۔[88]

کوفہ کا گورنر یوسف ابن عمرو ثقفی زید الشہید کے مقابلے کیلئے ایک بڑی فوج لے کر آیا۔ زید الشہید نے یہ اشعار اس موقع پر پڑھے" : ذلت کی زندگی اور باوقار و معزز موت: دونوں ہی تلخ نوالے ہیں لیکن اگر کسی ایک کا انتخاب کرنا پڑ جائے تو میں باعزت موت پسند کروں گا۔ "اگرچہ انہوں نے دلیری سے جنگ لڑی تھی لیکن صفر کے دوسرے دن ۱۲۰ہجری کو انہوں نے جامِ شہادت نوش فرمایا۔ اس وقت آپؑ کی عمر بیالیس برس تھی اور آپؑ کو شہید کرنے والا بنوامیہ کی جانب سے کوفہ کا گورنر یوسف ابن عمرو ثقفی تھا۔

آپؑ کے فرزند یحییٰ نے آپؑ کے جسد مبارک کو میدان سے اٹھایا اور دور دریا کنارے آپؑ کو سپردِ خاک کیا تاکہ پانی کے بہاؤ سے قبر پوشیدہ رہے لیکن آپؑ ک قبر دریافت ہو گئی تھی اور یوسف کے حکم پر زیدؑ کو نکالا گیا، آپؑ کے سر کو دھڑ سے علیحدہ کرکے شام میں ہشام کو بھجوا دیا گیا۔ بعد میں صفر ، ۱۲۱ ہجری میں ہشام نے پیغمبر علیہ السلام کے گھرانے کے اس فرزند کو برہنہ آویزاں کیا تھا۔ مزید چار سال تک ان کا مبارک جسد یوں ہی پھندے سے لٹکا رہا تھا۔ بعد ازاں جب ۱۲۶ہجری میں ولید ابن یزید

---

[87] إنما خرج إلى سلطان مجتمع لينقضه. وفي إرشاد المفيد يدعكم إلى نفسه، إنما دعا إلى الرضا من آل محمد (ص) لو ظفر لو في بما دعاكم إليه، لا تقولوا: خرج زيد فإن زيدا كان عالما، وكان صدوقا، ولم ماله في عيال من أصيب معه من أصحابه ألف دينار. وروى ذلك أبو خالد ذلك من أبي عبد الله الصادق (ع) كل مبلغ وحزن له حزنا عظيما حتى بان عليه وفرق من (ره) ص 252 قال ولما قتل بلغ الاثنين لليلتين فأصاب عيال عبد الله بن الزبير أخي فضيل الرسان منها أربعة دنانير وكان مقتله يوم سلم إلى أبو عبد الله (ع) ألف دينار وأمرني أن أقسمها في عيال من أصيب مع زيد :الواسطي قال خلتا من صفر سنة عشرين ومائة وكانت سنة يومئذ اثنين وأربعين سنة۔

[88] ابن بابویہ القمی (شیخ صدوق)، ص۴۶۶، پر مشتمل روایتیں عیون الاخبار الرضا۔ امام رضا ابو جعفر محمد ابن علی حسین ابن موسی

ابن عبد المالک ابن مروان خلیفہ ہوا تو اس کے حکم پر ان کے ڈھانچے کو پھندے سے اتارا گیا، جلایا گیا اور ان کی راکھ کو ہوا میں منتشر کر دیا گیا۔

اس جلاد صفت شخص نے یہی سفاکانہ عمل گرگان (یا جوزجان) میں یحییٰ ابن زید کے ساتھ بھی دہرایا، کیونکہ اس نیک صفت شخص نے بنوامیہ کے ظلم و ستم کے خلاف آواز بلند کی تھی۔ آپؑ کو بھی میدان جنگ میں شہید کیا گیا تھا۔ آپؑ کے سر کو بھی تن سے جدا کر کے شام بھیجا گیا، بالکل وہی سلوک جو ان کے والد محترم کے ساتھ روا رکھا گیا تھا، اسی طرح آپؑ کے جسدِ مبارک کو بھی چھ سال تک سرِ عام لٹکائے رکھا تھا۔ ولید الدین ابو مسلم خراسانی، جنھوں نے بنوامیہ کی مخالفت میں عَلم بلند کیا تھا، انہوں نے ہی آپؑ کے جسدِ مبارک کو گرگان (یا جوزجان) میں سپردِ خاک کیا تھا۔[89]

مندرجہ بالا واقعات سے پیغمبر صَلَّیٰ ٱللَّهُ عَلَيۡهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ کے گھرانے کو پیش آنے والے مصائب کی انتہا کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ اسی لئے سادات کو اپنے گھروں کو چھوڑنا پڑا اور اپنی اصل رہائش گاہ حجاز سے باہر ہجرتیں کرنا پڑیں جیسے ماوراء النہر، ہند، سندھ اور فارس کے علاقوں میں جہاں ان کو امن کی توقع تھی۔ بے شمار علویوں نے مازندران کا رخ کیا جو آجکل طبرستان کہلاتا ہے۔ یحییٰ ابن عبد اللہ الحسنی نے یہاں ہجرت کی تھی اور اپنے آپ کو یہاں سیاسی طور پر مستحکم کیا تھا۔ بلکہ ہارون رشید تک نے آپؑ سے امن معاہدہ کر لیا تھا جس کی وجہ سے کئی سادات ان علاقوں میں آ کر بس گئے تھے۔[90] الحسن بن زید ابن محمد داعی الکبیر ایک معروف شخص تھے جنھوں نے طبرستان میں زیدی خاندان کے استحکام میں اہم کردار ادا کیا تھا۔[91]

بے شمار مقامی لوگ سادات کی فعالیت کے باعث دائرہ اسلام میں داخل ہونے لگے تھے۔ ابن اسفندیار لکھتے ہیں ۔۔۔ اس وقت بہت سے علوی، حجاز سے ہاشمی سادات اور عراق، شام کے مقامی لوگ ان تک پہنچے۔ وہاں آپؑ کا اتنا اثر ورسوخ تھا کہ جب بھی وہ کہیں سوار ہو کر نکلتے تو آپؑ کے گرد تین سو مسلح علوی تلواروں کے ساتھ ہوا کرتے تھے۔[92] اس دوران جب امام رضا علیہ السلام کو خراسان

---

[89] شیعوں کی ایک مختصر تاریخ (۲۰۰۵) حوالہ: المفید، الارشاد، ص ۴۰۴؛ المسعودی، مروج الذہاب؛ القمی، منتہی الامال، ص ۳۶

[90] مقاتل الطالبیین، ص ۳۸۹-۳۹۵

[91] بہل (۱۹۷۱)، ص ۲۴۵

[92] مرعشی، تاریخ طبرستان و روایان (تہران: نشر کوستر تج، ۱۳۶۳ اے-ایچ-ایس)، ص ۲۹۰

طلب کیا گیا اور آپؑ کو ولی عہد مقرر کیا گیا تو امام کے متعدد رشتہ دار بھی ایران ہجرت کر گئے تھے۔ مشہور عالم دین سید مرعشی نجفی لکھتے ہیں کہ حسنی اور حسینی سادات اس سرزمین پر تشریف لائے اور ان کو مامون کی غداری کا علم ہوا تو انہوں نے طبرستان اور دیلمستان کے پہاڑی علاقوں میں پناہ لی۔ کچھ ان میں سے شہید کر دیے گئے تھے اور ان کے مزار مشہور ہیں۔ مازندران کے لوگ اہل تو شیع تھے اور جب ان لوگوں نے اسلام قبول کیا تھا تو پیغمبر علیہ السلام کے اعقاب سے بے حد متاثر تھے اور سادات کو اپنے ہاں بلند مقام پر رکھتے تھے۔[93]

عباسیوں کے دور میں سادات کے خلاف انتہائی اقدامات اٹھائے گئے تھے، خلیفہ متوکل نے مصر کے گورنر کو خط لکھا کہ، " ان کو (سادات) کو نکال باہر کر دینا چاہیے اور ایسا کرنے کیلئے ہر شخص کے بدلے میں قیمت ادا کی جائے گی، علوی مرد کیلئے ۳۰ درہم اور علوی خاتون کیلئے ۱۵ درہم ادا کیے جائیں گے"۔ ایک درہم کی قیمت 4.25 گرام سونے کے برابر تھی۔ دورِ حاضر میں افراط زر کی شرح سے اس کی کم سے کم قیمت 6000 ڈالر یا 9 لاکھ پاکستانی روپے ہو گی۔ اس کے نتیجے میں متعدد سادات پکڑے گئے اور عراق سے بے دخل کر دیے گئے تھے۔[94] المنتصر باللہ عباسی نے ان علاقوں میں بھی ایک خط جاری کر رکھا تھا کہ، " کوئی بھی علوی کسی جائیداد کا مالک نہیں ہوگا، گھڑ سواری نہیں کرے گا اور اسے دار الحکومت چھوڑنے کی اجازت نہ ہو گی"۔[95] ان شدید مشکل حالات میں بھی ذہنی حیثیت سے سادات ناجائز حکومت کے خلاف پختہ رہتے تھے۔ وہ آسانی سے پہچان میں آجایا کرتے تھے، اپنے طور طریقوں اور معاشرتی حیثیت کے اعتبار سے وہ اپنی برادریوں کے حاکم ہوا کرتے تھے۔

مسعودی روایت کرتے ہیں، " تقریباً ۲۷۰ ہجری میں، ایک طالبی جس کا نام احمد ابن عبد اللہ تھا، اس نے مصر کے علاقے میں ایک مہم چلائی لیکن آخر کار اسے شکست ہوئی اور احمد ابن طولن نے اس کو قتل کر دیا۔[96] " بسبب شہرت متعدد سادات کو حجاز اور عراق میں کئی حملوں میں اپنی جانیں بچانی پڑتی تھیں۔ مسعودی، محمد نفس زکیہ کے بھائیوں اور ان کی آل کے بارے میں رقم طراز ہیں کہ انہوں نے

[93] مرعشی، تاریخ طبرستان و روایان (تہران: نشر کوستر تح، ۱۳۶۳اے-ایچ-ایس)، ص ۲۹۰

[94] دم میٹج، تمدن اسلام در قرن چہارم ہجری {چوتھی صدی میں اسلامی تہذیب}، ترجمہ. علی رضا دھاکہ وتی قراگ زیلو (تہران: مؤسسہ انتشارات امیر کبیر، ۱۳۶۴اے-ایچ-ایس)، ص ۸۳، بحوالہ کندی، الولاہ والقضاہ، ص ۱۹۸

[95]، الولاہ والقضاہ، ص ۲۰۳-۲۰۴

دور دراز کے علاقوں تک پہنچ کر لوگوں کو اپنی کی امامت کی طرف دعوت دی تھی۔ ان کا فرزند علی ابن محمد مصر تک پہنچا تھا لیکن وہاں اسے قتل کر دیا گیا تھا۔ ان کے دوسرے فرزند عبد اللہ خراسان گئے تھے وہاں ان کو قید کر لیا گیا، اور وہیں ان کا انتقال ہوا۔ ان کے تیسرے فرزند حسن یمن تک گئے تھے ان کو بھی قید کر لیا گیا تھا اور ان کا بھی وہیں انتقال ہوا۔ ان کے بھائی موسیٰ عراق میں دریائے دجلہ اور دریائے فرات کے درمیان واقع علاقے " بین النہرین "تک گئے تھے۔ ایک اور بھائی یحییٰ بچ گئے تھے اور طبرستان نکل گئے تھے۔ ادریس بھی ان کے ایک بھائی تھے اور یہ مغرب پہنچے تھے اور متعدد لوگ ان کے ساتھ ہو لیے تھے۔۔[97] منگول، فارس اور عرب کے علاقوں پر حملوں کے دور میں بھی کئی ایک سادات نے ہجرتیں کیں تھیں۔

ایک اور دوسری نوعیت کے لوگ بھی ہیں جو سادات کی بلاد عجم میں ہجرت کے قائل نہیں ہیں اور برصغیر پاک و ہند میں سادات کی ہونے والی ہجرتوں کا انکار کرتے ہیں۔ واضح طور پر اس نوعیت کے لوگ فریب میں ہیں اور ان کے پاس سادات کی تاریخ اور ورثے کے تعلق سے معلومات کا فقدان ہے۔ اکثر اس طرح کے افکار نسل پرستی اور اندرونی تعصب کے باعث ابھرتے ہیں اور ان آراء کے حامل اشخاص کو اصل مضمون سے کوئی نسبت نہیں ہوتی ہے۔ سادات ایک ایسی نسل ہے جس نے جہاں بھی ہجرت کی ہے وہاں اپنی تاریخ بھی ساتھ لے گئے اور ایسے لوگ جو ان خاندانوں سے نسبت نہیں رکھتے ، ایسے مایوس کن افکار سے ان کو محتاط رہنا چاہیے۔ تاریخ ماضی میں کی جانے والی ہجرتوں کے دلائل سے بھری پڑی ہے۔ ایسا کیوں ہے کہ سادات کی اکثریت آج بلاد عجم میں نہیں پائی جاتی ہے، یقیناً مصائب اور ان پر پڑنے والے دباؤ کے تحت ان کو حجاز سے منتشر ہونا پڑا تھا۔ سادات کی ہجرت کے دلائل ثابت شدہ ہیں اور تاریخ کے گزرنے کے ساتھ ساتھ ان کی نسبی کڑیوں کے تسلسل بھی موجود ہیں۔ جیسا کہ پہلے بتایا گیا تھا کہ سادات نے اپنی تحریکیں اور ہجرتیں حجاز کے مشرقی اور مغربی سمت سے شروع کیں تھیں۔ امام الہادی علیہ السلام کے اعقاب میں سے متعدد افراد عباسیوں کے دور حکومت میں منتشر ہوگئے تھے اور اس طرح وہ اپنے خاندانوں سے جدا ہوگئے ۔ اس پس منظر میں ہمیں ایسے انفرادی قبائل بھی ملتے ہیں جن کی ساخت اور نسب سالم ہے۔ جعفر الزکی ابن امام الہادی علیہ السلام کے اعقاب نے ہجرتوں کیلئے فارس، سندھ کے مشرقی حصوں اور ازبکستان کی جانب رخ کیا تھا۔ وہ ممتاز خاندان جو امام الہادی علیہ السلام سے منسلک ہیں، درج ذیل ہیں

[97] الذہاب، جلد ۴، ص ۶۰ مروج

# امامزادہ موسیٰ المبرقع ابن امام الجواد علیہ السلام

آپؑ کا نام سید موسیٰ تھا اور آپؑ کا معروف لقب" المبرقع "تھا۔آپؑ ۲۱۴ ہجری مدینہ میں پیدا ہوئے تھے۔ وہ اپنے بھائی امام الہادی علیہ السلام سے کچھ برس چھوٹے تھے۔[98] امام الہادی علیہ السلام کی ولادت ۲۱۲ ہجری میں واقع ہوئی تھی تو اس طرح سید موسیٰ ۳ برس آپؑ سے عمر میں کم ہوئے۔ آپؑ اپنے والد امام تقی الجواد علیہ السلام کی شہادت تک مدینہ میں رہے تھے اور پھر کچھ عرصہ بعد کوفہ ہجرت کر گئے تھے۔ بعد ازاں کوفہ سے قم ہجرت کرکے وہیں رہے اور ۲۹۶ ہجری ۲۲ ربیع الثانی کو قم میں انتقال فرماگئے تھے۔آپؑ کو قم میں آذر نامی جگہ کے جوار میں سپردِ خاک کیا گیا تھا۔ یہ جگہ آج" چہل اِختران "کہلاتی ہے۔[99]

آپؑ شریف، نیک اور صاحب فضائل تھے اور اپنے بھائی امام الہادی علیہ السلام کے بہت قریب تھے۔ موسیٰ المبرقع علماء، فضلاء اور راویان حدیث میں سے تھے۔ شیخ مفید نے ان کے بارے میں اپنی کتاب "الاختصاص"[100] میں اور شیخ الطوسی نے" التہذیب "میں روایت کی ہے۔[101] روایت یہ کیا گیا ہے کہ یحییٰ ابن اکثم نے کچھ مسائل اور معاملات میں لکھا تھا اور جانا تھا کہ سید موسیٰ المبارکہ ایک ممتاز علمی مقام رکھتے تھے۔ [102]

**ومما روي من أنّ يحيى بن أكثم قد كاتبه في بعض المسائل، يُستشف ويُعلم أنّ لموسىٰ المبرقع مكانة علمية مرموقة**

سید موسیٰ المبرقعؑ اپنے چہرے کو ہمیشہ چھپائے رکھتے تھے اسی لئے ان کا لقب" مبرقع "پڑ گیا تھا۔ اس کی وجہ یہ بتائی جاتی ہے کہ وہ جہاں بھی جاتے تھے لوگ ان کو بسبب حسن گھورنا شروع کردیتے تھے اور ایک سبب یہ بھی تھا کہ اس وقت سادات کیلئے ایسے کھلے عام گشت کرنا خطرے کا باعث بن سکتا تھا کیونکہ طاغوت کے نمائندے علوی افراد کی تلاش میں سرگرداں رہتے تھے۔

---

[98] البحرانی، عوالم العلوم ج23

[99] الحرانی، تحف العقول، ص476

[100] المفید، الإختصاص، ص21

[101] تہذیب الأحکام، ج9، ص355 الطوسی،

[102] طوسی، تہذیب الأحکام، ج۹، ص۳۵۵

وقال في موضع آخر :--- وكان موسىٰ يلقي على وجهه برقعا، ولذلك قيل له المبرقع لجمال وجهه الباهر، ولعل ذلك هو السبب في إخراجه من قم، لأن أهلها لم يعرفوه وكانوا في شك وريبة من أمره أولا[103]---

آپؑ کے والد امام التقی الجواد علیہ السلام اور آپؑ کے بھائی امام علی الہادی علیہ السلام کی شہادت کے بعد وہ کوفہ کے ایک علاقے میں مختصر عرصے کیلئے رکے تھے اور پھر وہاں سے ۲۵۶ ہجری میں قم فارس روانہ ہو لیے تھے۔[104] جب وہ قم میں داخل ہوئے تو ان کے بارے میں انجان ہونے کی بناپر لوگ شک میں پڑگئے اور مقامی لوگوں نے ان کو وہاں سے جلاوطن کر دیا تھا۔[105]

قال الحسن بن علي القمي في ترجمة تاريخ قم نقلا عن الرضائية للحسين بن محمد بن نصر: أول من انتقل من الكوفة إلى قم من السادات الرضوية كان أبا جعفر موسىٰ بن محمد بن علي الرضا عليهم السلام في سنة ست وخمسين ومائتين وكان يسدل على وجهه برقعا دائما فأرسلت إليه العرب أن اخرج من مدينتنا وجوارنا[106]

الحسن ابن علی قمی ا قم کی تاریخ میں، الرضیہ الحسین ابن محمد ابن نصر: کوفہ میں وہ سادات الرضیہ (امام علی ابن موسیٰ رضا علیہ السلام) میں سب سے پہلے تھے جو قم تشریف لائے تھے۔

قم کے بعد وہ کاشان کے علاقے میں پہنچے اور آپؑ کو شہر میں خوش آمدید کہا گیا۔ گورنر احمد ابن عبد العزیز ابن دلف العجلی ان کو پہچانتا تھا اور قم میں آپؑ کے ساتھ جو برا سلوک ہوا تھا اسے اس کا بھی علم ہوا تھا اس لئے وہ آپؑ کیلئے شفیق واقع ہوا تھا۔[107] آپؑ کو قم واپس جا کر رہائش پذیر ہونے کی نصیحت کی گئی تھی اور آپؑ بھی یہی چاہتے تھے۔ دوبارہ قم واپسی پر لوگوں کو سید موسیٰ المبرقع کے ساتھ بدسلوکی کرنے پر شرمندگی کا احساس ہوا۔[108]

---

103 کلینی الکافی اور از شیخ عبد الرسول الغفار

104 القمی، تاریخ قم، ص ۲۱۵

105 موسوعۃ المصطفیٰ از شاکری

106 پچھلا مصدر - ج ۵۰ ص ۱۶۰

107 الحرانی، تحف العقول، ص ۴۷۶

108 العترۃ ج ۱۳ ص ۳۲؛ عطاری، مسند الامام الجواد، ص ۸۴-۸۵

## مقبرہ زیارت گاہ

قال في عمدة الطالب :وأما موسىٰ المبرقع ابن محمد الجواد وهو لام ولد مات بقم، وقبره بها ويقال لولده الرضويون، وهم بقم إلا من شذ منهم إلى غيرها۔ قال الحسن بن علي القمي في ترجمة تاريخ قم نقلا عن الرضائية للحسين ابن محمد بن نصر: أول من انتقل من الكوفة إلى قم من السادات الرضوية كان أبا جعفر موسىٰ بن محمد بن علي الرضا عليهم السلام في سنة ست وخمسين ومائتين وكان يسدل على وجهه برقعا دائما فأرسلت إليه العرب أن اخرج من مدينتنا وجوارنا، فرفع البرقع عن وجهه فلم يعرفوه فانتقل عنهم إلى كاشان فأكرمه أحمد ابن عبد العزيز بن دلف العجلي فرحب به، وألبسه خلاعا فاخرة، وأفراسا جيادا ووظفه في كل سنة ألف مثقال من الذهب وفرسا مسرجا۔[109]

یہ مزار آج ایک مشہور درگاہ ہےاور جدید تعمیری انداز میں آراستہ ہے۔ اس مقبرہ میں سونے چاندی کی پرت سے پر ہےاور یہ رب نامی علاقے میں واقع ہے مثلاًدار الجنت (شارع آذر)، (چہل اختران) کا علاقہ۔ ابو علی محمد الاعرج ابن احمد ابن موسیٰ المبرقع کو بھی اسی مقام پر ان کے ساتھ سپردِ خاک کیا گیا تھااور پھر زینب بنت موسیٰ المبرقع، فاطمہ بنت محمد ابن احمد ابن موسیٰ، بریہابنت محمد ابن احمد ابن موسیٰ المبرقع، ابو عبد اللہ احمد النقیب ابن محمد ابن احمد ابن موسیٰ المبرقع، ام سلمہ بنت محمد ابن احمد، ام کلثوم بنت محمد ابن احمد اور ان سب کے بعد امام علی الہادی علیہ السلام کی نسل سے موسیٰ المبرقع کے اعقاب اور سادات گھرانے کی متعدد خواتین کی آرام گاہیں بھی یہیں موجود ہیں۔ مقامی لوگوں کے بقول یہاں گرد ونواح میں ۴۰ سے زائد سادات کی آرام گاہیں موجود ہیں۔

109 بحار الانوار - العلامۃ المجلسی - ج ۵۰ - الصفحۃ ۱۶۰

# سادات مبرقعیہ رضویہ

سید المبرقع کی اولاد کے تفصیل کے حوالے سے بقول نسابہ ابن طقطقی الحسنی، آپؑ کے تین فرزند تھے۔(۱) محمد-ان کی کوئی اولاد نہ تھی (فقد اجمع اهل النسب انه درج ولا عقب له)(۲) عبداللہ-درج تھے [یعنی کوئی اولاد نہ تھی] (۳) احمد-ان کی اولاد تھیں۔

سید احمد ابن موسیٰ المبرقع کے ایک فرزند ابو علی محمد الاعرج تھے جن سے آپؑ کی نسل جاری ہوئی تھی۔ قم میں وہ سادات کے نقیب اور سربراہ تھے۔آپؑ کے اعقاب سید ابو علی محمد الاعرج آپؑ کے فرزند کے واسطے سے جاری رہے تھے اور وہ ایک صالح اور صاحب صفات شخص تھے۔آپؑ کا انتقال ۳۱۵ ہجری میں ہوا تھا۔ مزید آپؑ کے ایک فرزند سید ابو عبداللہ احمد جو نقیب قم تھے، آپؑ کی ان سے مزید نسل آگے چلی تھی۔

ابن طقطقی کے بقول سید ابو عبداللہ احمد (نقیب قم) کے پانچ فرزند تھے (۱) حسن (۲) موسیٰ (۳) علی ابو القاسم علی (۴) محمد - یہ درج تھے اور (۵) یحییٰ۔ کچھ لوگ قم سے رکن الدولہ دیلمی رائے شہر ہجرت کر گئے تھے لیکن بعد میں لوٹ آئے تھے۔

ان سے سید موسیٰ المبرقع کی نسل چلی تھی اور متعدد اسلامی ممالک میں پھیلی تھی جیسے ایران، عراق وغیرہ ۔ ان کے اعقاب میں علماء، منتظمین اور حکمران گزرے تھے۔

IMAM AL JAWAD
MUHAMMAD AL TAQI
الإمام محمد ؑ
التقي الجواد

- IMAM ALI AL NAQI AL HADI — الإمام عَلِي ؑ ٱلْهَادِي النقيّ
- سيّد موسى المُبَرقَع — MUSA AL MUBARQA
  - سيّد محمّد — SYED MUHAMMAD
  - سيّد أحمد — SYED AHMED
    - سيّد ابوعلي محمّد الأعرج — ABU ALI MUHAMMAD AL ARIJ
      - ابوعبدالله أحمد نقِيْب قم — ABU ABDULLAH AHMED NAQEEB QOM
        - سيّد يحيى — SYED YAHYA
        - سيّد حسن — SYED HASSAN
        - مُوْسَى نَقِيْب — MUSA NAQEEB
          - ابوعبدالله أحمد — ABU ABDULLAH AHMED
            - أبو المعالي عيسى — ABU TALIB NASIR AL HAMDAN
            - ابو طالب ناصر الهمدان — ABU TALIB NASIR AL HAMDAN
            - ابوعَلِي محمّد — ABU ALI MUHAMMAD
          - مُحَمّد أبو جعفرنَقِيْب — MUHAMMAD ABU JAFFAR NAQEEB
            - سيّد أحمد — SYED AHMED
            - سيّد يحيى — SYED YAHYA
          - ابوالفتح عبيدالله ذوالمناقب الاشراف قم — ABU AL FATAH OBAIDULLAH ZUL-MANAQIB AL ASHRAF QOM
            - ابوالحسن مُوْسَى ذوالمجد سيّد الريس — ABUL HASSAN MUSA ZUL-MAJID SYED AL RAEES
        - سيّد محمّد — SYED MUHAMMAD
        - ابوعَلِي قاسم — ABU ALI QASIM
          - ابوعبدالله أحمد — ABU ABDULLAH AHMED
          - ابوعَلِي محمّد — ABU ALI MUHAMMAD
  - سيّد عبدالله — SYED ABDULLAH
- سيّد محمّد — SYED MUHAMMAD
- سيّد يحيى — SYED YAHYA
- سيّد حسن — SYED HASSAN

# ابو القاسم طاہر ابن جعفر الزکی ابن امام علی النقی الہادی علیہ السلام کے اعقاب

جعفر الزکی ابن امام الہادی علیہ السلام کے اعقاب میں ابو القاسم الطاہر بھی تھے۔ ہمیں علم الانساب کے کتابوں کے مطابق:

**ومن ولد طاهر بن جعفر أبو الغنائم بن محمد الدقاق بن طاهر بن محمّد بن طاهر المذكور وأبو يعلي محمد الدلال بن ابي طالب حمزة بن محمد بن طاهر المذكور۔**

قاسم الطاہر ابن جعفر الزکی کے دو فرزند تھے محمد الدوانقی اور جعفر۔ [ شجرہ المبارکہ ] ان دونوں بیٹوں میں سے صرف محمد الدوانقی کا نسب حتمی ہے [ابن عنبہ [ ۔ محمد الدوانقی کے دو فرزند تھے، ابو القاسم طاہر ثانی اور ابو طالب حمزہ [ابن عنبہ۔ ]

**ابو القاسم طاہر ثانی ابن محمد الدوانقی ابن ابو القاسم طاہر** :ابن عنبہ[110] نے لکھا ہے کہ ان کا ایک فرزند محمد دقاق تھا۔

**ابو طالب حمزہ ابن محمد الدقاق الدوانقی ابن ابو القاسم طاہر**: ابو یعلی محمد الدلال ان کے اعقاب میں سے تھے۔ اس کے علاوہ ابو یعلی محمد الدلال کے نسب سے قابل ذکر ہندوستان کے پہلے قاضی سید دلدار علی المجتہد النقوی ناصر عابدی ابن سید محمد معین ابن سید عبد الہادی ابن سید ابراہیم ابن سید طالب ابن سید مصطفیٰ ابن سید محمود ابن ابراہیم ابن سید جلال الدین ابن زکریا ابن خضر ( جعفر) ابن سید تاج الدین ابن سید نصیر الدین ابن سید عالم الدین ابن سید علم الدین ابن سید شرف الدین ابن سید نجم الدین سبزوری فتح جلیس ابن علی ابن ابو علی ابن ابو یعلی محمد الدلال (مذکور)[111] تھے۔

سید دلدار علی، غفران مآب نصیر آبادی (۱۷۵۳-۱۰ جنوری ۱۸۲۰) کے نام سے بھی جانے جاتے تھے۔ وہ شیعہ امامیہ مکتبہ فکر کے ایک ہندوستانی عالم دین تھے جن کی اصل علماء کے ایک خاندان نصیر آباد، رائے بریلی، ضلع بریلی سے ۳۲ کلومیٹر دور، اترپردیش بھارت سے تھی۔" غفران مآب نصیر آبادی " کا لقب نجف، ان کو عراق کے علماء سے ان کی علمی صفات کی بناپر ملا تھا جس کا مطلب ہے " جنت میں رہنے والا ہے"۔ علم الکلام میں ان کا بہترین کارنامہ " عماد الاسلام " ہے جو عربی زبان میں لکھا گیا تھا۔ سید دلدار علی نقوی ناصر عابدی کا خاندان لکھنؤ میں قاضیوں کے خاندان کی حیثیت سے مشہور تھا۔

---

[110] ابن عنبہ umda

[111] Mudrik Al Talib fe Ansab Aly Abu talib

ان کے اعقاب میں پانچ فرزند تھے، لکھنؤ میں؛ (۱) سید محمد صاحب مجتہد (۲) سید علی صاحب مجتہد (۳) سید حسن صاحب مجتہد (۴) سید مہدی صاحب مجتہد اور (۵) سید حسین صاحب مجتہد۔

امام بارگاہ سید غفران مآب

# سادات الگردیزی

یہ نسبی ریکارڈ کتاب" شجرہ طیبہ "از بختاور عباس (ہند) سے لیا گیا ہے۔ اس کتاب میں سادات زیدیہ بنگور، سادات موہنا، سادات رسول پور، سلطان پور، تحصیل بلوال گڑگاؤں کے نسب ناموں [خاندانی شجرہ] کی تفصیلات موجود تھیں۔ منصنف نے شجرہ طیبہ لکھتے ہوئے اس میں سید شمس الدین اور ان کے بھائی شہاب الدین کی ہندوستان آمد کے بارے میں بھی تفصیلات درج کی ہیں۔ ان کا امام علی الہادی علیہ السلام کے ساتھ نسبت ہے، اور ان کا نسب ایسے ہیں

:شمس الدین اور شہاب الدین ابن سید زین الدین ابن عیسیٰ باقر ابن نظام الدین الحسن ابن ابو یعلی محمد ابن ابو طالب حمزہ ابن محمد الدوانقی ابن طاہر ابن جعفر ابن امام علی الہادی علیہ السلام۔

وہ گردیز سے ہجرت کرکے التمش (۱۲۱۱-۱۲۳۵) کے دور میں یہاں پہنچے تھے۔ اس وقت سادات کی سندھ میں ہونے والی ہجرت بنیادی طور پر منگولوں کی تباہ کاریوں کے باعث تھی۔ اس بات کی مزید تصدیق اخبار الاخیار، عبد الحق دہلوی (وفات ۱۶۴۲ عیسوی)، نسخہ ص ۱۵۳ سے ہو جاتی ہے۔ تاریخ الآئمہ فی ذکر خلفاء امۃ، میر محبوب علی (۱۸۶۳ عیسوی / ۱۲۸۰ ہجری)، نسخہ ص ۲۳۶ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس خاندان نے آغاز میں سبزوار کے علاقے میں ہجرت کی تھی اور پھر وہاں سے گردیز کے علاقے میں ہجرت کی تھی۔ ایران میں چنگیز خان کے قتل عام (منگول سلطنت کے تحت ہونے والے شر) کے بعد ان کے خاندان کے افراد مشہد (ایران) سے سبزوار اور پھر گردیز (افغانستان) سے ہوتے ہوئے سلطان شمس الدین التمش (۱۲۱۱-۱۲۳۵) کے دور میں بھارت پہنچے تھے۔

میر سید شہاب الدین کا خاندان مانک پور میں مقیم ہوا تھا جبکہ میر سید شمس الدین کا خاندان میوات جاکے ٹھہرا تھا۔[112], [113] میر سید شمس الدین کا انتقال یا تو ناصر الدین محمود یا پھر غیاث الدین بلبن کے دور میں ہوا تھا۔ سلطان التمش کے ساتھ تعلقات کی بنا پر ان کے خاندانی افراد کو جلال الدین فیروز خلجی اور علاؤ الدین خلجی کے دور حکومت میں قید کر دیا گیا تھا۔ پھر ۱۲۹۵ عیسوی / ۶۹۵ ہجری میں جب علاؤالدین خلجی نے اپنے چچا جلال الدین فیروز خلجی کو قتل کر دیا تھا تو متعدد قیدی بھاگ نکلے تھے اور

---

[112] (وفات ١٦٤٢ عیسوی)، نسخہ ص ١٥٣ اخبار الاخیار، عبد الحق دھلوی

[113] میر محمود علی (وفات ١٨٦٣ عیسوی \ ١٢٨٠ ہجری)، نسخہ ص ٢٣٦ تاریخ الآئمہ فی ذکر خلفاء الامۃ،

بہت سے مارے گئے تھے۔ اسی افراتفری میں میر امام الدین اپنے بھانجے برہان الدین کے ساتھ دہلی رنتھمبور فرار ہوگئے تھے محمد شاہ کے ساتھ جو ۱۲۹۹ عیسوی میں علاؤالدین خلجی کا ایک باغی سپہ سالار تھا۔ اس وقت حمیر دیو چوہان رنتھمبور قلعے کا بادشاہ تھا۔ ۷۰۱ ہجری / ۱۳۰۱ عیسوی میں علاؤالدین خلجی کے حملے میں میر امام الدین اور برہان الدین شہید کر دیے گئے تھے اور رنتھمبور قلعے کے قریب سپردِ خاک کیے گئے تھے۔[114] میر امام الدین کی شہادت کے بعد، ان کے خاندان کے افراد بشمول سید شمس الدین ثانی (عرف سید چھجو جگت جوت) ان کے فرزند کچھ دہائیوں تک رنتھمبور میں ہی مقیم رہے تھے۔ تاریخ فیروز شاہی از ضیاء الدین برانی کے مطابق سلطان التمش کے دور کے خاندان غیاث الدین بلبن کے دور میں بھی رہے تھے اور وہ سید چھجو کے اجداد کی نسل سے تھے۔[115]

حکیم سید کرم حسین کے مطابق بعد میں سید چھجو کی خدمات کے باعث ان کو متعدد بادشاہوں کی جانب سے میوات کے قریب میں متعدد وسیع زمینیں دی گئیں تھیں۔ سکراس (میوات) کے علاوہ میر امام الدین اور میر برہان الدین کے خاندان کچھ افراد گجرات اور دکن میں مقیم ہوگئے تھے۔ گجرات خاندان سے قاضی محمود (۸۴۶ ہجری / ۱۴۴۲ عیسوی - ۹۲۵ ہجری / ۱۵۱۹ عیسوی) کو بحیثیت عالم شہرت حاصل تھی جن کے بارے میں عبد الحق دہلوی (وفات ۱۶۴۲ عیسوی) نے اپنے نسخہ میں گجرات کے ایک بڑے صوفی شیخ کی حیثیت سے تذکرہ کیا ہے۔[116]

مندرجہ بالا نکات سے معلوم ہوتا ہے کہ ابو طالب حمزہ سبزوار ہجرت کر گئے تھے۔ بعد کے ہندی ذرائع نظام الدین حسن اور گردیزی نسب کا ذکر کرتے ہیں، نہ کہ معروف نسابہ، ممکن ہے کہ یہ ہجرت کے باعث ہوا ہو۔

کچھ عرب مصادر میں نجم الدین ابن ابو یحییٰ نام اور ان کی نسل ہند میں جاری ہونے کا ذکر ہے۔ ممکن ہے کہ کچھ فرق کے ساتھ نجم الدین اور نظام الدین منسلک ہوں۔ خلاصہ کے طور پر جب تک کہ مزید ذرائع کی جانچ پڑتال نہ کی جائے تب تک پرانے ہندی ذرائع سے نسب ثابت ہو جاتا ہے اور تاریخی طور پر ہونے والی مسلسل ہجرتوں کا اعتبار آ جاتا ہے جبکہ عربی، فارسی مصادر میں مزید چھان بین کیلئے مزید تحقیق درکار ہے تاکہ پرانے تانے بانے آپس میں جوڑے جا سکیں۔

[114] الحی لکھنوی (دیکھئے ابو الحسن علی حسنی ندوی)، جلد ۱، ص ۱۷۰ نزھۃ الخواطر، حکیم سید عبد

[115] برانی ، ص ۱۱۱ تاریخ فیروز شاہی از ضیاء الدین

[116] دھلوی نسخہ کی تاریخ ۲۲ ربیع الاول ۱۱۵۸ ہجری \ ۱۷۴۵ عیسوی اخبار الاخیار، عبد الحق محدث

"موسوعة انساب السادة العلويين في العراق "کے مصنف لکھتے ہیں کہ ان کو نجف میں ہند کے ایک خاندان کا شجرہ الحجہ سید محمد حسن الطلقانی سے حاصل ہوا تھا اور اس کا ذکر انہوں نے اپنی کتاب میں کیا تھا۔ ذیل میں اس سے لیا گیا اقتباس ہے۔

### عالم دین: رضا ابن محمد الہندی نقوی الگردیزی[117]

وہ نجف میں آٹھ ذو القعدہ ۱۲۹۰ ہجری کو پیدا ہوئے تھے۔ آغا بزار از التہرانی کے نمائندے کی حیثیت سے آپ کے والد ایک معروف شیعہ قاضی تھے۔ انہوں نے محسن خانفر، مرتضی الانصاری، حسین کوخوماری، علی بحر العلوم اور محمد حسن الشیرازی سے تعلیم حاصل کی تھی۔ اور دیگر؛ رضا الہندی ۱۲۹۸ ہجری میں سامرّاء ہجرت کر گئے تھے۔ بڑے بزرگ سید ابو الحسن الاصفہانی نے ان کو الفیصلیہ ضلع میں اپنے نمائندے کی حیثیت سے بھیجا تھا۔

"میں نے ان کے نسبی دستاویز کا معائنہ کیا ہے جو الحجہ سید محمد حسن الطلقانی کی تحویل میں تھا جو کچھ یوں شروع ہوتا ہے؛سید محمد الہندی السید ہاشم ابن السید میر شجاع علی النقوی (ہند سے نجف ہجرت کی تھی) ابن السید میر شیراز علی ابن السید دأم علی ابن السید غلام حسام ابن السید محمد باقر ابن السید محمد حسین ابن العظیم ابن السید عبد الکریم ابن السید عبد الرحیم ابن السید مرتضی ابن السید بایزد حاجی بارے ابن السید الراجا حامد شاہ ابن السید الراجا نور الدین شاہ ابن الراجا حامد شاہ ابن السید شمس الدین مثنیٰ ابن حسام الدین ابن السید جلال الین ابن السید شہاب الدین محمد گردیزی (ان کا انتقال ٦٢٩ ہجری میں ہوا تھا) ابن السید زین الدین حسن گردیزی ابن السید عیسیٰ السید الباقر الربانی ابن السید نظام الدین حسن الغزنوی ابن الامیر السید حمزہ السبزواری ابن السید یعلی محمد الدلال ابن السید حمزہ ابن السید محمد الواثق ابن السید طاہر ابن سید جعفر التواب۔ ایک ممتاز عالم دین تھے۔ محمد الہندی ۱۲۴۲ ہجری میں پیدا ہوئے تھے۔ وہ اپنے خاندان سے ابھرنے والے ایک فعال بنیاد پرست قاضی تھے جنہوں نے اس وقت کے نجف یونیورسٹی کے علماء سے علم حاصل کیا تھا جن میں شیخ محسن خانفر، شیخ محمد حسن سنار ، اور شیخ مرتضیٰ الانصاری جن کا روایتوں میں بھی حوالہ دیا جاتا ہے، وغیرہ

[117] الأمين، محسن. أعيان الشيعة - ج۷. صفحہ ۲۳

شامل تھے۔ وہ الروضہ الحیدریہ المطہرہ کے سامنے ایک جماعت سے وابستہ تھے۔ ان کی متعدد کتابیں تھیں (التحريّات في الفقه، والاضواء المزيلة في الرد على البابية، وشرح الشرايع، والكشكول، ومنتخب تلخيص المقال) وغیرہ ۔ ان کا انتقال ۱۳۲۳ ہجری شعبان کے آخر میں ہوا تھا ، ان کے پانچ فرزند تھے: سید باقر۔ سید رضا۔ سید ہاشم۔ سید محمود۔ سید فرج۔

ان سب میں سے ممتاز عالم دین سید رضا الہندی تھے جو ۱۸۷۴ عیسوی نجف میں پیدا ہوئے تھے اور ان کا انتقال مشخاب ۱۹۴۳ میں ہوا تھا۔ انہوں نے اپنی تعلیم محترم شیخ محمد نجف اور شیخ حسن الجواہری سے حاصل کی تھی۔ وہ ایک صاحبِ فضیلت عالم، عابد، مصنف، زاہد، شاعر کی حیثیت سے پہچانے جاتے تھے۔ انہوں نے آئمہ اہل بیت کی شان میں قصیدے بھی لکھے تھے جن میں متعدد امام حسین کی شان پر تھے۔ ان کی بہت سی کتابیں تھیں (الميزان العادل في الرد على اليهود والنصارى ۔ الرحلة الحجازية ۔ شرح كتاب الطهارة) وغیرہ۔ وہ" الخواطر " قصیدے کے حوالے سے زیادہ مشہور ہیں جو انہوں نے امام علی ابن ابی طالب علیہ السلام کیلئے لکھا تھا[118] :

أَمُفَلَّجُ ثغرِكَ أم جَوهَرْ ورحيقُ رُضابكَ أم سُكَّرْ ؟!
قد قالَ لثغركَ صانعهُ :إنّا أعطيناكَ الكَوثَرْ

پاکستان اور بھارت کی تقسیم کے بعد ان میں سے متعدد خاندان جو میوات اور آس پاس کے علاقوں کے رہائشی تھے وہ ملتان اور کراچی ہجرت کر گئے تھے۔

[118] موسوعة انساب السادة العلويين في العراق

## ہارون ابن جعفر الزکی ابن امام علی النقی الہادی علیہ السلام

آپ کی کنیت ابوالحسنین ہے۔ جمال الدین ابن عنبہ[119] نے لکھا ہے کہ آپ کا نسب آپ کے ایک فرزند علی کے توسط سے آگے چلا تھا۔ اور علی سے دو فرزند تھے؛ (۱) حسن اور (۲) حسین۔ ابن عنبہ[120] مزید یہ بھی بتاتے ہیں کہ آپ کے اعقاب شام ہجرت کر گئے تھے۔ ان اعقاب میں سے حسین ابن علی ابن ہارون کے دو فرزند تھے؛ (۱) ابو الحسن علی اور (۲) داؤد۔

ابوالحسن علی کے دو فرزند تھے (۱) ابو طالب ہارون اور (۲) مسلم۔

داؤد: ان کے معروف اعقاب سادات نقوی الامروہہ واسطی ہند امروہہ میں رہائش پذیر ہیں۔ ان کے آباؤ اجداد میں سے جو واسط عراق سے ہجرت کر کے یہاں آئے ان میں سید حسین شرف الدین تھے۔ کچھ کے خیال میں وہ ۶۷۰ ہجری میں ہند پہنچے تھے غالباً سلطان غیاث الدین بلبن کے دور میں۔ بہر حال کچھ منصفین اس بات سے اتفاق نہیں کرتے ہیں اور ان کے مطابق ۶۹۰ ہجری میں، سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی کے دور میں وہ یہاں پہنچے تھے۔

آپ ایک عالم اور معروف بزرگ شخصیت تھے۔ کچھ روایتوں کے مطابق پہلے وہ اچ کے علاقے میں پہنچے تھے اور پھر وہ بھارت (یوپی) ہجرت کر گئے تھے۔ سید شرف الدین کا انتقال ۷۹۸ ہجری میں ہوا تھا۔ بہت سے عقیدت مند زیارت کیلئے ان کے مزار پہ آتے رہتے ہیں۔ ایک دلچسپ بات یہ بھی ہے کہ مزار کے آس پاس بہت زیادہ بچھو پائے جاتے ہیں لیکن زائرین میں سے کسی نے کبھی ان کے کاٹنے یا ڈنک مارنے کی خبر نہیں دی، لوگ یہ بھی بتاتے ہیں کہ ان کو اٹھا کر ہتھیلی پر بھی رکھا جائے تو بھی یہ حملہ آور نہیں ہوتے ہیں۔

آپ کا نسب یوں ہے؛

"سید شرف الدین ابن علی ابن مرتضی ابن ابو معلی ابن ابو الفرح ابن داؤد ابن حسین ابن علی ابن ہارون ابن جعفر ابن امام علی الہادی علیہ السلام"

ان کا نسب دو فرزندوں کے ذریعے سے آگے چلا تھا؛ (۱) امیر قاضی سید علی اور (۲) سید حسین عبد العزیز یا عزیز اللہ۔ پاکستان کی تقسیم کے بعد ان کے بہت سے اعقاب بھارت کے علاوہ کراچی منتقل ہو گئے تھے۔ ان معروف شخصیات میں فلم ڈائریکٹر کمال امروہی، رئیس امروہی؛ شاعر جون ایلیا؛ اقبال مہدی، صادقین نقوی شامل رہے ہیں، صادقین نقوی لاہور منتقل ہو گئے تھے اور اپنے فنِ خطاطی کے حوالے سے جانے جاتے تھے۔

---

[119] جمال الدین ابن عنبہ

[120] ابن عنبہ

## یحییٰ الصوفی ابن جعفر الزکی ابن امام علی النقی الہادی علیہ السلام کے اعقاب

ومن ولد يحيى الصوفي بن جعفر أبو الفتح أحمد بن محمد بن المحسن بن يحيى الصوفي المذكور وهو النسّابة المعروف بابن المحسن الرضوي ، وله أخ اسمه علي ويكنّى أبا القاسم كان فاضلا ديّنا ويحفظ القرآن ويرمى بالنصب۔ أعقب بمصر۔

یحییٰ الصوفی ابن جعفر کی اولاد سے ابو الفتح احمد ابن محمد ابن المحسن ابن یحییٰ الصوفی مذکور تھے۔ وہ نسابہ تھے اور ابن المحسن الرضوی کے نام سے معروف تھے۔ ابن طقطقی الحسنی[121] کے مطابق ان کی والدہ کا تعلق روم سے تھا اور ان کا نام ہیلس تھا۔ ان کے بارے میں منتہی الآمال[122] میں مذکور ہے کہ وہ قم کے قریب، " زکریا ابن آدم " نامی جگہ کے قریب رہے تھے۔ قم میں آپ کی شادی امین الدولہ ابو القاسم ابن سرزبان ابن مقاتل کی دختر سے ہوئی تھی۔ آپ کی کنیت ابو الحسن تھی۔ جمال الدین ابن عنبہ[123]، ابن طقطقی الحسنی[124] اور دوسرے پرانے نسابہ کے مطابق آپ کا نسب ایک فرزند ابو عبد اللہ محسن کے توسط سے آگے چلا تھا۔ اس کے علاوہ، سید مہدی رجائی نے اپنی کتاب المعقبون[125] میں ایک اور فرزند محمد کا بھی ذکر کیا ہے اور ان کے اعقاب میں سے ایک شجرہ بھی محفوظ کیا ہے۔ ابو عبد اللہ محسن ابن یحییٰ صوفی کا نسب ان کے فرزند ابو عبد اللہ محمد [نقیب] سے چلا تھا۔ ان کی شہادت کی جگہ مقابر القریش میں واقع ہے۔

جمال الدین ابن عنبہ[126] کے مطابق ابو عبد اللہ محمد [نقیب] کی نسل دو فرزند سے جاری ہوئی تھی؛ (۱) ابو الفتح احمد (نسابہ) اور (۲) ابو القاسم علی۔ یہ قرآن کے حافظ تھے اور ان کے اعقاب مصر میں تھے۔

---

121 ابن طقطقی الحسنی

122 منتہی الآمال

123 جمال الدین ابن عنبہ

124 ابن طقطقی الحسنی

125 المعقبون

126 عنبہ جمال الدین ابن

اول، ابو الفتح احمد (نسابہ) ابن ابو عبد اللہ محمد [نقیب] ابن ابو عبد اللہ محسن: وہ ایک عالم دین اور نسابہ تھے۔ سید عبد الرزاق آل کمونہ لکھتے ہیں کہ وہ اپنے خاندان میں سے ایک عالم دین تھے (منیہ الراغبین۔ ص ۱۹)۔[127] سید جعفر الاعرجی لکھتے ہیں کہ مذکورہ سید ایک عالم دین اور نسابہ تھے اور علم الانساب میں مہارت رکھتے تھے۔" ابن محسن الرضوی" (مناہل الضرب ۔ ۴۱۷)۔[128] دوم، ابو القاسم علی ابن ابو عبد اللہ محمد [نقیب] ابن ابو عبد اللہ محسن: یہ حافظ قرآن تھے۔ ان کے اعقاب مصر ہجرت کر گئے تھے۔ عرب میں ان کے اعقاب میں سادات المرعشیہ تھے اور ان کا نسب یوں ہے؛

سید مرسوم ابن علی ابن علایا ابن احمد ابن حماده ابن وردی ابن تأمه ابن شغهب ابن مکان ابن خلیل ابن عبد الله ابن ابراهیم ابن احمد ابن ابو القاسم علی (مذکور) (کتاب: تحقیق فی نسب السادات المراسمہ از فؤاد طرابلسی)۔[129]

[127] ص ۱۹۰ - منیہ الراغبین

[128] ۴۱۷ - مناہل الضرب

[129] تحقیق فی نسب السادات المراسمہ از فؤاد طرابلسی

# علی الاشقر ابن جعفر الزکی ابن امام علی النقی الہادی علیہ السلام

آپ کا نام علی، کنیت ابوالحسن اور لقب" الاشقر "ہے۔ جناب ایک صاحب فضیلت اور محترم سید تھے۔ ان کو" سیدالنقباء " بھی لکھا گیا ہے۔ وہ بغداد میں نقیبوں کے سربراہ تھے۔ امام رازی[130] کے بقول ان کا نسب عبداللہ، جعفر اور محمد کے واسطے سے آگے چلا تھا لیکن جمال الدین ابن عنبہ[131] کے مطابق یہ نسل عبداللہ سے چلی تھی اور آج بھی اکثر اعقاب جناب عبداللہ کی نسل سے ہی ہیں۔

مزید ابن عنبہ نے یہ بھی اضافہ کیا ہے کہ عبداللہ ابن علی الاشقر کی نسل ایک فرزند محمد الناز ک سے چلی تھی لیکن النسابہ المحقق السید الشریف قمر عباس الاعرجی ہمدانی کتاب: مدرک الطالب میں لکھا ہے کہ پاک و ہند سادات بخاری کے اکثر نسب ابو یوسف احمد ابن عبد اللہ ابن علی الاشقر پر اختتام پذیر ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ ابن طقطقی الحسنی[132] نے ان کے تیسرے فرزند حسن کا ذکر کیا ہے، کچھ شجروں میں ان کا نام " حسین " موجود ہے۔

اول، حسین ابن عبد اللہ ابن علی الاشقر: ابن طقطقی[133] کے بقول حسن بدر الدین [مصر کے نسابہ] ابن علی ابن سلیمان ابن مکی ابن بدرن ابن حسین (مذکور) ان کے اعقاب میں سے تھے۔ ابن طقطقی نے مزید یہ بھی لکھا ہے کہ نسبی شجروں کی نسبت سے وہ شیخ سمجھے جاتے تھے اور" مستخضر الانساب "انہی کی تصنیف تھی۔ نسابہ تاج الدین ابن علی ابن عبد حامد الحسینی عرض کرتے ہیں کہ میں نے آپ کو مکہ ۶۹۷ ہجری میں دیکھا تھا اور خلیفہ الراشدی کے ہمراہ آپ سے ملاقات بھی کی تھی (الاصیلی - ص ۱۵۹)۔[134] اسی نوعیت کے ایک شجرے کا تذکرہ، لیکن کچھ تضاد کے ساتھ، جمال الدین ابن عنبہ[135] نے بھی کیا ہے۔

---

[130] امام رازی

[131] جمال الدین ابن عنبہ

[132] ابن طقطقی الحسنی

[133] ابن طقطقی

[134] الاصیلی - ص ۱۵۹

[135] جمال الدین ابن عنبہ

یہ بہت سی کتابوں میں پایا جاتا ہے کہ ایک شخص نے سادات ہونے کا دعویٰ کیا تھا اور اپنے نسب کو ابو القاسم عبداللہ ابن محمد النازک ابن عبداللہ ابن علی الاشقر سے اس طرح منسلک کیا تھا کہ ؛ میں حسن ابن علی ابن سلیمان ابن مکی ابن بدران ابن یوسف ابن ابو محمد حسن الدقاق ابن ابو القاسم عبد اللہ ابن محمد النازک ابن عبد اللہ ابن علی الاشقر ہوں۔

سید تاج الدین محمد بن معیہ الحسینی[136] کے مطابق جو بھی اس نسب کا دعویٰ کرے وہ جھوٹا ہے کیونکہ اس نسل کا کوئی وجود ہی نہ تھا۔ ابو محمد حسن الدقاق ابن ابی قاسم عبداللہ ابن محمد النازک ابن عبداللہ ابن علی الاشقر جو حسن بھی کہلاتے تھے، ان کے بارے میں کچھ نسابہ کا یہ گمان بھی ہے کہ ان کے اعقاب ہی نہ تھے لہٰذا اگر کوئی اس نسب کا دعویٰ کرے گا تو وہ جھوٹا ہے (واللہ اعلم)

دوم، محمد نازک ابن عبداللہ ابن علی الاشقر: جمال الدین ابن عنبہ[137]، ان کے اعقاب میں (۱) ابو القاسم عبداللہ (۲) یحییٰ (۳) علی (۴) عیسیٰ اور (۵) محمد تھے۔ ان کے اعقاب "بنو نازک" کہلاتے تھے، عیسیٰ ابن محمد النازک ان سے تھے جن کا نام ابو الحسن علی الشعرانی [سمرا کے نقیب] تھا؛ وہ شریف امری کے دوست تھے۔ محمد النازک کے متعدد اعقاب تھے اور عراق، عرب کے متعدد علاقوں میں رہائش پذیر تھے۔ ان کے اعقاب میں سے آل کالے دار تھے۔

---

[136] الحسینی سید تاج الدین محمد بن معیہ

[137] جمال الدین ابن عنبہ

## احمد ابن عبد اللہ ابن علی الاشقر ابن جعفر الزکی کے اعقاب

سید مہدی رجائی نے اپنی کتاب المعقبون[138] میں ذکر کیا ہے کہ آپ کے اعقاب بخارا ہجرت کر گئے تھے اور وہاں سے ہند چلے گئے تھے۔ سید مہدی رجائی کے مطابق آپ کے اعقاب میں سید جلال الدین بخاری ابن علی ابن جعفر ابن محمد ابن محمود ابن احمد (مذکور) شامل تھے (المعقبون - جلد ۲، ص ۳۵)۔[139]

## سادات النقویہ البخاریہ کا نسب

## - محمود ابن احمد ابن عبد اللہ ابن علی الاشقر کے اعقاب

آپ کے اعقاب سے سید جلال الدین حیدر سرخ بخاری ابن علی المعیہ ابن جعفر ابن محمد ابن محمود ابن احمد ابن عبد اللہ ابن علی الاشقر ابن جعفر الزکی ابن امام علی النقی الہادی علیہ السلام تھے۔ وہ ۵۹۵ ہجری میں پیدا ہوئے تھے۔ سید جلال الدین حیدر سرخ بخاری کو مشجر الخسف میں بھی درج کیا گیا ہے ، کچھ عربی نسابہ کی کتابوں میں ان کا ذکر مشہور ہیں۔

---

[138] المعقبون

[139] المعقبون - جلد ۲، ص ۳۵

# سید جلال الدین بخاری

## اچ بہاولپور/ملتان

سید جلال الدین بخاری (عرف میر سرخ پوش) ساتویں صدی کے ایک ممتاز بزرگ تھے۔ وہ سید علی ابو المعید کے فرزند تھے۔ بھکری سادات (سید صدر الدین ابن سید محمد المکی سے) کے پرانے نسخوں میں آپ کی سیرت کی تفصیلات مل جاتی ہیں، اور اس کے ساتھ مراۃ جلالی، مظہر جلالی، اکبر الاخیار، روضۃ الاحباب، مرائج الولایت، مناقبی قطبی، سیر اقطار، سیر عارفین اور مناقب الاصفیاء جیسے کام بھی مل جاتے ہیں۔

سید جلال الدین کا نسب امام الہادی علیہ السلام تک نو واسطوں سے پہنچتا ہے۔[140] سید جلال الدین کی پیدائش ۵۹۵ ہجری بخارا میں ہوئی تھی۔[141] ان کے اپنی دینی تعلیم اپنے والد کے زیر اہتمام حاصل کی تھی۔[142] اس کے بعد انہوں نے بخارا سے مکہ اور مدینہ[143] کا سفر کیا تھا اور ۶۳۵ ہجری میں انہوں نے برصغیر پاک و ہند میں قدم رکھا تھا اور سندھ پاکستان میں مقیم ہوئے تھے۔[144] وہ بہاؤالدین زکریا صاحب کی صحبت میں کچھ برس تک ملتان بھی رہے تھے۔[145] ۶۶۱ یا ۶۶۵ ہجری میں بہاؤالدین زکریا کے انتقال کے بعد سید صاحب اپنی زندگی عوام الناس کی اصلاح و خیر خواہی میں گزارنے لگے تھے۔ اس طرح اچ بہاولپور ایک اسلامی مدرسہ کی حیثیت اختیار کر گیا تھا۔[146] بخاری سادات کے باعث اس گاؤں کا نام تبدیل ہو کر اچ بخاری پڑ گیا تھا لیکن کچھ پرانے ذرائع سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ سید جلال سے قبل سید صفی الدین کاہزیرونی نے اچ کو اپنی قیام گاہ بنایا تھا۔ سید جلال نے پنجاب میں بھی اسلام کی تبلیغ کی تھی اور جھنگ شہر کی بنیاد رکھی تھی۔[147] سید جلال کے اس کے علاوہ بھی متعدد القابات تھے جن میں میر سرخ، سرخ پوش، شیر جلال وغیرہ شامل ہیں۔[148]

---

140 (۱۷ ، جلد ۲، ص ۴۱۲-۴۱۳؛ زیدی، ص فرشتہ)

141 یا ۵۹۶ آریا، ص ۴۳ غلام سرور لاہوری، ۱۳۵۵، ص ۳۲

142 (ہجری ص ۱۲۷ ۱۳۱۷ بخاری، ص ۹؛ غلام سرور لاہوری)

143 غلام سرور لاہوری ۱۳۵۵ ص ۳۴

144 (دارو کشو بابری، ص ۱۱۶)

145 زیدی اور سہروردی خلفاء کے خاندان (۵۵) سے غلام سرور لاہوری ۱۳۱۷ ہجری؛

146 ہو مو، ۱۳۵۵ عیسوی غلام سرور لاہوری ۱۳۱۷ ہجری؛

147 زید ابن اکرم، ص ۲۷۷

148 حسامی، اول طباعت ۱۹۱۸ (بخارا سے سرخ رنگ کے لباس والے شخص) بی مرآۃ جلالی. اے. کے. ایس. کراچی، ۱۹۹۹ دوسری طباعت، الہ آباد.

آج آپ کامزار عقیدت مندوں کیلئے ایک بہت معروف زیارت گاہ ہے۔[149] ۱۲۹۲ عیسوی / ۶۹۰ ہجری[150] میں آپ کا انتقال ہوا تھا اور اچ میں سیلاب کے باعث آپ کے جسدِ مبارک کو دوسرے قریبی مقام پر منتقل کیا گیا تھا۔ سید جلال الدین کی زندگی کے بارے میں بخاری خاندان کے خلیفہ محمد رمضان کی ایک کتاب بھی ہے جس کا عنوان" احوال سید جلال الدین "(فارسی) ہے۔[151] متعدد لوگوں نے ان کو سہروردی بزرگ گمان کیا ہے جبکہ نور اللہ شاستری" مجالس المؤمنین "میں ان کے خاندان کی اصل شیعیت سے بتاتے ہیں۔ یہاں یہ بات کہی جاسکتی ہے کہ سادات کی اکثریت جو ان علاقوں میں ہجرت کر گئی تھی وہ سیاسی یا مذہبی اعتبار سے اہل تشیع اسماعیلی تھی اور بعد میں وہ صوفیاء کے ڈھنگ میں رچ بس گئے تھے۔

## مخدوم جہانیاں جہاں گشت

آپ کا نام سید جلال حسین ہے اور آپ سید احمد کبیر ابن سید جلال الدین سرخ پوش ( ۷۸۵-۷۸۷ /۱۳۰۷-۱۳۸۳ عیسوی) کے فرزند تھے آپ مخدوم جہانیاں جہاں گشت [دنیا گھومنے والے [کے لقب پہچانے جاتے تھے۔آپ بر صغیر میں آٹھویں صدی ہجری / ۱۴ عیسوی کے بہت نامور صوفیاء میں شمار ہوتے تھے۔

اچ آپ کی جائے پیدائش ہے جو پاکستان کے موجودہ پنجاب میں واقع ہے۔[152] اگرچہ قاضی نور اللہ شوستری سادات بخاری کے خاندان کو اہل توشیع (۱/۱۴۶) گردانتے تھے لیکن دوسرے ذرائع سے سید جلال الدین اور ان کے خاندان کو سہروردی صوفی سلسلے سے منسوب مانا جاتا ہے۔[153] انہوں نے بھارت اور متعدد دوسرے علاقوں کا سفر کیا تھا،۷۵۱ ہجری / ۱۳۵۰،اسی لئے ان کو جہاں گشت[154] کہا جاتا تھا۔ مکہ اور مدینہ میں انہوں نے سات برس گزارے تھے اور سات دفعہ حج ادا کیا تھا۔[155]

---

[149] (۱۳۳، سی. ۲، ص۳۸؛ ہومو، ۱۳۵۵ص ۳۶ غلام سرور لاہوری)

[150] Anna Suvorova; Professor of Indo–Islamic Culture and Head of Department of Asian Literatures Anna Suvorova (22 July 2004). Muslim Saints of South Asia: The Eleventh to Fifteenth Centuries. Routledge. pp. 149–. ISBN 978-1-134-37006-1.

[151] (ص۱۰۷۵ الماجوی، جلد۱۱،)

[152] علی بدخشی، ۶۸۹

[153] ۶۹۰؛ عبدالحہ، ۲۹/۲ علی بدخشی،

[154] غلام سرور، ٤٠، ٤٢؛ یزدانی، ١٥٦

[155] ٣٨، ٣٩ بخاری، ٢٢٢، ٢٩٠؛ غلام سرور،

سید جلال الدین جہاں گشت بخاری کا انتقال اچ بخاری میں ۸۷ برس کی عمر میں ہوا تھا اور ان کو وہیں سپردِ خاک کیا گیا تھا۔[156] جمال مصنف سیر العارفین کا مشاہدہ رہا ہے کہ مکہ، مدینہ، یروشلم، بغداد وغیرہ کے لوگ آپ کو احترام اور قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ لوگ سید جلال الدین بخاری کی رہائش گاہ اور عبادت گاہ سے بھی عقیدت رکھتے ہیں۔ متعدد تالیفات سید جلال الدین کی طرف منسوب ہیں جو ادبی نوعیت کی ہیں اور عام طور پر شریعت اور طریقت کے موضوع پر ہیں، جن میں :

۱۔ جامع العلوم، اشرف دہلوی) وفات ۷۸۲ ہجری(۔ یہ کتاب اردو میں " الدر المنظوم فی ترجمۃ ملفوظ المخدوم بہ "کے عنوان سے مترجم ہوئی تھی (یزدانی، ۱۵۷؛ دیکھئے: تسبیحی، ۱۲۱/۱؛ منزوی، خطی مشترک، ( ۱۳۸۱/۳)۔

۲۔ سیرہ الہادی۔ کچھ لوگوں نے اس مجموعے کو رومی یا سید عبداللہ کی جانب منسوب کیا ہے اور ایک گروہ نے اسے احمد برنی سے منسوب کیا ہے۔ اس کتاب میں کچھ فقہی مسائل پر بات کی گئ ہے اور ساتھ ساتھ مرشد کیلئے رہنمائی کے موضوعات پر بھی، اس کا ساتواں باب پھلوں کی خاصیتوں کے بارے میں ہے) العبد؛یزدانی، ۱۵۷-۱۵۸؛ دیکھئے: منزوی، ۴۳۸/۱، ۱۵۴۸/۳-۱۵۴۹)۔

۳۔ خزانہ جلالی، یا خزانہ الفوائد جلالی از احمد، بہائی ابن حسن ابن محمود کے موضوع پر ہے اور توبہ، زکوۃ، حج، علماء کے مناقب وغیرہ شامل ہیں۔) یزدانی، ۱۵۸؛ منزوی، ہمان، ۱۴۲۵/۳-۱۴۲۶؛ علی بدخشی، (۶۹۸)

۴۔ جواہر جلالی (جلالی کے جواہر) یا مناقب مخدوم جہانیاں از فضل اللہ بن ضیاء عباسی، آپ کے شاگرد اور خلیفہ کی تالیف کردہ ہے۔ اس کتاب میں مراقبہ اور تصوف کے موضوعات شامل ہیں۔ اس کتاب میں امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول روایات بھی ہیں (علی بدخشی، ہمانجا؛ برای آگاہی بیشتر، نک : منزوی، فہرست۔۔۔، ۶۰۲/۲- ۶۰۳، خطی مشترک، ہمانجا؛ تسبیحی، ۱۲۴/۱)۔

۵۔ کنزالاربعین، اربعین صوفیہ کے مشابہ ہی ہے (غلام سرور ۴۶)۔

۶۔ تحفۃالسرایر، گردآوردۂ فخر محمد غزنوی (عباسی، ۶۴۷؛ منزوی، ہمان، ۱۳۳۶/۳)

۷۔ سوال وجواب (ہمان، ۱۵۶۷/۳)۔

۸۔ سفر نامہ، ایران اور دوسرے ممالک میں سفر کرتے ہوئے ان کا بیانیہ- سید محمود بنگالی کا تالیف کردہ (دیکھئے: ہمان، ۱۹۱۸/۳-۱۹۱۹، ۵۴/۱۰ — ۵۵)۔

۹۔ جلالی کے انوار یا جلال الدین کے ملفوظات از صلاح الدین شاہ (دیکھئے: ہمان، ۱۹۳۷/۳)

---

[156] علی؛ ۱۴۹، دہلوی، ۲۳۸؛ جمالی، ۱۱۷ دار الشکوہ، ۱۷۲/۳؛ ابو الفضل، ۶۸۹؛ بدخشی،

۱۰۔ فرامین یا مکتوبات جہانیاں میں تاج الدین احمد بن معین سیاہ پوش دہلوی کو لکھے گئے تصوف اور اخلاق کے موضوعات پر ۴۲ خطوط شامل کیے گئے ہیں (منور، ۳۷۳؛ منزوی، ہمان، ۱۹۸۲/۳؛ عباسی، ۷۶۷)

۱۱۔ مناجات مخدوم جہانیاں، تالیف کردہ صلاح الدین شاہ (۱۹۳۷/۳) (منزوی، ہمان، ۴۴۳/۷)۔

# سادات سرسوی نقوی بھارت

ہندوستان میں ایک سادات خاندان ہے جو احمد ابن عبد اللہ ابن علی الاشقر ابن جعفر الزکی ابن امام علی النقی الہادی علیہ السلام کی جانب منسوب ہے اور تاریخ انوار سادات نامی کتاب میں بھی ان کا ذکر ہے۔[157] یہ سید حسن عارف بن سید زید (سادات سرسوی کے جد امجد) ابن سید علی عرب کے اعقاب سے تھے۔ ہندوستان میں آپ کے اعقاب بڑی تعداد میں مقیم ہیں اور پرانے وقتوں سے ہی اعلیٰ درجے کے سادات تصور کیے جاتے ہیں۔

آپ کا خاندانی شجرہ یوں درج کیا گیا ہے :سید علی عرب ابن سید محمود نیشاپوری ابن سید داؤد ابن سید حمزہ ابن سید شرف الدین نیشاپوری ابن سید احمد ابن سید عبد اللہ ابن سید علی اشقر ابن سید جعفر ثانی ابن امام علی نقی علیہ السلام۔

سید علی عرب نقوی نے نیشاپوری ایران سے ہندوستان ہجرت کی تھی۔ یہ اس دور کی بات ہے جب چنگیز خان کے بیٹے انگیز خان عرف تولوئی خان نے فارس (ایران) پر حملہ کر دیا تھا اور پورے ملک کو دہشت زدہ کر دیا تھا۔ ان علاقوں میں رہائش پذیر متعدد سادات کو مجبوراً ہجرت کرنا پڑی تھی کیونکہ اس وقت وہاں زندگی گزارنا خطرناک ہو گیا تھا۔ یہ روایت کی جاتی ہے کہ سید علی نقی عرف سید علی عرب نقوی نیشاپوری نے اپنے بھائی سید اسماعیل نقوی، صاحب زادے سید زید کلان نقوی اور بھتیجے سید میر گادن نقوی کے ہمراہ ۶۳۲ ہجری (۱۲۳۴ ہجری) نیشاپور ایران سے ہندوستان ہجرت کی تھی۔اس وقت کے حاکم نے سمبھل میں پنسوکھا نامی علاقے کیلئے سید علی عرب نقوی نیشاپوری صاحب کو اجازت دے دی تھی۔ پنسوکھا کو "علی پور" بھی کہا جاتا ہے۔ سید علی کا قتل ۲۱ رمضان ۶۳۵ (۱۲۳۸ عیسوی) ہجری کو ہوا تھا۔ اس وقت کے ایک شاعر نے ان کیلئے ایک اردو نظم کتہ لکھی تھی۔ سید علی عرب نقوی شہید کی قبر پنسوکھا" علی پور "میں واقع ہے۔

اس خاندان سے معروف عالم دین مولانا سید محمد تقی نقوی تھے :- یہ سید صادق علی نقوی کے فرزند تھے۔ ایک ممتاز اہل تشیع عالم تھے انہوں نے کتب بھی تصنیف کی تھیں جیسے کہ "زین المتقین" (۱۳۰۸ ہجری)، "زید الصالحین" (۸ جلدوں میں)۔ زید الصالحین ہندوستان کا پہلا اردو میں ترجمہ کیا جانے والا امامیہ احادیث کا مجموعہ تھا۔

157 تاریخ انوار سادات

# ادریس ابن جعفر الزکی ابن امام علی النقی الہادی علیہ السلام کے اعقاب

سید جمال الدین ابن عنبہ[158] رقم طراز ہیں کہ آپ کا نسب صرف ایک فرزند ابو محمد القاسم فارس العرب سے محفوظ کیا گیا ہے اور آپ کے اعقاب" قواسم "کہلاتے تھے جبکہ فخر الدین رازی[159] نے دیگر اور اعقاب کا بھی ذکر کیا ہے جن کے آگے بہت تھوڑے اعقاب تھے اور وہ بھی مصر ہجرت کر گئے تھے۔

ان میں، فخر الدین رازی[160] کے مطابق ابو محمد القاسم فارس العرب ابن ادریس کا نسب آگے دس فرزندوں سے جاری ہوا تھا؛ (۱) علی (۲) حسین (۳) عیاش (۴) عبد اللہ (۵) طاہر (۶) حسن (۷) محمود (۸) عبد الرحمٰن (۹) ابوالفتح محمد اور (۱۰) موسیٰ النقیب۔ فخر الدین رازی نے یہ بھی اضافہ کیا کہ آگے مزید تین کے اعقاب نہیں تھے (۱۱) جعفر (۱۲) عبید اللہ اور (۱۳) اسحاق۔ بہر حال جمال الدین ابن عنبہ[161] کے بقول ابو محمد القاسم ابن ادریس ابن جعفر الزکی کی نسل تین فرزندوں کے توسط سے جاری رہی تھی (۱) ابوالعساف حسین (۲) علی اور (۳) عبد الرحمٰن۔

**اول، ابو العساف حسین ابن ابو محمد القاسم ابن ادریس: ان کے اعقاب سے سادات جواشنا تھے جو جوشن ابن ابی الماجد محمد ابن القاسم ابن ابی العساف حسین (مذکور)۔**

دوم، علی ابن ابو محمد القاسم ابن ادریس :آپ کے اعقاب میں سے ایک فرزند کا نام حسین تھا اور حسین کا ایک فرزند علی تھا جن کے آگے دو فرزند تھے (۱) فلیتہ - ان کے اعقاب" فلیتۃ "کہلاتے ہیں اور (۲) قائد - ان کے ایک فرزند کا نام بدر ہے جن کے اعقاب" بادور "کہلاتے تھے۔

ثالث، عبد الرحمٰن ابن ابو محمد القاسم ابن ادریس: دوید ابن ماجد ابن عبد الرحمٰن (مذکور) ان کے اعقاب میں سے تھے اور ان کے آگے دو فرزند تھے؛ (۱) یعلی اور (۲) المفضل۔

اول، یعلی ابن دوید ابن ماجد: ان کے اعقاب عراق میں رہائش پذیر ہیں جو سید عز الدین یحییٰ ابن شریف ابن بشیر ابن ماجد الثانی ابن عطیہ ابن یعلی (مذکور) کے اعقاب میں سے ہیں۔

دوم، المفضل ابن دوید ابن ماجد: ان کے اعقاب بنو کئیب مشہد الغروی کے رہائشی تھے جو محمد کئیب ابن علی ابن حسین ابن راشد ابن المفضل (مذکور) کے اعقاب میں سے تھے۔

---

[158] سید جمال الدین ابن عنبہ

[159] فخر الدین رازی

[160] فخر الدین رازی

[161] جمال الدین ابن عنبہ

# السید القاسم بن ادریس فارس العرب

القاسم (رحمۃ اللہ علیہ)، ان کے بہت سے اعقاب تھے جو حجاز، مدینہ، شام، مصر، یمن، حضر موت، عراق، سامرا، دمشق، خلیج اور دیگر جگہوں میں منتشر تھے۔

سید قاسم قرامطیوں کے دور سے تھے جو فارس سے متعدد مخلوط نظریات کی حامل جماعت تھی اور بحرین کے علاقے میں مقیم تھی۔ ان قرامطیوں کے حوالے سے ایک عالم نے کوفہ میں اس وقت کے حالات کو" دہشت کی صدی "سے تعبیر کیا تھا۔[162] یہ جماعت مکہ کے حج کو غلط سمجھتی تھی اور بحرین کے علاقے کو قابو میں کرنے کے بعد انہوں نے جزیرہ عرب (Arabian Peninsula) میں حج کیلئے پہنچنے والے قافلوں پر حملے کرنے شروع کر دیے تھے۔ ۹۰۶ عیسوی میں انہوں نے حج سے واپس لوٹنے والے قافلے کو غارت کیا اور ۲۰،۰۰۰ حجاج ِ کرام کو قتل کر دیا تھا۔[163]

الجنابی (۹۲۳-۹۴۴ عیسوی) کے تحت قرامطی بغداد میں داخل ہوئے اور ۹۲۷ ہجری میں حملہ کرنے کی کوشش کی۔ پھر ۹۳۰ عیسوی میں انہوں نے مکہ اور مدینہ کا گھیراؤ کیا، مسلمانوں کے مقدسات، شعائر اور حتی کہ زم زم کی بے حرمتی بھی کی۔[164] مزید انہوں نے کعبے پر حملہ کیا اور حجر اسود اٹھا کر لے گئے۔ ۹۵۲ عیسوی میں قرامطیوں نے عباسیوں سے حجر اسود کے بدلے میں بھاری مالی معاوضہ حاصل کیا۔[165]

بہر حال یہ وہ وقت تھا کہ پورا علاقہ ہی قرامطیوں کے فتنے کی لپیٹ میں تھا۔ ایسے میں جعفر الزکی کے اعقاب حجاز تشریف لائے ان میں سید ابو محمد القاسم ایک ممتاز شخص تھے۔ ان سادات نے بنو جعفر الزکی کے متعلقہ قبائل سے مرد اکٹھے کیے اور مسلمان سپاہی جمع کرتے گئے۔ یہ لوگ مدینہ پہنچے اور وہاں مسلمانوں کا مضبوط مجمع حجر اسود کو حاصل کرنے کیلئے قرامطیوں کے خلاف اتحاد میں آگیا تھا۔ پھر اس تحریک نے مکہ المکرمہ کی حدود تک پہنچ کر اپنے دفاع کیلئے لڑائی لڑی اور مجبوراً قرامطیوں کو حجر اسود دوبارہ مسلمانوں کو لوٹانا پڑا۔

162 Al-Jubūrī, I M N (2004), History of Islamic Philosophy, Authors Online Ltd, p. 172

163 John Joseph Saunders, A History of Medieval Islam, Routledge 1978 p. 130

164 Houari Touati, Islam and Travel in the Middle Ages, transl. Lydia G. Cochrane, (University of Chicago Press, 2010), 60

165 The Qarmatians in Bahrain, Ismaili Net

ان واقعات کے بعد سید قاسم کا لقب" فارس العرب "(یعنی عرب کے گھڑ سوار) پڑ گیا اور یہ ۳۱۷ ہجری کی بات ہے۔[166] یہاں یہ کہہ دینا بھی ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت جعفر الزکی کے اعقاب کو شدید تعصب کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا کیونکہ سادات کے خلاف پہلے سے ہی فعال سرکش گروہوں نے پروپیگنڈا کی فضا تشکیل دے رکھی تھی۔ بلکہ ایسے میں مؤرخین بھی خاموش نظر آتے ہیں اور فقط ناموں کے ساتھ کچھ تفصیلات دے کر گزر جاتے ہیں۔ قرامطیوں کے خلاف معرکہ آرائیوں میں جعفر الزکی کے متعدد بہادر اور صاحب فضیلت اعقاب شہید ہوئے تھے۔

اسی پیرائے میں کچھ لوگ ان کا تعلق راس الخیمہ، القواسم، راس الخیمہ (جلفر) اور شارجہ کے لوگوں سے ہونے کا دعویٰ بھی پیش کرتے ہیں جو کہ راس الخیمہ (جلفر) اور شارجہ کے حاکموں میں سے تھے۔ ان کے بارے میں یہ بھی کہا گیا ہے کہ القواسم الحسینی درحقیقت سید القاسم کی نسل سے تھے (واللہ اعلم)

[166] سید قاسم ابن ادریس کے اعقاب میں سید مکی الداعی علیا بھی ایک ممتاز شخصیت تھے جو اپنے وقت حجاز میں تھے اور لوگوں کو اپنے تحت یکجا کر رہے تھے. ان تاریخی واقعات میں سید محمد مکی کے ساتھ کچھ مشابہت معلوم ہوتی ہے جو کہ سید جلیل اسماعیل حریفا کی نسل سے قاسمی خاندانوں کے آباؤاجداد میں آتے تھے. جیسا کہ ہمیں معلوم ہے کہ سید محمد مکی ابن سید شجاع بھی اس دور میں آس پاس مکہ اور یمن میں رہے تھے تو ممکن ہے کہ وہ بھی اپنے ان رشتہ داروں سے ہمراہ ہی ہوں. بہر حال کئی صدیاں گزر جانے کے بعد ذرائع کے فقدان کے سبب بھی ایسے معاملات کو حتمی قرار دینا مشکل امر ہے۔

# السیّد محمد الحسینی المکی (قدس اللہ روحہ) کے آباؤاجداد اور تاریخ

یہ باب ۔السیّد محمد الحسینی المکی (قدس اللہ روحہ) کے آباؤاجداد کے بارے میں حاصل ہونے والی تحقیقات کا مختصر خلاصہ ہے بذریعہ دیگر مصنفین اس مواد میں سے کافی کچھ شائع بھی ہو چکا ہے۔کتاب منبع الانساب از سید معین الحق جھنسی میں روایت موجود ہے جس میں انہوں نے سید مکی کے آباؤاجداد کی مختصر تاریخ بتائی ہے اور اس کے علاوہ دوسرے فارسی نسخے بھی ہیں جن سے سندھ ہجرت سے قبل السیّد محمد الحسینی المکی (قدس اللہ روحہ) کی زندگی اور ان کے خاندان کے بارے میں معلومات ملتی ہیں۔ کافی معلومات اور اخبار جو ہم تک پہنچے ہیں وہ زیادہ تر حتمی حیثیت نہیں رکھتے کیونکہ حاصل شدہ ذرائع، قدیم اور محدود حوالہ جات ہیں۔ مزید یہ کہ حاصل شدہ معلومات قلیل بھی ہیں اسی لئے ان معلومات کا بیرونی تاریخی حوالوں کے ساتھ موازنہ کرنا بھی ممکن نہیں ہے۔ یہ بے چارگی اسلئے پیش آرہی ہے کیونکہ متعدد نسخے اور معلومات وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ہجرتوں کے سبب ضائع ہو گئیں تھیں۔ بہرحال جو کچھ میری تحویل میں تھا میں نے اسے بھرپور طریقے سے استعمال کرتے ہوئے اس کے گرد تاریخ تشکیل دینے کی کوشش کی ہے۔ یہ معلومات مزید تحقیقات کیلئے محققین کو یقیناً ایک بنیاد فراہم کریں گی۔

## مندرجہ ذیل ایک مقالہ قدیم عربی نسخے سے لیا گیا ہے جس کا عنوان "شجرہ سادات بھکر " ہے۔

بِسمِ اللهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم

هنا نشرع من کاشف السر الخفی والجلی و سیّد اکی امیر محمد مکی خلف کثیرالانتفاع سیّد محمد شجاع ولد ذهین فهیم سیّد ابراهیم ولد اکرم الکرم سیّد قاسم بن فرید وحید سیّد زید ولد دائم المظفر سید جعفر بن ضیآء الفلک سیّد حمزة بن قاتل الغائون سیّد هارون بن جاهد الکافر سیّد جعفر بن عالم النبیل سیّد اسماعیل بن راجع الیٰ طریق الصواب الملقب باالتواب سیّد جعفر بن نجم الزاهر والقمر الباهر علم الهدا المدفون بسر من رائ سیّدنا وَ مولانا ابولاحسن الثالث امام علی النقی صلوٰة الله علیہ ابن سیّد الفاضل اجود الباذل الغیث الهاطل ہادی ارشاد المدفون بعرض بغداد سیّدنا و مولانا ابی جعفر الثانی امام محمد التقی صلوٰة الله علیہ۔ ولد سیّد المعصوم و امام المظلوم والشهید المسموم والعالم علم المکتوم شمس الشموس المدفون بارض طوس سیّدنا و مولانا ابی الحسن الثانی امام علی رضا صلوٰة الله علیہ ولد سیّد الکریم صابر الکظیم قائد الجیش المدفون بمقابر القریش سیّدنا و مولانا امام موسیٰ کاظم علیہ الصلوٰت ولد سید الابرار قمر الاقمار ذوالفضل المنیع المدفون بعرض بقی سیدنا ومولانا امام جعفرالصادق صلوٰة الله علیہ ولد سیّد صدیق امام الوثیق الحلیم الشفیق الساتی الشیعة من الرحیق امام المدفون عند ابیہ سیّدنا و مولانا امام محمدن الباقر علیہ الصلوٰة والسلام ابن ابوالأئمة سنیہ الهمة رفیع التربت انیس الکربت کاشف الغمة المدفون بارض الطبّبة سیّدنا و مولانا امام زین العابدین الیٰ یوم القیام علیہ الصلوٰة والسلام ابن سیّد الزاهد الراقع الساجد والملک الماجد و قتیل کافر الجاهد صاحب المحنت والبلاء المدفون بارض کربلا سیّدنا و مولانا ابی عبدالله الحسین صلوات الله علیہ ابن امام المشارق والمغارب مظهر العجائب والغرائب ذوالمناقبُ والمناسب الشاهب الثاقب الحاکم بنص الجلی المدفون بارض الغری امیرالمؤمنین سیّدنا و مولانا علی ابن ابی طالب علیہ الصلوٰة والسّلام وزوجتہ سیّدة الجلیات الکنیت المعصومیت التقیت المرضیت المدفونت فی مرقد المصطفویة سیّدة فاطمة الزهرا صلوٰة الله علیهم بنت سیّد العرب والعجم خاتم النّبیّین والمرسلین نبی العربی و سراج المضی صاحب الوقار والسکینة المدفون بارض المدینة سیّدنا و مولانا ابوالقاسم حضرت محمّد المصطفیٰ صلوٰت الله علیہ وآلہ وسلم۔ ابن حضرت عبدالله و حضرت امیرالمؤمنین ابن ابی طالب وهما ابنان العبد المطلب ابن هاشم... ۔[167]

[167] یہ شجرہ نسخہ سندھ میں آٹھ صدیوں پرانے قدیم ریکارڈ کی نقل سے لیا گیا ہے۔ جعفر السمین ، ابوالبقا محمد ، ناصر العقیل قدیم عرب ریکارڈوں کے مطابق بھائی ثابت ہوئے ہیں۔ شجروں میں سے کچھ ناصر عقیل بن اسماعیل حارفہ پر مشتمل ہیں ، جبکہ دیگر پرانے ریکارڈوں میں جعفر السمین بن اسماعیل حرافہ بھی دکھائے گئے ہیں۔

## السادات البھکری النقوی الرضوی الشجاعیہ کے سفر کے تعلق سے...

ذکر تشریف فرمودن غفران پناه رضوان جایگاه قطب الاقطاب فرو الاحباب سلطان العارفین جناب سیّد امیر محمد مکّی نور الله مفجعه در ملک سنده سکونت مرفودن دربهکر این است که یک وقت پدر بزرگوار اوشان جناب سیّد محمد شجاع نسبت دامادی به بادشاه ایران که از قبیله ترکان بود مراشتند از مشهد مقدس تاقندار ملک در تصرف ایشان فرگذاشت . روزی نخیل سیاحت جنوب بخاطر عاطر آورده متوجه بایں جانب گشته خودرا بلب دیا که الحال آبادی بهکر است رسانیدند. آب و ہوا ایں دیار خوش نموده فرمودند که ازیں زمین بوء اخلاص مرآید. خوش مکانیست وطن باید ساخت خادمانِ که در رکاب سعادت انتساب بودند ایں مقاله را در بیاض مرقوم ساختند و بعد از فراغ سیاحت عنان عزیمت بجانب قندار و مشهد مقدس معطوف ساختند بمجرد رسیدن آنجا ودیعت حیات مستعار بقابض ارواح سپردند درجوار روضه متبرکه امام علی رضا علیه السلام مدفون گشتند. فرزند ارجمند آنجناب و سیّد احمد نامی گرامی که از دختر نیک اختر بادشاه ایران گزاشته بودند نیز محزره حامله بود بعد از وصال چند مدت آنجا ساکن گردیده بمعه فرزند احمد شاه....

**سید السند، صاحب جلال امیر سید محمد المکی ابن (سید الموحدین، سلطان العارفین) امیر سید محمد شجاع : جیسا کہ قدیم آباؤاجداد کی روایتوں اور نسخوں میں وارد ہوا** ہے: امیر سید محمد المکی کے والد محترم سید امیر محمد شجاع تھے، جو فارس (ایران) کے گورنر حاکم کے داماد تھے، یہ بادشاہ ترک قبیلے سے تعلق رکھتے تھے۔ بادشاہ نے مشہد سے قندھار تک کی حاکمیت پر سید شجاع کو مقرر کر رکھا تھا۔ پھر ایک وقت آیا کہ جناب نے جنوب کی سمت دورہ کرنے کا فیصلہ کیا، دوران سفر وہ ایک ساحل پر پہنچے جہاں کی آب و ہوا اتنی متاثر کن تھی، کہ انہوں نے تعریف کرتے ہوئے فرمایا" اس جگہ میں پاکیزگی کا احساس موجود ہے، یہ ایسی جگہ ہے کہ اسے آبائی وطن ہونا چاہیے۔"

وہ ملازمین جو ان کے ساتھ رہے تھے ان کے توسط سے بیاض مرقوم (ایک سرکاری روزنامچہ) میں ان کے یہ الفاظ درج ہوئے ہیں۔ بعد ازاں : سفر مکمل کرنے کے بعد وہ لوگ قندھار روانہ ہوگئے تھے اور اس کے بعد مشہد مقدس گئے تھے۔ امیر سید محمد شجاع نور اللہ کے والد انتقال کر گئے تھے، اور ان کو حضرت امام علی ابن موسیٰ رضا (علیہ السلام) کے مزار میں سپرد خاک کیا گیا تھا۔

امیر سید محمد شجاع کے پہلے فرزند سید احمد تھے جو ایران کے گورنر کی دختر کے بطن سے پیدا ہوئے تھے۔ کچھ عرصے بعد انہوں نے اپنے شہر مشہد سے مکہ و مدینہ حج کی نیت سے سفر کیا اور رسول اللہ ﷺ کے مزار کی زیارت بھی کی۔ مکہ جانے کے بعد امیر محمد مکی صاحب کی پیدائش ہوئی اور اسی نسبت سے ان کا لقب مکی پڑا۔

واپسی پر انہوں نے بغداد میں قیام کیا اور ان کے پہنچنے کی خبر شیخ الشیوخ شہاب الدین سہروردی (قدسہ اللہ سرہ العزیز) کو ملی جو ایک معزز عالم تھے۔ انہوں نے ان کا استقبال کیا اور ان کی آمد پر اپنے گھر میں دیگر شرفاء کو بھی مدعو کیا۔

ایک دوسرے کے ساتھ اچھا میل جول رکھنے کے کچھ عرصے بعد سید محمد شجاع نے امیر سید محمد مکی صاحب کیلئے شہاب الدین کی دختر کا ہاتھ مانگا لیکن شیخ شہاب الدین سہروردی کی جانب سے رشتہ دار راضی نہ ہوئے۔ بہر حال جب سید صاحب کو اس کی خبر ہوئی تو ان کو یہ بات پسند نہ آئی اور انہوں نے شیخ شہاب الدین اور ان کے رشتہ داروں سے درخواست کی کہ وہ سب ان کے ہمراہ بغداد امام الکاظم علیہ السلام کے مزار پر حاضری کیلئے سفر کریں۔

وہاں انہوں نے دعا فرمائی، " اے جد امجد! آپ پر سلامتی ہو "، وہاں جا کر یہ لوگ بہت متاثر ہوئے جب انہوں نے سید صاحب کی شہر بھر میں تعظیم اور لوگوں کی جانب سے عقیدت دیکھی، کہ لوگ ان کے ہاتھوں کو چوم رہے تھے اور ان سے احترام سے پیش آ رہے تھے۔اور وہاں کے لوگ سید صاحب سے مزید قیام طلب کر رہے تھے تاکہ ان سے روحانی فیض حاصل کر سکیں۔

انہوں نے جواب دیا کہ، " ہم وعدہ کرتے ہیں کہ بغداد لوٹ کر آئیں گے "، یہ فرما کر سب نجف الاشرف روانہ ہوئے اور جد امجد امام علی ابن ابو طالب علیہ السلام کے مزار کی زیارت کا شرف حاصل کیا۔ بعد ازاں مزار پر حاضری اور سلام پیش کر کے سب بغداد لوٹ آئے۔

واپسی پر شیخ شہاب الدین سہر وردی نے خاندان اور رشتہ داروں میں وقت گزارا اور اپنی دختر کا نکاح سید صاحب کے فرزند کے ساتھ کر دیا۔ اس مبارک بندھن سے بعد میں محترم سلطان العارفین امیر سید صدر الدین محمد خطیب پیدا ہوئے۔

ابھی کچھ عرصہ ہی گزرا تھا کہ بغداد میں سید احمد اور ان کی والدہ انتقال فرما گئے اور ان کو باب الحوائج امام موسیٰ کاظم عَلَيۡهِ ٱلسَّلَامُ (مقبرۃ قریش )کے قبرستان میں سپردِ خاک کیا گیا۔ بعد میں سید احمد کی دختر کا نکاح سید صدر الدین ابن سید محمد المکی سے انجام پایا۔

سید محمد مکی (قدس اللہ روحہ ) کو خواب میں رسول اللہ ﷺ کی زیارت نصیب ہوئی اور بحکم رسول ﷺ انہوں نے مشہد مقدس کا سفر کیا۔ وداع کے وقت شیخ الشیوخ ۵۸۷ ہجری میں انتقال کر گئے جب کہ سید صاحب مشہد پہنچ گئے۔

سید محمد مکی صاحب نے اپنے والد امیر سید محمد شجاع (قدس اللہ روحہ ) کے ورثے میں چھوڑی چیزوں اور کتابوں کا جائزہ لیا۔ ان کے کتب خانے میں انہوں نے " بیاض مرقوم " کو دیکھا تو اسے پڑھنا شروع کیا، تو انہیں علم ہوا کہ سید محمد شجاع صاحب کے خدمت گاروں نے ،سندھ کی زمین کو آبائی وطن بنانے کی ،ان کے والد کی خواہش کا بھی ذکر کیا ہوا تھا۔ اللہ کی بھی یہی منشا تھی اور انہوں نے صحراؤں کا رخ کیا اور قندھار سے گزر کر ایک لمبے سفر کے بعد وہ بحر کے ساحل پر پہنچے۔

جب وہ اس جگہ پہنچے تھے تورات کا وقت تھا وہاں انہوں نے ایک پہاڑ دیکھا جو گھڑیالہ ( گھڑیالو )کے نام سے معروف تھا۔ انہوں نے اپنے خدمت گاروں کو حکم دیا کہ اس پہاڑ پر چڑھ کر دیکھیں ممکن ہے کہ ان کو کوئی بستی یا لوگ دکھائی دیں۔

خدمت گاروں نے گھڑیالہ پہاڑ پر سے دیکھا کہ ایک کارواں صحراء کا چکر کاٹ رہا ہے، وہ لوگ ان کے پاس پہنچے اور ان سے اس جگہ کے بارے میں دریافت کیا۔ سید صاحب سے سامنا ہونے پر وہ لوگ ان کے شخصیت اور شرافت سے بہت متاثر ہوئے اور ان کو پرکھ لیا کہ وہ کوئی مقبول شخصیت ہیں اور صاحب جلال بادشاہ معلوم ہوتے ہیں۔ بہرحال ان لوگوں نے بھی فیصلہ کیا کہ سید صاحب کی منزل تک ان کے ہمراہ چلیں گے۔

صبح سویرے کا وقت تھا کہ وہ اپنی مطلوبہ جگہ پر پہنچے اور یکے بعد دیگرے لوگ وہاں پڑاؤ ڈالنے لگے۔ وہ لوگ صبح سویرے اس جگہ پر پہنچے تھے ۔ عربی زبان میں گائے کو" بقر "کہتے ہیں اور ابتدائی صبح کو" بکر "کہتے ہیں، تو انہوں نے اس جگہ کو "بقر" یا "بکر" کا نام دیا کیونکہ وہاں بہت سی گائیں بھی تھیں اور وہاں کی صبح بھی بہت خوشگوار تھی۔

خدمت گاروں نے بادشاہ کو آپ کی آمد کی خبر پہنچائی اور انہوں نے عبادت کا اہتمام بھی کیا۔ بادشاہ عالم خان نے فرپ، اچ سے مُلتان اور ٹھٹھہ تک کے وسیع علاقوں تک کے حکمرانی کی تھی۔ ان کے خدمت گاروں نے سید محمد مکی صاحب کو بادشاہ کے طرز حیات کے بارے میں بتایا اور پھر یہ لوگ دریا کی دوسری طرف بادشاہ سے ملاقات کیلئے شہر الوار (اروڑ) روانہ ہوئے۔

جب بادشاہ نے سید مکی صاحب سے ملاقات کی تو وہ ان سے قدرے متاثر ہوا اور سید صاحب کے خدمت گاروں کو خطے میں امن کی ضمانت دی۔ لیکن سید صاحب نے اس پیش کش کو نظر انداز کرتے ہوئے فرمایا کہ ہم اس خطے کو خریدنا چاہتے ہیں تاکہ ہم اسے مزید پروان چڑھا سکیں۔

ہم چاہتے ہیں کہ صحیح طور پر معاملات طے پائیں تاکہ ہم خدا کی بندگی کیلئے خود کو وقف کر سکیں۔ جواباً بادشاہ نے کہا کہ آپ کے خدمت گار اور لوگ اس زمین پر جو خطہ چاہیں خرید سکتے ہیں۔ سید مکی نے اپنے بڑے بیٹے امیر سلطان العارفین، امیر

صدر الدین محمد خطیب (نور ہما اللہ) کو طلب کیا تا کہ وہ زمین کے ایک زرخیز خطے کی نشاندہی سکیں۔ پھر اسی مقصد کے لیے ان کے بیٹے مغرب کی جانب روانہ ہوئے اور وہ جزیرے کی دوسری جانب بڑھتے گئے حتی کہ سہوان قلعے تک جا پہنچے۔

اسی دوران جو سادات میں سے ایک مقامی باشندے تھے ان کو حضرت کی آمد کی خبر ہوئی تو انہوں نے آپ کی زیارت کی اور ان سے ملنے کے بعد سید محمد مکی صاحب نے ارادہ ظاہر کیا کہ آپ قریب کی زمینوں میں ہی مقیم ہوں گے اور ان زمینوں کو آباد کریں گے تا کہ وہ ایک دوسرے کے قریب ترین رہیں، اور اس خطے کو اپنی تحویل میں لے کر اس کا نام راہوں پور رکھ دیا، سید صاحب کے اس فیصلے کو اس سید علی نے سراہا۔

اسی اثناء میں میر سید علی نے اپنی بیٹی کو امیر سلطان العارفین صدر الدین کے نکاح میں دے دیا تھا۔ بعد ازاں جب ان کے والد کو اس بات کی خبر ہوئی تو انہوں نے اپنے فرزند کو خط لکھا کہ ہمارے لئے ایک دوسرے سے دور رہنا مناسب نہیں ہے اور بہتر ہے کہ تم اپنے بچوں سمیت واپس آ جاؤ۔ پھر جیسے ہی ان کے قابل فرزند نے والد کا خط وصول کیا تو والد کی جانب روانگی اختیار کی اور ان کی زیارت سے فیض یاب ہوئے۔

سفر سے پہلے انہوں نے ایک ملازم کو اونٹ پر سوار کرکے ذمہ داری دی کہ صبح سے شام تک جتنی زمین کا فیصلہ طے ہو جائے وہ حاکم خان سے خرید لے۔ جناب کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے اس شخص نے اونٹ پر سوار ہو کر شام تک احاطہ جانچ لیا اور اس طرح قانونی طور پر خطہ ارض کی خریداری مکمل ہوئی اور اس کا نام عالی وہین رکھا گیا۔

حضرت قطب الاقطاب، امیر سید محمد مکی، نور مصحفی، ان حضرات کا انتقال 691[168] ہجری میں ہوا اور یہ حضرات وہیں سپردِ خاک ہوئے۔ سلطان العارفین، مخدوم سیّد صدر الدین محمد خطیب وہاں سے زرخیز زمین کی جانب رہائش اختیار کر گئے اور وہ جگہ بھکر قلعے کے نام سے معروف تھی۔

[168] There are some discrepancies in these dates, which will be discussed later.

کارواں کے وہ لوگ جو ساتھ چلے تھے وہ بھکر قلعے کی دوسری جانب رہائش پذیر ہوئے تھے اور یہ شہر معروف ہوچکا تھا۔ اس زمین کا بادشاہ عالم خان کچھ عرصے بعد انتقال کرگیا تھا تو لوگ سید صدرالدین کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ اب یہ سلطنت آپ کی سربراہی میں ہے اور ہم آپ کے تابع اور باعزت شہری رہیں گے۔

جناب نے انکار کیا اور بادشاہ علاؤالدین خلجی کے وزیر نصرت خان کو خط لکھا جو ۶۹۷ ہجری کو مُلتان پہنچا تھا۔ خط میں نصرت خان کو سلطنت سنبھالنے کیلئے مدعو کیا گیا۔ نصرت خان سادات کے ساتھ قرابت داری رکھتا تھا اور اپنی بیٹی بھی سلطان سید بدرالدین محمد جو جناب کے بڑے فرزند تھے، کے نکاح میں دے دی تھی۔

نصرت خان نے ایک وعدہ لیا تھا کہ اس زمین پر معدنیات سے لے کر خلق خدا میں جو کچھ بھی ہوگا اس میں سے سب کا کچھ حصہ اس کی بیٹی کو بطور جہیز دیا جائے گا۔ تو اس وعدے کا لحاظ رکھتے ہوئے انہوں نے حتی الامکان وعدہ وفا کیا لیکن وعدہ کچھ ایسی نوعیت کا تھا کہ ہر ایک چیز کی تفصیل کو احاطے میں لانا یقیناً انسانی قدرت سے باہر تھا۔ نیز اس نے سلطان العارفین، سید صدر الدین محمد خطیب سے ان کے کیے ہوئے وعدے کو پورا نہ کرنے کی پاداش میں جرمانے کا مطالبہ کیا اور تجویز کیا کہ وہ جرمانے کے بدلے میں قرآن پاک دیں۔

جیسا طے پایا تھا سیّد صدرالدین نے ویسا ہی کیا اور ان کو یہ یقین دہانی بھی کرادی کہ بھکر قلعے کی مشرقی حصے کی زمین بھی جہیز میں دی جائے گی اور پھر اس حصے کو امیر وہین کے نام کردیا گیا۔ انہوں نے زمین کے اس حصے کو آباد کیا اور اب وہ جگہ سیدوں کی نسبت سے سادات کہلاتی ہے۔ بعد ازاں خطبات اور رائج سِکّوں میں سلطان علاؤالدین خلجی کا نام چلنے لگا اور اس زمین پر ان کے احکامات و قوانین نافذ ہونے لگے۔

یہ زمین خاص طور پر جناب مخدوم بدرالدین کی ملکیت رہی تھی اور پھر ورثے میں ان کی آل کے پاس چلی گئی جن میں سید تاج الدین بھی تھے۔

سلطان العارفین سیّد سادات امیر سیّد صدر الدین محمد خطیب کی دونوں بیویوں سے ان کے ۱۰ صاحبزادے اور ۲صاحبزادیاں تھیں۔ پہلی بیوی سے ۶ صاحبزادے تھے جبکہ دوسری بیوی سے ۴ صاحبزادے اور ۲ صاحبزادیاں تھیں۔ سلطان العارفین سید سادات امیر سیّد صدر الدین محمد خطیب کے انتقال کے بعد ان کے صاحب زادے سیّد بدر الدین محمد صاحب اپنی نیک شخصیت اور فضائل کے سبب اپنے والد کے جانشین ہوئے۔

محترم سید تاج الدین بھائیوں میں بڑے سمجھے جاتے تھے اور دنیوی معاملات میں بحثیت سربراہ ان کی بات کو اہمیت دی جاتی تھی۔ نصرت خان بھی سادات کے فرمانبر دار تھے۔ اس دوران جو قابل ذکر واقعہ پیش آیا، وہ سلطان علاؤالدین خلجی کی ۷۰۰ ہجری کے آغاز میں وفات تھی ۔

ان واقعات کے بعد سلطنت بھی متاثر ہوئی اور وقت کے ساتھ ساتھ بادشاہ بھی آتے جاتے رہے۔ پھر سومرو اور شٹر دہ کے کچھ لوگ بھکر پہنچے اور سیّد السند مخدوم، سیّد بدر الدین محمد اور امیر السادات سیّد محمد تاج الدین سے ملاقات کرکے متاثر ہوئے اور انہوں نے فیصلہ کیا کہ رہائش کی غرض سے اس جزیرے میں ایک قلعے کی تعمیر کریں گے۔ اسی دوران مخدوم سیّد بدر الدین کے کچھ بھائی وہاں تشریف لائے ۔ ان میں ایک مخدوم سید علاؤالدین اور دوسرے مخدوم سید علی مرتضیٰ تھے۔

ایک دن جب سید بدر الدین کے نمائندے ان کے پاس پہنچے تو وہ شکار میں مشغول تھے تو ان بھائیوں نے سید مخدوم کے نمائندے کو غلطی سے مار دیا۔

جب سید بدر الدین کو یہ معلوم ہوا تو غضب ناک ہوئے اور ایک گھڑسوار کو دونوں بھائیوں کے پاس بھیجا اور کہا کہ میرے پاس میرے لوگوں میں سے کوئی مخلص شخص لے کر آؤ کیونکہ ابھی تعزیت کرنے کا وقت نہیں ہے۔ پھر انہوں نے ایک سندھی نظم پڑھی؛

اس کا اردو ترجمہ یہ ہے کہ:

"اگر تم کو بھائیوں میں کمزوری محسوس ہو تو پھر خود ہی کام کا ذمہ لو اور اگر تم مارے بھی گئے تو صرف درد ہوگا نہ کہ شک کی تکلیف۔"

وہ غصے میں تھے اپنے خاندان کے معاملات سے رنجیدہ ہو کر بھکر سفر کے مقصد سے بھکر سے ملتان کی جانب نکل پڑے تھے۔ انہوں نے ابھی سفر کی ابتداہی کی تھی کہ حسین خان لنگاہ کو اس بات کی خبر ملی، جو اپنے قبیلے کے بڑے، صاحب تقویٰ شخص تھے۔

وہ اس خطے میں وسیع زمینوں کے مالک بھی تھے۔ پچھلے بادشاہوں کے ساتھ کچھ غلط فہمیوں کے بعد سے وہ یہاں ملتان میں مقیم تھے۔ فوراً ہی انہوں نے اپنے بڑے بھائیوں کو اپنے فرزند کے ساتھ سید بدرالدین کے استقبال کیلئے روانہ کردیا۔ جب آپ اچ کے مقام پر پہنچے تو ان لوگوں کو ملاقات کا شرف حاصل ہوا اور انہوں نے پیش کش کی کہ جہاں جناب مخدوم چاہیں گے، ان کے رہنے کیلئے رہائش گاہ تعمیر کرادی جائے گی۔

پس اگر آپ ہمارے قریب رہیں گے تو ہم آپ سے مستفید ہوتے رہیں گے۔ محترم سیّد بدرالدین صاحب نے اچ کی زمین کا انتخاب کیا، اسی اثناء میں حسین خان لنگاہ نے اپنی بیٹی کا نکاح حضرت مخدوم سے طے کردیا۔ اس کے بعد وہ وہیں مقیم ہوگئے۔ تھوڑا وقت ہی گزرا تھا کہ آپ اپنے بھائیوں کی کمی محسوس کرنے لگے اور بھکر روانہ ہوئے، آپ کے بھائی بھی آپ سے ملاقات کا شوق رکھتے تھے لہٰذا انہوں نے اس موقع پر خدا کا شکر ادا کیا۔ ملاقات کے بعد انہوں نے مخدوم سید علاؤ الدین کو اچ روانہ کیا تاکہ وہ اپنے بچوں کو بھکر لے آئیں۔ روایتوں کے مطابق جب وہ اچ پہنچے تو وہاں کی رہائش گاہ اور کھیت وغیرہ لوٹا کر اپنے وطن واپس آ گئے۔

ایک مدت کے بعد سید جلال الدین (قدس سرہ) اپنے دونوں فرزندوں، سید علی اور سید جعفر کے ہمراہ بھکر بحیثیت تاجر زیارت کیلئے آئے تھے۔ یہاں وہ حضرت خضر علیہ السلام کے مزار میں ٹھہرے جو یہاں کی مشہور جگہ تھی۔ جمعہ کو انہوں

نے عبادت کیلئے تیاری کی اور اسی مسجد میں نماز کی ادائیگی کی جہاں مخدوم سید بدر الدین نے بھی نماز ادا کی تھی۔

اس موقع پر یہ حضرات ایک دوسرے سے واقف ہوئے اور دعوت کیلئے بھی مدعو کیے گئے۔ ایک دوسرے کے اوصاف سے متعارف ہونے کے بعد ان میں اچھی واقفیت ہو گئی تھی۔ سید جلال الدین نے سید مخدوم بدر الدین سے ان کی دختر سے نکاح کی بھی درخواست کی۔

بھائیوں کیلئے یہ خبر تلخ تھی اس لئے وہ اس معاملے کو لے کر ناخوش ہو رہے تھے۔ سید تاج الدین محمد جو وہاں برادری کے سربراہ کی حیثیت سے تھے ان کو خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی اور جو جواب ان کو ملا انہوں نے اس کی خبر اپنے بھائیوں کو دی۔ بہر حال بھائیوں نے چاہا کہ وہ اس شہر میں شادی نہ کریں پس انہوں نے بھی اپنا ارادہ ترک کر دیا۔

مخدوم سید بدر الدین کے پاس اور کوئی راستہ نہیں تھا سوائے اچ جانے کے اور سابقہ جگہ پر رہائش پذیر ہونے کے۔ پس انہوں نے اپنا وعدہ پورا کیا اور اپنی دختر بی بی زہرا خاتون کا نکاح سید جلال الدین سے کر دیا۔ ان سے آپ کے فرزند سید محمد غوث پیدا ہوئے تھے۔ پھر جلد ہی ان خاتون کا انتقال ہو گیا تھا تو سید جلال الدین نے دوسری خاتون فاطمہ سے نکاح کر لیا تھا یہ بھی سید بدر الدین کی دختر تھیں اور ان کے ایک فرزند سید احمد کبیر تھے۔

حضرت مخدوم سید بدر الدین کے ایک فرزند سید مہدی تھے جو حسین خان لنگاہ کے نواسے تھے۔ حضرت مخدوم سید بدر الدین کے دو اور فرزند تھے جو نصرت خان کے نواسے تھے، ایک سید مرتضٰی تھے جو سید دولہ کے نام سے بھی جانے جاتے تھے اور دوسرے فرزند سید سعد الدین تھے۔ یہ دونوں ہی لنگاہ کے لوگوں کیلئے سرداروں کی حیثیت رکھتے تھے۔
سید مرتضٰی کے ایک فرزند اور دو بیٹیاں تھیں اور اسی طرح سید مہدی کی بھی متعدد اولادیں تھیں۔ حضرت مخدوم سید بدر الدین کو بھکر قبیلے کی علیحدگی یاد تھی

اسی لئے انہوں نے اپنے بھتیجے سید خواجہ خالق الصدق ابن سید مخدوم تاج الدین محمد کا انتخاب کیااور اپنی صاحب زادی سے ان کا نکاح کر دیا۔ اس کے بعد اس جوڑے کو بھکر روانہ کر دیا گیااور اس جوڑے سے سید میران اور سید تاج الدین (چھوٹے) پیدا ہوئے۔

پورا قبیلہ ہی خوش اور پر مسرت تھا۔ انہوں نے بھی قیام کا فیصلہ کر لیا تھا۔ ایک بار سید میران اور سید تاج الدین (چھوٹے) کی والدہ نے پورے قبیلے کو تنبیہ کی کہ یہ دونوں تمہارے مہمان ہیں اور ہمیشہ بھکر دورے کیلئے آتے رہتے ہیں اسی لئے ان کو علی وہین اور امیر وہین کی کچھ زمین ضرور دینی چاہیے۔

مخدوم سید بدر الدین کے بھائیوں کے بچوں نے اس معاملے میں مخالفت کی کہ اس سلطنت میں آپ کا کوئی حق نہیں ہے جس کے ورثاء صرف شرفاء ہی ہوا کرتے ہیں اور اس وطن کو دو حصوں میں تقسیم نہیں کیا جاسکتا ہے۔

اب جب کہ سلطان سید احمد کبیر انتقال کر گئے ہیں تو تم مجھے زمین دینے سے انکار کر رہے ہو۔ اسی سبب بی بی حیرانی اور پریشانی کے عالم میں سید میران اور سید تاج الدین کے پاس آئیں۔ انہوں نے جب پریشانی کا سبب دریافت کیا تو بی بی نے معاملے کی وضاحت کی۔ پھر یہ دونوں حضرت عصمت کے پاس تشریف لے گئے اور ان سے پوچھا کہ یہ جائیداد کس کی ملکیت ہے؟اور در حقیقت ہمیں کسی بھی طرح کی کوئی جھجک نہیں ہے، آپ کی جو بھی منشا ہو ہم راضی ہیں۔ حضرت معصومہ نے ان کی تعریف کی اور دعا بھی دی۔ ان کی ہی دعا ہے کہ آج اللہ تعالی نے ان کی اولاد کو وہ شان و شوکت بخشی کہ قبیلوں کے القابات میں ان کا ذکر موجود ہے۔

قطب الاقطاب حضرت مخدوم جہانیاں کی والدہ کا جب انتقال ہوا تو ان کو لاہوری (روہڑی) میں سپردِ خاک کیا گیا۔ حضرت سید العارفین ،سید صدر الدین محمد خطیب ابن محمد مکی کے دونوں گھرانوں سے ۱۰ فرزند اور دو بیٹیاں تھیں۔

ان کی پہلی بیوی سے چھ فرزند تھے اور ان میں سے ایک مخدوم سید بدر الدین تھے جن کے تین فرزند اور دو بیٹیاں تھیں، اور دوسرے بیٹے سید مرتضیٰ تھے جو سید دولہ کے نام سے بھی معروف تھے۔

ان کے ایک فرزند اور دو بیٹیاں تھیں، ان میں سے ایک دختر سید خواجہ خلق الصدق کے نکاح میں تھی جبکہ دوسری سید احمد کبیر کے گھرانے میں بیاہ دی گئی تھیں تو اس طرح وہ سید مخدوم جہانیاں جہاں گشت اور سید قطن کی والدہ ہوئیں۔ ان کے تیسرے فرزند سید سعد الدین تھے جن کی صرف ایک ہی صاحبزادی تھیں اور وہ سید محمد غوث ابن سید جلال کے نکاح میں تھیں۔ سید مہدی کے چار فرزند اور دو بیٹیاں تھیں جو اسی قبیلے میں بیاہ دی گئی تھیں۔ ان کے چاروں فرزندوں کے نام یہ تھے؛ سید محمد، سید احمد، سید الحداد اور سید حمید جو سید جمال الدین کے نام سے بھی مشہور تھے اور ان کی اولادیں اچ، ملتان، لاہور اور دوسرے علاقوں میں رہائش پذیر رہیں تھیں۔

مخدوم سید علاؤ الدین کے دو فرزند تھے۔ ان میں سے ایک سید موسیٰ تھے جن کے ایک فرزند سید حسن [ علیحدہ ولایت ] تھے اور ان کی اولاد بھکر اور ٹھٹہ میں پھیلی ہوئی تھی۔ دوسرے فرزند سید سلطان صدر الدین تھے وہ ایک ولی شخصیت پیدا ہوئے تھے اور کنوارے ہی انتقال کر گئے تھے، اور ان کو بکر قلعے میں ان کے جد امجد کے قریب ہی سپردِ خاک کیا گیا تھا۔ تیسرے فرزند سید فخر تھے ان کے بھی آگے تین فرزند تھے اور ان کی اولادیں بھکر کے مختلف علاقوں میں مقیم رہیں تھیں اور اس کے علاوہ کچھ شکارپور اور دیگر علاقوں میں رہائش پذیر رہیں تھیں۔ ان کے چوتھے فرزند مخدوم سید ملک بدر صاحب تھے جن کی اولادیں بھکر اور ٹھٹہ کے علاقوں میں آباد رہیں۔

تیسرے مخدوم سید علی مرتضیٰ تھے جن کے دو فرزند تھے، سید حسام الدین اور سید احمد، ان کی اولادیں پارکین بیلیح میں رہائش پذیر رہیں تھیں جو بھکر سے ٦٠ کاروے کی دوری پر ہے۔آپ کی آل میں سے کچھ بھکر میں پھیلیں اور کچھ ہجرت بھی کر گئیں تھیں۔

چوتھے فرزند مخدوم سید نظام الدین صاحب تھے، پانچویں مخدوم سید امام الدین تھے اور چھٹے فرزند مخدوم سید نصر اللہ تھے اور یہ مذکورہ فرزند اولاد کے بغیر ہی انتقال کر گئے تھے۔ مزید دوسری زوجہ جو سید علی قلوی کی دختر تھیں ان سے چار فرزند اور دو بیٹیاں تھیں۔ ان میں سے ایک فرزند مخدوم تاج الدین محمد تھے جن کے ایک فرزند سید خواجہ خلق الصدق تھیں اور ان کا نکاح سید مرتضی ابن مخدوم بدر الدین محمد کے گھرانے میں ہوا تھا۔

ان کے آگے دو فرزند سید میران اور سید تاج الدین تھے۔ پھر سید میران سے دو بیٹے تھے، سید سعد الدین اور سید صدر الدین، ان حضرات کی زیادہ تر اولادیں بھکر اور بلوٹ میں مقیم رہیں تھیں۔ سید تاج الدین کے تین فرزند تھے، سید نصیر الدین، سید نجم الدین اور ابو الغیث۔

جیسا کہ روایت میں آیا ہے کہ حضرت شاہ نظام نصیرانی اور حضرت شیخ سوائی، حضرت شاہ عنایت، حضرت شاہ عیسیٰ، حضرت شاہ حیدر حقانی، اور حضرت شاہ عیسیٰ نوبہار پوری، سب شرفاء اور صاحب حکمت شخصیات تھیں۔ دوسرے سید مخدوم قطب الدین تھے جن کے ایک فرزند ظفیر الدین کے نام سے معروف تھے اور ان کی کچھ اولاد بھکر میں رہائش پذیر تھی۔ تیسرے شخص مخدوم سید جمال الدین اور چوتھے مخدوم سید کمال الدین تھے اور ان دونوں کی کوئی اولاد نہیں تھیں۔ دو بیٹیاں تھیں جو جوانی میں ہی انتقال کر گئیں تھیں۔ ۸۲۸ ہجری میں بادشاہ حسین ارغون بھکر تشریف لائے تھے۔

جزیرے پر انہوں نے قلعہ تعمیر کروایا اور تفصیلات کے مطابق اس قلعہ کا گول احاطہ لمبائی میں ۹۲ رسیوں کے برابر تھا جبکہ نیچے سے اوپر تک اونچائی میں ۲ رسیوں کے برابر تھا، دیواروں کی چوڑائی چھ یارڈ تھی، اور کچھ جگہیں اس سے مستثنیٰ بھی تھیں۔ اس قلعے کے چار داخلی راستے تھے، ایک جنوب مشرق سے دروازہ" کون"، دوسرا دروازہ" ککاری "جنوب کی جانب، تیسرا دروازہ "کہراری "شمال کی سمت اور چوتھا دروازہ" ناک "شمال مشرق کی طرف کھلتا تھا۔اس میں ایک ۶۱ ، ۷۰۰ اور ۳۵ کونکیرے کا مینار بھی تھا اور اس کا فاصلہ جنوب مشرق" کون "مرکزی داخلی دروازے سے شمالی" کہکاری "داخلی دروازے تک کہ ۲۱ رسیوں کے برابر بنتا تھا۔ قلعے کی تعمیر کے بعد خود سلطان محمود خان ہمتان اور تہتاہے کے درمیان رہے یہاں تک کہ محمود ہمایوں کو شاہ شہر میں شکست ہو گئی۔ لیکن جب سلطان محمود خان کو بھکر کی جانب ان کے بڑھنے کا علم ہواتوانہوں نے وہاں بھکر کا سب سے بڑا قلعہ " شبر حاجی "تعمیر کروایا۔ یہ قلعہ لمبائی میں ۱۲۵رسیوں کے برابر اونچا تھا، چوڑائی میں ۲/۱۱۲ گز تھااور اس کی دیواریں چار گز تھیں۔ قلعے کا مرکزی دروازہ قلعے کے بڑے داخلی دروازے کے بالکل عین سامنے تھا۔ اس کا مینار ۲۷ کونکیرے کا تھا جبکہ شبر حاجی کے اندر دو باغات بھی تھے۔ پہلا باغ (سات حکھیے) کو نظرگاہ کہا جاتا تھا جبکہ دوسرے باغ کو (پانچ حکھیے) گزرگاہ کہا جاتا تھا۔

اس زمانے میں بادشاہ محمد ہمایوں بھکر پہنچااور سلطان محمود خان سے ہتھیار ڈالنے کا مطالبہ کیامگر چونکہ مضبوط قلعہ اب تعمیر کیا جاچکا تھاتو ہتھیار نہیں ڈالے گئے۔ پس بادشاہ کی فوج قحط میں مبتلا ہونے لگی تو اس وقت کے کچھ شرفاء نے سلطان محمود خان کی بیعت کرلی لہٰذا ان کو مکئی کی پانچ سو بوریاں فراہم کی گئیں، کچھ عرصہ بعد جب راشن ختم ہوا تو وہ لوگ ہلمار قلعے کی جانب چل پڑے ، اس کے بعد عمر کوٹ اور اسی جگہ حضرت عرش استانی جلال الدین محمد اکبر کی پیدائش ہوئی۔ اس کے بعد بادشاہ ہمایوں بھکر گیااور پھر قندھار کی جانب ہولیا۔ سلطان محمود خان ارغوان جس نے بھکر پر حکومت کی تھی وہ ایک متقی اور پرہیزگار تھااور شرفاء کا فرمانبردار تھا۔ ان سب کے بعد حضرت عرش استانی نے سربراہی کیلئے سید مجاہد خان اور محب علی خان کو چنا۔

سلطان محمود خان کو جب یہ خبر ملی تو اس نے قلعہ اور مضبوط کرلیا وہ جب بھکر
بھکر پہنچ کر حدود عبور کرنے کی کوشش کی تو ناکام رہے۔

آخرکار، سلطان محمود خان صفر کے مہینے ۹۰۸ ہجری میں انتقال کرگئے اور اسی سال
سید محمد خان شرفاء کے ساتھ مجاہد خان اور محب علی کیلئے منعقد کردہ اہتمامی
سرگرمیوں میں شرکت کرنے کیلئے تشریف لائے۔ اس وقت تک کچھ لوگ دوسری
جانب بھی آباد ہوگئے تھے جسے لاہور کہتے ہیں۔

سترہ سو خاندان یہاں رہائش پذیر تھے اور یہ روایت ہے کہ مزرعہ طرخانی کی یہاں
آمد ہوئی تھی جو کہ ٹھٹہ سے آئے تھے تاکہ مجاہد خان اور محب علی خان کی خدمت
کرسکیں، پھر یہیں پہ ایک قلعہ بھی تعمیر کیا گیا اور سلطان محمود خان نے یہاں پر
حکومت بھی کی۔

۷۰۸ ہجری کے بعد ان کا انتقال ہوگیا۔ پھر وہ شرفاء جو مذکورہ قلعے سے نکل نہیں
سکتے تھے اسی سال وہ بھی باہر آگئے۔ سید سعد الدین اپنی آل اور سید محمد مکی کی آل
کے ساتھ بھکر قلعے کے جنوب کی جانب، لہر پہاڑی پر مقیم ہوگئے تھے اور یہ جگہ
لاہوری/ روہڑی کہلاتی ہے۔

ختم شد

## سید ابراہیم ابن سید قاسم رحمہ اللہ

السیّد محمد الحسینی المکی (قدس اللہ روحہ) اور ان کے خاندان کی تاریخی روایات کے توسط سے ہمیں سید محمد شجاع بن سید ابراہیم اور سید ابراہیم ابن سید قاسم کے بارے میں بھی معلومات حاصل ہو جاتی ہیں۔ جیسا کہ ساداتِ بھکر کے ذکر میں بتایا گیا تھا کہ سید ابراہیم ایک باوقار شخصیت کے مالک تھے اور ایک عالم کی حیثیت سے انہیں ۱۴ اسلامی وسائنسی علوم پر دسترس حاصل تھی۔[169] وہ اپنی فراخ دلی اور خیراتی امور میں فعال ہونے کی حیثیت سے معروف تھے اور ان کا لقب "الجوادی" یعنی سخی تھا۔ ریکارڈ کے مطابق ان کی پیدائش ۴۳۲ ہجری کے آس پاس کی ہے اور انہوں نے اپنی زندگی طوس یا مشہد خراسان (موجودہ طور پر خراسان رضویہ سے معروف ہے) میں گزاری تھی۔[170] خراسان کے حدود میں افغانستان اور ازبکستان کے علاقے آتے ہیں۔ سابقہ اسلامی تاریخ میں مشہد کا علاقہ سناباد سے جانا جاتا تھا جو اب مشہد شہر کے ایک چھوٹے حصے کے طور پر رہ گیا ہے۔ مشہد کے معنی "شہادت کی جگہ" کے ہیں جس کی اصل پیغمبرؐ کے گھرانے کے شہداء تک جاتی ہے۔ یہ شہر امام رضا علیہ السلام ابن امام موسیٰ الکاظم علیہ السلام کی آخری آرام گاہ ہے۔

## خراسان کے علاقوں میں سادات کی ہجرت

کئی سادات الاشراف (پیغمبر علیہ السلام کی اولاد) کے بارے میں معروف ہے کہ وہ امام جعفر صادق علیہ السلام کے زمانے میں ہی ان علاقوں میں ہجرت کر آئے تھے جیسا کہ امام حسین علیہ السلام کی شہادت کے بعد کی صورتحال تھی۔ اس پرفطن دور میں بھی سیدہ فاطمہ علیہ السلام کے اولاد اپنی جان و مال کو خطرے میں ڈال کر قرآن و سنت کے پیغام کو عوام الناس تک پہنچاتی رہی۔ امام حسین علیہ السلام کی شہادت کے بعد جو شخصیت تلوار سے شہید کی گئی وہ سید علی ابن امام محمد الباقر علیہ السلام ابن علی زین العابدین علیہ السلام تھے۔ لوگوں کی دین سیکھنے کی طلب پر سید علی کو مدینہ سے فارس روانہ کیا گیا تھا۔ جب سید علی نے شاگردوں کو جمع کرنا شروع کیا تو بنو امیہ کی جانب سے ہشام ابن عبد الملک نے ایک

---

[169] تاریخ بکر جاگیر۔ مؤلف نبی بخش

[170] خور (مطلب سورج) اور اسان (آیان سے ہے اس کا مطلب آنا یا بس آنے والا ہے) کا مرکب ہے. تو خراسان (یا خور آیان کا معنی ہوا سورج کا طلوع ہونا یا مشرق کی سمت۔ Humbach, Helmut, and Djelani Davari, "Nāmé Xorāsān", Johannes Gutenberg–Universität Mainz; دجلانی دواری کا کیا ہوا فارسی ترجمہ جو Iranian Languages Studies کی ویب سائٹ پر شائع ہوا تھا. MacKenzie, D. (1971). A concise Pahlavi dictionary (p. 95). London: Oxford University Press. فارسی لفظ "خاور زمین" کا مطلب "مشرقی زمین" ہوتا ہے. دیہ خدا، "لغت نامیہ دیہ خدا" – Archived 2011–07–18 at the Wayback Machine

فوجی لشکر لے کر ان کو اور ان کے شاگردوں کو شہید کروادیا اور سید علی کا سر قلم کرکے سوریہ بھیج دیا جیسا کہ ان کے جد امجد امام حسین علیہ السلام کے ساتھ کیا گیا تھا۔ پس اسی طرح کے واقعات کے باعث یہاں سے سادات خفیہ طور پر راہِ فرار اختیار کرنے لگے۔

## مشہد کی تاریخ

خراسان کے علاقوں اور خاص طور پر مشہد کے بارے میں مورخین نے کافی کچھ تصنیف کیا ہے۔ انہی تصانیف میں تین جلدوں پر مشتمل مطلع الشّمس جیسی کتاب بھی ہے۔ اس کتاب کی دوسری جلد کا موضوع مشہد کا علاقہ ہی ہے۔ مشہد شہر کا تاریخی نام پتیگرابانہ مانا جاتا ہے جیسا کہ دارا اول ہخامنشی سلطنت کے دور میں بہیستون (۵۲۰ قبل مسیح) نے لکھا ہے۔ یہاں سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ یہ جگہ قدیم زمانے سے معروف رہی تھی۔ عباسیوں کے دور میں مشہد ایک چھوٹا سا گاؤں ہوتا تھا، جو سناباد طوس کے نزدیک، ۱۲ میل کے فاصلے پر واقع تھا۔ دسویں صدی کے آخر میں پہلی بار مشہد کا حوالہ المقدسی کی تصانیف میں دیکھنے کو ملا تھا۔

تقریباً ۱۹۲ ہجری میں ہارون رشید اس وقت خراسان کے علاقے سے گزرا تھا جب وہ لوگ ماوراء النہر کے علاقوں میں ہونے والی بغاوتوں کو قابو کرنے میں مشغول تھے۔ بعد ازاں ہارون رشید کا انتقال ہوگیا اور اسے ابن قحطبہ کی جگہ پر دفنا دیا گیا جو وہاں کا دار الامارۃ تھا، بعد میں اسے ہارونیہ بھی کہا جانے لگا۔[171] ہارون رشید کے بیٹے امین رشید کو اسی نے خلافت کیلئے منتخب کیا تھا لیکن امین رشید کو بغداد میں قتل کردیا گیا تھا۔ اس کے بعد مامون رشید جو اس کا بھائی اور خراسان کا گورنر بھی تھا، اس نے خلافت سنبھالی۔ خلافت کیلئے اس کی حکمت عملی میں یہ بات شامل تھی کہ امام علی رضا علیہ السلام کے پیروکاروں کو حکومت سے بغاوت کرنے سے روکا جائے۔ تو اس نے امام علی رضا علیہ السلام کو جبراً خراسان بلوایا اور انہیں ولایت احدی دی۔ ۸۱۸ عیسوی میں جب امام علی رضا علیہ السلام ابن امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کو شہید کردیا گیا تو ان کو بھی وہیں سپردِ خاک کیا گیا جہاں ہارون رشید مدفون تھا۔ تب سے یہ جگہ مشہد رضا کی حیثیت سے مشہور ہے۔

[171] Zabeth (1999) pp. 12–13.

اسی سیاق میں خانان قاراخانی کے بارے میں بھی معلومات ملتی ہیں جنہوں نے چودھویں صدی میں یہاں حکومت کی تھی۔اس وقت مشہد کو نقان بھی کہا جاتا تھا لیکن بعد میں مشہد نام لکھے ہوئے سکّے رائج کیے گئے تھے۔[172] غز قبیلے کے ترکوں نے اس علاقے پر ۱۱۶۰/۶۱ عیسوی کو حملہ کیا اور شہر بھر کو نیست و نابود کر دیا لیکن مشہد رضا کا کافی علاقہ انہوں نے چھوڑ دیا۔ اس کے بعد منگولوں نے بھی ان علاقوں ،خاص کر خراسان میں بہت تباہ کاریاں پھیلائیں تھیں۔[173]

غزنوی حاکم ناصر الدولہ سبکتگین ابو محمد الحسن ابن ابوالہیجاء عبد اللہ ابن حمدان ناصر الدولہ التغلبی (وفات ۹۶۸) نے یہاں امام رضا علیہ السلام کا مزار مسمار کیا تھا اور لوگوں کو دوبارہ سے تعمیر کرنے سے منع بھی کر دیا گیا تھا یہاں تک کہ سلطان محمود کا وقت آیا تو انہوں نے اسے دوبارہ تعمیر کروایا اور کہا جاتا ہے کہ اس از سر نو تعمیر کا سبب ایک خواب تھا جو اس نے دیکھا تھا۔ یہ کام ۴۰۰ ہجری/۱۰۰۹ عیسوی میں سہمرد کدکودہ (اسٹیورڈ) فائق قدم کسا کی کوششوں کے باعث شروع ہوا تھا۔ ابو الفضل سوری (ب) معتز جو اس وقت نیشاپور کا گورنر تھا اسی نے اس گاؤں کی تعمیر کروائی تھی اور یہاں مینار بھی بنوایا تھا۔[174]

۱۱۵۳ ہجری میں غز قبیلے کے ترکوں نے یہاں حملہ اور بربادی کرنے کیلئے کاروائیاں کیں اس علاقے کے لوگوں کیلئے یہ بہت کڑا وقت تھا۔ بہت سے سادات الاشراف جو سرکش حکمرانوں کے مظالم سے خود کو بچانے کیلئے ہجرت اور راہِ فرار اختیار کر گئے تھے ، وہ یا تو قتل کر دیے گئے تھے یا ان کو سخت مشکلات کا سامنا تھا۔ سادات پر ہونے والے ظلم و ستم کا باعث سادات کی طرف سے سرکش حکمرانوں کے خلاف ہونے والی بغاوتی تحریکیں تھیں کیونکہ وہ اپنے آپ کو خلافت کا صحیح حقدار سمجھتے تھے۔ بلکہ اس وقت کوئی بھی سیاسی تحریک حکومت کیلئے خطرہ ہی سمجھی جاتی تھی خاص طور پر اگر اس تحریک کے سربراہ پیغمبر خدا ﷺ کے گھرانے کے افراد ہوں۔اس طرح کی تحریکوں کو ختم کرنے کیلئے بنو امیہ اور عباسیوں کے دورِ حکومت میں سادات کی نسل کشی کی جاتی رہی تھی۔اسی لئے بے شمار سادات نے اس نسل کشی سے بچنے کیلئے خفیہ طرزِ زندگی کو چنا اور ہجرت کو ترجیح دی۔

---

172 Historic Cities of the Islamic World p332

173 موسوی 1370, p. 40

174 (بیہقی، ص. ۵۳۱-۳۲)

امام رضا علیہ السلام کا مزار اس شہر کی ایک مشہور پہچان بن گیا تھا اور اس کے مقابلے میں آس پاس کے علاقے، جیسے طوس کا علاقہ زیادہ معروف نہ تھے۔ تاریخ میں مرقوم ہے کہ ۱۳۸۹ میں تیمور کے بیٹے میران شاہ نے منگول پر حملہ کیا تھا؛ یہ لڑائی کئی ماہ تک جاری رہی جس میں ۱۰،۰۰۰ باشندے ہلاک کر دیے گئے تھے۔ اسلئے طوس کو غیر آباد چھوڑ دیا گیا تھا اس کے مقابلے میں مشہد لوگوں کے رہنے کیلئے ایک محفوظ مقام تصور ہونے لگا تھا۔

ایسے پُرفتن حالات میں سادات کو پرامن قیام کیلئے اس وقت خراسان، ہرات، ازبکستان اور سندھ جیسے علاقے میسر تھے۔ سندھ کے علاقوں میں ہونے والی سادات کی ابتدائی ہجرتوں کی تصدیق عربی مصادر سے بھی کی جا سکتی ہے۔

دوسری صدی ہجری میں برصغیر پاک و ہند میں پہلی بار اس خطہ ارض پر سادات نے اپنے قدم رکھے تھے۔ عربوں، ایرانیوں اور برصغیر پاک و ہند کی قدیم تاریخ سے غالب گمان یہی ہوتا ہے، کہ سندھ کے علاقے میں تشریف لانے والے سادات میں سب پہلے شخص سید عبداللہ الاشتر ابن محمد نفس زکیہ، ابن عبداللہ، ابن حسن مثنی، ابن امام الحسن علیہ السلام ابن علی ابن ابو طالب علیہ السلام تھے۔ پاکستان میں یہ عبداللہ شاہ غازی کے نام سے معروف ہیں اور ان کا مزار کراچی کے ساحلی علاقے کلفٹن میں واقع ہے۔

چوتھی صدی ہجری کے مشہور نسابہ شیخ ابو الحسن البیہقی ابن فندک اپنی کتاب لباب الانساب میں لکھتے ہیں کہ عبداللہ الاشتر ابن محمد ابن عبداللہ ابن حسن، ابن حسن ابن علی ابن ابو طالب علیہ السلام

**...هرب من عسكر نفس الزكيه و ذهب الى الهند و قتله ملك الهند و بعث راسه الي المنصور**[175]

عبداللہ الاشتر، نفس الزکیہ کے لشکر سے علیحدہ ہو کر سندھ ہجرت کر گئے تھے اور سندھ کے حکام نے ان کو شہید کر دیا تھا۔ ان کا سر تن سے جدا کرکے جعفر المنصور کو بھیج دیا گیا تھا۔ ایک اور روایت کے مطابق ان کو ہشام ابن عمرو ابن بسام نے قتل کیا تھا۔

---

175 (لباب الانساب ص ۴۱۰)

چوتھی صدی کے مؤرخ ابو الفرج الاصفہانی نے اپنی کتاب مقتل الطالبین میں سید عبد اللہ کی سندھ میں آمد اور ان کی شہادت کا ذکر کیا ہے۔ عبد اللہ الاشتر کے کچھ عرصے بعد متعدد ہاشمیوں نے سندھ کے علاقوں میں سفر کرنے کا آغاز کیا تھا جن میں عمرو الاطرف کے بیٹے شامل ہیں جو امام علی ابن ابو طالب علیہ السلام کے فرزند تھے۔ جعفر الملک ملتان پہنچے تھے اور ان کے اعقاب نے ملتان کے علاقے پر حکومت کی تھی۔ لیکن جب محمود غزنوی نے ملتان اور سندھ پر حملہ کیا تھا تو ان کارروائیوں میں بہت سے ہلاک ہوگئے تھے۔[176]

## ابو عبد اللہ جعفر الملک الملتانی رحمہ اللہ

سندھ اور ملتان کی زمین اسلام کی اشاعت کیلئے اہم مرکز رہی ہے اور کئی برسوں تک یہ علاقے علویوں کے زیر اثر رہیں ہیں۔ تاریخ کے مطابق پہلی ہاشمی علوی نسل جناب جعفر الملکؒ کی ہے جو کی تاریخ میں درج ہے جن کا نسب متعدد کتابوں میں بھی مذکور ہے؛

**جعفر الملک ملتانی ابن محمد ابن عبد اللہ ابن محمد ابن عمرو الاطرف ابن امام علی علیہ السلام۔**

اس نسل کے بارے میں یہاں یہ بھی مشہور ہے کہ یہ اسماعیلی ہے یا اسماعیلیوں سے ان کی سیاسی وابستگی رہی ہے اسماعیلی حکومت بعدازاں تشکیل دی گئی، لیکن جعفر الملک کے زمانے میں یہ ممکن تھا کہ چھوٹے گروہ یا تسلط کسی نہ کسی شکل میں موجود ہوں۔ لیکن تاریخ اس معاملے کے حقائق پر واضح نہیں ہے۔ "جب ۹۸۵ عیسوی میں مقدسی نے یہاں کا دورہ کیا تھا تو یہ جگہ اسماعیلیوں کے زیر حکومت تھی اور اکثریت شیع کی تھی۔ جمعے کے خطبے میں وہ لوگ مصر کے فاطمی خلفاء کے نام پڑھا کرتے تھے۔۔۔" ایک عرب مسافر کے بیان کے مطابق اس وقت ملتانی لوگ اذان میں "حی علی خیر العمل" کے کلمات پڑھا کرتے تھے[177] [۹۵۲ عیسوی]۔[178]

---

[176] The Passion of Al–Hallaj, Mystic and Martyr of Islam, Volume I: The Life of al–Hallaj p179

[177] المقدسی ص. ٤٨١

[178] " حی علی خیر العمل" اذان اور اقامت کے کلمات میں سے ہے جس کا مطلب ہے کہ "بہترین عمل کیلئے سبقت کرو". خلیفہ دوئم کے حکم پر اذان اور اقامت سے یہ کلمات محذوف کردیے گئے تھے اور ان کے بدلے میں "الصلوة خیر من النوم" یعنی "نماز نیند سے بہتر ہے" کے کلمات مقرر کردیے گئے تھے. شیعہ مکتبہ فکر نے صحیح احادیث کی اتباع کرتے ہوئے ان کلمات کو اذان اور اقامت میں آج تک شامل رکھا ہے اور یہ علامت شیعوں کے امتیازات میں سے ہے. اس مسئلے کے تعلق سے اہل بیت سے کئی احادیث مروی ہیں اور بلکہ فقہی اعتبار سے شیعہ علماء کا یہ اجماع ہے کہ "حی علی الفلاح" کے بعد یہ کلمات اذان اور اقامت کا جزء ہیں. صدوق، من لایحضرہ الفقیہ، جلد ۱، ص. ۲۹۰. ان احادیث میں سے مروی روایت کلیب الاسدی کے واسطے سے ہے اور دوسری روایت امام الصادق سے بواسطہ عبد اللہ ب. سنان مروی ہے [طوسی، تہذیب الاحکام، جلد ۲، ص. ۵۹]

نسابہ جمال الدین ابن عنبہ رقم طراز ہیں کہ جعفر کے پوتے بھی بغداد کے نقیب تھے۔ لیکن بد قسمتی سے صورت حال واضح کرنے کیلئے ہمیں مزید ذرائع نہیں مل سکے۔ ۲۳۰ ہجری ملتان میں ایک علوی کو پھانسی دینے کا بھی حوالہ ملتا ہے جو محمد الحنفیہ ابن امام علی علیہ السلام کے اعقاب میں سے تھے۔ سید ابن عنبہ مزید لکھتے ہیں کہ جعفر الملک ؒ ابن محمد ابن عبد اللہ بن محمد ابن الاطرف نے اپنی جان بچانے کیلئے حجاز چھوڑا تھا اور وہاں سے ہجرت کرکے وہ ملتان تک پہنچ گئے تھے۔

ابن عنبہ لکھتے ہیں:

[قال لي الشيخ أبو اليقظان عمار] یعنی شیخ ابو الیقظان عمار نے مجھے بتایا کہ عمرو الاطرف کے اعقاب میں سے متعدد لوگ اس علاقے میں حکمران تھے۔ ان میں نسابہ اور بادشاہ تھے جنہوں نے اپنے نسب کو برقرار رکھا اور ان کی زبان ہندی تھی۔۔۔[179]

کتاب المنتقلہ الطالبیہ کے بیان کے مطابق اسی زمانے میں جو سادات ملتان میں پہنچے تھے وہ زید ابن امام الحسن علیہ السلام کی نسل سے تھے اور اس کے علاوہ مزید اور بھی تھے جو مکران ہجرت کر گئے تھے۔ محمد الحنفیہ کے کچھ فرزند بھی ہجرت کرکے مکران پہنچے تھے۔ بہر حال ان علاقوں میں ہاشمیوں کی آمد رہی تھی۔ یہ سادات کی ابتدائی ہجرتیں تھیں جس کی شہادت تاریخ اور قدیم ذرائع دیتے نظر آتے ہیں۔

## قرامطہ کے دور میں

قرامطیوں کی جانب سے عراق اور فارس حملے کی زد میں تھے۔ قرامطہ درحقیقت اسماعیلیوں، زرتشت اور مقامی عناصر کے ملاپ پر مبنی ایک قوم تھی اور بنیادی طور پر یہ الاحساء (مشرقی عرب) کے باشندے تھے جہاں انہوں نے ۸۹۹ عیسوی میں اپنی ایک مذہبی سلطنت قائم کرلی تھی۔

قرامطیوں کے سربراہ ابو طاہر الجنبی کی جانب سے مکہ پر حملہ کیا گیا تھا جس سے مسلم اُمہ میں بہت بے چینی پھیل گئی تھی، خاص وجہ یہ تھی کہ یہ لوگ حجر اسود بھی اٹھالے گئے تھے اور ساتھ ساتھ ۹۳۰ عیسوی میں چاہِ زمزم اور حجاج کی بھی بے حرمتی کرتے گئے تھے۔[180]

---

179 عمدۃ الطالب - ابن عنبۃ - صفحہ ۳۶۷

180 Al–Jubūrī, I M N (2004), History of Islamic Philosophy, Authors Online Ltd, p. 172

قرامطیوں نے انتہا درجے کا فتنہ و انتشار پھیلایا تھا اس لیے وہ بدمذہب مشہور ہوگئے تھے۔ انہوں نے تعصب پسند سیاسی اور مذہبی تحریکیں بھی چلائیں تھیں جن کی وجہ سے بغداد، خراسان بحرین، نجد، سوریہ، مصر اور حجاز جیسے دیگر علاقوں میں جنگیں پھوٹ پڑی تھیں۔ علامہ سید محمد طباطبائی ؒ کا فرمان ہے کہ یہ گروہ اور اس کے متعلقہ افراد اپنے مخالف عقائد کے لوگوں کی زندگیوں کی قطعاً قدر نہیں کرتے ہیں۔[181]

عراق، بحرین، یمن، سوریہ، لبنان، فلسطین، اسرائیل اور شام جیسے علاقوں میں ہزاروں کی تعداد میں معصوم جانیں ان کی تحریکوں کی نذر ہوئیں۔ قرامطیوں نے نہ صرف شہریوں کو قتل و غارت کا نشانہ بنایا بلکہ جن لوگوں نے بھی ان کی تحریکوں کی حمایت سے گریز کیا ان کی جائیدادوں پر بھی قبضہ کرلیا گیا تھا۔ انہوں نے لوٹ مار کرکے ہزاروں حجاج قافلوں کو شہید کیا۔ بالآخر مسلمان قرامطیوں سے بیزار ہوگئے اور ان کو مذہب اسلام سے الگ کرکے باغی قرار دیا گیا۔

## سید ابراہیم رحمہ اللہ، تاریخی واقعات پر وضاحت

"تاریخ بھکر جاگیر" میں لکھا ہے کہ بادشاہ طغرل خان بن حمید خان "سامانی گورگانی" سے تعلق رکھتا تھا جو ایک مغلیہ گھرانہ تھا۔ یہ دور غلطی سے سید ابراہیم ابن سید قاسم کے ساتھ منسلک کردیا گیا تھا۔[182] دولت سامانیہ (۲۶۱-۳۹۵ ہجری / ۸۷۴-۱۰۰۴ ہجری) نے فارس کے بیشتر علاقوں پر حکومت کی تھی۔ ان کی سلطنت کا مرکز خراسان میں تھا جہاں سے انہوں نے پورے افغانستان اور تاجکستان، ایران، ترکمانستان، ازبکستان اور کرغیزستان پر حکومت قائم تھی۔[183]

۱۰۴۰ عیسوی یا ۴۳۲ ہجری میں سامانیہ سامراج کا خاتمہ ہوچکا تھا؛ یہی وہ دور تھا جب سید ابراہیم کی پیدائش کا بتایا جاتا ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ "تاریخ بھکر جاگیر" کے مصنف نے تاریخ کو نقل کرنے میں غلطیوں کا ارتکاب کیا تھا، شاید یہ سب تاریخی معلومات کے تضاد اور مکی لقب کی الجھن کے باعث ہوا ہو۔

[181] Glassé, Cyril. 2008. The New Encyclopedia of Islam. Walnut Creek CA: AltaMira Press p. 369
[182] The life of Hazrat Sayed Makki by Shoukat Khawaja
[183] Taagepera, Rein (01–01–1997). "Expansion and Contraction Patterns of Large Polities: Context for Russia". International Studies Quarterly. 41 (3): 475–504. Do: 10.1111 / 0020–8833.00053. JSTOR 2600793

ابتدائی مصادر جیسے منبع الانساب اور جامشورو یونیورسٹی لائبریری کے دوسرے فارسی مخطوطے اور ساتھ ساتھ روہڑی سادات رضویہ کے قدیم مخطوطوں کو اکٹھا کرکے یہ اخذ کیا جاسکتا ہے کہ سید ابراہیم بن سید قاسم سلجوقی سلطنت کے دور میں پیدا ہوئے تھے جن کا دور حکومت ۱۰۳۷تا ۱۱۵۷، یا ۴۲۹تا ۵۴۹ہجری تک کے رہا تھا۔ اس کا مطلب ہے کہ سلجوقوں نے ایران میں ایک صدی سے زائد عرصے تک حکومت کی تھی۔ بہرصورت سید ابراہیم نے اپنی پوری زندگی سلجوق دورِ حکومت میں ہی گزاری تھی۔

## حسن بن صباح

سید ابراہیم مشہور شخصیت حسن ابن صباح کے دور سے تعلق رکھتے ہیں۔ کچھ ذرائع سے پتا چلتا ہے کہ صباح نے مشہد یا خراسان کے علاقوں پر حملے کیے تھے۔ "سرگزشت سیدنا" ایک سوانح حیات تھی جو حسن ابن صباح کی زندگی پر ایک بہترین ابتدائی مصدر تھا اور اس کے مطابق ان کی پیدائش قم شہر میں ہوئی تھی تقریباً ۱۰۵۰ہجری، مگر ان کی اصل یمن سے ہے۔[184]

ان کے والد علی ابن محمد ابن جعفر ابن الحسین ابن محمد ابن الصباح الحمیاری، ایک کوفی اور یمنی پس منظر رکھنے والے شخص تھے، انہوں نے کوفہ سے فارس کے شہر قم ہجرت کرلی تھی۔[185] بعد ازاں ان کے بارے میں مانا جاتا ہے کہ وہ رے (آج کا تہران) ہجرت کرگئے تھے اور اس وقت یہ جگہ اسماعیلی مبلغین کیلئے خاص تھی جبکہ رے میں وہ متعدد شخصیات سے واقف بھی ہوگئے تھے جیسے امیرہ دراب[186] جو ایک فعال اسماعیلی مبلغ تھے۔ یہاں یہ بات یاد رکھی جائے کہ ابتدائی ذرائع سے یہ بات ثابت نہیں ہوتی کہ ان کے والدین نے یمن سے ہجرت کی تھی کیوں کہ اس وقت عرب خطوں سے عموماً خطرات کی بنا پر گریز ہی کیا جاتا تھا۔

[184] Lewis, Bernard (November 2002). "3. The New Preaching". The Assassins. Basic Books. ISBN 978-0-465-00498-0. Hasan-i Sabbah was born in the city of Qum, a stronghold of Shi'ism. His father, had come from Kufa in Iraq, and was said to be of Yemeni origin.

[185] "Nizari Isma'ili history during the Alamut period". The Ismāʿīlīs: Their History and Doctrines. Cambridge University Press. p. 311. ISBN 978-0-521-61636-2

[186] The Isma'ilis: Their History and Doctrines

حسن ابن صباح نے بعد میں فارس میں کافی سیاحت کی اور پھر قاہرہ ہجرت کر گئے تھے جہاں آفیسر یا فوجی افسر بدر الجمالی کے ساتھ ان کے تلخ معاملات پیش آگئے تھے۔ ابن صباح نزاری اسماعیلی تحریک میں بہت فعال رہے تھے اور اس سبب ان کو کچھ عرصہ قید و بند میں بھی گزارنا پڑا تھا۔ اس کے بعد انہوں نے وہاں سے فرار اختیار کر لی تھی اور اپنے مقصد میں اور بھی زیادہ منہمک ہو گئے تھے۔ سن ۱۰۹۰ میں انہوں نے اپنے مقصد کیلئے قلعہ الموت (مطلب عقاب کا گھونسلا) میں باقاعدہ ایک تعلیمی سلسلے کی بنیاد بھی رکھی تھی۔ یہ قلعہ سن ۸٦۵ میں تعمیر کیا گیا تھا۔

انہوں نے روڈبر کے کچھ علاقوں پر قبضہ کر کے اپنا اثر قائم کر لیا تھا لیکن قلعہ الموت جلد ہی قریب کی سلجوق سلطنت کے چھاپے کی زد میں آگیا تھا جس سے پھر سلجوق اور اسماعیلیوں کے درمیان میں ناختم ہونے والے فوجی معرکے چل پڑے تھے۔ ۴۸۴/۱۰۹۱ میں حسن نے دائے حسین قعینی کو اپنی آبائی زمین جنوب مشرقی خراسان بھیجا تاکہ مزید حمایت کو یکجا کیا جاسکے۔[187]

کوہستان میں اسماعیلیوں کی سلجوق کے خلاف ہونے والی جھڑپیں بعد میں تحریک آزادی کے طور پر ابھر آئی تھی۔ کوہستان میں اسماعیلیوں نے روڈبر سمیت متعدد دوسرے شہروں پر بھی قبضہ کر لیا تھا جس سے ان کی سرگرمیاں اور بھی بڑھ گئی تھیں۔ قلعہ الموت کے قبضے کے دو سال بعد سے بھی کم عرصے میں حسن صباح نے فارس میں سلجوق سلطنت کے بیچوں بیچ اسماعیلیوں کی ایک آزاد سلطنت کا قیام کر لیا تھا۔

187 فرہاد دفتری "حسن صباح" ایرانی موسوعہ، بارہویں جلد۱۱، ص. ۳۴-۷۳

## سلجوق

طغرل بیگ محمد ابن میکائیل (۴۵۵-۳۸۵ ہجری / ۱۰۶۳-۹۹۳ عیسوی) سلجوق سلطنت کا پہلا سلطان تھا۔ اس نے ماوراء النہر، خراسان، ایران کے بالائی علاقوں اور جنوبی قفقاز، عراق، اناطولیہ اور آرمینیا کے ایک بڑے حصے پر حکومت کی تھی۔ اپنے قائدین اسرائیل اور میکائیل کے گزرنے کے بعد سلجوق طغرل کے زیر اقتدار آ گئے تھے اور پھر چغری بک کے ساتھ مل کر اس سلطنت کو اور بھی وسعت دے چکے تھے۔ ۴۲۹ ہجری / ۱۰۳۷ عیسوی میں سلجوق کے بڑوں نے طغرل کو سلطان کی حیثیت سے منتخب کیا[188] لیکن پھر سلجوقوں نے آہستہ آہستہ ایران میں طغرل بیگ کی وفات (۸ رمضان، ۴۵۵ ہجری) تک اپنا غلبہ قائم کر لیا تھا۔ طغرل کے انتقال کے وقت سید ابراہیم اپنی نوجوانی میں تھے۔

"تاریخ الکامل" سن ۵۰۱ ہجری کے واقعات کے ذیل میں ابن اثیر، ہمدان کے علویوں کی معاشی اور سماجی قوت کے بارے میں بیان کرتے ہیں۔ ابو ہاشم زید حسنی علوی کے پیروکار صاحب ابن عباد کی جانب منسوب تھے جو آل بویہ کے اہل تشیع وزیر تھے اور اس وقت وہی ہمدان کے حاکم بھی تھے۔ طغرل جو سلجوق سلطنت کا بانی تھا اس نے ہمدان آ کر نصیر علوی کو اپنا نمائندہ چنا تھا۔[189] ان باتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ سلجوق نے اپنے سیاسی حلیف علویوں کا، عباسیوں کے خلاف اور دیگر گروہ جو ان کی سیاست کے آڑے تھے، کا بھرپور استعمال کیا تھا۔ ایسا اسلئے بھی تھا کیونکہ پیغمبر علیہ السلام کے اعقاب ہونے کے باعث کسی بھی کامیاب سیاسی تحریک میں اسلامی حمایت حاصل کرنے کے لیے سادات کو لازم اساس سمجھا جاتا تھا۔ اسی لئے اکثر اسلامی دنیا میں یہ دیکھنے کو ملتا ہے کہ حکومتیں اس شاہی مقام کے حصول کیلئے کوشاں رہتی ہیں۔ ہاں یہ ایک دوسری بات ہے کہ ایسے گروہ سیاسی نوعیت کے ہوتے ہیں اور اسی لئے اسلامی تاریخ میں بار بار سادات کے حقوق کی پامالی کی گئی ہے۔ جب غزنوں نے طوس پر حملہ کیا تھا تو مشہد کے لوگوں نے شہر اور امام رضا علیہ السلام کے مزار کا دفاع کیا تھا۔[190]

---

[188] تاریخ ایران - محمد حیاۃ علمی کتاب خانہ - اردو بازار لاہور

[189] فروزانی، سلجوقیان از آغاز تا فرجام، ۱۷. Bosworth, “Ṭoghrïl (I) Beg”, Encyclopaedia of Islam.

[190] ابن اثیر ۲۰: ۱۳۵۳، ۲۴۹

پھر جب غزنوں نے سبز ور کا محاصرہ کر لیا تھا تو نقیب عماد الدین علی ابن محمد بن یحییٰ علوی حسینی نے علویوں کی قیادت کی تھی اور لوگوں نے غز ترکوں کے ساتھ جم کے لڑائی لڑی تھی۔ بالآخر غزنوں کو سبز ور کے لوگوں کے ساتھ امن معاہدہ کرنا پڑا۔ یہ ۵۵۴ ہجری/۱۱۵۹ عیسوی کا واقع تھا۔[191] دختر خود را بہ ہمسری پسر سید مرتضیٰ قمی در آورد۔ نقیبان در شہرہای[192]

## سید ابراہیم رحمہ اللہ سلجوق کے دور میں

سادات کے قدیم شجروں کی تاریخ کے مطابق جب طغرل خان بیک مشہد پہنچا تو وہ سید ابراہیم سے ملا اور کہا کہ آپ رح خطے کی سلامتی کیلئے دعا کریں کیونکہ حسن ابن صباح اور قرامطیوں کی جانب سے حملہ ہونے والا تھا۔[193] سید فوراً امام رضا علیہ السلام کے مزار پر حاضر ہوئے اور خطے کے امن کیلئے دعا کرنے لگے۔ سید ابراہیم رح ایک معتبر عالم تھے[194] اور مقامی لوگوں کے درمیان اپنی اسی حیثیت میں معروف بھی تھے، مؤرخین بھی اتفاق کرتے ہیں کہ آپ رح اثر و رسوخ رکھنے والے شخص تھے۔ آپ رح مذہبی امور میں باقاعدہ تعاون کیا کرتے تھے اور آپ رح کا مکتبہ بھی بہت مشہور تھا۔ آپ رح کی دعا کو زیادہ وقت بھی نہیں گزرا تھا کہ خطہ دوبارہ امن و سکون کی سانس لینے لگا تھا۔ سید ابراہیم کا انتقال ۵۲۷ ہجری میں ہوا تھا آپ رح کا مقدس مزار "سید ابراہیم جوادی" کے نام سے معروف ہو گیا تھا جو امام رضا علیہ السلام کے مزار کے قبرستان میں واقع تھا۔ کچھ لوگوں نے یہ بھی لکھا ہے کہ یہ معروف کرخی کی چیل گاہ میں واقع ہے۔

[191] ابن اثیر ۱۳۷۰، ۱۳\۵۷۵۴

[192] ابن اثیر ۲۱\۳۰: ۱۳۵۳؛ ابن فندق ۲۰۲، ۲۷۱: ۱۳۱۷

[193] "شیعہ" علامہ سید محمد طباطبائی، ادارۃ احیاتراث اسلامی، پہلی طباعت ۱۹۸۸، کراچی.

[194] تاریخ بکر جاگیر: مصنف۔ سید نبی بخش شاہہ بخاری ۱۳۶۷ ہجری

# سید محمد شجاع ابن سید ابراہیم ابن سید قاسم رحمۃ اللہ علیہ

ابتدائی مخطوطات سے معلوم ہوتا ہے کہ سید ابراہیم ؒ کو فرزند کی خواہش تھی اور اس مقصد کے لیے انہوں نے امام رضا علیہ السلام کے مزار پر دعا بھی کی تھی؛ پھر ایک بار انہوں نے خواب میں امام ؑ کو دیکھا وہ فرمارہے تھے کہ، " میرے عزیز بیٹے ابراہیم ؒ، رومت؛ یقیناً اللہ تمہیں ایک قابل بیٹا عطا فرمائے گا۔" بعد ازاں ان کا خواب سچ ہوا اور سید ابراہیم ؒ کے ہاں ۵۰۲ ہجری میں ایک فرزند پیدا ہوا۔[195] اس فرزند کا نام سید محمود ؒ تھا لیکن بعد میں وہ سید محمد شجاع ؒ کے نام سے معروف ہوگئے تھے۔ سید محمد شجاع ؒ بن سید ابراہیم، پیغمبر علیہ السلام کی احادیث اور دیگر متعلقہ علوم میں تربیت یافتہ تھے۔ ان کی بہادری کے باعث ان کو "شجاع" کہا جاتا تھا۔ انہوں نے اپنی ابتدائی تعلیم اپنے والد کی سرپرستی میں مکمل کی تھی۔

قدیم ذرائع سے سید محمد شجاع ؒ کی بہادری اور شجاعت کا پتا چلتا ہے کہ کس طرح انہوں نے فوجی معرکوں میں حصہ لے کر اس خطے کو حملوں کی زد سے بچایا تھا۔ خود ان کا لقب "شجاع" بھی شاہد ہے کہ وہ اپنی بہادری کے سبب مشہور تھے۔

روایت میں یہ بھی مروی ہے کہ ۵۳۲ ہجری میں سلجوق حکومت اور ترکوں کے درمیان ایک جنگ ہوئی تھی۔ اس جنگ میں سلجوق وزیر کی جانب سے سید محمد شجاع ؒ کو ایک لشکر کے سپہ سالار کے طور پر معین کیا گیا تھا۔[196] سلجوقیوں کے دور میں بہت سے سادات قبائل تھے جن کو سیاسی اور سماجی اقتدار حاصل ہوگئے تھے اور ان کو بھی شاہی رتبے کے برابر سمجھا جانے لگا تھا۔ مثال کے طور پر شرف الدین محمد کے آباء کو رے میں اثر و رسوخ کی بناپر، نظام الملک اور سلجوق سلطنت کے خاندان میں سے سمجھا جاتا تھا۔ اگر وہ چاہتے تو اس اقتدار کو امامیہ علویوں اور دوسرے سادات کو بچانے کیلئے استعمال کر سکتے تھے۔

یہ جنگ ہمان پہاڑ کے نزدیک سیستان صوبے میں واقع ہوئی تھی جہاں کئی روز تک دونوں لشکروں میں جھڑپیں ہوتی رہیں تھیں۔ آخر کار ترکوں کو شکست ہوئی اور وہ بقیہ فوج لے کر بھاگ نکلے۔ سید محمد شجاع ؒ ایک فاتح کی حیثیت سے ایران کے دارالحکومت تہران لوٹے اور وہاں سلجوقوں کی شاہی شخصیتوں سے ملاقات کی۔

---

195 حضرت سید مکی کی زندگی از شوکت خواجہ

196 "سید مکی کی زندگی" میں اس وزیر یا بادشاہ کا نام سیف اللہ لکھا ہے لیکن اس بات کی تصدیق تاریخ سے نہیں ہو سکتی ہے".

سید محمد شجاع ؒ کی فتح کے بعد سلجوق ان کی بہادری کے معترف ہوگئے تھے۔ بعد میں ان کا نکاح ایک شاہی گورنر کی دختر اختر بی بی صفیہ سے ہوا جن سے ان کے فرزند سید احمد پیدا ہوئے۔

سید محمد شجاع ؒ کے بارے میں معروف ہے کہ وہ سندھ، ٹھٹہ، سہوان اور دیگر جگہوں کا سفر کر چکے تھے۔ کہا جاتا ہے کہ ان علاقوں میں جب وہ آتے تو سندھ کی زمین کو خاص اہمیت دیا کرتے تھے۔ وہ لوگ جو ان کے ساتھ رہتے تھے ان کے بیانات کے مطابق وہ یہاں مقیم ہونے کی خواہش رکھتے تھے۔[197]

سید محمد شجاع ؒ کا انتقال تقریباً ۵٦٦ ہجری میں ہوا تھا اور آپؒ کا مزار مشہد میں آپؒ کے آباء اجداد کے قریب ہی واقع ہے۔ جب سید محمد شجاع اپنی زندگی کے آخری ایام میں تھے تو انہوں نے اپنے سب گھر والوں کو بلوایا اور نصیحت کی کہ اپنی زندگیوں کو پرامن طور پر گزاریں۔ اللہ آپؒ کی روح پر اپنی رحمت نازل کرے۔ آمین۔

[197] شجرہ سادات سے اخذ کردہ

# السیّد محمد الحسینی المکی (قدس اللہ روحہ)

السیّد محمد الحسيني المكي (قدس الله روحه)کا نسب مندرجہ ذیل ہے: امیر سید محمد مکی ابن سید محمد شجاع ابن سید ابراہیم ابن سید قاسم ابن سید زید ابن جعفر اصغر ابن حمزہ ابن ہارون ابن سید ناصر العقیل ابن سید اسماعیل حریفا ابن جعفر الزکی ابن امام علی نقی علیہ السلام ابن امام محمد تقی علیہ السلام ابن امام علی رضا علیہ السلام ابن امام موسیٰ کاظم علیہ السلام ابن امام جعفر الصادق علیہ السلام۔[198]

## امیر سید محمد المکی پیدائش اور لقب کے تعلق سے

حضرت السیّد محمد الحسینی المکی (قدس اللہ روحہ) کی سندھ آمد سے پہلے کی زندگی کے بارے میں معلومات بہت ہی محدود ہیں۔ آپؒ کے والد سید محمد شجاع ؒ نے خراسان کے گورنر خاندان کی خاتون سے نکاح کیا تھا اور ان سے آپؒ کے دو فرزند تھے سید احمد اور سید مکی۔ قدیم مصادر [منبع الانساب، اور نسخہ شجرہ سادات روہڑی جو قدیم نسخہ کی کاپی ہے جو 7 صدیوں پرانا ہے] کے مطابق ایک مرتبہ سید محمد شجاع ؒ نے حج کیلئے مکہ کا قصد کیا، وہ بغداد کے علاقے میں رکے، لیکن یہاں تاریخی واقعات کی ترتیب میں الجھاؤ ہے۔ کچھ مصادر کے مطابق سید محمد مکی ۵۴۰ ہجری (۱۱۴۵ عیسوی) میں پیدا ہوئے۔[199] مزید یہ بھی لکھا گیا ہے کہ ان کا لقب "مکی" تب ان کو دیا گیا جب ان کے والدین سفر حج میں تھے اور آپؒ کی والدہ محترمہ نے آپؒ کو مکہ کے مبارک شہر میں جنم دیا تھا۔ بہر حال حضرت کا یہ ایک اعزازی لقب تھا۔

---

[198] ڈاکٹر قریشی حامد علی خانائی۔تذکرہ کوشائی سادات روہڑی

[199] *Memoir on the Syuds of Roree and Bukkur*. Bombay: Printed for Govt. at Bombay Education Society's Press. 1855. p. 12

## یمن میں آپؒ کی زندگی

منبع الانساب از سید معین الحق میں مذکور ہے کہ سید محمد مکیؒ نے دس سال یمن میں بھی گزارے تھے اور اس خطے میں آپؒ حکومتی معاملات میں فعال رہے تھے۔ لیکن آپؒ کی زندگی کے اس تاریخی پہلو پر فقط چند محدود چیزیں ہی ملی ہیں۔ مزید یہ کہ القاب اور ناموں کے باعث ملنے والی معلومات کی تصدیق کرنا بھی ایک مشکل امر ہو جاتا ہے۔ غالباً یہ زمانہ توران شاہ کی حکومت کا تھا جو سلطان صلاح الدین ایوبی کا بھائی تھا اور اس نے جنوب یمن کے علاقے زابد کو فتح کر لیا تھا۔

اس علاقے کی صورتحال کے خاکے کو رچرڈ مورٹل کے اہم کام "ملوکیت کے دور کی قیمتیں مکہ میں" میں حجاز کی معاشی تاریخ کی تفاصیل کے ذیل میں بیان کیا گیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ کئی حکمران اور خاندان حجاز پر قبضے کی کوششیں کرتے رہے ہیں کیونکہ وہاں کی تجارت اور معاشی معاملات حج کے باعث بہت منافع بخش تھے۔

شرفاء (سادات حسنی) اس علاقے کے اصل باسی تھے؛ مکہ میں وہ موسیٰ الجون ابن عبد اللہ ابن حسن المثنی ابن امام الحسن علیہ السلام ابن امام علی علیہ السلام سے تھے۔ حج کے موسم میں ہونے والی آمدنی پر ہی یہاں کے باشندے انحصار کیا کرتے تھے۔[200] لیکن زیادہ تر آمدنی بھارت جیسی یمن کی قریبی بندرگاہوں پر چیزوں کے ٹیکس سے حاصل ہوتی تھی۔ ایوبی اور ملوکیت کے دور کے کچھ مسوّدات ہیں جس سے القیصر خاندان کے کاروبار کی تفصیلات کا پتا چلتا ہے۔ یہ تفصیلی نسخے شیخ ابو مفریج کے توسط سے حاصل کیے گئے تھے۔[201] اس میں شیخ ابو مفریج کے نسب اور کاروبار سے متعلق اہم تفصیلات موجود تھیں اور ساتھ ساتھ اس میں دوسرے تجارتی معاملات اور ذاتی نوعیت کی باتیں بھی لکھی ہوئی تھیں۔[202]

---

[200] Mortel taxation in Mecca, 'Taxation in the Amirate of Mecca during the Medieval Period'

[201] Li Guo's economy during the Mamlūk era Commerce, Culture, and Community in a Red Sea Port in the Thirteenth Century

[202] John L. Meloy, Imperial power and maritime trade, Mecca, and Cairo in the later Middle Ages (Chicago: Middle East Documentation Center, 2010). Richard Mortel, 'Prices in Mecca during the Mamlūk Period', Journal of the Economic and Social History of the Orient 32, no. 3 (1989), 279–334. 50 Richard Mortel, 'Taxation in the Amirate of Mecca during the Medieval Period', Bulletin of the School of Oriental and African Studies, University of London, 58, no. 1 (1995), 1–16. 38th house, known as the 'Sheikh's House', during its excavation

ایک اور دستاویز از نیف الشامروخ میں یمن کے بنورسول کے تھوڑا عرصہ بعد کے دور کے حالات اور مکہ میں ان کے تعلقات کا جائزہ پیش کیا گیا ہے۔[203] شامروخ نے یمن میں ایوبی فتح، بنورسول کا اثر ورسوخ، ان کے مابین کے تعلقات، بنورسول کی سیاست، زرعی اور ان کے زیر اقتدار صنعتی مصنوعات جیسے عناصر کا مطالعہ کیا تھا۔ اس مقالے میں بنورسول کے بری اور بحری تجارتی راستوں، کرنسی، ٹیکس، اندرونی اور خارجی تجارت و معیشت کے پہلوؤں پر تفصیلات درج ہیں۔

صلاح الدین نے اپنے بھائی توران شاہ کو مکہ اور پھر یمن جانے کیلئے منتخب کیا۔ مکہ میں اس وقت شرفاء داؤد اور مختار کے درمیان تنازع تھا جو بھائی ہی تھے۔ توران شاہ نے شرفاء کی حمایت حاصل کرلی تھی کیونکہ وہ لوگ ویسے بھی عباسیوں کے خلاف متشدد تھے۔ بعد ازاں تنازع ختم ہوگیا اور ایک بڑے لشکر اور متعدد شرفاء علویوں کے سامنے مکہ کا امن معاہدہ طے پاگیا۔[204]

مصر میں فاطمی خلیفہ العاضد الدین اللہ (۵۴۴-۵۶۶ ہجری / ۱۱۴۹-۱۱۷۱ عیسوی) کے بعد صلاح الدین ایوبی (۵۶۷-۵۸۹ ہجری / ۱۱۷۴-۱۱۹۳ عیسوی) کی ابتدائی سیاسی تحریکوں کا مقصد خطے پر اپنا تسلط قائم کرنا تھا تاکہ فرنگی (رومی سلطنت) طاقتوں کو دھکیلا جاسکے۔ صلاح الدین نے جنوب مصر کے نوبیا جیسے علاقوں کو قابو میں کرلیا تھا جنہیں فوجی اڈوں کے طور پر استعمال کیا جانے لگا تھا۔ دوسری طرف یمن کو قابو میں کرنے کیلئے صلاح الدین نے اپنے بھائی توران شاہ کو وہاں بھیجا تھا۔ توران شاہ وہاں سے پہلے مکہ پہنچا تو وہاں اس کے اور شرفاء کے مابین معاہدہ طے پایا تھا۔

اس دوران توران شاہ نے شرفاء اور ان کی دیگر شاخوں جیسے زیدی سادات کی سیاسی حمایت حاصل کرلی تھی جو عباسیوں کے سخت مخالف تھے۔ شرفاء عباسیوں کو باقاعدہ ٹیکس دیا کرتے تھے اور زیادہ تر ٹیکس حجاج پر تھے لیکن یہ عمل عمومی طور پر مقبول نہ تھا۔[205]

---

203 The Commerce and Trade of the Rasūlids in the Yemen (630–858 A.H./1231–1454 A.D.)

204 :ابوشامہ، الروضتین، جلد۱، ۲۷

205 ج۱۶ الجریری، الدرر الفرائد، جلد۱، ص ۲۷۰

تجارتی معاملات کی بناپر شرفاء اور یمن کے حکمران جھڑپوں میں سر گرم تھے۔ توران شاہ کو شرفاء کی بدولت اس خطے میں کچھ حمایت حاصل ہو گئی تھی۔ اس بات کا بھی بڑا امکان ہے کہ بہادر اور اثر و رسوخ رکھنے والے سادات کو یمنی حکمران کے خلاف فوجی معرکوں میں شامل کیا گیا تھا۔ منبع الانساب کے مطابق محمد المکی صاحب نے یمنی حکمران کے خلاف فوجی معرکوں میں شرکت کی تھی اور خطے میں غلبہ بھی پایا تھا۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ کچھ برسوں تک آپؒ کو خطے کے کچھ حصوں پر حکومت کا منصب بھی نوازا گیا تھا۔

ان معرکوں کے بعد جیسے ہی یہ خطہ قبضہ میں آیا تو پھر سے تجارتی راستوں کی بحالی کی ضرورت بھی پیش آئی۔ توران شاہ نے اشراف میں سے متعدد معتبر افراد کو ان معاملات کی ذمہ داری سونپ دی تھی۔ مسالوں کے مشہور تجارتی قافلے گزرنے کا راستہ ہند اور سندھ کے علاقوں تک پہنچتا تھا۔ عین ممکن ہے کہ سید مکی ؒ بھی اسی گروہ کے نمائندوں میں سے ہوں جن کو تجارتی راستوں کی جانچ پڑتال کا ذمہ دیا گیا تھا اور سفر کرتے ہوئے آپؒ ان علاقوں تک بھی آئے ہوں۔[206] عرب حکمران اور اعلیٰ حکام، سندھ کے علاقوں کو تجارتی نقطہ نگاہ سے دیکھا کرتے تھے۔ دیبل کے علاقے میں ایک بندرگاہ بھی تھی۔ بحیرہ عرب کا یہ علاقہ عرب مسلم دنیا سے جڑتا تھا۔ مسلمانوں اور بھارت کے ساتھ تجارتی سرگرمیوں کیلئے سندھ ایک مرکزی حیثیت رکھتا تھا۔ اسلامی تاریخ کی ابتدا سے ہی عربوں کی نظر میں تجارتی لحاظ سے اس علاقے کی بہت بڑی جغرافیائی حیثیت رہی تھی۔ دنیا کی معروف بندرگاہوں کے علاوہ بھی اپنے اثر و رسوخ کو بڑھانے کیلئے، عرب لوگ نئی بندرگاہوں کے متلاشی رہتے تھے اور اس حیثیت سے سندھ بہت اہم تھا۔

منبع الانساب میں سید معین الحق تحریر فرماتے ہیں کہ سید محمد مکی ؒ کے دو فرزند تھے، سید مہاالدین اور سید شمس الدین، جو یمن میں رہے اور ان کے بارے میں مزید تفصیلات نہ مل سکیں کہ وہ وہاں رہے یا نہیں۔ ممکن ہے کہ وہ کسی جنگ میں یا پھر بچپن میں ہی وفات پاگئے ہوں لیکن منبع الانساب میں تحریر ہے کہ وہ ایک بار سندھ سے ہجرت کرکے حجاز کے علاقے میں گئے تھے۔ اَللّٰہُ اِعْلَم

[206] Journal of the Economic and Social History of the Orient Vol. I, No. 2 (Apr. 1958), pp. 157–174

## جناب سہروردی کی دختر سے نکاح

سید محمد مکی کے حوالے سے روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ سید محمد شجاعؒ حج کیلئے مکہ روانہ ہوئے تھے۔ وہ بغداد میں بھی ٹھہرے اور شیخ ابو حفص شہاب الدین سہروردی سے ملاقات کی۔ ایک روایت کے مطابق شیخ سہروردی نے اپنی بیٹی کا نکاح سید محمد شجاع کے ساتھ کر دیا۔[207] یہاں یہ نوٹ کرنا ضروری ہے کہ ہمارے شجرہ اس شادی کے بارے میں جو معلومات درج ہیں وہ یہ ہے کہ یہ سید محمد المکی کے ساتھ ہوا ہے، سید شجاع کے ساتھ نہیں۔ لیکن ہم اس کے بارے میں مزید بحث تبادلہ خیال کریں گے۔ بعد میں سید محمد مکی کی پیدائش مکہ میں ہوئی۔ سید محمد شجاع مشہد سے لوٹنے کے بعد وفات پاگئے تھے۔[208] شیخ سہروردی کی دختر سے سید محمد شجاع کے چار فرزند تھے۔[209] کچھ مؤلفین نے سید محمد شجاع کو شیخ سہروردی کا داماد اور سید محمد خطیب صدرالدین شاہ کو شیخ سہروردی کا نواسہ بتلایا ہے۔[210]

قدیم احوال میں کچھ تضادات پائے جاتے ہیں، کیونکہ کچھ بیانیے الجھے ہوئے ہیں خاص طور پر جب تاریخوں اور تاریخی معلومات کی بات آتی ہے۔ لیکن یہ بات معروف ہے کہ اس وقت کے مؤرخین تاریخ پیدائش کو قیاس کر کے لکھا کرتے تھے جس میں یقیناً غلطیوں کا احتمال ہوتا ہے۔

شیخ سہروردیؒ کی طرف منسوب تاریخیں جو بعد کے مؤرخوں نے لکھی ہیں وہ ۵۳۹ ہجری (۱۱۴۵) سے ۶۳۲ ہجری (۱۲۳۵) تک کی ہیں۔[211] سید محمد شجاع کے بارے میں خیال کیا جاتا ہے کہ وہ ۵۰۲ ہجری میں پیدا ہوئے تھے۔ جس کے مطابق سید محمد شجاع عمر میں ۳۷ برس شیخ سہروردی سے بڑے ہوئے۔ بہرحال یہ بھی امکان ہے کہ کسی اور شخصیت جن کا نام بھی سہروردی تھا ان کی تاریخ پیدائش غلطی سے لکھ دی گئی ہو۔ ایک دلچسپ بات یہ بھی ہے کہ شجرہ سادات بھکر میں لکھا ہوا ہے کہ شیخ سہروردی کا انتقال ۵۸۷ ہجری میں ہوا ہے۔

---

[207] Memoirs on Shikarpur, the Syuds of Roree and Bukkur, the Khairpur State ... Memoirs on the River Indus ... / edited by R. Thomas Hughes. Page 73. It is quoted from Tuftah tul Kiram,

[208] مولانا دین محمد وفائی۔ تذکرہ مشاہیر سندھ۔ تیسری جلد، ص ۲۳۸

[209] سید حسام الدین راشدی۔ حدیقۃ الاولیا

[210] قریشی حامد علی خانائی، رحیمداد مولائی شیدی، میر علی شیر قیدی اسوی، پیر علی محمد راشدی؛ مولانا دین محمد وائیائی

[211] Medieval Islamic Civilization: An Encyclopaedia. New York: Routledge. 2006. p. 775. ISBN 0415966906. Retrieved 2015–03–19

تحقیق کے مطابق بھی شہاب الدین سہروردی نام کی دو مشہور شخصیات تھیں۔ ایک سہروردی صوفی طریقت کے بانی جن کا مندرجہ بالا ذکر ہوا ہے اور دوسرے صاحب کا پورا نام " شیخ شہاب الدین الفتوح احمد (یا یحییٰ) ابن حبائش (یا یعیش) ابن امیرک (المقتول) " تھا اور ان کا انتقال بالکل شجرے میں لکھی ہوئی تاریخ ۵۸۷/۱۱۹۱ کے مطابق ہی ہوا تھا۔

**خلاصہ**

ا۔ اگر سید محمد الشجاع ؒ کا نکاح شیخ سہروردی کی دختر کے ساتھ ہوا تھا پھر مؤرخین سے تاریخ لکھنے میں غلطیاں سرزد ہوئیں ہیں۔

۲۔ ممکن ہے کہ سید محمد المکیؒ کا نکاح سہروردی ابو حفص کی دختر سے ہوا ہو مگر ان کی تاریخ پیدائش غیر واضح اور مبہم ہے۔

۳۔ یہ امکان بھی ہے کہ سید محمد المکی کا نکاح شیخ شہاب الدین الفتوح کی دختر سے ہوا ہو اور یہ امکان بھی ملنے والے شواہد کے دائرے میں ہی ہے۔ کیونکہ شجرہ میں انتقال کی تاریخ بالکل ایک جیسی ہے۔ قدیم مصادر میں بات عمومی طور پر لکھی ہوتی ہیں اور یہاں سہروردی سے مراد ابوالفتح احمدی ہو سکتے ہیں اور یہ بھی مشہد میں ہی رہتے تھے۔

یہاں ایک اور دلچسپ بات یہ بھی ہے کہ سید محمد الشجاع کی ابو حفص سہروردی کے ساتھ واقفیت کو حوالے کے طور پر سہروردی صاحب کی زندگی پر لکھے گئے ایک عربی مقالے میں بھی پیش کیا گیا ہے۔[212] اور اس سے یہ بھی گمان ہوتا ہے کہ محمد المکی ؒ کے نکاح کے وقت ابوالفتح سہروردی بغداد میں ہی ہوں۔

سندھ سکھر میں شیخ سہروردی کی دختر کی ایک معروف قبر بھی سید محمد المکی ؒ کے مزار کے قریب واقع ہے۔ مزار سکھر کے جنوب مشرق میں ڈپٹی کلیکٹر کمشنر کے آفس کے قریب واقع ہے اور شیخ سہروردی کی دختر کا مزار بھی یہیں ساتھ میں واقع ہے۔ بہر حال اس معاملے میں محققین دلائل کو لے کر تحقیق کو مزید توسیع دے سکتے ہیں۔

[212] http://suhraward.org/Suhrawardi(4).htm

خلاصہ یہ ہے کہ اگر ہم محفوظ شدہ تاریخوں کو ملحوظ خاطر لاتے ہیں تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ سید امیر محمد المکی صاحب نے شیخ شہاب الدین سہروردی کی بیٹی سے نکاح کیا تھا اور نہ کہ ان کے والد۔ سید مکی کی تاریخ پیدائش اور وفات مختلف مصادر میں فرق سے ساتھ موجود ہیں، جیسے ۶۴۴ ہجری / ۱۲۴۶ عیسوی،[213] یا ۶۹۱ ہجری / ۱۲۹۲ عیسوی۔[214] ان ناموں اور تاریخوں کو جدول کی صورت میں اس باب کے آخر میں بھی دیکھا جا سکتا ہے۔

درمیانہ دروازہ شیخ سہروردی کی قبر کے قریب

[213] Storey, C.A., ed. (2002). Persian Literature: A Bio–Bibliographical Survey. I. Psychology Press. p. 949. ISBN 9780947593384.
[214] Storey, C.A., ed. (2002). Persian Literature: A Bio–Bibliographical Survey. I. Psychology Press. p. 949. ISBN 9780947593384.

شیخ سہروردی کا مقبرہ بغداد میں سن ۱۹۲۴

## امیر محمد المکی رحمہ اللہ کی مشہد میں آمد

امیر محمد المکی کی جب مشہد میں آمد ہوئی تو انہوں نے اپنے آبائی گھر اور اپنے دادا کے مکتبہ کی زیارت بھی کی جس میں انہوں نے متعدد مخطوطات اور اپنے والد سید شجاع کی قلمی تحریریں حاصل کیں۔ انہوں نے اپنی قلمی تحریروں میں سندھ کے ایک علاقے کے بارے میں لکھا تھا، "قیام کے لیے سندھ میں سکھر اور بھکر کے قریب دریا کا کنارہ ایک پر سکون جگہ ہے۔" سید محمد المکی نے مشہد سے اپنے متعدد خاندانی افراد کے ہمراہ ہجرت کی تھی۔ کچھ روایتوں سے یہ بھی پتا چلتا ہے کہ سندھ کے سفر کے دوران منگولوں کے ساتھ بھی ان کی جھڑپیں ہوئیں تھیں لیکن اس بات کے ثبوت کیلئے زیادہ مواد نہیں ہے۔ ہاں جس بات کی تاکید کی جاسکتی ہے وہ یہ کہ ان کے کچھ سپاہیوں نے ایسی چند جھڑپوں میں حصہ ضرور لیا تھا اور پھر قندھار اور ہرات کے راستے سندھ میں ان سے جا ملے تھے۔

۱۲۲۱ میں، منگول (تاتار) کے ایک فوجی لشکر نے قندھار کا محاصرہ کرلیا تھا، اس کی خبر صرف نساوی سے ملتی ہے، جس نے سلطان جلال الدین خوارزم ساہ[215] مینگوبرنی کے ہاتھوں شکست کھائی تھی۔[216] ۱۲۵۱ میں اس کے اقتدار میں آنے کے بعد منگو قاآن نے افغانستان کے متعدد علاقے ملک شمس الدین کے حوالے کر دیے تھے۔ سیفی تیغاناآباد (قندھار) کو بھی انہی علاقوں میں شامل کیا تھا۔[217]

## سندھ کا علاقہ

سندھ کا علاقہ بہت اہمیت کا حامل تھا کیونکہ یہ ہند میں داخل ہونے کا مرکزی راستہ تھا ایسا راستہ جسے غیر ملکی خاص طور پر عرب کے باشندے تجارت کیلئے استعمال کیا کرتے تھے۔ کہا جاتا ہے کہ آٹھویں صدی ہجری میں عرب کے ہاتھوں سندھ کی فتح کے بعد سے سندھی حروف میں عربی رسم الخط موجود رہا ہے، اور سندھی زبان نے عربی سے بھی متعدد الفاظ مستعار لئے ہیں جو اس کے بعد ۳۰۰ سال سے سندھ کی سرکاری اور مذہبی زبان رہی ہے۔

عرب جنہوں نے سندھ کے کئی علاقے فتح کر لئے تھے، انہوں نے شمال کی جانب مزید فتوحات کیلئے سندھی سپاہی استعمال کیے۔ عربوں سے پہلے سندھ راجہ داہر کے زیر نگیں تھا جس کے اقتدار کا اختتام ۷۱۲ عیسوی میں ہوا جب 17 سالہ محمد ابن قاسم نے اموی خلیفہ ولید ابن عبد الملک (۷۰۵-۷۱۵ عیسوی) کی عسکری کاروائیوں کے زیر کمان یہ علاقہ فتح کیا تھا۔ پس اموی خلافت کے زیر اہتمام محمد ابن قاسم نے سندھ پر حکومت کی اور بعد میں اس صوبے پر دیگر گورنر تعینات کیے گئے یہاں تک کہ ۷۵۰ عیسوی میں عباسی خلافت اقتدار میں آ گئی۔ عباسیوں نے بھی سندھ کے علاقے کو اپنے زیر خلافت بنو امیہ کی انتظامی ساخت کو ہی برقرار رکھا تھا۔ بعد ازاں جب عباسی خلافت زوال کی طرف جانے لگی تو سندھ بھی ان کے اقتدار سے نکل گیا۔

---

215 سلطان جلال الدین منکبرنی فرزند ارشد سلطان محمد خوارزم شاہ تاریخ جہانگشای جوینی - عطاملک جوینی - شابک ۶-۱۲۴-۳۶۳-۹۶۴-۹۷۸ صفحہ : ۴۹۳

216 (Nasavi, ed. Ḥamidi, p. 133; ed. Minovi, pp. 92–93

217 (Jovayni, II, p. 255; Sayfi, p. 169

محمد ابن قاسم کے سندھ کو فتح کرنے کے مختلف مؤرخین نے مختلف سبب بتائے ہیں، بعد کے مصنفین اسے ایک معزز شخصیت کے طور پر بھی پیش کرتے رہے جس کی تائید نہیں کی جاسکتی۔ کچھ لکھنے والوں نے محمد ابن قاسم کو ایک ایسا شخص بتایا ہے جو ہندوستان میں اسلام پھیلانے کی غرض سے آیا تھا جبکہ حقیقت یہ ہے کہ اس کی آمد سے پہلے ہی اسلام یہاں پہنچ چکا تھا۔

امام علی علیہ السلام کی حکومت میں حارث ابن معری عبدی کو امام کی اجازت سے ۶۵۹ عیسوی میں ہند ساگر بھیجا گیا تھا۔ یہاں انہیں کچھ کامیابی بھی ملی لیکن ۶۶۲ عیسوی میں وہ کیکجن میں ہونے والی جھڑپوں میں مارے گئے۔ [218]

الحکیم ابن جبلہ العبدی جو ۶۴۹ ہجری میں مکران کے علاقے تک پہنچے تھے تو ان کا جانا بھی علی ابن ابی طالب علیہ السلام کے زیر اہتمام ہی تھا۔[219] علی ابن ابی طالب علیہ السلام کے دور خلافت میں متعدد لوگ اہل بیت کی تعلیمات کی تبلیغ کی غرض سے سندھ تک آچکے تھے۔[220] کچھ لوگوں نے جنگ جمل میں شرکت کی اور علی ابن ابی طالب علیہ السلام کے موقف کے دفاع میں اپنی جانوں کا نذرانہ بھی پیش کیا، انہیں میں حارث ابن مرہ العبدی اور سیفی ابن فصیل الشیبانی بھی شامل تھے جو امام علی ؑ کی فوج کے قائدین میں سے تھے۔ انہوں نے ۶۵۸ میں آخری بار مکران پر حملہ کیا تھا۔ سیفی ان سات شیعوں میں سے ہے جن کا حجر ابن عدی الکندی کے ساتھ ۶۶۰ عیسوی دمشق میں سر قلم کیا گیا تھا۔ سندھ کے علاقے میں متعدد اہلِ تشیع مہاجرین نے پر امن رہائش کیلئے بنو امیہ (۶۶۱-۷۵۰ عیسوی) کی پناہ لی۔ زیاد ہندی بھی انہی مہاجرین میں سے تھا۔[221] ابوالفرج نے "زیاد ہندی" کا نام لکھا ہے اور لکھا ہے کہ زیاد، زید ابن علی علیہ السلام کے ساتھ کوفہ کناسے میں قتل کر دیے گئے تھے (اصفہانی: ۱۲۸)۔

---

[218] بلازری، ۱۹۷۴: ۳۶۸ ہجری

[219] MacLean, Derryl N. (1989), Religion and Society in Arab Sind, p126 BRILL, ISBN 90-04-08551-3

[220] S. A. A. Rizvi, "A socio-intellectual History of Isna Ashari Shi'is in India", Volo. 1, pp. 138, Mar'ifat Publishing House, Canberra (1986)

[221] S. A. N. Rezavi, "The Shia Muslims", in History of Science, Philosophy and Culture in Indian Civilization, Vol. 2, Part. 2: "Religious Movements and Institutions in Medieval India", Chapter 13, Oxford University Press (2006).

یہ بات بھی معلوم ہوتی ہے کہ محمد ابن قاسم کا مقصد سادات کو ڈھونڈنا تھا جو بنو امیہ کے خلاف بغاوت رکھتے تھے اور ہجرت کر گئے تھے۔

۳۷۲ ہجری میں لکھا گیا ایک نسخہ جس کا عنوان "حدود العالم من المشرق الی المغرب" تھا، آل فریغون کے حکمران ابو الحارث محمد پر لکھا گیا تھا۔ اس نسخے کو تصنیف کرنے والا نامعلوم ہے لیکن ولادیمیر مینورسکی کے مطابق یہ تصنیف کرنے والا سایہ ابن فریغون ہو سکتا ہے جو متعدد علوم کے موسوعہ بھی لکھ چکا تھا۔ اس نسخے کے مطابق اس وقت سندھ میں مسلمانوں کی آبادی موجود تھی۔

سندھ بھی اس وقت مختلف حکمران خاندانوں کے زیر حکومت آتا تھا جن میں حبباری، بنو سما، اسماعیلی، سورل راہ اور سوماہ جیسے خاندان شامل تھے۔ اس وقت یہ دہلی سلطنت کے زیر انتظام تھا اور دہلی کے سلطان اس پر حکومت کیا کرتے تھے۔ بعد میں مغل اکبر کے دور سے پہلے یہ علاقہ ۱۵۲۰ عیسوی میں مرکزی ایشیا کے ارغون کے زیر حکومت بھی رہا تھا۔

## سندھ بھکر میں آمد

اپنے دادا کے مکتبہ سے ان کی تحریروں کو پڑھنے کے بعد سید مکی صاحب نے تہیہ کیا کہ سندھ کے علاقے میں قیام کریں گے لیکن فارس کی سیاسی ہلچل، منگولوں کی حکومت، تاتاروں کی جنگیں، تیمور لنگ اور دیگر پیش رہنے والی جھڑپوں کے سبب آپؒ کے خاندان کا یہاں قیام ناممکن ہو رہا تھا۔ اسی لئے انہوں نے اپنے سفر کو سندھ تک ہی محدود رکھا جہاں قیام کرنا ان کے والد کی بھی خواہش تھی۔

محترم امیر سید محمد مکی کے بارے میں بتایا جاتا ہے کہ وہ سندھ کے قدیم علاقے بھکر تک پہنچے تھے، تقریباً ۱۲۴۰ عیسوی یا ۱۲۶۱ عیسوی کے آس پاس۔ بھکر کا اصلی نام جناب کی آمد سے پہلے فرشتہ تھا۔ جب سید صاحب یہاں پہنچے تو فرمایا "جیل الله بقرن البقیتة المبارك" (اللہ نے مجھے ایک خوشگوار جگہ سویرے سے نوازا) اور اس طرح یہاں کا نام "فرشتہ" سے "بھکر" پڑ گیا۔[222] اس بات کی تائید متعدد تاریخی ذرائع سے بھی ہوتی ہے کہ یہ نام (سکھر/بھکر) محترم امیر سید محمد مکی کا ہی دیا ہوا ہے۔

---

222 تحفۃ الکرام

جناب سید صاحب نے اپنے ساتھیوں کو "فرشتہ" نام کی جگہ کے بارے تفتیش کرنے کو کہا تھا۔ خادمین نے حکم کی اتباع کی اور دیکھا کہ مطلوبہ جگہ "الور" نامی دریا کنارے واقع تھی اور یہ جگہ سندھ کا دارالحکومت تھی۔ اس وقت یہ جگہ عالم خان کے زیر اقتدار تھی۔ یہاں پر سید مکی صاحب کی آمد معروف تھی اور پھر زیر اقتدار کام کرنے والے حکومتی نمائندوں تک انہوں نے رسائی حاصل کی۔

اسی زمانے میں سید مکی نے الور کے حاکم عالم خان کو خط لکھا اور دریا کنارے والی زمین جہاں آپؒ کا قیام تھا وہ اپنی ملکیت میں لینے کی اجازت چاہی۔ جب عالم خان کو آپؒ کا خط وصول ہوا تو وہ رضامند ہو گیا اور امیر سید محمد مکی صاحب کو زمین کی تفتیش کرنے کو کہا۔ بادشاہ کی اس طلب پر سید صاحب نے اپنے شاہی نمائندوں کو زمین کی تفتیش کرنے کی غرض سے بھیجا۔ وہاں یہ معلوم ہوا کہ وہ زمین روہڑی کے مشرقی حصے سے شروع ہو کر شاہ بیلو، دیرو اور سانگی پر ختم ہو رہی ہے اور یہ رقبہ ۳۰،۰۰۰ ایکڑ بن رہا تھا۔ اس کے بعد مطلوبہ احاطے کی حدود بندی کی گئی اور الور کے حاکم عالم خان نے یہ علاقہ سید محمد مکی صاحب کو فروخت کر دیا جنہوں نے اس جگہ کا نام علی واہن رکھا۔
۶۹۷ ہجری میں سادات ہر سنہ قلعہ سے بھکر قلعہ میں منتقل ہو گئے تھے۔ پھر ۹۸۸ ہجری تک وہ اسی قلعے میں رہے تھے۔ شجرہ سادات رضوی میں سید محمد مکی صاحب کی وفات کا سال ۶۹۱ ہجری لکھا ہوا ہے اور علی واہن بھکر کے گاؤں کا ذکر ہے۔ ان کے جسد کو بھکر کے قریب ہی سپردِ خاک کیا گیا تھا، ان کا مزار سکھر ڈپٹی کمشنر کے آفس کے قریب ہے۔

## بھکر کی بنیاد

بھکر جزیرہ ضلع سکھر میں دریا سندھ پر واقع ہے۔ مؤرخین اور جہان دیدہ علماء نے اس علاقے کے بارے میں تفصیل سے لکھا ہے۔ بنیادی طور پر بھکر کے اصلی مقام کی کسی طرح تصدیق نہیں ہو سکی ہے لیکن اروڑ جیسی جگہیں اور قدیم تہذیبوں کے کھنڈرات وغیرہ آج بھی وہاں قریب کی آبادی کے آس پاس دیکھے جا سکتے ہیں۔

اروڑ آج قدیم تہذیب کی ایک علامت کے طور پر رہ گیا ہے۔ سوویرا کی مملکت کے وقت یہ سندھ کا دارالحکومت رہا تھا[223] اور ۴۵۰ قبل مسیح یہ روہڑاراج کا حصہ بھی رہا تھا[224] لیکن وقت کے ساتھ ساتھ زلزلوں اور دیگر قدرتی آفتوں کے باعث یہاں کی کثیر آبادی دوسرے علاقوں کی طرف ہجرت کر گئی تھی۔

## روہڑی اور قلعوں میں قیام

نصرپور کے مقیم ایک خاندان کے نسخے کے مطابق جب امیر سید محمد المکی یہاں پہنچے تو انہوں نے سکھر کے ہرسنہ قلعے میں قیام کیا اور ان کے فرزند سید صدر الدین الخطیب بھکر کے قلعے میں منتقل ہو گئے تھے۔ اگرچہ یہ تاریخ غلط ہو سکتی ہے کیونکہ خاندانی ریکارڈ کے مطابق وہ بھکر قلعے میں ۶۹۱ ہجری میں منتقل ہوئے تھے۔

[223] Malhotra, Anshu (2002). Gender, Caste, and Religious Identities: Restructuring Class in Colonial Punjab. Oxford University Press. ISBN 9780195656480. Retrieved 8 October 2014. The Aroras were also said to be the Khatris of Arorkot, or Aror, the ancient capital of Sindh.
[224] Derryl N. MacLean (1989), Religion and Society in Arab Sind, p.63

روہڑی کاایک منظر، خاکہ از ایڈورڈ

ایڈورڈ بھارت کے برطانوی فوجی سربراہ جنرل چارلس نیپیئر کی فوج کا سپاہی تھا جس نے اٹھارویں صدی میں تالپور کے حکمرانوں کو میانی (نزد حیدر آباد) کی ایک فیصلہ کن جنگ میں شکست دے کر سندھ کو فتح کیا تھا۔ فنون تعمیر وغیرہ میں دلچسپی کے سبب ایڈورڈ نے برطانوی حکومت آنے کے بعد سندھ کے متعدد شہر اور تاریخی جگہوں کا دورہ کیا اور ان کو تاریخی طور پر محفوظ کرنے کی غرض سے کئی خاکے بھی بنائے تھے۔ ایڈورڈ نے جن جگہوں کا دورہ کیا تھا ان میں عمر کوٹ، سہوان، حیدر آباد، لاکھی نزد سہوان اور روہڑی کا قلعہ بھکر شامل تھا۔

BUKKUR, A FORTIFIED ISLAND IN THE INDUS. *From a photograph in Sir Henry Green's collection.*

## علاؤالدین خلجی اور اس کا حکم نامہ

علاؤالدین خلجی (۱۲۹۶-۱۳۱۶) خلجی خاندان سے ایک مشہور و معروف سلطان تھا۔ علاؤالدین سابقہ حاکم جلال الدین کا بھتیجا اور داماد بھی تھا۔ جب جلال الدین دہلی کا حاکم بنا تو اس نے مملوکوں کو معزول کر کے علاؤالدین کو امیرِ تنزک (جشن کا ماہر) کا منصب دیا۔ جلال الدین کے خلاف بغاوت کو روکنے کے اعزاز میں علاؤالدین کو ۱۲۹۱ میں کارا کی حکومت ملی اور پھر بھیلشا میں کامیاب چھاپہ مار کروائی کے بعد ۱۲۹۶ میں اودھ کی حکومت بھی ملی۔ ۱۲۹۶ میں علاؤالدین نے دیوا گری پر چھاپہ مار کر جلال الدین کے خلاف بغاوت کیلئے کافی مضبوط بنیاد بنالی تھی۔ پس جلال الدین کو قتل کرنے کے بعد اس نے دہلی کا تخت سنبھالا اور ملتان میں جلال الدین کے بیٹوں کو محکوم کر لیا۔

۱۲۹۷ کی سردیوں میں خانیت چغتائی کے نویان کی سربراہی میں منگولوں نے پنجاب پر چھاپہ مارا تھا اور قصور تک پہنچ گئے تھے۔ ۱۲۹۸ میں الغ خان کی قیادت میں علاؤالدین کی فوج نے منگولوں کو شکست دی۔ امیر خسرو کے مطابق جنگ میں ۲۰،۰۰۰ منگول مارے گئے تھے اور بہت سے قیدی دہلی میں بھی ہلاک ہوئے تھے۔[225] ۱۲۹۸-۹۹ میں ایک اور منگول فوج (غالباً نیگودری) نے سندھ پر حملہ کر دیا اور سیوستان (سیہون) قلعے کو ہتھیا لیا۔ اس بار علاؤالدین کے سپہ سالار ظفر خان نے مخالفین کو شکست دی اور قلعے کو دوبارہ حاصل کر لیا۔[226] علاؤالدین نے ملتان کے فتح ہوتے ہی نصرت خان کو بحیثیت وزیراعظم تعینات کیا۔[227] ۱۲۹۹ کلی کے معرکے میں منگولوں کے خلاف نصرت خان نے علاؤالدین کے بائیں دستے کی قیادت کی۔[228] ۱۳۰۱ میں علاؤالدین نے الغ خان اور نصرت خان کو حکم دیا کہ رنتھمبور پر حملہ کریں جس پر اس وقت چاہامان خاندان کا بادشاہ ہمیرہ دیوا حکومت کر رہا تھا۔ نصرت خان اس محاصرے کے دوران، منجنیق سے مارے گئے پتھر کی زد میں آگئے اور پھر کچھ ہی دنوں بعد وہ وفات پاگئے۔[229]

معلوم ہوتا ہے کہ بھکر اور روہڑی کے سادات کی زمینیں کبھی علاؤالدین کے دائرہ اقتدار میں آتی تھیں۔ اس مسئلے کے حل کیلیئے یہاں سے سادات کے پاس ایک قافلہ بھی بھیجا گیا تھا۔ نصرت خان کو ان علاقوں پر اختیار دے دیا گیا تھا۔ بعد میں معاملات طے کرنے پر وہ سادات سے بہت متاثر ہوا تھا اور یہ بھی لکھا گیا ہے کہ اس نے اپنی دختر سید بدر الدین محمد کے نکاح میں دے دی تھی۔

نصرت خان نے بعد میں یہ اعلان بھی کر دیا تھا کہ یہ سب زمینیں سیدوں کیلیئے وقف ہے اور اس بات کے ثبوت کیلیئے اس نے علاؤالدین خلجی کی جانب سے ایک تحریری سند بھی جاری کر دی تھی۔ اس سند کی ایک نقل بھی یہاں منسلک کر دی گئی ہے اور اس کی تائید ۱۰۴۷ ہجری میں مغل شہنشاہی دور کے فرشتہ کے دستاویزات سے بھی ہو جاتی ہے کہ "شہنشاہ علاؤالدین کی منظوری سے بھکر کے سادات علی واہن کے مالک ہیں"۔ اور صرف ۲۹۵ برس بعد شہنشاہ شاہ جہان کی سند سے سادات کی ملکیت کی دوبارہ تائید ہو جاتی ہے۔[230]

---

[225] Peter Jackson 2003, p. 221
[226] Peter Jackson 2003, p. 227
[227] Kishori Saran Lal 1950, p. 80
[228] Banarsi Prasad Saksena 1992, p. 339
[229] Banarsi Prasad Saksena 1992, p. 342
[230] Memories of Shikarpur, the syuds of Rohri and Bukkur p.125 H. Thomas

علاؤالدین نے یہ بھی فیصلہ دیا کہ بھکر قلعے کی مشرقی زمین کا ایک حصہ وزیر نصرت خان کی دختر کو سید بدرالدین کے ساتھ نکاح کرنے پر جہیز کے طور پر دیا جائے اور اس طرح اس زمین کو امیر واہن کا نام دیا گیا۔ اس جگہ کی تعمیر کے بعد یہ علاقہ سادات کے نام سے مشہور ہو گیا تھا۔

کامران مرزا (۱۵۰۹-۱۵۵۷) پہلے مغل بادشاہ اور بانی سلطنت بابر کا دوسرا فرزند تھا۔ وہ کابل میں بابر کی بیوی گلرخ بیگم کے بطن سے پیدا ہوا تھا۔ وہ بابر کے بڑے فرزند ہمایوں کا سوتیلا بھائی تھا۔ اس کی متعدد بیگمات تھیں جن میں ماہ چوچک بیگم (۱۵۴۶، وفات ۱۵۵۸)، میر شاہ حسین ارغون کی دختر، سندھ، قندھار اور کابل کے حاکموں کی بیٹیاں بھی شامل تھیں۔ ان کی والدہ مرزا محمد مقیم بیگ ارغون کی اہلیہ تھیں۔ جب ارغون کے شاہ حسن کی دختر کا نکاح کامران مرزا کے ساتھ ہوا تھا تو اس وقت وہ ٹھٹہ کے علاقے کا حاکم تھا اور کہا جاتا ہے کہ اس وجہ سے کچھ مسائل بھی تھے۔[231]

کامران مرزا کا میر محمد معصوم شاہ بھاکری کے ساتھ تعلق تھا۔ یہ سید نظام الدین میر محمد معصوم شاہ کے نام کے سے ایک سولہویں صدی کے مشہور مؤرخ تھے اور مغلوں سے وابستہ تھے ان کو ۱۵۹۸ میں اکبر نے سندھ اور سبی کی حکومت بھی دی تھی۔[232]

[231] Begum 1902, p. 260.

[232] Marri, Mir Khuda Bakhsh (1964). The Balochis through centuries; history versus legend. Quetta. p. 35

یہ بات سراج الانساب میں لکھے گئے ان کے نسب کے مطابق ہے۔ میر معصوم ابن سید سوفئیی ابن میر مرتضیٰ ابن سید میر علی ابن امام الدین ابن میر محمد میر بزرگ ابن علی ابن محمود ابن شیر قلندر ابن عین الدین ابن شمس الدین ابن علاؤالدین ابن محمد ابن سید حسن عبدل ابن سید حسین ابن سید رضا ابن محمد ابن احمد ہارون ابن امام موسیٰ کاظم علیہ السلام۔

ساداتِ روہڑی کے ساتھ ان قریبی تعلقات کی بناپر معصوم بھاکری کو مقرر کیا گیا تھا کہ وہ سادات کو تنبیہ کریں کہ محض خود ہی قلعے کی حفاظت کرنا، خطرے کی بات ہے ان کو قلعے کی حفاظت کیلئے کچھ سپاہی اور افسران ضرور ساتھ رکھنے چاہیے۔ سادات کو براہ راست خطرہ سمجھا جاتا تھا اور حکمران بھی براہ راست قلعے کو اپنے قابو میں رکھنے کے مطالبے سے گریز کررہے تھے اسی لئے انہوں نے اس پالیسی سے قلعے میں اپنی فوج داخل کرلی تھی۔ سادات مطمئن رہے اور بجائے کسی اختلاف میں پڑنے کے، وہ روہڑی کی دوسری زمینوں پر منتقل ہونے لگے۔ <u>معصومی کی تاریخ</u> سے ماخوذ کچھ عبارتیں ان حالات کی صحیح منظر کشی کرتی ہیں۔

> "سیدوں کو لے کر وہ شاہ بیگ کے پاس پہنچے اور ایسے لوگ جمع کیے جو ان کے خیر خواہ رہے ہوں۔ شاہ بیگ ان کو سننے کے بعد ان کے خاندانوں کے ساتھ احترام کے ساتھ پیش آئے۔ پھر جب مجلس برخاست ہوئی تو اس نے محمود کو ایک جانب بلوایا اور ان سیدوں کے بارے میں پوچھا۔ محمود نے پوچھنے پر وہی کہا جو پہلے کہہ چکا تھا اور یہ بھی کہا کہ ایک ہی نسل کے سب افراد کا ایک ساتھ قلعے میں رہنا مناسب نہیں ہے۔ شاہ بیگ نے یہ سن کر ہنستے ہوئے کہا کہ اس کی رائے دلچسپ ہے۔اس نے سادات کو یہ کہا کہ (سندھ کی تاریخ ۹۸ از حمزہ بیگ) مغل اپنے ہمراہ اپنے خاندان بھی لائے تھے اور ان کو قلعے میں رہنا چاہیے اس لئے سیدوں کو چاہیے کہ وہ جاکر ایک یا دو بڑے گھروں میں رہیں اور باقی دوسری عمارتیں ان کیلئے ہونی چاہیے۔ اس کے بعد سیدوں نے قلعے میں رہنا مناسب نہ سمجھا اور شاہ بیگ کو بتایا کہ وہ جانا چاہتے ہیں تو وہ رضامند ہوگیا اور روہڑی میں انہیں جگہ دی اور اس وقت سے سادات اس جگہ کے باسی رہے ہیں۔"

بھکر قلعہ باقاعدہ جزیرے کا حصہ تھا لیکن اب یہ کھنڈرات میں بدل چکا ہے،ماضی میں یہی جگہ بہت اہمیت رکھتی تھی خاص طور پر فوجی اڈے کی حیثیت سے کیونکہ یہیں سے جزیرے کے باہر سے آنے والے حملہ آوروں سے مقابلہ اور دفاع کیا جاسکتا تھا۔ لمبائی میں یہ قلعہ تقریباً ۸۰۰ یارڈ وسیع اور ۳۰۰

یارڈ لمبائی رکھتا ہے۔ اپنے انداز اور جگہ کے لحاظ سے یہ قلعہ دیگر قلعوں کے مقابلے میں انوکھی خصوصیات کا حامل رہا تھا۔ بھکر قلعے کی دیواروں نے پورے جزیرے کا احاطہ کیا ہوا ہے اور اس کا اختمام پانی کے کناروں پر ہوتا ہے۔ آج یہاں پر سید محمد مکی کے خاندان سے سادات کی پرانی آرام گاہیں موجود ہیں اور انہیں میں سید صدر الدین ابن سید محمد المکی کا مشہور مزار بھی موجود ہے۔

سکھر ضلع میں روہڑی کا شہر - ۱۸۴۲ کا خاکہ

دریاؤں، زلزلوں، سیلابوں اور دیگر قدرتی آفات نے وقت کے ساتھ ساتھ اس زرخیز زمین کی قدیم تاریخ کو بہت متاثر کیا ہے ورنہ اسی خطے کو کچھ لوگ متعدد بڑی تہذیبوں کا مصدر سمجھتے ہیں۔

ر۔ د۔ اولڈہم کے مطابق، "چونے کے پتھر کی چٹانوں میں بھکر اور روہڑی کی علاقائی خصوصیات بالکل واضح ہیں؛انڈس (سندھ کا دریا) سندھ سے ہوتا ہوا بہہ رہا ہے"۔ "کناروں سے ہوتا ہوا ملک کی عام سطح سے اوپر ہے جس کی ڈھلان کسی بھی جانب متوقع ہوتی ہے۔ ایسے سب دریا جو عام سطح سے اوپر ہوتے ہیں ان سب میں یہ خصوصیات ملتی ہیں لیکن بھکر میں دریائے سندھ کی ایک انوکھی خاصیت ہے جو کم

دیکھنے میں آتی ہے کہ یہ پہاڑوں کے درمیانی خلا میں بالائی سطح پہ رہتا ہوا گزرتا ہے اور یہاں کی نچلی سطح پر دونوں طرف معدنیات کے ذخائر بھی ہیں۔"[233]

## قلعہ بھکر کی تاریخ

اس بارے میں کچھ نہیں کہا جاسکتا ہے کہ سرکاری حیثیت سے قلعہ بھکر کی بنیاد کس نے ڈالی تھی۔ ہاں جو بات معلوم ہے وہ یہ ہے کہ جب سید محمد مکی یہاں پہنچے تو یہ قلعہ خستہ حالت میں تھا۔ بعد میں سید صدر الدین بن سید محمد مکی نے اس کی مرمت کروائی تھی جب وہ اس کے شمالی حصے میں منتقل ہوئے تھے۔ سادات کی آرام گاہیں بھی اسی سمت موجود ہیں جن میں سید صدر الدین کی قبر بھی شامل ہے۔
سندھ کی زمینوں کی رجسٹریشن اور ۱۹۱۲ کے سرکاری ریکارڈ کے مطابق بھکر جزیرے کا رقبہ ۲۹۲،۲۵۵ اسکوائر یارڈ یا ۱۴۹ ایکڑ تھا۔ بھکر بہت پہلے قلعہ بند ہوا ہوگا کیونکہ عرب کے شیخ ابو تراب جس کا مزار گاجو تلو کا میر پور سکرو میں ہے، ان کے یہاں آنے کی تاریخ ۱۷۱ ہجری (۷۸۷ عیسوی) درج ہے اور ان کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ یہ قلعہ ان کی تحویل میں رہا تھا۔ اس کے بعد یہ قلعہ سلطان غزنی کے وزیر عبد الرزاق کے قبضے میں آگیا تھا جس نے ۱۰۲۶ عیسوی میں سندھ پر حملہ کیا تھا۔ بھکر کے مشہور گورنروں میں ایک سلطان محمود کوکلتاش گزرے تھے جن کو شاہ بیگ ارغون نے ۹۲۸ عیسوی میں مقرر کیا تھا۔
جب شاہ بیگ ارغون نے ۹۲۸ (۱۵۲۲ عیسوی) میں بھکر کو دارالحکومت بنانے کا فیصلہ کیا تھا تو سندھ کے پرانے دارالحکومت الور کے قدیم قلعے کی اینٹیں، سما (۱۳۳۳-۱۵۲۲ عیسوی) کی عمارتوں سے اور ترک دور (۴۳-۱۵۰۷ عیسوی) کے مواد سے اس قلعے کی تعمیر کروائی تھی۔ پھر ہمایوں کے دور ۹۴۷ (۱۵۴۱ عیسوی) میں سلطان محمود خان نے قلعے میں ایک بیرونی دیوار کا اضافہ کروایا تھا جس سے حدود میں مزید ۱۸۷۵ یارڈ کا اضافہ ہو گیا تھا۔ اس میں اندرونی دیوار کے مخالف سمت میں چار دروازے لگائے گئے تھے۔ ان میں دو باغ ہیں، "نزورگاہ" اور " گزرگاہ"۔ آخری بار گورنر غلام صادق خان (۱۷۸۰-۹۰) کے دور میں دوبارہ مرمت کا کام ہوا تھا جو تیمور کی حکومت کا زمانہ تھا۔ تاہم، ان تمام ادوار میں قلعہ سادات مکی قبیلہ کی رہائش گاہ رہا۔

233 HISTORICAL GEOGRAPHY OF SINDH BY Prof. M. B. PITHAWALA. F.G.S., M.R.A.S. Sani H. Panhwar (2018)

ہمایوں کے دور میں بھی اس کی تعمیر ہوئی تھی۔ سلطان بھاکری نے بھی اس میں کام کروایا تھا۔ جب نادر شاہ یہاں پہنچا تو اس نے اپنے اصحاب کو یہاں کی تفتیش اور مرمت کیلئے بھیجا۔ تیمور نے بھی اپنے شکارپور کے وزیر صادق حسن کو یہاں قلعے کی تعمیر کی غرض سے بھیجا تھا۔ اس کے بعد برطانوی افسروں نے اس قلعے کو عسکری اڈے اور قید خانے کے طور پر استعمال کرنا شروع کر دیا تھا اور اس کیلئے انہوں نے بھی اس میں مرمتیں کروائی تھیں۔ اس کے بعد سکھر اور روہڑی کو جوڑنے والے پل "لینس ڈاؤن" کی تعمیر کے وقت بھی اس قلعے کے کچھ حصوں کو نقصان پہنچا تھا اور اس وقت سے یہ قلعہ کھنڈرات ہوا پڑا ہے۔

## سید محمد مکی رحمہ اللہ کا مزار

سید محمد مکی کا انتقال ۱۲۴۶ (۶۴۴ ہجری) میں ہوا لیکن سندھی نسخوں کے مطابق انتقال ۱۲۹۲ (۶۹۱ ہجری) میں ہوا تھا۔ اگر اس تعلق سے ہم دیگر قریبی آباؤاجداد کی عمروں کا حساب لگائیں تو پہلی تاریخ ۱۲۴۶/۶۴۴ زیادہ صحیح معلوم ہوتی ہے۔ سید کا انتقال روہڑی میں ہوا اور یہ علاقہ اصل میں علی واہان / امیر وہاں تھا یہ علاقے سید صدرالدین نے قائم کیے تھے وہ جگہ جہاں سید صاحب کو سپردِ خاک کیا گیا ہے اسے "ہفت پران" کہتے ہیں جو سکھر میں ڈی سی کمیونرز آفس کے قریب واقع ہے ۔ یہاں بہت سی اہل خانہ کے قبریں ہیں، ان میں سید احمد ( بن سید قاسم بن سید ابراہیم ) کی بیٹی وہ سید صدرالدین کی اہلیہ تھی، اور شہاب الدین سہروردی کے بیٹی بھی شامل ہیں جو سید محمد آلمکی کی معزز اہلیہ تھیں۔ آپ سید محمد مکی کی معزز شخصیت کا لوگوں پر بے حد اثر تھا، اور آپ کو اب بھی بہت سارے لوگ یاد کرتے ہیں۔ آپ ایک عظیم شخصیت تھے جس نے بہت سوں کے دلوں کو متاثر کیا۔

The Chairman PPP Bilawal Bhutto Zardari, Chief Minister Sindh Syed Qaim Ali Shah offring fateha at the Mazar of Hazrat Pir sadaruddin Shah Badshah situated between Rohri and Sukkur City.

سید صدر الدین خطیب رحمہ اللہ ایک مشہور و معروف شخص تھے۔ حتمی طور پر ان کی تاریخ پیدائش کی معلومات کچھ مصادر کے لحاظ سے تقریباً ۱۲۰۳ عیسوی کے آس پاس ہوئی تھی۔ وہ ایک صاحب فضیلت اور زاہد شخص تھے جن کے زہد کا چرچا سندھ بھر اور بھارت کے علاقوں تک بھی تھا۔ لوگ ان کو ایک بزرگ کی حیثیت سے جانتے تھے اور حضرت کا زیادہ تر وقت سندھ اور پنجاب کے سفروں میں گزرتا تھا۔ آخر میں انہوں نے بھکر میں قیام کیا جہاں متعدد لوگ ان کی روحانی تعلیمات سے فیض یاب ہوئے۔

سید صدر الدین خطیب کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ ان کا انتقال ۷۰۰ ہجری/۱۲۰۷ عیسوی میں ہو. ان کے ۱۰ فرزند اور ۲ بیٹیاں تھیں۔ پہلی اہلیہ زینب تھیں جو سید احمد (سید محمد مکی صاحب کے بھائی) کی دختر تھیں جبکہ ان کے دوسری بیگم سید علی قلے کی دختر تھیں۔ ان کی اولاد کے نام ذیل میں درج ہیں؛

**۱۔ سید بدر الدین ۲۔ سید علاوالدین ۳۔ سید علی مرتضیٰ ۴۔ سید امام الدین ۵۔ سید نظام الدین ۶۔ سید نصر اللہ ۷۔ سید تاج الدین ۸۔ سید قطب الدین ۹۔ سید جمال الدین ۱۰۔ سید کمال الدین**
**۱۱۔ سیدہ حاج بی بی ۱۲۔ سیدہ تاج بی بی**

سید کا مزار روہڑی اور سکھر کے درمیان میں بھکر جزیرے میں واقع ہے۔ یہ وہاں کے مشہور مزاروں میں سے ہے جس میں سکھر، روہڑی، سندھ اور جنوبی پنجاب کے دیگر ضلعوں سے آنے والے عقیدت مندوں کی بھیڑ لگی رہتی ہے۔ لوگ یہاں سکون اور راحت کی غرض سے آتے ہیں۔ احترام کے باعث مریدین سید صدر الدین کی قبر کی فولادی چوکھٹ کو چینی تالے لگائے رکھتے ہیں۔ برکت کے اوقات کے میں ان چینی تالوں کو کھول دیا جاتا ہے۔ اب کی بار ان کی قبر پر ایک نیا گنبد بھی بنا دیا گیا ہے اور مزار کے انتظامی امور وہاں کے اوقاف کے شعبے نے اپنے ذمے لے لئے ہیں۔[234] سید کے مزار کے قریب ہی لعل شہباز قلندر (۱۱۷۷-۱۲۷۴) کی چلہ گاہ بھی ہے جس کے بارے کہا جاتا ہے کہ وہاں وہ سید صاحب کی خانقاہ کے قریب عبادت گزاری کیا کرتے تھے۔

## لعل شہباز قلندر رحمہ اللہ کی چلہ گاہ

سندھ کے مشہور بزرگ لعل شہباز قلندر (شاہ حسین، عثمان مروند وہ نام ہیں جو مختلف مصنفین استعمال کرتے ہیں) ایک بار یہاں پہنچے، یہاں ان کی ملاقات سید صدر الدین سے ہوئی۔ کہا جاتا ہے کہ کچھ وقت تک وہ سید صدر الدین کی صحبت میں رہے اور سید صدر الدین کے ساتھ مراقبہ بھی کرتے رہے تھے۔ بھکر جزیرے میں سید صدر الدین نقوی الرضوی کے مزار کے ساتھ ہی یہ مشہور چلہ گاہ بھی موجود ہے۔ لعل شہباز قلندر کے نسب کو مختلف کتابوں میں مختلف بتایا گیا ہے لیکن جو ان میں صحیح ترین معلوم ہوتا ہے میں وہ یہاں درج کر رہا ہوں۔ ان کا اصل نام عثمان مروندی [کچھ کتابوں میں لکھا ہے کہ نام شاہ حسین تھا] لعل شہباز قلندر ابن ابراہیم کبیر الدین ابن شمس الدین محمد ابن نور الدین علی ابن رکن الدین ابن احمد ابن ہادی ابن محمد مہدی ابن منتخب اللہ ابن عبد المجید سبزوری ابن غالب علی ابن محمد ابن اسماعیل ابن محمد مکتوم ابن اسماعیل العارج ابن امام جعفر الصادق علیہ السلام ہے۔

[234] مزار کی تعمیر پاکستانی حکومت کے تحت کی جارہی ہے اور روہری میں سادات کے بہت سارے خاندانوں نے اس کی تعمیر کو یقینی بنانے میں مدد کی ہے. ڈپٹی ڈائریکٹر نیب [لاہور\مونا سیداں] سید حسن سجاد نقوی جو خود سید صدر الدین کے اعقاب سے ہیں سید کا مزار کے مالیاتی اور انتظامی امور میں شمولیت ہے.

کچھ لوگ غلط فہمی میں، ابراہیم کبیر الدین کو ابراھیم المجاب ابن محمد العابد ابن امام موسیٰ الکاظم علیہ السلام سمجھ لیتے ہیں جو کربلا عراق میں امام حسین علیہ السلام کے اطراف میں ہی مدفون ہیں۔ ابراہیم الموجب دوسری صدی ہجری کے دور کی ایک دوسری شخصیت ہیں، جبکہ ابراہیم کبیر الدین جناب لعل شہباز قلندر کے والدِ محترم تھے جو تقریباً پانچویں صدی ہجری میں گزرے تھے۔ ابراہیم الموجب ابن محمد العابد کو الموجب کہا جاتا تھا۔ امام حسین (ع) کے مقدس قبر مبارک پر جب سید الموجب آئے تو انہوں نے کہا، "آپ پر سلامتی ہو میرے محترم جد امجد"۔ یہ کہنا تھا کہ قبر مبارک سے آواز آئی "میرے بیٹے تم پر بھی سلامتی ہو"۔ اس واقعہ کے عینی شواہدین آپ ؑ کو الموجب کہنے لگے، مطلب وہ جسے امام حسین علیہ السلام نے سلام کا جواب دیا تھا۔ جناب ابراہیم الموجب اپنے زہد، عبادت گزاری اور تقوی جیسے اوصاف سے پہچانے جاتے تھے۔ ان کا انتقال کربلا شہر میں تیسری صدی ہجری میں ہوا تھا اور ان کو امام حسین علیہ السلام کے مزار کے قریب ہی سپردِ خاک کیا گیا تھا۔

**السلام علی السید العابد ابراهیم المجاب ورحمة الله وبرکاته۔**

سہوان میں لعل شہباز قلندر کے مزار کا خاکہ، سن ۱۸۰۰

### درسگاہ خانقاہ

سید صدر الدین شاہ "الخطیب" کے لقب سے بھی معروف تھے۔ خطیب اس شخص کو کہتے ہیں جو وعظ و نصیحت کرتا ہے۔ سید صدر الدین کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ ان کی آواز بہت خوبصورت تھی اور قرآن کی تلاوت بہت خوبصورتی سے کیا کرتے تھے۔ بھکر میں انہوں نے ایک درس گاہ کی بنیاد بھی رکھی تھی جہاں تلامیذ علم حاصل کیا کرتے تھے اور اسلام کی تبلیغ کیلئے تیار ہوتے تھے۔ وہ ایک بہترین خانقاہ (فارسی لفظ)، رباط یا عمارت تھی جو مذہبی اجتماع، روحانی تعلیمات اور تزکیہ نفس کیلئے مخصوص تھی۔

### سید صدر الدین کا دربار

روہڑی میں رہنے والے معتبر خاندانی ذرائع سے معلوم ہوتا ہے کہ سید صدر الدین کا مقبرہ جہانگیر کے دور میں بنایا گیا تھا اور سعید خان وزیر نے اس کی تعمیر کروائی تھی۔

## سید میر علی ہمدانی رحمہ اللہ

سید میر علی ہمدانی، سادات الاشراف الاعرجی سید جعفر الحجہ ابن سید عبیداللہ اعرج ابن سید حسین الاصغر ابن امام علی زین العابدین علیہ السلام کے اعقاب سے مشہور و معروف تھے۔ ان کی پیدائش ۷۱۴ ہجری میں ہوئی تھی اور ۷۸۶ ہجری تا حیات رہے تھے۔ وہ "شاہ ہمدان" کے لقب سے بھی جانے جاتے تھے۔ رضا لائبریری، رامپور، ۷۶۴؛ نقل کردہ ۱۵۲۳/۹۲۹ کے نسخے میں ۱۱ مقالے سید ہمدانی کی طرف منسوب ہیں۔ سید ہمدانی کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ ۷۷۴ ہجری میں کشمیر آئے تھے اور یہ خیال بھی کیا جاتا ہے کہ وہ اپنے ساتھ ایران سے دستکاری اور صنعتی کام کے مواقع لے کر آئے تھے۔ یہ بھی ایک قول ہے کہ وہ اپنے ہمراہ اپنے ۷۰۰ پیروکار بھی لائے تھے۔ ان میں قالین اور شال کی بُنائی کرنے والے بھی تھے جنہوں نے مقامی لوگوں کو پشمینہ اور قالین بنانے کا ہنر سکھایا۔[235] کشمیر کے علاقے میں اسلام کی تعلیمات سید ہمدانی کے خطبات، تعلیم اور تبلیغ کی بدولت پہنچی تھیں۔ یہاں یہ بات جاننا بھی دلچسپی سے خالی نہ ہوگی کہ تاجکستانی کرنسی پر سید ہمدانی صاحب کا خاکہ بنا ہوا ہے۔

## سلطان شاہ بلاول رحمہ اللہ

سلطان شاہ بلاول ایک معروف بزرگ تھے جو سید میر علی ہمدانی کی نسل سے تھے۔ ان کی پیدائش ہمدان ایران کی تھی اور ان کا مزار دندہ شاہ تلہ گنگ میں ہے۔ ان کا اصل اسم گرامی سید احمد ہمدانی تھا اور وہ سید سلطان بلاول دندہ کے نام سے پہچانے جاتے تھے۔ کچھ صدیاں پہلے سید نے ایک خط لکھا تھا جس میں انہوں نے بھکر میں سادات کی قبروں پر تشریف لانے کا تذکرہ کیا تھا۔ اس میں انہوں نے اس بات کا اظہار کیا کہ سادات کے مقبروں کی موجودگی میں روحانیت اور سکون ہے۔

[235] Rafiabadi, Hamid Naseem (2003). "World Religions and Islam: A Critical Study, Part 2". Sarup & Sons. pp. 97–105. ISBN 9788176254144.

سید میر علی ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کا تاجکستان میں مزار

سلطان شاہ بلاول کا نسب بمطابق نسابہ سید الشریف قمر عباس الاعرجی الحسینی الہمدانی ایسے ہے: سید احمد ہمدانی الاعرجی الحسینی یعرف سلطان شاہ بلاول بن اسماعیل بن زبیر بن نور اللہ بن فتح اللہ بن حسین بن محمود بن جمال الدین حسین بن علی بن احمد کبیر الدین بن نور الدین کمال بن احمد بن حسن بن میر محمد الہمدانی بن میر سید علی ہمدانی الاعرجی الحسینی یعرف شاہ ہمدان جد الجامع السادہ الحسینیہ الاعرجیہ الہمدانیہ بن شہاب الدین بن محمد بن علی بن یوسف بن محمد شرف الدین بن محمد محب اللہ بن جعفر بن عبداللہ بن محمد بن ابوالقاسم علی الجلاباذی بن ابو محمد الحسن بن ابا عبداللہ الحسین بن جعفر الحجۃ بن ابو علی عبیداللہ الاعرج بن ابا عبداللہ حسین الاصغر بن امام علی زین العابدین علیہ السلام بن امام حسین علیہ السلام بن امام علی ابن ابی طالب علیہ السلام۔ [236]

[236] کتاب المشجر من اولاد حسین الاصغر" از سید قمر عباس اعرجی حسینی ہمدانی"

خانقاہ مولا کہلانے والی مندرجہ بالا خانقاہ میر سید علی ہمدانی کی مسجد ہے جو جموں و کشمیر کے شہر سری نگر میں واقع ہے. خانقاہ مولا کہلانے والی یہ خانقاہ میر سید علی ہمدانی کی مسجد ہے جو جموں و کشمیر کے شہر سری نگر میں واقع ہے

# سید محمد بدر الدین بدر العالم رحمۃ اللہ علیہ

منبع الانساب [سید معین الحق] کے فارسی نسخے اور شجرہ بھاکری سادات سے سید بدر الدین کے تاریخی حالات کا پتا چلتا ہے۔ سید صاحب ایک شریف، محترم اور متقی شخص تھے اور انہوں نے اپنے آپ کو روحانی جستجو کیلئے وقف کرر کھا تھا۔ آپؒ کے متعلق مختلف تحریروں کے ذریعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ آپؒ اپنے ارد گرد روحانی اسراروں کے حلقے میں رہتے تھے۔ سید صاحب کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ ان کی دو شادیاں تھیں۔ پہلی شادی ان کی نصرت خان بے کی دختر سے تھی اور دوسری شادی حسین شاہ لنگاہ کی دختر سے تھی۔ آپؒ کی نسل سے ہند اور پنجاب میں آپؒ کی اولادیں پھیلی ہوئی تھیں۔

## اچ بہاولپور میں دوبارہ تدفین

سترہویں صدی عیسوی، گھگھر ہاکڑا دریا والے علاقے میں سیلاب اور زلزلے کی وجہ سے بہت سی قبریں بوسیدہ ہوگئی تھیں۔ لہٰذا سید محمد بدرالدین اور ان کے اعقاب کو دوبارہ دفنایا گیا تھا اور اس عمل میں ان کی دوبارہ نمازِ جنازہ بھی ادا کی گئی تھی جس میں متعدد افراد نے شرکت کی تھی۔ کہا جاتا ہے کہ بہاولپور میں ان کی اولادیں ان کے آس پاس ہی مدفون ہیں۔

## سید معین الحق جھنسی کے حوالے سے کچھ نقائص

سید معین الحق جھنسی نے اپنے آبائی ورثے کی تلاش میں الٰہ آباد سے سندھ تک سفر طے کیا تھا۔ جب وہ یہاں پہنچے تو ان کو مشہد سے لایا گیا سادات کا قدیم نسخہ بھی دکھایا گیا تھا۔ اس میں سید مکی کے آباؤاجداد کے نام اور ان کی تاریخ مرقوم تھی بشمول سید مکی صاحب کا شجرہ۔ یقیناً اس کے علاوہ دیگر مذکورہ خاندانی قدیم جرائد سے جو معلومات جھنسی صاحب کو حاصل ہوئیں وہ اس زمانے کے میسر مصادر کی مرہون منت تھیں۔ یہ بات معروف ہے کہ بھکر کے سادات کے پاس سید مکی کے حوالے سے متعدد قدیم نسخے محفوظ ہیں بلکہ ۳۰۰ سے زائد لکھی گئی کتابوں کے قلمی نسخے ان کی تحویل میں ہیں جس میں وافر مقدار میں تاریخی مواد اور خاندانی شجرے بھی درج ہیں۔ افسوس یہ ہے کہ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ نسخے مفقود ہوگئے ہیں۔

کچھ سندھی خاندانوں کے پاس سید صدر الدین کے وقت کی دستاویزات موجود رہی ہیں اور ابھی بھی انہوں نے اپنے آباء کے ان معلوماتی اثاثوں کو اچھی اور محفوظ حالت میں رکھا ہوا ہے لیکن ان پرانی تفاصیل میں ہجرت کرنے والے دوسرے دیگر خاندانوں کو شامل نہیں کیا گیا ہے۔ سندھی خاندانوں کے ان قدیم شجروں سے بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ ان کی تفصیلات غیر تحریف شدہ اور صحیح ہیں لیکن جب ان کا موازنہ منبع الانساب کے ساتھ کیا جاتا ہے، جو خود بھی قدیم نسخہ ہے، تو سوال کھڑے ہو جاتے ہیں کیونکہ ان میں موجود کچھ معلومات سندھی خاندانوں کے ان قدیم ذرائع سے اتفاق کرتی نظر نہیں آتیں۔ مزید یہ کہ منبع الانساب میں سید بدرالدین کے نام سے دو لوگوں کا ذکر موجود ہے:

**۱) سید بدرالدین ابن سید محمد المکی ۲) سید بدرالدین ابن سید صدرالدین ابن سید محمد المکی**

## سید بدرالدین رحمہ اللہ کے دو مختلف بیان

سندھی خاندانوں کے علم میں یہ بات ہے کہ سید بدرالدین سید صدرالدین کے فرزند تھے جبکہ منبع الانساب میں ہے کہ ایک سید بدر الدین بدر عالم ابن سید محمد المکی بھی تھے جو سید صدر الدین کے بھائی تھے۔ اس طرح بدرالدین نام سے دو شخصیات کا معلوم ہوتا ہے۔ ایک جو سید محمد المکی کے فرزند تھے اور دوسرے سید محمد المکی کے فرزند سید صدر الدین سے ان کے پوتے تھے۔ یہاں معاملہ تھوڑا سا الجھا ہوا ہے کیونکہ چھٹی ساتویں صدی ہجری کے متعدد نسخے اب خراب اور مفقود بھی ہو چکے ہیں اور قدیم سندھی شجروں میں بھی سب کچھ درج نہیں کیا گیا تھا۔

جامشورو کے نسخے سے نشاندہی ہوتی ہے کہ سید محمد مکی صاحب کے بڑے فرزند سید صدر الدین تھے جس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ ان کے ایک اور فرزند بھی تھے [ یہ میرا ذاتی قیاس ہے ]۔ بہر حال اس میں سید صدر الدین کے کسی بھائی کا ذکر موجود نہیں ہے اور نہ ہی اس سے سید صدر الدین کے علاوہ سید محمد مکی صاحب کے کسی اور فرزند کا پتا ملتا ہے۔ ایک اور بات یہ کہ منبع الانساب میں سید محمد مکی صاحب کے فرزندوں میں سید شمس اور سید مہاہ کا ذکر ہے جو یمن لوٹ گئے تھے۔ بد قسمتی سے اس معاملے میں مزید وضاحت کیلئے معلومات محدود ہیں کہ آیا ان کے دو فرزند تھے یا ایک ہم اس کا فیصلہ مستقبل میں آنے والے محققین پر چھوڑتے ہیں۔ سادات روہڑی کے پرانے نسخے دو فرزندوں کی بات تسلیم نہیں کرتے بلکہ حجت کرتے ہیں کہ سید بدر الدین کا دو مرتبہ ذکر کرنا ہی غلطی ہے اور سید صدر الدین کے ایک ہی فرزند تھے۔ واللہ اعلم۔

## سید بدرالدین رحمہ اللہ کی شادی کے تعلق سے

سید بدر الدین نے دو نکاح کیے تھے، پہلا نکاح ان کا حسین لنگاہ کی دختر سے ہوا تھا، ان سے سید مرتضیٰ اور سید سعد الدین پیدا ہوئے تھے۔ حسین خان لنگاہ ملتان میں زمیندار کی حیثیت سے پہچانے جاتے تھے لیکن وہیں پر ایک اور حسین لنگاہ تھے جو ۱۴۰۰ عیسوی ملتان میں گزرے تھے۔ مصادر میں جس حسین لنگاہ کا ذکر ہے وہ ایک عام شخص تھے جو معروف تو تھے لیکن کوئی حاکم نہ تھے۔ ان کا دوسرا نکاح نصرت خان بے ( وفات ۱۳۰۱) کی دختر سے ہوا تھا جو علاؤالدین خلجی کے ماتحت دہلی کے جنرل اور وزیر تھے۔ انہوں نے علاؤالدین کے وزیر اور سلطان دیواگری (۱۲۹۶) اور گجرات (۱۲۹۹) کی مہمات میں بھی بہت اہم کردار ادا کیا تھا۔ ۱۳۰۱ میں رنتھمبور کے محاصرے کے دوران ان کو قتل کر دیا گیا تھا۔ دوسری شادی سے سید بدر الدین کے ایک ہی فرزند سید مہدی تھے۔

## سید بدرالدین رحمہ اللہ کی اچ ہجرت

سید بدرالدین نے خاندانی چپقلش کے باعث بھکر اور روہڑی کو چھوڑا تھا۔ اچ کی ہجرت کا واقع سید جلال الدین اور سید بدرالدین کی ملاقات سے پہلے ہوا تھا۔ ذرائع [نسخہ شجرہ بھکر سادات] سے تائید ہوتی ہے کہ سید بدرالدین نے ایک خادم کو اپنے حصے کی جائیداد [سادات روہڑی بھکر کی زمینیں] سے حاصل ہونے والے ٹیکس کی وصولی کیلئے بھیجا تھا۔ وہاں اس خادم نے سید علاؤالدین رحمہ اللہ، سید علی رحمہ اللہ (سید صدرالدین شاہ ابن سید مکی) اور دیگر حضرات سے ملاقات کی۔ بحث و مباحثہ کے موقع پر حادثاتی طور پر وہ خادم مارا گیا تھا اور اس حادثے کے باعث معاملہ مزید خراب ہوگیا تھا۔ سید علاؤالدین کے بھائیوں کی اولادیں اور سید علی مرتضٰی کے خاندان بعد میں ملتان، لاہور اور سندھ کے دیگر علاقوں میں ہجرت کر گئے تھے۔ کہا جاتا ہے کہ سید بدرالدین نے اپنے زمینی معاملات اور اپنے خادم کی حادثاتی موت پر ایک نظم بھی تحریر کی تھی۔

کنو تہ ھارایو جي مرین تہ وین واء
ینهي منجهان ھکڙي ھٺ نہ آئي کا

اگر میں قتل کردیا جاتا ہوں اور وفات پا جاتا ہوں۔۔۔ ہوا کے مانند میں رخصت ہو جاؤں گا، یا اگر میں اپنے بھائیوں سے لڑتا ہوں تو بھی مجھے ہار نا ہی ہے۔

کچھ عرصے بعد، سید علاؤالدین اور سید علی (سید صدرالدین کے بیٹے) اپنے رفقاء کے ساتھ اچ میں سید بدرالدین کے پاس پہنچے اور آپ کو واپس آنے اور معاملات کو حل کرنے کی پیش کش کی۔[237]

---

237 ان خاندانی چپقلشوں کے باعث یہ امکان ہے کہ برسوں سے کئی سادات بکّری اپنے خاندانی روابط سے منقطع رہے تھے اور جو خاندان دیگر علاقوں میں ہجرت کر گئے تھے ان کے مابین روابط منقطع ہو چکے تھے. ممکن ہے کہ کئی پرانے شجروں میں موجود غلطیوں کا سبب یہی باہم خاندانی روابط کا فقدان ہو۔

## سید جلال بخاری رحمہ اللہ اور سید بدر الدین رحمہ اللہ کی ملاقات

متعدد ابتدائی ذرائع بشمول منبع الانساب کے نسخے اور فارسی بھاکری شجرے، میں درج ہے کہ جب سید جلال بخاری بھکر پہنچے تو وہ حضرت خضر علیہ السلام کے جزیرے کے سفر پر بھی روانہ ہوئے تھے۔اس وقت مخدوم بدر الدین خضری جزیرے پر جمعہ کی نماز ادا کرنے گئے تھے، وہیں پر سید جلال الدین سرخ پوش بخاری اور سید مخدوم بدر الدین کی باہمی ملاقات بھی ہوئی تھی۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | امام علی الہادی (ع) (۲۱۲ ہجری۔ ۲۵۴ ہجری) | امام علی الہادی (ع) (۲۱۲ ہجری۔ ۲۵۴ ہجری) |
| ۲ | جعفر الزکی (۲۲۶ ہجری- وفات ۲۷۱ھ سمارہ) | جعفر الزکی (۲۲۶ ہجری- وفات ۲۷۱ھ سمارہ) |
| ۳ | سید علی الاشقر | سید اسماعیل حریفا (۲۴۶ ہجری) |
| ٤ | سید عبداللہ | سید ناصر العقیل (۲۷۴ ہجری) |
| ٥ | سید احمد | سید ہارون (۲۹۸ ہجری) |
| ٦ | سید محمود | سید حمزہ (۳۲۸ ہجری) |
| ۷ | سید محمد ابوالفتح | سید جعفر (۳۵٦ ہجری) |
| ۸ | سید جعفر | سید زید (۳۸۸ ہجری) |
| ۹ | سید علی المؤید | سید قاسم (۴۲۸ ہجری) |
| ۱۰ | جلال الدین سرخ پوش بخاری (۵۹۵ ہجری) | سید ابراہیم الجوادی (۴٦۲ ہجری) |
| ۱۱ | | سید محمد شجاع (۵۰۰ ہجری) |
| ۱۲ | | سید محمد المکی (۵۴۰ ہجری) |
| ۱۳ | | سید صدر الدین (۵۷٦ ہجری) |
| ۱٤ | | سید بدر الدین (٦۰۵ ہجری) |

خاندانی نسخوں میں یہ بات بھی درج ہے کہ سید جلال الدین سرخ پوش بخاری نے سید مخدوم بدر الدین کی دونوں بیٹیوں سے نکاح کیا تھا (یکے بعد دیگرے جب پہلی کی انتقال ہو گیا)۔ پھر اسی وجہ سے سید بدر الدین کے ہاں بعد میں خاندانی اختلافات بھی رونما ہوئے تھے، جیسا کہ سادات رضوی کے قدیم نسخے سے پتا چلتا ہے کہ سید صدر الدین کے فرزند (سید علی اور سید علاؤالدین) نے اس شادی کی تجویز پر اعتراض کیا تھا اور انہوں نے اپنے شاہی مقام و مرتبے کے تحفظ کو اس فیصلے پر برتری دی تھی۔ سید بدر الدین کے بھائیوں نے سید جلال الدین سرخ پوش بخاری اور سید بدر الدین کی بیٹیوں کے مطابقت پر بات اٹھائی تھی۔ اسی وجہ سے سید بدر الدین کو بھکر/روہڑی سے اچ کی سمت جلاوطن کر دیا گیا تھا۔ منبع الانساب[238] معین الحق نے بھی اسی طرح کے حالات محفوظ کیے ہیں سوائے اس اختلاف کے کہ تنقید کرنے والوں میں سید میر مہا (مہاالدین)، سید میر شمس [شمس الدین] اور سید صدر الدین شاہ، سید بدر الدین کے بھائی شامل تھے۔

سید بدر الدین ابن سید صدر الدین کی بیٹیوں کو سیدہ زہرہ اور سیدہ فاطمہ کے نام سے درج کیا گیا ہے، جو سید جلال الدین بخاری کے نکاح میں تھیں۔ کئی صدیاں گزر چکی ہیں اور اصلی مصادر پر سوال اٹھائے جا سکتے ہیں اور مصادر میں غلطیوں کی کثرت کے باعث تواریخ اور صحیح نتائج تک بآسانی رسائی ممکن نہیں ہو سکتی۔ سید جلال الدین سرخ پوش بخاری کے آباء کا شجرہ ان کو ۸ یا ۹ نسلوں کے ساتھ حضرت امام علی ٱلْهَادِي النقی علیہ السلام کے اعقاب میں ظاہر کرتا ہے، مگر سید بدر الدین ابن صدر الدین ابن سید مکی اور امام علی ٱلْهَادِي النقی علیہ السلام کا نسلی شجرہ ۱۳-۱۴ پیڑھیوں کا بنتا ہے۔ تاریخوں کے معاملے میں ایک صحیح تجزیے کی ضرورت اوپر دکھایا گیا ہے تاکہ نسب کو صحیح طور پر سمجھا جاسکے۔ سید جلال الدین بخاری کے بارے میں درج ہے کہ ان کی پیدائش ۱۱۹۸ عیسوی/ ۵۹۵ ہجری کی تھی۔ سید بدر الدین جو سید مکی کے پوتوں میں سے تھے ان کی پیدائش (تقریباً) ۶۰۰ ہجری کی درج ہے اور سید بدر الدین ابن سید صدر الدین ابن سید محمد المکی کی بیٹیوں کو اس وقت اپنی کم سنی میں ہونا چاہیے تھا یا اس وقت تک ان کی پیدائش بھی ممکن نہ تھی۔ سید جلال الدین بخاری کے تعلق سے پرانے مصادر بتاتے ہیں کہ وہ ایک بزرگ مبلغ تھے جو تقریباً ۴۰ سال کی عمر میں اپنے فرزند سید علی اور سید جعفر کے ہمراہ بخارا اور ازبکستان سے آنے کے بعد اسلام کی تبلیغ کیا کرتے تھے اور ان کے بیٹے کچھ عرصہ کے بعد بخارا لوٹ گئے تھے۔[239]

---

238 منبع الانساب ص ۳۱۴-اردو ترجمہ

239 ”قدر ایم. اے. "مخدوم جہانیاں جہاں گشت

جب سید بدر الدین ابن سید صدر الدین ابن سید محمد المکی کی بیٹیوں کی شادیوں کی بات کی جاتی ہے تو سید جلال الدین بخاری اور سید بدر الدین کی تاریخوں پر اتفاق کرنا ایک مشکل امر ہو جاتا ہے، إلا یہ فرض کرلیا جائے کہ سید بدر الدین کی پیدائش پہلے کی ہے اور سید جلال الدین بعد میں پیدا ہوئے تھے۔ اگر ہم اس امکان کو فرض کرلیں کہ سید بدر الدین, سید صدر الدین ابن سید مکی کے بھائی ایک تھے جیسے م منبع الانساب یا کچھ دوسرے مصنفین نے تحریر کیا ہے۔ تو عارضی طور پر یہ معمہ حل ہو سکتا ہے۔ ایسی غلطیاں اور ربط کی موجود خامیوں سے پتا چلتا ہے کہ سید بدر الدین نام کی ایک اور شخصیت موجود تھی۔ بدقسمتی سے اس معاملے میں صحیح معلومات کے فقدان کے سبب کسی صحیح نتیجے کی بنیاد نہیں رکھی جاسکتی اور سندھ، روہڑی سے ہمارے خاندان اس بات پر بالکل بھی اتفاق نہیں کرتے کہ ایک دوسرے سید بدر الدین (بڑے) بھی ہو سکتے ہیں۔ واللہ اعلم۔

عام خبروں پر انحصار کرتے ہوئے کئی چیزیں تاریخی حیثیت میں غلط درج کرلی گئی ہیں لیکن متعدد ذرائع سے ان شادیوں کے وقوع کو مقبولیت حاصل ہے۔ اب یہ مستقبل کے محققین پہ ہے کہ اس مقبول بیان کو صحیح تاریخوں سے منسلک کریں تاکہ ان کی پوری طرح تصدیق ہو جائے۔ علمی لحاظ سے ہم صرف ثبوتوں پر ہی اعتبار کر سکتے ہیں اور یہاں یہ سوال بھی ابھرتا ہے کہ کیا ہم اتنے پرانے لکھے گئے مصادر کی تاریخوں کی درستگی پر اعتبار کر سکتے ہیں۔ اسی لئے مستقبل میں ہونے والی تحقیقات میں پیش کیا جانے والا تجزیہ مجموعی طور پر تمام پرانے نسخوں پر مشتمل ہونا چاہیے۔

## سید بدر الدینؒ کی آل

سید مرتضٰی ، سید مہدی اور سید سعدالدین, سید بدر الدین کے بیٹے ہیں۔ سید مرتضٰی کی اور سید سعدالدین کی والدہ،علاؤالدین خلجی کے وزیر نصرت خان بے کی بیٹی تھیں۔ سید بدر الدین ہجرت کرکے اچ آئے تھے،اور حسین خان لانگاہ کی بیٹی سے دوسری شادی کی تھی۔اور سید مہدی انہی کے بطن سے تھے۔

سید بدر الدین سے منسلک خاندانوں کے تحریری شجرہ جات میں مشترکہ تضادات پائے جاتے ہیں۔سب سے اہم اور قابل ذکر سید مرتضٰی بن بدر الدین اور سید مہدی بن بدر الدین کے بیٹوں کے دوہرے نام درج ہیں۔

بُکّر سادات کے سندھی شجرہ جات کے مطابق: **سید صاحب بن سید مبارک بن سید میران بن سید مرتضٰی بن سید بدر الدین۔**

پنجاب کے شجرہ جات کے مطابق: - **سید صاحب بن سید مبارک بن سید احمد میران بن سید مہدی بن سید سلطان بدر الدین۔**

سید مہدی بن سید بدر الدین سے منسلک بہت سے شجروں میں سید احمد میران، پھر سید مبارک کے بعد سید صاحب کے نام رقم ہیں۔ نسخہ کے ابتدائی حصے میں وہی نام سید مرتضٰی کے اِعقاب کے لئے بھی موجود ہیں، جیسا کہ اوپر دیکھا جاسکتا ہے کہ سید مبارک کے بعد سید میران پھر سید صاحب کے نام مرقوم ہیں۔ چونکہ ان تین/چار ناموں کا ہونا غیر معمولی ہے جو دونوں بھائیوں کی نسلی اولاد میں ملتے جلتے ہیں لہٰذا سید مہدی بن سید بدر الدین سے منسلک متعدد خاندانوں کے شجرہ جات میں یہ ابتدائی نام دہرائے جاتے ہیں۔ یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ جو نام بھی اس طرح درج ہیں وہ قبیلے سے وابستہ ہونے یا کسی خاص قبیلے کے نسب کو متاثر نہیں کرتے ہیں، کیوں کہ یہ الجھن یا نقلی غلطیوں کی وجہ سے اندراج میں معمولی غلطی تصور کیے جاتے ہیں۔ تاہم، یہ درست بھی ہو سکتے ہیں، لیکن قدیم نسخہ جات کے گہرا مطالعے کی ضرورت بہرحال لازم ہے۔

سندھی شجر جات اور پنجابی شجر جات میں سید مہدی کی اولاد کے نام متنازعہ ہیں ، کیونکہ سندھی دستاویزات کے مقابلے میں پرانے پنجابی شجرہ جات میں کچھ اضافی نام بھی درج ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ روہڑی / بکر سے سید بدرالدین کی ہجرت کی وجہ سے سندھی شجرے سید مہدی کی نسل کے تمام اعقاب کا حوالہ دینے سے قاصر ہیں اور نہ ہی ان کے پاس کوئی دستاویز موجود ہے جس سے مزید معلومات حاصل کی جا سکیں۔ یہ خاندانوں کے مابین قدیم تنازعات کی وجہ سے بھی ہو سکتا ہے کیونکہ سید بدرالدین ہجرت کر چکے تھے اور ان کے بیٹے سید مہدی کی اولاد باہمی تنازعات کی وجہ سے اپنے آباؤ اجداد کے پاس واپس نہیں لوٹی۔ اچ اور پنجاب کے بہت سے قدیم خاندانوں کی دستاویزات میں اضافی ناموں کا اندراج ہیں۔

منبع الانساب میں سید مرتضیٰ بن سید بدرالدین کے ایک اضافی بیٹے، سید تقی الدین کا اندراج کیا گیا ہے اگرچہ سندھی شجرے میں ان کا ذکر نہیں ملتا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ صدیوں قبل جن خاندانوں نے ہجرت کی تھی ان کے ریکارڈ کی سندھی دستاویزات میں تجدید نہیں کی گئی تھی اور اب بہت سے قدیم شجرہ جات دستیاب بھی نہیں ہیں ، لہٰذا موجودہ سندھی نسخوں میں صرف وہی خاندان باقاعدگی سے درج ہیں جو رابطے میں تھے یا ان کے کچھ تعلقات تھے۔ واللہ اعلم۔

پرانے شجرہ جات کے مطالعہ اور کچھ خاندانوں کے روابط سے پتہ چلتا ہے کہ ، سید بدر الدین سے متعدد اولادیں اور قدیم خاندان منسلک ہیں جن کی صحیح تاریخ اور قابل اعتبار نسب بھی موجود ہے، تاہم کچھ تضادات بھی پائے جاتے ہیں جن میں سید بدرالدین کی اولاد سید مہدی کی اولاد کے سے مدغم کر دی گئی ہے۔ ایسا یا تو مستقل ہجرت میں رہنے کی وجہ سے ہوا ہے یا پرانے شجروں سے نقلی غلطی کی وجہ سے ، جس میں کتابت کی کچھ بنیادی غلطیاں ہو سکتی ہیں۔ اگر تمام خاندان ان معاملات پر ایک واضح موقف دیں تو ایک درست ریکارڈ مرتب کیا جاسکتا ہے تاکہ کچھ وضاحت ہوسکے۔ یہ بات قابل غور ہے کہ یہ معاملات قبائلی وابستگی اور نسب نامے کو کالعدم قرار نہیں دیتے ہیں ، البتہ تاریخی احوال کا جائزہ لینے کے دوران الجھن کا سبب ضرور بنتے ہیں۔

## سید مرتضی شعبان الملت رحمہ اللہ

شعبان الملت علی مرتضٰی بیابانی جو "ماہ شعبان بیابانی" کے نام سے بھی معروف ہیں، وہ بھکر ۲۴ شعبان ۶۳۰ ہجری [ ۱۲۶۱/۶۶۰ عیسوی بمطابق تحریر المعتقد ] سندھ میں پیدا ہوئے تھے۔ وہ بھاکری سید، ولی (خدا کے دوست) اور عمر کے ابتدائی دور سے ہی اپنے والد کی جانب سے عبدل مقرر کر دیے گئے تھے۔ ۳۰ سال کی عمر میں انہوں نے ملتان کا سفر کیا پھر بہار، شیخ پورا (بھارت) اور آخر میں الہ آباد (بھارت) کا، جہاں ان کی بدولت متعدد لوگوں نے اسلام قبول کیا تھا۔ وہ الہ آباد میں ٹھہرے تھے جو روحانیت اور علم کا گہوارہ بن گیا تھا۔ ان کی وفات ۳ یا ۱۳ ذوالحجہ ۷۶۰ / ۲۶ اکتوبر یا ۵ نومبر ۱۳۵۹ عیسوی [ جھنسی بمطابق تحریر المعتقد ] میں ہوئی تھی۔ ان کا مزار جھنسی الہ آباد میں واقع ہے۔

### ابتدائی زندگی

شعبان الملت علی مرتضٰی، سید شاہ بدر الدین بدر عالم کی نسل سے تھے [ بمطابق تحریر المعتقد ]۔ بیس سال کی عمر کے بعد انہوں نے اپنے روحانی سفر کا آغاز کیا تھا اور متعدد جگہوں کا سفر بھی کیا جن میں ملتان بھی شامل ہے جہاں ان کی ملاقات شمس الدین سے ہوئی تھی۔ شمس الدین نے ان سے کہا کہ میرے پاس وہ منہج نہیں ہے جس پر تمہاری فطرت مائل ہے، میں جذب کی کیفیت کے سیکھ دیتا ہوں جبکہ تمہاری

تقدیر ولایت میں ہے۔ پھر انہوں نے شعبان الملت کو مخدوم رکن الدین ابوالفتح (منبع الانساب) سے ملاقات کرنے کی تلقین کی۔ اس کے بعد جیسا ان کو کہا گیا تھا انہوں نے ویسا ہی کیا اور مخدوم رکن الدین ابوالفتح ابن شاہ صدر الدین ابن مخدوم بہاؤ الدین زکریا ملتانی کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان کی صحبت میں کچھ عرصہ گزارا۔ بعد میں مخدوم رکن الدین نے ان کو یہ نصیحت بھی کی کہ ملتان چھوڑ کر اب وہ بہار کا سفر کریں۔ بمطابق تحریر المعتقد شعبان الملت کا انتقال ۳ یا ۱۳ ذوالحجہ ۷۶۰/۱۲۶ اکتوبر یا ۵ نومبر ۱۳۵۹ کو جھنسی میں ہوا۔ ان کا مزار جھنسی الہ آباد میں واقع ہے۔

# سید تقی الدین محمد رحمہ اللہ

منبع الانساب کے مطابق سید تقی الدین محمد سید محمد مکی کے اعقاب میں سے تھے۔ وہ ۷۲۰ ہجری (۱۳۲۰ عیسوی) میں جھنسی ضلع الہ آباد بھارت میں پیدا ہوئے تھے۔ ان کی وفات ۷ ذوالحجہ ۷۸۵ ہجری (۳۱ جنوری ۱۳۸۴) میں ہوئی تھی۔ وہ شیخ تقی، صدر الحق اور علی اکبر کے ناموں سے بھی جانے جاتے تھے۔ وہ ایک بھاکری سید تھے اور محمد صاحب کے براہ راست اعقاب میں سے تھے۔ سید تقی الدین محمد دوسرے بچوں سے مختلف تھے، وہ اپنے آپ کو عبادت اور مراقبے میں مشغول رکھا کرتے تھے۔ زندگی کے ابتدائی حصے میں انہوں نے شریعت اور طریقت کا علم اپنے والد شعبان الملت علی مرتضیٰ بیابانی سے حاصل کیا تھا۔ شعبان الملت روحانی نظام کے پیروکار تھے۔

سید تقی الدین نے دنیا کو ایک طرف کرکے علم کی تلاش میں بہت سی جگہوں کا سفر کیا اور سید محمد بھاکری ابن عبد الحق سے ملے تھے۔ ان کے حوالے سے مزید تفصیلات منبع الانساب میں دیکھی جا سکتی ہیں۔ سید محمد بھاکری کا ایک فرزند، خواجہ بہاؤالدین نقشبندی اور ایک دختر تھی، جو سید تقی الدین کے نکاح میں تھیں۔ باقی زندگی شیخ تقی نے اپنے وطن جھنسی واپس آکر گزاری، یہیں قیام کیا اور اسلام کی تبلیغ کی۔ وہ بہت ہی عفو و در گزر کرنے والے شخص تھے، وہ مسلم یا غیر مسلم سب کی بلا امتیاز معاونت کیا کرتے تھے۔ سید تقی کی بدولت ایک ہزار سے زائد لوگوں نے اسلام قبول کیا تھا۔ ان کا انتقال ٦٤ یا ٦٥ سال کی عمر میں ہوا تھا اور ان کا مزار جھنسی (الہ آباد سے ١٠ کلومیٹر) میں واقع ہے جہاں ہزاروں کی تعداد میں عقیدت مند زیارت کیلئے آتے ہیں۔ ان کے ایک خلیفہ (حاجی رومی) نے ایک کتاب " تحریر المعتقد فی حالت المرشد " سید تقی اور ان کے والد علی مرتضیٰ بیابانی کے حالات زندگی پر لکھی ہے۔

# سید معین الحق جھونسی رحمۃ اللہ

سید معین الحق جھنسی ضلع الہ آباد بھارت میں رہتے تھے اور وہ سید بدر الدین کی نسل سے تھے۔ انہوں نے اپنی زندگی سفر اور علم کی تلاش میں گزاری تھی۔ سید معین کے آباء کی اصل بھکر سندھ سے ہے۔ انہوں نے بھکر میں قیام فرمایا اور یہاں اسلام کی تبلیغ کیلیۓ مرکز قائم کیا۔ اپنے سفر کے دوران سید معین نے اپنے نسب کی تحقیق بھی پختہ انداز میں کی۔ سید معین کو ان کا خاندانی شجرہ بھی دکھایا گیا تھا جو مشہد ایران سے سید محمد مکی کے ہمراہ سندھ تک پہنچا تھا جو بھکر کے بھاکری سادات کے آباء میں سے تھے۔ اسی خاندانی شجرے پہ انحصار کرتے ہوئے، انہوں نے اپنی کتاب بھی لکھی تھی۔ انہوں نے صوفیت کے لوازمات، الہ آباد اور بھکر کے سادات پر بھی لکھا تھا۔

سید معین کا سب سے مشہور کام منبع الانساب تھا جو بھاکری سادات پر ایک بہت اہم تاریخی تحریر تھی۔ اس دستاویز کے بارے میں اندازہ ہے کہ یہ ۸۰۰ ہجری میں لکھی گئی تھی۔ اس دستاویز میں بھاکری سادات کے آباؤ اجداد کی تاریخ کو گہرائی کے ساتھ بیان کیا گیا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ روحانیت، مذہب اور بھاکری سادات کے نسب کے متعلق موضوعات بھی شامل ہیں۔ ان کا دوسرا کام صوفیت پر تقریباً ۱۴۲۶ عیسوی یا ۸۳۰ ہجری میں لکھا گیا تھا۔ سید معین ایک معروف سید تھے۔ سید علی غضنفر (جار اللہ) نے سید معین کے بارے میں مزید معلومات کا اضافہ کیا ہے جس میں دیگر سیدوں کے نسب اور صوفی سلسلوں کے بارے میں تحریر کیا گیا ہے۔ سید معین بھارت کے رہنے والے تھے اور یہ کتاب فارسی میں لکھی گئی تھی بعد ازاں اس کا اردو ترجمہ بھی کیا گیا تھا۔ برطانوی لائبریری اور الہ آباد بھارت میں منبع الانساب کے نسخوں کو دیکھا جاسکتا ہے۔

# میر نواب یعقوب علی خان النقوی الرضوی ؒ

تذکرہ میر یعقوب علی خان شاہ قلم فارسی (مصنف میر یعقوب علی شاہ ربانی)، تذکرہ مشاہیر سندھ از وفائی اور دین محمد لکھتے ہیں کہ اورنگزیب کے وقت میں میر یعقوب بھکر کے فوجی کمانڈر تھے اور سری نگر کے کوتوال تھے۔ سید عبد اللہ خان نے ۱۶۶۹ ذوالحجہ میں نواب یعقوب علی خان سے ملاقات کی اور ۲۸ اگست ۱۶۵۹ میں ان کو ۸ برس کیلئے سری نگر کے حاکم کے منصب پر فائز کیا تھا۔ ان کو، ۵۰۰ سپاہی، ۲ گھوڑے، ایک ہاتھی اور ۲۰ لاکھ درہم کے ساتھ سہوان اور دیگر علاقوں کی حکومت بھی دی گئی تھی جس میں بھکر شامل تھا۔ ان کو اورنگزیب کی جانب سے امین، فوج دار اور دیوان ہونے کے بعد شاہی القابات سے بھی نوازا گیا تھا۔

تذکرہ کے مصنف کہتے ہیں کہ میر یعقوب علی خان (۱۴ محرم ۱۰۸۸) بھکر کے حاکم تھے۔ وہ شاہ جہان کے ہمراہ لاہور آئے تھے۔ میر صاحب مغل دور میں سپہ سالار تھے۔ انہوں نے لاہور میں محل بنوایا تھا کیونکہ ان کے سسرال والے وہاں رہتے تھے اور ان کی بیگم سادات بخش پابندی سے اپنے گھر کا دورہ کیا کرتی تھی۔ تذکرہ میں درج ہے کہ میر یعقوب علی خان نے ۱۶۴۱ میں لاہور کا سفر کیا تھا اور ۵ سال وہ وہیں رہے تھے۔ میر صاحب کی اہلیہ لاہور کے رضوی النقوی سادات سے تعلق رکھتی تھیں، یعنی سید صدر الدین شاہ کے اعقاب میں سے تھیں۔ میر یعقوب علی خان کی مسجد اور محل ۱۶۷۷ عیسوی تک محفوظ تھے، مسجد کی بناوٹ اور محل وغیرہ سب اسی دور کے بنے ہوئے ہیں۔ سید صدرالدین کی آل میں سید بدرالدین، سید علی مرتضٰی اور سید علاؤ الدین سے ملتان، لاہور اور مرکزی پنجاب میں بہت سی اولادیں موجود تھیں۔

سید صدر الدین کی نسل میں سے متعدد سادات شہر کے پرانے حصے میں آباد تھے، خاص طور پر بھاٹی گیٹ کے پاس اور بی بی پاک دامن کی قریبی جگہ پر رہائش پذیر تھے۔ ان میں کتنے ہی اعقاب کی بی بی پاک دامن قبرستان، اہٹا نواب، قزلباش قبرستان اور ارد گرد کے علاقوں میں معروف آرام گاہیں موجود ہیں۔

## قلندر شہباز (رحمتہ اللہ) کا مزار

میر یعقوب علی خان کے سہوان کے سپہ سالار مقرر ہونے کے بعد ان کے فرزند سید امیر علی ۶ برس کی عمر میں قلعے میں انتقال کر گئے تھے۔ میر صاحب کو مزید اولاد کی خواہش تھی، اس غرض سے انہوں نے حضرت قلندر شہباز کے دربار میں منت بھی مانگی تھی کہ اگر ان کے ہاں ایک اور فرزند ہوا تو وہ سہوان میں ایک مسجد تعمیر کروائیں گے۔ پھر کچھ عرصے بعد، ۱۶۴۹ میں ان کی تیسری بیوی بی بی روپ نشان بیگم نے ایک فرزند کو جنم دیا جن کا نام میر صادق علی رکھا گیا تھا۔[240]

دروازہ درگاہ میر نواب یعقوب علی شاہ علیہ الرحمتہ

[240] ۱۹۰۵ع. ص ۲ سید یعقوب علی شاہ (رابع): "تزکرو، میر یعقوب علی خان" (قلمی فارسی). ۱۴۲۵ھ\

## مستورات کا قبرستان

قلعے کا مشرقی حصہ میر یعقوب علی خان کا تعمیر کردہ قبرستان ہے جو بدقسمتی سے خراب ہو چکا ہے۔ اس تاریخی مقام پر عرصۂ دراز سے موجود قبروں کی عبارات و نقوش سب زائل ہو چکے ہیں کیونکہ یہاں کوئی بھی ان کی حفاظت کیلئے موجود نہیں تھا لیکن وہاں پر ایک مزار ہے، جس پر مندرجہ ذیل عبارت لکھی ہوئی ہے:

"قبر بنتِ سید محمد رضا حسین لاہوری، خوشدامن یعقوب کہ بتاریخ بیست و نہم ربیع الاول سن ا۔۸۹ھ برحمت بیوست".

یہ عبارت بتاتی ہے کہ یہ مزار میر یعقوب علی خان کی پہلی بیوی بی بی سادات بخش کا ہے۔ اس میں میر صاحب کی ساس کا بھی ذکر ہے جو ان کے ساتھ ہی رہتی تھیں وہ بھی یہیں سپردِ خاک ہیں۔ اس کا انتقال اس وقت ہوا تھا جب میر صاحب بھکر پر حاکم تھے۔ اس قبرستان میں متعدد آرام گاہیں سادات کی ہیں، لیکن ان قبروں پر منقوش عبارتیں محو ہو چکی ہیں۔

بعد ازاں، ارغون کے دور میں سادات یہاں دوبارہ مقیم رہے تھے۔ اسلامی دور کی باقیات اب بھی یہاں دیکھی جا سکتی ہیں۔ تھورن ٹن کے اندازے کے مطابق ۱۸۴۶ عیسوی تک وہاں کوئی ۴۰ کے قریب مساجد موجود تھیں، جبکہ دیگر ۸۰ ویسے ہی ویران پڑی ہوئی ہیں۔ قریب ہی رضوی سیدوں کی ایک اور قلعہ بند قیام گاہ تھی۔ ارد گرد، دریا کے قریب بھی ایک مسجد ہے جو تقریباً ویران ہی ہے اور اس کا نام میر یعقوب علی شاہ کے نام پر ہے۔ یہاں پر کچھ لیس ہوئے ٹائل بھی دیکھے جا سکتے ہیں۔ سکھر غزیٹیئر (ایک مقامی پبلی کیشن) سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کی بنیاد ۱۶۷۷ عیسوی میں رکھی گئی تھی۔ اس کالونی کے ساتھ ہی سید سلطان رضوی کا مزار ہے جس کے دروازے پر پرانے آثار دیکھے جا سکتے ہیں۔ ایک جگہ مسجد پر تحریر عبارت سے پتا چلتا ہے کہ یہ شاہ جہان کے دور (۱۰۹۲-۱۶۸۱ عیسوی) میں بنائی گئی تھی

## سید مور شاہ رحمہ اللہ

محترم محمد شریف شاہ النقوی المشہدی رضوی " مور شاہ" کے نام سے بھی جانے جاتے تھے۔ وہ سید المکی کے اعقاب میں سے تھے اور ۱۰۲۵ ہجری میں ان کی پیدائش ہوئی تھی۔ ان کی وفات تقریباً ۱۰۹۵ ہجری میں ہوئی تھی۔ ان کا نسب درج ذیل ہے:

سید مور شاہ محمد شریف ابن سلطان ثانی ابن عبد الحمید ابن سید محمود ابن سید علی (دوم) ابن سلطان اول ابن سید علی ابن محمود ابن سید عبد الغیث ابن تاج الدین (دوم) ابن خالق الصدق ابن سید تاج الدین (اول) ابن سید صدر الدین شاہ رضوی النقوی بن حضرت سید محمد مکی الرضوی النقوی المشہدی۔۔ جد اعلیٰ سادات نقوی بھاکری

روایت میں ہے کہ مور شاہ صاحب اپنی ابتدائی عمر سے ہی امام حسین علیہ السلام کی محبت اور فرمانبرداری کی صفات سے مزیّن تھے۔ آپ سید الشہداء کے مزار پر کربلا زیارت کیلئے بھی گئے تھے اور آپ نے اپنی زندگی امام حسین علیہ السلام سے عقیدت میں ہی گزاری۔ سکھر روہڑی میں سب سے پہلے آپ ہی نے عزاداری کی ابتداء کی تھی۔ آپ کو مور شاہ نام لوگوں کی جانب سے دیا گیا ہے، جبکہ آپ کا پیدائشی نام محمد شریف تھا۔ امام حسین علیہ السلام سے کثرت عقیدت اور کربلا کی شدید یاد کے باعث آپ کا نام مور شاہ پڑ گیا تھا۔ وہ کثرت سے رویا کرتے تھے جس کی وجہ سے ان کی آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے پڑ گئے تھے، جو دیکھنے میں مور کی مانند معلوم ہوتے تھے۔

یہ بھی روایت کی گئی ہے کہ مور شاہ کے روہڑی سے کربلا تک پیدل جانے کے آخری سفر میں ان کو خواب میں امام کی زیارت ہوئی تھی، امام نے ان کو تلقین کی کہ ان کو دوبارہ کربلا نہیں آنا چاہیے اور اس وقت تک وہ بوڑھے بھی ہو چکے تھے۔امام نے آپ کو حکم دیا کہ ان کو گھر میں قیام کرنا چاہیے اور ان کو یہ بھی بتایا کہ ایک قاصد ان کے پاس خود آئے گا۔اور ایسا ہی ہوا ۹ محرم کو ایک قاصد کربلا سے تبرکات لے کر آپ کے پاس پہنچا اور اس کے بعد ہر سال یہاں ۱۰ محرم کو تعزیہ لے جایا جاتا ہے۔

## مسجدِ عراق روہڑی امام حسین علیہ السلام کا عزاداری جلوس

"مسجدِ عراق" روہڑی میں کربلا روڈ پر واقع ہے جو سید مور شاہ کی طرف منسوب ہے۔ اگرچہ اس بات کی تائید نہیں کی جاسکتی کہ مسجد انہوں نے تعمیر کروائی تھی۔ ریکارڈ میں یہ بات موجود ہے کہ ۱۰۹۰ہجری سے یہاں جلوس کا اہتمام عوامی طور پر کیا جاتا ہے۔ ہزاروں لوگ ۹ محرم کو امام حسین علیہ السلام کے تعزیے کیلیئے جمع ہوتے ہیں۔ روہڑی کربلا مور شاہ کے علاقے سے تعزیے کو شہر بھر میں پھرایا جاتا ہے اور پھر کربلا مور شاہ میں واپس لے جایا جاتا ہے۔ مور شاہ کا انتقال ۱۰۹۵ہجری میں ہوا تھا اور ان کا مزار سکھر میں بنایا گیا تھا۔ بہر حال برصغیر پاک و ہند میں یہ عزاداری کے بڑے جلوسوں میں شمار ہوتا ہے۔ ڈھیر سارے لوگ اس روحانی جلوس میں شرکت کرتے ہیں اور پورا شہر امام حسین علیہ السلام کے عزاداروں سے بھرا ہوتا ہے۔

# سید جان اللہ شاہ رضوی رحمۃ اللہ علیہ

سید میر جان محمد شاہ رضوی جن کو میر جان اللہ شاہ رضوی اوّل بھی کہا جاتا تھا۔ یہ جانشاہی خاندان کے آباء میں سے تھے جس کا تعلق روہڑی نقوی رضوی سادات سے ہے۔ روہڑی کا مشہور کوٹ میر جان اللہ شاہ رضوی آپ کے ہی نام پر ہے۔ ان کی اولادیں، جانشاہی سادات اب بھی یہیں رہتے ہیں۔

سید میر جان محمد شاہ رضوی ایک بلند پایا عالم، عقیدت مند، خطاط، مبلغ، مفکر اور فارسی کے شاعر تھے۔ وہ اپنے خاندان، خلیفہ اور شاہ عنایات جھوک وارے کے طالب علموں کے بزرگ اور سربراہ تھے۔ ان کی وفات ۱۱۳۰ ہجری میں ہوئی تھی۔

سید میر جان محمد شاہ رضوی ابن سید ابراہیم شاہ ابن سید احمد شاہ ابن سید ابراہیم ابن سید مبارک شاہ ابن سید احمد شاہ ابن سید شاہ صاحب ابن سید رحمۃ اللہ ابن سید شیخ محمد ابن سید مرید شہید ابن سید حسن ابن شاہ موسیٰ ابن سید علاؤالدین ابن سید صدر الدین محمد خطیب ابن سید محمد مکی نقوی الرضوی۔

سید میر جان محمد شاہ رضوی کے علم، حکمت، روحانی آگاہی، شخصیت اور فارسی شاعری میں مہارت کی بدولت آج بھی سندھ کی تاریخ میں ان کی ایک الگ پہچان ہے۔ ان کے بیان کو اہتمام کے ساتھ سندھ کی تواریخ میں شامل رکھا گیا ہے

ماہر محقق اور ادب دان، میر علی شیر قانع نے اپنے مشہور شاعری کے مجموعے "معلقات الشعراء" میں سید میر جان محمد شاہ رضوی کے ذکر کو بھی شامل کیا ہے:

"میرتخلص میر جانشاه محمد بهکري رضوي ست آن سرگروه مشایخ کرام زبده اولیاي ذولاحترام صاحب سلسله نیم ذاکر اذکار خفی و جلیے ان مریدان جناب مورد عنایت ایزد وهاب شاهه عنایت الله صوفي است"*

میر علی شیر قانع نے سید میر جان محمد شاہ رضوی کو ایک اور مجموعے "تحفۃ الکرام" میں بھی شامل کیا ہے اور لکھا ہے کہ "میر حیدر شاہ، میر شاہ رضوی کی آل میں شامل بہت باکمال اور نیک شخصیات تھیں۔ میر شاہ رضوی نے شاہ عنایت اللہ صوفی کی صحبت میں وقت گزارا تھا اور وہ اس گھرانے کے خلیفہ تھے۔ وہاں سے روحانی معرفت حاصل کرنے کے بعد وہ اپنے شہر لوٹ آئے تھے۔ اس کے علاوہ بھی تحقیقی غرض سے وہ آیات کی جانب بھی رجحان رکھتے تھے۔"

## سید میر ابو الغیث شاہ نقوی الرضوی رحمہ اللہ

سید ابو الغیث ابن تاج الدین (دوم) ابن خالق الصدق ابن تاج الدین (اوّل) ابن سید صدر الدین الخطیب ایک شریف اور محترم شخصیت انسان تھے۔ وہ بھکر روہڑی میں رہتے تھے اور مذہبی امور میں فعال ہونے کی حیثیت سے جانے پہچانے جاتے تھے۔ جناب صاحب حکمت اور روحانیت پسند شخص تھے۔ ان کی اولاد میں سے متعدد اپنے خاندانی ورثوں کی نگرانی کا ذمہ نبھا رہے ہیں اور بہت سے لوگ اونچے سیاسی عہدوں پر فائز ہیں جن میں پاکستان کے وزارتی شعبے بھی شامل ہیں۔

سید کے حوالے سے ۱۳۹۷اور ۱۳۹۸میں کئی اہم حادثے پیش آئے تھے۔ ملتان کو تیمور لنگ کے بڑے بیٹے میر محمد نے چھ ماہ تک محاصرے میں رکھا تھا۔ ۱۳۹۸میں تیمور لنگ اور ملتان کے گورنر خضر خان نے دہلی کو خارج کر دیا تھا۔ بعد میں دہلی کو خارج کرنے پر سلطنت کی مرکزی حکومتی ساخت پر بڑے خلل پیدا ہونے لگے تھے۔ ۱۴۱۴میں ملتان کے گورنر خضر خان نے دہلی کو دولت خان لودھی سے فتح کیا اور سید خاندان کی بنیاد رکھی جو دہلی سلطنت کا چوتھا خاندان ہوا۔

### لنگاہ سلطنت

ملتان لنگاہ خاندان کے اقتدار میں آگیا تھا جنہوں نے بودہان خان کے تحت، جس کا لقب محمود شاہ تھا لنگاہ سلطنت کا قیام کیا۔ محمود شاہ کا پوتا شاہ حسین تھا جس نے ۱۴۶۹ سے ۱۴۹۸ تک حکومت کی تھی اور وہ لنگاہ سلطنت کا ایک بہت نمایاں شخص رہا ہے۔ اس کے دور حکومت میں ملتان نے خوشگوار حالات دیکھے تھے اور شاہ حسین کی دعوت پر بلوچوں کی ایک بڑی تعداد یہاں رہائش پذیر بھی رہی تھی۔ اس کی سلطنت کی سرحدیں پڑوس کے علاقوں کے علاوہ چنیوٹ، شور کوٹ سے بھی جا ملتی تھیں۔ شاہ حسین نے کامیابی کے ساتھ ، تاتار خان اور باربک خان کی جانب سے ہونے والے حملوں سے دہلی سلطان کا دفاع بھی کیا تھا۔

۱۵۲۵میں ملتان کی لنگاہ سلطنت کا اختتام ہو گیا تھا جب ارغون خاندان کے حاکموں، منگول-ترک یا ترک-منگول نے شہر پر چڑھائی کر دی تھی اور روہڑی، بھکر اور سندھ کے دیگر علاقوں پر قبضہ کر لیا تھا۔ سادات نے سید عبد الغیث کی طرف رجوع کیا اور اس معاملے میں ان کی مدد چاہی اور اس سے پہلے کہ ان جیسے بزرگ کچھ نصیحت کرتے میر محمد نے زمینوں پر قبضہ کر لیا تھا۔ سید نے اپنے بزرگوں کی قبروں کا دورہ کیا، دعا فرمائی اور پیغمبر علیہ السلام کے مبارک گھرانے کو یاد کرتے رہے اور خدا سے مدد طلب

کرتے رہے۔ بعد ازاں سید خود میر محمد کے پاس ملتان گئے۔ ان کے وہاں پہنچنے پر میر محمد کو پہرہ داروں نے سید عبد الغیث کے آنے کی اطلاع دی تو اس نے فوراً ان کو بلوایا کر عزت بخشی۔ اس سے پہلے کہ سید عبد الغیث کچھ کہتے، میر محمد نے فوراً لوگوں کو متوجہ کیا، "آخری شب مجھے پیغمبر علیہ السلام کی زیارت کا شرف حاصل ہوا۔ انہوں نے بتایا کہ، " میری اولاد میں سے ایک آدمی آئے گا، جو کہ تم سے ملاقات کیلئے آرہا ہے تو تم اس کا احترام کرنا اور ان کی طلب بھی پوری کرنا"، اس کے بعد میر محمد نے منتظمین کو ہدایت کی کہ سید عبد الغیث جو مطالبات بھی رکھیں ان کو پورا کیا جائے۔

سید پیر وارث شاہ (۱۷۲۲-۱۷۹۸) جنڈیالہ شیر خان پنجاب میں پیدا ہوئے تھے۔ وہ سید محمد مکی رحمہ اللہ کے اعقاب میں سے ہیں،[241] گل شیر خان ان کے والد تھے اور ان کی والدہ کا نام کمل بانو تھا۔ ان کا نسب یوں ہے:
سید وارث شاہ رضوی بن سید گل شیر شاہ بن سید بودی شاہ بن سید عادل شاہ بن سید میران حبیب شاہ بن سید یعقوب شاہ بن سید رحمت اللہ شاہ بن سید حسن شاہ بن سید محسن شاہ بن سید ناصرالدین شاہ بن سید جمال الدین شاہ بن سید محمد مہدی شاہ بن سید بدرالدین شاہ بھکری بن سید صدرالدین نقوی رضوی بھکری[242]...
ارث شاہ کے والدین کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ ان کے بچپن میں ہی انتقال کر گئے تھے۔ پیر وارث شاہ نے صحیح روحانی تربیت کیلئے برسوں تلاش جاری رکھی تھی۔ وارث شاہ اپنے آپ کو قصور کے ایک استاد کے شاگرد بتاتے تھے جن کا نام حافظ غلام مرتضی تھا اور انہوں نے اپنی انہی سے تعلیم حاصل کی تھی۔ اپنی تعلیم پوری کرنے کے بعد وارث شاہ ملکہ ہانس ہجرت کر گئے تھے جو پاک پتن سے ۱۲ کلومیٹر شمال میں ہے۔ اپنے انتقال تک وہ یہیں ایک چھوٹے سے کمرے میں رہتے رہے، اس کے جوار میں ہی ایک تاریخی مسجد ہے جسے اب مسجد وارث شاہ کی حیثیت سے جانا جاتا ہے۔ [243]

ولوگ پنجابی ادب سے آگاہی رکھتے ہیں ان کو وارث شاہ کے تعارف کی بالکل حاجت نہ ہوگی بلکہ ان کو پنجابی زبان کے شیکسپیئر کا لقب دیا گیا ہے۔ انہوں نے ہیر کی کتھا پنجابی شاعری میں لکھی تھی۔ حالانکہ ان سے پہلے بھی ہیر رانجھا کی کہانی متعدد بار لکھی جاچکی تھی لیکن وارث شاہ کا انداز اپنی دلکشی کے باعث پنجابی ادب کا ایک عظیم شاہکار ہے۔

وارث شاہ کی لکھی ہیر کتھا فقط ایک عشق اور محبت کی داستان نہیں ہے بلکہ یہ سماج کے ہر طبقے کی عکاسی کرتی ہے ۔ یہ پنجابی سماج کا ایک سیاسی اور معاشرتی بیانیہ ہے۔ ہیر میں ایسے طرز کی پنجابی زبان استعمال کی گئی ہے کہ نہ اس سے قبل اور نہ اس کے بعد کوئی اس کی برابری کر سکا ہے۔ انہوں نے پنجابی زبان کو نئی وسعتوں سے آراستہ کیا ہے۔ انہوں نے نئے انداز میں چھوٹے چھوٹے مرکبات متعارف کروائے اور نئے مجاز، فقرے اور سنسکرت، سدھ بھاشا، عربی، فارسی زبانوں کے الفاظ سے آشنا کروایا۔ اکثر اوقات وہ گرامر کے اصولوں سے بھی صرفِ نظر کر جاتے تھے گویا کہ پنجابی زبان ان کے استعمال سے ایک نئی زبان کے طور پر لازوال وسعتوں کے ساتھ ہمارے شعور پر دستک دے رہی تھی۔

---

[241] Naqvi, Sayyid Maqsood, ed. (1991). Riaz Al-Ansab. Izhar Sons Printer. p. 684.
[242] Al-A'raji Al-Hamadani, Sayyid Qamar, ed. (2016). Kitab Mudrik At-Talib. I. p. 436. ISBN 9789699836022.
[243] eBook in Shahmukhi Punjabi language on Academy of the Punjab in North America website

ہیر وارث شاہ کی جانب سے اقتباس

مندرجہ ذیل افتتاحی عبارات وارث شاہ کی تحریر "ہیر" سے ہیں:

"اوّل حمد خدا دا ورد کریے، عشق کیتا سو جگ دا مول میاں
پہلوں آپ ہی رب نے عشق کیتا، تے معشوق ہے نبی میاں رسول۔۔۔!"

ترجمہ: "سب سے پہلے خدا تعالی کی حمد و ثناء، جس نے محبت جیسی نعمت عطا کی، جناب، یہ خدا ہی تھا جس نے پہلے محبت کی، اور پیغمبر محمد صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے محبوب ہیں، جناب"

ایک اندازے کے مطابق قصہ وارث شاہ میں تقریباً ۱۱۰۶۹ مصرعے ہیں۔ قصہ وارث شاہ کا، سب سے پرانا اور صحیح نسخہ ۱۹۱۶ میں کرپارام کا چھاپہ ہوا، پنجاب پبلک لائبریری لاہور میں موجود ہے۔

وارث شاہ بتاتے ہیں کہ معاشرہ مادیت پسندی ہے، وارث

کار ساز ہے رب تے پھیر دولت سبھو محنتاں پیٹ دے کارنے نی
پیٹ واسطے پھرن امیر در در سید زادیاں نے گدھے چارنے نی
پیٹ واسطے پری تے حورزاداں جاون جن تے بھوت دے وارنے نی
پیٹ واسطے سب خرابیاں نیں پیٹ واسطے خون گذارنے نی

وارث شاہ رانجھا اور سہیتی (ہیر کی بھابھی) کی گفتگو پر کہتے ہیں:

(پہلے خدا اور پھر مال و دولت آسائش کیلئے مطلوب ہیں، ساری تگ و دو اسی (پیٹ) کیلئے ہے۔ فقراء در در جاتے ہیں تو سیدوں کی اولادیں گدھوں کیلئے چرواہا گری کرتے پھر رہے ہیں۔ بقاء کیلئے پریوں اور حوروں کی بیٹیاں جنوں کی تعظیم کر رہی ہیں۔ تمام فساد دنیا ہی کیلئے ہے اور اسی کیلئے قتل و غارت انجام دیے جاتے ہیں)۔

امر تا پریتم (۳۱ اگست ۱۹۱۹-۳۱ اکتوبر ۲۰۰۵) ایک ہندوستانی ناول نگار، مضمون نگار اور شاعرہ تھیں جو پنجابی اور ہندی میں لکھا کرتی تھیں۔ ان کو پہلی پنجابی شاعرہ کی حیثیت سے جانا جاتا ہے۔ انہوں نے اپنے گہرے خیالات کو وارث شاہ کے اعزاز کیلئے ایک نظم کی صورت میں پیش کیا ہے:-

اج آکھاں وارث شاہ نوں کتھوں قبراں وچوں بول
تے اج کتاب عشق دا کوئی اگلا ورقہ پھول

میں نے وارث شاہ کو پکارا کہ کسی قبر سے آج پکار کا جواب دیں، اور محبت کی کتاب میں اور اوراق کا اضافہ کریں

اک روئی سی دھی پنجاب دی تُوں لِکھ لِکھ مارے ین
اج لکھاں دھیاں روندیاں تینوں وارث شاہ نوں کہن

جب پنجاب کی ایک بیٹی کی آنکھ نم ہوئی تو آپ کے قلم نے جوش مارا۔ اب تو لاکھوں بیٹیاں رو رہی ہیں اور آپ کو پکار رہی ہیں، وارث شاہ

اُٹھ دردمنداں دیاں دردیاں اُٹھ تک اپنا پنجاب
اج بیلے لاشاں وچھیاں تے لہو دی بھری چناب

جاگ، اوہ غفلت کے مارے دوست! جاگ اپنے پنجاب کی حالت زار دیکھ۔ آج فصلوں میں لاشیں بکھری پڑی ہیں اور چناب خون سے بھرا ہوا ہے

کسے نے پنجاں پانیاں وچ دِتی زہر رلا
تے انہاں پانیاں نے دھرت نُوں دِتا پانی لا

کسی نے پانچوں دریاؤں میں زہر گھول دیا ہے اور اب وہی پانی دھرتی کو سیراب کر رہا ہے

ایس زرخیز زمین تے لُوں لُوں پُھٹیاں زہر
گِٹھ گِٹھ چڑھیاں لالیاں پُھٹ پُھٹ چڑھیا قہر

اب یہ زرخیز زمین زہر پھوٹ رہی ہے۔ افق سرخ ہو گیا ہے اور نحوستیں آسمان پر منڈلا رہی ہیں

وے اج سبھے قیدو بن گئے، حُسن عشق دے چور
اج کتھوں لیائیے لبھ کے وارث شاہ اِک ہور

آج سب حسن و عشق کے چور بن گئے ہیں۔ کہاں سے ہم ایک اور وارث شاہ لائیں گے؟

اَج آکھاں وارث شاہ نُوں کتھوں قبراں وچوں بول
تے اج کتاب عشق دا کوئی اگلا ورقہ پھول

تو میں نے وارث شاہ کو پکارا کہ کسی قبر سے آج پکار کا جواب دیں، اور محبت کی کتاب میں اور اوراق کا اضافہ کریں

سید حیدر حقانی کو شجرے میں میر حسن کے نام سے جانا جاتا ہے لیکن باعتبار شہرت سے وہ سید حیدر شاہ حقانی کہلاتے تھے۔ شجرہ خاندان سادات رضوی میں یوں درج ہے: سید حیدر شاہ حقانی ابن موسیٰ ابن جادو ابن سون ہارہ ابن عبد اللہ ابن ابو الغیث ابن تاج الدین (ثانی) ابن خالق الصدق ابن تاج الدین (اول) ابن سید صدر الدین نقوی الرضوی ابن سید محمد المکی۔

سید حیدر شاہ حقانی ۱۵۰۹ بھکر میں پیدا ہوئے تھے۔ انہوں نے اپنی ابتدائی تعلیم بھکر کے مشہور مذہبی علماء سے حاصل کی تھی۔ بعد میں وہ روہڑی منتقل ہو گئے تھے، جہاں ۱۶۳۰ میں ان کا انتقال ہوا تھا۔ آج ان کا مزار روہڑی میں بہت مشہور ہے اور محلّہ سید ٹاؤن میں واقع ہے۔ مقامی لوگوں میں ان کی بتائی گئی روحانی مشقیں بہت معروف ہیں۔ انہوں نے اپنی زندگی کے ایام لوگوں کو حق کی جانب رغبت دلانے میں گزارے۔

عکس مهر سيد حيدر حقاني رضوي

سید حیدر شاہ حقانی کو "نبوت جي باغ جو ٽڙندڙ گل" (یعنی نبوت کے باغ میں کھلتا ہوا گلاب) بھی کہا جاتا تھا. واگھ مبارك روہڑی میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے منسوب موئے مبارك بھی موجود ہیں. سید حیدر شاہ حقانی کو یہاں جب شیخ ابو الباقی صدیقی سندھ لے کر آئے تھے تو ان کو پیغمبر علیہ السلام کے ان موئے مبارك کی زیارت بھی کروائی تھی. سید حیدر شاہ حقانی اور شیخ ابو الباقی صدیقی گہرے دوست تھے اور اسی دوستی کے سبب ابو الباقی نے بھکر سے روہڑی ہجرت کر لی تھی. رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منسوب موئے مبارك کے بارے میں خود پیغمبر علیہ السلام نے سید حیدر شاہ حقانی کو خواب میں کہا کہ "میرے موئے تمہارے شہر بھکر کے قریب ہی ہیں اور یہ شیخ ابو الباقی صدیقی کی

تحویل میں ہیں. ان کو خبر دو کہ ان کی زیارت کی سہولت عام عوام کیلیئے بھی ہونی چاہیے". مولوی محمد علی طالب نے اس واقعہ کو اس طرح نقل کیا ہے.

| | |
|---|---|
| بود در در آن قلعہ بکھر بلند | شاہ کہ او حیدر حقانی است |
| مایہ صد فیض ولی خدا | بود شریعت ہمہ گفتار او |
| شیخ اجل عارف باللہ خوان | سید عالی شدہ رضوی لقب |
| قلعہ بکھر اگرش مکن است | قبہ عالیش زیارت گہ است |
| مرقد او فیض دہ عالم است | قطب یقین مرد بیسی ارجمند |
| شیخ احد مصدر نورانی است | صاحب دین رہبر راہ خدا |
| گشتہ طریقت ہمہ کردار او | قطب احد عاشق اللہ خوان |
| بود ز آل شہ فخر عرب | در شہر لوہریش مدفن است |
| در نظر دیدہ مصارت دہ است | خاک درش کحل بصر آدم است |

سید حیدر شاہ حقانی کا مزار روہڑی کی مشہور شارع سید (سید محلّہ) پر واقع ہے. پرانے وقتوں میں یہ جگہ سیدی محلّہ (جہاں سید رہتے ہیں) کہلاتی تھی. سید حیدر شاہ حقانی کے مزار کے سامنے "کربلا جو پڑھ" ہے. کہا جاتا ہے کہ پرانے وقتوں میں یہ مزار ایک خوبصورت گنبد سے آراستہ تھا لیکن بعد میں خراب ہوتا چلا گیا. آج کونے والے بیڈ روم کے اوپر ایک کمرہ ہے. یہ کمرہ اینٹوں سے بنا ہوا ہے اور سنگ مرمر (ماربل) سے آراستہ ہے. اس کا فرش قیمتی ٹائلوں کا بنا ہوا ہے. یہ کمرہ خاصا جدید معلوم ہوتا ہے ممکن ہے قریب میں ہی اسے تعمیر کیا گیا تھا. سید حیدر شاہ حقانی کے مزار کے کمرے میں چار اور مزار بھی ہیں اور ان کی قبر مشرقی حصے سے دوسری ہے.

# سید لعل پیر ؒ

سید لعل پیر ابن سید عبد حسن ابن سید درویش ابن سید علاؤ الدین ابن صدر الدین ایک نیک اور شریف النفس شخص تھے اور وہ ملتان کے رہائشی تھے. جب وہ سندھ اپنے خاندان کی زیارت کیلئے لوٹے تو شر پسند ڈاکوؤں نے ان کو قتل کر دیا. ان کا مزار پنو عاقل سندھ میں واقع ہے.

# سید نقی شاہ نور مولا رحمہ اللہ

نسب نامہ سید علی نقی شاہ معروف نور مولا شاہ رو هڑي :- سید محمد تقی رضوی سید علی نقی رضوی) ہ فرزند (اپن شاہ کیس بن سید سلطان علی بن سید مہر علی بن سید سلطان علی بن سید مہر علی بن سید بڈل بن سید ھاشم بن سید ابوالخیر بن سید بڈل بن سید رکن الدین بن سید سعدالدین بن سید میران بن سید خواجہ خلق الصدق بن مخدوم سید تاج الدین بن خطیب سید صدر الدین بھکری۔

سن ۱۲۰۰ کے دور میں سید نقی شاہ عرف نور مولا گزرے ہیں۔ وہ سادات خاندان کے ایک محترم بزرگ تھے۔ ان کا مزار روہڑی عراق امام بارگاہ کے مشرقی جانب واقع ہے۔ وہ ایک نیک انسان تھے اور اپنے کردار کی عمدگی اور رحم دلی کیلئے مشہور تھے۔

# سید غلام مرتضیٰ شاہ ؒ

سید غلام مرتضیٰ شاہ عالم، فن نستعلیق کے حامل ایک شاعر اور قاضی تھے۔ غلام مرتضیٰ شاہ صاحب کا نسب یوں ہے: غلام علی ابن فقیر علی ابن سوال شاہ (اوّل) ابن محمد شجاع ابن عبد اللطیف ابن عبد الستار ابن جان محمد ابن سید طالب ابن گوہارو ابن سید میاں ابن رکن الدین ابن شاہ نظام ابن نصیر الدین ابن سید تاج الدین (دوم) ابن خالق الصدق ابن تاج الدین (اوّل) ابن سید صدر الدین شاہ نقوی الرضوی ابن سید محمد المکی۔

یہ مقامی طور پر بیان کیا جاتا ہے کہ معزز سید قبر کو اپنی خواہش کی وجہ سے ایک مزار نہیں بنایا گیا تھا۔ مقامی روایت ہے کہ جو بھی شخص اس کو بنانے کی کوشش کرتا ہے اسے مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ لہٰذا احترام کی وجہ سے یہ اس طرح رہا ہے۔

# سید مراد علی شاہ

سید مراد علی شاہ - روہڑی کے ساکن ایک سرکاری خادم - تصویر از ہوغٹوں اور تیّیر جو ۱۸۶۰ میں برطانیہ کی جانب سے سندھ کے لوگوں کا ریکارڈ درج کرنے کیلئے مقرر تھے - "رائل جیو گرافیکل سوسائٹی" امریکا۔

سید مراد علی شاہ [جانشاہی رو هڑي] ابن سید جمان شاہ ابن سید جان اللہ شاہ ابن سید منور علی شاہ ابن سید میر جان محمد شاہ رضوی ابن سید ابراہیم ابن سید احمد ابن سید ابراہیم ابن سید مبارک ابن احمد ابن سید صاحب ابن سید رحمۃ اللہ ابن سید شیخ ابن سید مرید شہید ابن سید حسن ابن سید موسیٰ ابن سید علاؤ الدین ابن سید صدر الدین بھاکری ابن سید محمد مکی رضوی بھکری[244]

مراد علی شاہ نہ صرف ایک سرکاری ملازم تھے بلکہ ایک زمیندار بھی تھے۔ وہ سکھر میں سادات رضوی کے ایک معزز فرد تھے۔ میر مراد علی شاہ امامیہ مکتبہ فکر کے داعی اور جید عالم دین تھے۔

سر ہینری برتلے ایڈورڈ فریرے، پہلے بیرونٹ جی۔ سی۔ بی جی۔ سی۔ایس۔آئی پی۔ سی (۲۹ مارچ ۱۸۱۵۔ ۲۹ مئی ۱۸۸۴) ایک برطانوی کولونل اور سربراہ تھے۔ ہندوستان میں ان کا ایک مضبوط پیشہ وارنہ پس منظر تھا اور وہ بمبئ کے گورنر بھی رہے تھے۔ ۱۸۵۱ عیسوی میں سندھ کے چیف کمشنر کی حیثیت سے انہوں نے ایک فرمان جاری کیا تھا جس میں انہوں نے فارسی زبان کی بجائے سندھ میں سندھی زبان کو لازم قرار دیا تھا۔ سندھ کے افسروں کے لیے سندھی سیکھنا، اور روزمرّہ کے کاموں میں سندھی زبان کے استعمال کو لازم کر دیا گیا تھا۔ انہوں نے اس وقت (۱۸۶۲۔۱۸۶۷) شکار پور اور حیدرآباد میں مشترکہ جج بھی مقرر کیے تھے تاکہ شہریوں کے مقدمات اور دیگر مسائل کو حل کیا جاسکے، اسی سال مراد علی شاہ ۲۰۰ روپے تنخواہ پر شکارپور کے جج مقرر ہوئے تھے۔ ۱۸۵۷ میں سید مراد علی شاہ صاحب نے ایک مجرم "گلزار" کو پکڑوانے میں سرکار کی مدد بھی کی تھی۔ کتاب "ایلینیشن آف سندھ" (سندھ سے بیگانگی) ص ۸۲۸: "مراد علی شاہ سکھر کے منصف تھے اور ۱۸۵۷ میں انہوں نے ایک باغی کو پکڑوانے میں اپنی خدمات انجام دیں تھیں، جس کے بدلے میں سرکار کی جانب سے ان کو انعام بھی دیا گیا تھا"۔ اس کے علاوہ ان کی خاندانی روایت کے مطابق گلزار کوٹ جان اللہ شاہ روہڑی آیا تھا اور میر علی مراد ولی خیرپور ریاست نے اسے گرفتار کرکے برطانوی حکومت کے حوالے کر دیا تھا۔

[244] یہ مجھے کوٹ میر یعقوب علی شاہ سے میرے محترم بھائی سید امداد حسین رضوی کے توسط سے ملا ہے

## سید بسم اللہ شاہ رضوی

سید حسین علی شاہ عرف بسم اللہ ابن سید بولام شاہ رضوی، مخدوم سید علاؤالدین ابن سید صدر الدین کے اعقاب میں سے تھے۔ ان کے والد سید بولام شاہ ایک دیانتدار اور شریف آدمی تھے۔ وہ ایک معروف عامل تھے اور ان کے بہت سے عقیدت مند بھی تھے۔ ۲۰ مارچ 1915 کی شب کو وہ اس جہانِ فانی سے رخصت ہو گئے تھے۔ آج بھی ان کے عقیدت مند ان سے عقیدت کا اظہار کرتے ہیں، روہڑی میں ان کے مزار کو "بول شاہ مقام" کہا جاتا ہے۔ روایتوں کے مطابق سید بسم اللہ شاہ ایک مہذب اور تعلیم یافتہ شخص تھے۔ جناب کو انگریزی زبان کی اچھی سوجھ بوجھ تھی وہ فصاحت سے انگریزی میں بات کیا کرتے تھے۔

## سید علی اکبر شاہ نقوی الرضوی

سید علی اکبر شاہ نقوی الرضوی، علاؤالدین پوتا کی ایک شاخ "جانشین" خاندان میں پیدا ہوئے تھے جو بھکر سادات کا بڑا پڑوسی تھا۔ میر جان محمد شاہ بھی اسی ممتاز گھرانے سے تھے۔

سید علی اکبر شاہ ابن جان اللہ شاہ "عاشق" ابن علی اکبر شاہ ابن جمان شاہ دانی ابن الا اللہ شاہ ثانی (وفات ۱۲۵۵ ہجری) ابن منور علی شاہ (وفات ۱۱۹۹ ہجری) ابن جان محمد شاہ (وفات ۱۱۴۸ ہجری)۔

سید علی اکبر شاہ کو تعلیمی سہولیات میسر نہ ہو سکی تھیں لیکن وہ ایک دانشور اور روحانی خاندان سے منسوب ہونے کی حیثیت سے بصیرت کے حامل شخص تھے۔ وہ روہری میں سادات کے لئے ایک قابل احترام اور معزز شخصیت تھے۔

# میر مہاب علی شاہ

سید میر قلی، میر مہاب علی شاہ کے نام سے بھی جانے جاتے تھے۔ وہ سادات بھکر کے بڑوں میں سے تھے اور اپنی شرافت میں نمایاں تھے۔ ان کے متعدد فرزند تھے۔ وہ دسویں صدی ہجری کے دور میں گزرے تھے اور ان کا انتقال تقریباً ۱۰۶۵ ہجری میں ہوا تھا۔

سید میر قلی عرف سید میر مہاب علی شاہ بن (سید چیتان) بن سید قطب الدین شاہ بن سید شاہ علی بن سید غلام مصطفی بن سید ابیل بن سید علی بن سید میر حسن بن سید عبداللہ بن سید ابو الغیث بن سید تاج الدین بن سید خالق الصدق بن سید تاج الدین بن خطیب سید محمد صدر الدین نقوی رضوی ب بھکري بن سید محمد مکی۔

پاڻ ڏهہ شاديون ڪيائون جن مان ڪيس 22 پٽ ۽ 2 ڌيئر پيدا ٿيون انهن مان 15 صاحب اولاد هئا 2 لاولد ۽ 5 ڪنوارا گزاري ويا (پاڻ 1000 صدي هجري جي دوران حيات هئا حوالو نسب نامہ رضوي سادات بقلم سيد غلام مرتظي شاه ) سيد مهاب علي شاه جي آخري آرام گاه تي نصب ٿيل قتبي تي 1065 هجري ولادت 1170 هجري وفات آهي (پاڻ ڏهہ شاديون ڪيون مگر پهرين جي انتقال بعد ٻي شادي ڪئي) پاڻ نقوي رضوي بکري سادات جي پاڙي عبدالله پوٽا مان هئا

سندس 1 شادي بنت قاضي احمد ولد قاضي محمد حسين جنهن مان هڪ دختر ذوجہ سيد محمد عادل بن سيد شير محمد اولاد سيد عبدالله

2شادي بنت سيد عبدالڪريم بن سيد حسن اولاد سيد محمود جنهن مان اولاد ڪون ٿي
3شادي اروڙ مان ڪئي جنهن مان ٽي فرزند سيد علي مردان ، سيد ابوتراب ، سيد غلام مصطفي بنا شادي فوت
4شادي سيوڻ مان مصري خان ڪلونت جي پيڻ سان ڪئي جنهن مان سيد شير يزدان ، سيد شاه مردان بنا شادي فوت ، سيد اسدالله شاه عرف سيد متن شاه ، سيد لشڪر علي
5شادي ذات مغل مان جنهن مان سيد ڪلب علي ، سيد حيدر علي ، سيد قنبر علي
6شادي ذات سومرن مان جنهن مان سيد عالم شير
7شادي ذات ايرادين جنهن مان سيد شهزاد علي ۽ هڪ دختر ذوجہ سيد عنايت علي بن سيد حاجي گل محمد اولاد سيد محمود (سيد محمود ---- سيد مور شاه باني تعذيہ ڪربلا مولا روهڙي جو وڏو ڏاڏو)
8شادي ٺٽي جي سيدن مان ڪئي جنهن مان سيد غلام حسين
9شادي ذات سميجن مان ڪئي جنهن مان سيد فقير علي ، سيد نجف علي ، سيد فضل علي ، سيد نصرت علي ، سيد زين العابدين بنا شادي فوت
10شادي ذات ڪوهري مان جنهن مان سيد شاه قلي بنا شادي فوت ، سيد قربان علي ، سيد حسن علي ، سيد باقر علي
هنن مان پنج فرزند غير شادي شده رحلت ڪري ويا
سيد ابوتراب،سيد غلام مصطفي, سيد شاه مردان, سيد زين العابدين, سيد شاه قلي ہہ فرزند لاولد گذاري ويا سيد لشڪر علي, سيد فضل علي
ہہ فرزند بڪار جاگير مان لڏي ويا ( روايت سيد حيدر شاه )
سيد حسن علي, سيد باقر علي,
اٺ فرزند ڏکڻ بڪار ۾ آباد ٿيا:
سيد علي مردان, سيد قطب علي, سيد حيدر علي, سيد قنبر علي, سيد شير عالم, سيد شهزاد علي, سيد غلام حسين, سيد قربان علي, پنج فرزند اتر بڪار ۾ آباد ٿيا, سيد شير يزدان سيد اسدالله, سيد فقير علي, سيد نصرت علي, سيد نجف علي[245]

[245] میرے بھائی سید امداد حسین رضوی روہری کے ذریعہ فراہم کردہ معلومات کے مطابق

# سید میر میران رضوی نقوی

سيد مير ميران جي متعلق مير علي شير قانع ٺٽوي پنهنجي ڪتاب تحفتہ الڪرام ۾ لکي ٿو، "مير ميران رضوي روشن ڪرامت جو صاحب روهڙي جي وچ ۾ آرامي آهي" سندس رحلت 1 ربيع الاول 1043 هجري 3 سيپٽمبر 1633ع ۾ ٿي. ان وقت سندس فرزند نواب يعقوب رضوي جي عمر 18 سال 8 مهينا 11 ڏينهن هئي .سيد ميران کي هڪ فرزند نواب مير يعقوب رضوي ۽ هڪ دختر زوجه سيد شاه محمد شاه بن سيد عبدالستار بن سيد حيدر شاه حقاني هئي.

سید میر میران کے بارے میں تحفۃ الکرام کے مصنف رقم طراز ہیں کہ، " میر میران رضوی ایک بڑا مقام رکھنے والی شخصیت تھے جو روہڑی میں رہتے تھے" سید میر میران کا انتقال ۱ ربیع الاول ۱۰۴۳ ہجری، ۳ ستمبر ۱۶۳۳ کو ہوا تھا۔ اس وقت ان کے فرزند سید میر نواب یعقوب رضوی ۱۸ برس ۸ مہینے ۱۱ دن کے تھے۔ ان محترم حضرات کی قبریں بہت معروف ہیں اور اسی مزار میں تین اور آرام گاہیں بھی شامل ہیں جو ممکنہ طور پر سید میران کی زوجہ یا کسی اور قریبی شخص کی ہو سکتی ہیں۔ ۱۹۶۰ تک سید میران کے مزار کے اوپر لکڑی کا ڈھیر سا تھا، ایک قریبی مسجد کی تعمیر کے باعث بعد میں اس کی دیوار بھی خراب ہو گئی تھی۔ اس مزار کی مرمت بعد میں سید زیغم عباس ابن سید غالب حسین نے کروائی تھی۔

# سید عبدالصمد نقوی الرضوی

## معروف پیر پڈرو

**سید عبدالصمد معروف پیر پڈرو بن سید اپن شاہ بن سید یونس بن سید حسین بن سید یونس بن سید حسین بن سید ابراهیم بن سید شاهو بن سید کبیربن سید عبدالرزاق بن سید اسماعیل بن سید صدرالدین بن سید میران اول بن سید خلق الصدق بن سید تاج الدین اول بن سید صدرالدین بکري بن سید محمد مکي نقوي رضوي بکري**

سادات روہڑی کی وہ ایک جانی مانی شخصیت تھے. ان کی قبر بھی بہت معروف ہے اور کوٹ جان اللہ شاہ رضوی کے جنوب میں ایک چھوٹے سے صحن کے اندر واقع ہے یعنی شاہ جیون کے مزار کے شمال میں ہے.

## پير جيوڻ شاه

سيد عبدالڪريم معروف سيد شاه جيوڻ سندس مزار سيد جان الله شاه جي گهر جي اتر ۾ ٽڪر ڪان شهر ڏانهن ويندڙ روڊ تي آهي شاه جيوڻ ٻه شاديون ڪيون پهرين سيد عدل درويش اولاد سيد بدرالدين جي گهران ٻي سيد مصطفي اولاد سيد علاوالدين جي گهران ڪئي ڪيس ٻنهي گهرن مان اولاد ڪانه ٿي سندس نسب نامو هي آهي سيد عبدالڪريم معروف سيد پير جيوڻ شاه بن سيد خوشحال بن سيد عبدالڪريم بن سيد محمود بن سيد فتح خان بن سيد عبدالڪريم بن سيد احمد بن سيد سعيدي معروف سيد محمود بن سيد ابوبڪر بن سيد ميران بن سيد مبارڪ بن سيد ميران بن سيد مرتظي بن مخدوم سيد بدرالدين بن سيد صدرالدين نقوي رضوي بکري

## سيد محمود بن سيد ابوالغيث جي مزار نظام شاه قبرستان روهڙي

سيد محمود بن سيد ابوالغيث بن سيد تاج الدين ثاني بن سيد خلق الصدق بن تاج الدين اول بن سيد صدرالدين بکري نقوي رضوي بن سيد محمد مکي نقوي رضوي بکري سيد محمود کي 5 فرزند ۽ هڪ دختر هئي

1سيد محمد جنهن مان سيد صالح شاه بن سيد غلام محمد جن هئا 2 سيد جمن معروف جمال الدين سندس اولاد اپڙي جا سيد چنگيل شاه وارا ۽ ڳوٺ منگريه جا سيد 3 سيد ابوبکر معروف بکر سندس اولاد ۾ آخري فرد سيد محمود ۽ سيد نورالدين جن هئا 4 سيد نورالدين عرف نورو لاولد فوت 5 سيد علي معروف سيد اگڻ

کيس ٻه فرزند هئا1 سيد فريد هن جي اولاد ڪون رهي 2 سيد سلطان

هن جي اولاد مان سيد محمد شريف معروف سيد مور شاه ولادت 1025 هجري باني ڪربلا جو تعذيو روهڙي هنن جي پويان ٻه ڪا اولاد ڪون رهي آهي سيد محمود کي هڪ دختر ٻه هئي جنهن جي شادي سيد ابواسحاق بن سيد صاحب اولاد سيد بدرالدين ۾ ٿي

## درگاه سيد عبدالقادر معروف قادن شاه پير

ڪربلا روڊ سامهون ميونسپل  لائبرري جي نئين عمارت روهڙي

نسب نامہ سيد عبدالقادر معروف قادن شاه بن سيد مير حسن بن سيد علي بن سيد مير حسن بن سيد عبدالله بن سيد ابوالغيث بن سيد تاج الدين ثاني بن سيد خلق الصدق بن سيد تاج الدين اول بن سيد صدرالدين نقوي رضوي بکري سيد عبدالقادر معروف قادن شاه پير جي شادي دختر سيد قطب علي سان ٿي بيبي سيد مير مهاب علي شاه مير وڏي بڪاريء جي وڏي پيڻ هئي سيد قادن شاه کي هڪ فرزند سيد ميران ٿيو لالو شهزادو خان پنهنجي زندگيء جو وڏو حصو هن درگاه جي خدمت ۾ گذاريو 1968ع کان ٽن ڏينهن واري مجلس شروع ڪرائي ته ان مان هڪ ڏينهن جي مجلس هن درگاه تي پڻ ڪرائيندو هو جيڪا هينئر سردار زاهد حسين شاه رضوي ڪرائيندو  اچي ٿو

# قائم شاه جو ماهو ١١٤٧ هجري

1147هجري ۾ سيد قائم شاه جي شادي سيد سلطان علي بن سيد محمد شريف معروف مور شاه (باني ڪربلا تعذيه) جي دختر سان ٿي هئي شادي رات پاڻ سندس ڪنوار ۽ سندس شادي ۾ شريڪ ٿيندڙ ڪجهه عزيز جنهن عمارت ۾ ويٺا هئا ان جي ڇت ڪري پئي جنهن ۾ سڀ فوت ٿي ويا اهو واقعو وار مبارڪ جي دروازي لڳ قائم شاه مسجد جي پرسان سيدن جي محلي ۾ ٿيو سيد قائم شاه کي قائم شاه مسجد) هي مسجد درگاه وار مبارڪ دروازي جي پرسان آهي) ۾ سندس گهر لڳ سپردخاڪ ڪيو ويو( اتي اڄ به مزارون هيون جتي هينئر هڪ مزار آهي) جڏهن ته سندس ڪنوار ۽ ٻين عزيزن کي هڪڙي ٿلهي نما مزار اندر لاهوري ٽڪري روهڙي ريلوي اسٽيشن جي اتر طرف واري ٽڪري تي رضوي سادات جي قبرستان ۾ سپردخاڪ ڪيو ويو جتي 10 محرم ڪربلا جي تعذيه جو اختتام ٿيندو آهي ڪنهن زماني ۾ هن ٿلهي نما مزار تي خوبصورت نيريون ۽ فيروزي رنگ جو ڪاشي جون سرون لڳل هيون هن وقت هي هڪ مٽي جو دڙو نظر اچي رهيو آهي

تظلم بر اولاد حضرت علي

از روز ازل ارث آل نبي

همين مثل تاريخ اين ماتم است به شادي شده مرگ قائم علي ١١٤٧ هجري

بر سرير مصطفي قائم علي است

سيد قائم شاه بن سيد سائينڏنه بن سيد محمد عادل(سندس شادي سيد مهاب علي شاه جي ڀيرين گهر مان سندس دختر سان ٿيل هئي) بن سيد شير محمد سندس شادي دختر سيد عبدالستار بن سيد حيدر شاه حقاني جي گهران ٿيل هئي ۽ سندس ٻي شادي قوم ڏاريجن مان هئي جنهن مان سيد محمد عادل هو بن سيد ابوبڪر بن سيد علي بن سيد مير حسن بن سيد عبدالله بن سيد ابوالغيث بن سيد تاج الدين ثاني بن سيد خلق الصدق بن سيد تاج الدين اول بن سيد صدرالدين نقوي رضوي بکري

سيد سلطان علي بن سيد محمد شريف معروف مور شاه بن سيد سلطان بن سيد عبدالحميد بن سيد محمد شريف بن سيد علي بن سيد سلطان بن سيد علي بن سيد محمود بن سيد ابوالغيث بن سيد تاج الدين ثاني بن سيد خلق الصدق بن سيد تاج الدين اول بن سيد صدرالدين نقوي رضوي بکري

سيد محمد شريف معروف مور شاه (باني ڪربلا تعذيہ) ڪي ٽي فرزند ٻہ دختر هيون

1سيد بلند علي غير شادي شده فوت 2سيد سلطان علي ڪي هڪ دختر ذوجہ سيد قائم شاه بن سيد سائينڏنہ 3 سيد بهادر علي ڪي هڪ فرزند سيد الله ڏنہ معروف مور شاه ثاني ۽ هڪ دختر ذوجہ حافظ سيد غلام حسين شاه

سيد الله ڏنہ معروف مور شاه ثاني ڪي هڪ فرزند سيد سلطان علي صغير فوت ۽ هڪ دختر ذوجہ سيد نور محمد بن حافظ سيد غلام حسين

سيد محمد شريف معروف مور شاه ڪي ٻہ دختر هيون هڪ جي شادي سيد محمد صادق بن سيد حاجي گل محمد اولاد سيد محمود

۽ ٻي غير شادي شده فوت

## سید سلطان شاہ رضوی بن سید اللہ ورایو معروف سید ابوالخیر

سيد سلطان شاه رضوي بن سيد ابوالخير بن سيد سيد كبير ثاني بن سيد حسين بن سيد كبير اول بن سيد شير علي بن سيد غياث الدين بن سيد تاج الدين ثاني بن سيد خواجه خلق الصدق بن سيد تاج الدين اول بن سيد صدر الدين محمد خطيب رح بن امير سيد محمد مكي رح

ولادت 1078 ھجری 1666ع - وفات 1113 ھجری 1701ع ا آپ کا مقبرہ ریلوے اسٹیشن روہڑی کے شمال میں سلطان شاہ کالونی میں ہے. وہ اپنے زمانے کے ایک بڑے عالم دین تھے۔ ، اور وہ فتویٰ کا مصنف بھی تھے۔ آپ کے مقبرے کی دیکھ بھال کا آغاز شروع سے ہی کوٹائی سادات نے کیا ہے ، جس میں مرحوم نیاز حسین شاہ بن عبدالحسن شاہ نے اس مزار کو زندگی کا ایک طویل عرصہ عطا کیا تھا۔ سید سلطان شاہ کے والد کی چچا سید ابراہیم بن سید حسین کی اولاد ڈھل بوٹ ، گجرات ہندوستان میں آباد ہوئی.

# سید زوار حسین شاہ

ذاکر اہلِ بیتؑ سید زوار حسین شاہ 8 اپریل 1916 کو پیدا ہوئے آپ ایک باصلاحیت اور مذہبی آدمی تھے۔ سید کا انتقال 23 مارچ 1978 کو ہوا اور آپ کی تدفین آپ کی خواہش کے مطابق سید امداد حسین رضوی کی زیرِ نگرانی بارگاہ میں کی گئی ہے۔

آپ بارگاہ شاہ نجف کربلا کوٹ میر یعقوب علی شاہ کے بانی تھے، جو 1958ء میں تعمیر کی گئی تھی اور سید زوار شاہ نے 21 رمضان المبارک 1976 میں حضرت علی علیہ السلام کی شہادت کی یاد میں تازیہ کے ساتھ جلوس کا آغاز بھی کیا تھا۔

ابتدائی تعلیم روہڑی کے ایک مقامی پرائمری اسکول سے حاصل کرنے کے بعد، آپ کے اندر شاعری کا شوق پیدا ہوا، ایک مشہور نام بننے سے پہلے، 1938 میں ابتدائی طور پر آپ نے روہڑی کے مختلف اجتماعات میں شعر کہنا شروع کیے۔ آپ کو 1960 کی دہائی کے وسط میں انجمن مرتضوی نواب شاہ کے زیرِ اہتمام اعزاز سے بھی نوازا گیا تھا، اس پروگرام میں پورے پاکستان کے ماہرین تعلیم نے حصہ لیا تھا آپ کو اس میں زیغم سندھ کے لقب اور تمغہ سے نوازا گیا تھا۔ 2010 میں شاعری اور نثر پر مبنی آپ کی کتاب شائع کی تھی۔ آپ نے شاعری اور نثر نگاری میں متعدد تخلیقات قلمبند کیں۔ آپ کی تخلیقات کے عنوانات میں، "نسخہ راہِ ثواب"، "حقیقی بنت رسول فی رقد قرۃالعین الرسول (2 جلدیں)"، "تابوت علی ولی اللہ"، 'شاہ جو مذہب' شامل ہیں اور مزید آپ کی "ذکر الی محمد" پر چھ غیر مطبوعہ جلدیں بھی موجود تھیں۔

آپ نے 1948 میں ایران اور عراق کا سفر کیا۔ روہڑی میں امام علی علیہ السلام کی شہادت کی یاد میں آپ کی جلوس نکالنے کی خواہش تھی، جو آج بھی آپ کی خواہش اور عہد نامے کے مطابق منایا جاتا ہے۔

# سندھ میں سادات کی موجود ممتاز شخصیات

## سردار میر یعقوب علی شاہ صدر ڈی(DFA) ایف اے سکھر

سردار سید یعقوب علی شاہ (الخامس) بن سید میر پنجل شاہ بن سید صفدر علی شاہ 14 دسمبر 1955 کو پیدا ہوئے تھے اور وہ ایک قابل ذکر خاندان "سردار" کوٹائی سادات کے موجودہ سربراہ "پگدار" ہیں۔ آپ روہڑی کے میونسپل چیئرمین کے طور پر منتخب ہوئے ،اور آپ اس عہدے پر 9 سال تک فائز رہے اس وقت آپ ڈسٹرکٹ فٹ بال ایسوسی ایشن کے چیئرمین ، اور سندھ فٹ بال ایسوسی ایشن کے وائس چیئرمین کے طور پر کام کر رہے ہیں۔
آپ ایک ماہر گھڑ سوار ہونے کے ساتھ ساتھ ایک جوشیلے فٹ بالر کے طور پر بھی مشہور ہیں۔آپ سکھر میں سیاست کے میدان میں بھی کام کر رہے ہیں۔ اس وقت آپ روہڑی کے موجودہ کونسلر کے عہدے پر فائز ہیں۔ سید صاحب معزز شخصیت ہیں اور اپنے خاندانی ورثہ و وقار کو کو برقرار رکھنے میں اپنے حصے کے فرائض بخوبی انجام دے رہے ہیں۔ یہ خاندان بُکّر سادات کی معزز شاخوں میں شامل ہے اور انہیں حقیقتاً سادات کے بزرگ آباواجداد کے ماضی کی بہت سی نوادرات کے تحفظ کا اعزاز بھی حاصل ہے۔

## سید امداد حسین رضوی:

سید امداد حسین بن گڈا حسین (1909-1971) بن عبدالحسین شاہ (-1930) محراب علی شاہ بن یعقوب علی شاہ ثالث بن میر صادق علی شاہ ثالث بن میر یعقوب علی شاہ ثانی بن میر صادق علی شاہ بن سید نواب میر یعقوب خان النقوی رضوی..جو مخدوم سید تاج الدین ابن سید صدر الدین الخطیب ابن سید محمد المکی کے اعقاب سے ہے، سید پیشہ ورانہ کھلاڑی اور فٹ بال ایسوسی ایشن کے چیئرمین بھی تھے۔ وہ تاریخ میں بڑا ذوق رکھتے ہیں اور سادات کی تاریخ کے حوالے سے انہوں نے کافی مضامین پر تحقیقات بھی کر رکھی تھیں۔ وہ ایک عاجزانہ اور سلیقہ مند مزاج رکھنے والے شخص ہیں۔ حال میں اس گھرانے کے پاس متعدد قدیم تبرکات محفوظ ہیں اور سندھ کوٹ میر یعقوب علی شاہ میں ان کو اس حوالے سے محافظ اور نگران سمجھا جاتا ہے۔ یہ لوگ ابھی کوٹ نواب میر یعقوب علی رضوی میں مقیم ہیں اور اس جگہ کا نام مغل دور سے ان کے دادا گورنر سندھ نواب کے نام پر ہے۔ سید امداد اور ان کا گھرانہ بھکر سندھ میں ایک معروف و ممتاز خاندان رہا ہے۔

## سید غلام مرتضی شاہ:

سندھ میں سید تاج الدین شاہ کے خاندانوں میں سے ایک معروف شخص ہیں۔ اس وقت یہ سندھ میں امام حسین علیہ السلام کے حوالے سے محرم کے مہینے میں عزاداری کے انتظامات کے ذمہ دار ہوتے ہیں، جس کا اہتمام سید مور شاہ ٹرسٹ کی جانب سے کیا جاتا ہے۔ وہ ایک سلیقہ مند شخص ہیں اور روہڑی میں سادات کے بڑوں میں گردانے جاتے ہیں جو متعدد برسوں سے سادات کو اپنی خدمات پیش کر رہے ہیں۔

## سید حیدر علی شاہ:

ایک اصول پسند اور معزز انسان ہیں۔ اس وقت وہ روہڑی میں تعلیمی فرائض انجام دے رہے ہیں۔ انہوں نے تعلیم حاصل کرنے کیلئے کچھ وقت انگلینڈ میں بھی گزارا ہے۔ سید صاحب، سید تاج الدین ابن سید صدر الدین الخطیب کی نسل سے ہیں اور ان کا گھرانہ روہڑی میں رہائش پذیر ہے۔

## سردار علی شاہ رضوی:

سندھ کے ایک تجربہ کار وکیل ہیں۔ یہ سید علاؤالدین ابن سید صدر الدین ابن سید محمد المکی کے اعقاب میں سے ہیں۔ ان کا خاندان حال میں سید جان اللہ شاہ رضوی کے مزار کا ذمہ دار ہے۔ سید صاحب قانون کے میدان میں خاصے تعلیم یافتہ ہیں اور اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لاتے ہوئے برادری کے لیے خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔

## ناصر حسین شاہ:

ہمارے معزز بھائی سید ناصر حسین شاہ نے سیاسی میدان میں اپنی خدمات سرانجام دی ہیں۔ وہ سندھ کی مقامی حکومت کے لیے صوبائی وزیر برائے جنگلات اور مذہبی امور کے فرائض انجام دیتے ہیں۔ انہوں نے سندھ کے ارد گرد معاشرتی بہبود کو مضبوط بنانے کے لئے بھرپور جدوجہد کی ہے، اور ایک ممتاز شخصیت ہیں جو اپنی محنت اور کوششوں کے لئے مشہور ہیں۔

سید ناصر شاہ کا نسب یوں ہے:

**سيد ناصر حسين بن سيد غلام شبير شاه بن سيد علي در شاه بن سيدگلڻ شاه مشهور سيد سليمان شاه بن سيد ڪوڙي شاه بن سيد حاضر علي بن سيد مهر علي بن سيد شهزاد علي بن سيد مير محاب علي بڪاري بن سيد قطب الدين مشهور سيد چتن شاه بن سيد شاه علي بن سيد مصطفى شاه بن سيد ابل شاه بن سيد علي بن سيد مير حسن بن سيد عبد الله بن سيد ابوالغيث بن سيد تاج الدين بن سيد خلق الصدق بن سيد تاج الدين بن سيد صدر الدين خطيب۔**

## سید خادم علی شاہ

کوٹائی سادات نواب میر یعقوب علی شاہ خاندان کے معزز سادات سے تعلق رکھتے ہیں، ان کا نسب: -

**خادم علی شاہ بن امان اللہ شاہ بن واحد شاہ بن روشن علی شاہ بن حسین علی شاہ بن بخش شاہ بن میر میران فضل شاہ بن یعقوب علی شاہ دوسرا میر جعفر بن میر صادق علی شاہ بن میر یعقوب علی خان رضوی۔**

سید ایک ممتاز اور متحرک سیاستدان تھے، وہ 28-11-1983 میں پیدا ہوئے اور 27-04-1990 میں انتقال کر گئے تھے۔ وہ سن 1985 میں صوبہ سندھ میں ایم پی اے منتخب ہوئے تھے۔

# سید زاہد حسین شاہ بکر

آپ کے دادا سید میر ماحب علی شاہ مشہور شخصیت تھے جو روہڑی سے بکّر ہجرت کر گئے تھے۔ مغلیہ دور 1709ء میں آپ کے خاندان کو 54139 ایکڑ اراضی عنائت کی گئی تھی۔ سید ماحب علی شاہ کی اولاد میں سے سید زاہد حسین سادات کی اس شاخ کے سردار / قبائلی رہنما بن گئے تھے۔ آپ سندھ کے خاندانوں میں ایک معزز اور قابل احترام سید ہیں۔

# سید ارشد حسین

ہمارے بھائی سید ارشاد سادات سے ایک قابل احترام شخصیت ہیں، جو سیاست کے میدان میں کام کر رہے ہیں۔ اس وقت وہ ار و ھڑ علاقہ کے کونسلر کے عہدے پر فائز ہیں۔

سيد ارشد حسين  بن سيد نور علي بن سيد ارباب علي بن سيد سچل شاہ بن سيد ارباب علي بن سيد علي بخش بن سيد ديدار علي بن سيد قطب علي بن سيد غلام حسين بن سيد مير محاب علي آف بکار بن سيد قطب الدين بن سيد شاہ علي بن سيد سيد مصطفیٰ بن سيد ابل بن سيد بن سيد علي بن سيدمير حسن بن سيد عبد الله بن سيد ابولغيث بن سيد تاج الدين ثاني بن سيد خلق الصدق بن سيد تاج الدين اول بن سيد خطيب صدرالدين[246]

[246] براہ مہربانی نوٹ کریں : یقیناً اس مختصر کتاب میں ان سادات خاندان کی تمام شخصیات کو شامل کرنا ایک مشکل کام ہے۔ سندھ , پنجاب کی یہ پہچان رہی ہے کہ سادات میں سے متعدد شخصیات وہاں گزر چکی ہیں اور آج بھی ان گھرانوں سے تعلق رکھنے والی بڑی شخصیات وہاں مقیم ہیں۔ تمام سادات ہر لحاظ سے ہی قابل احترام ہیں۔ اس مقام پر میں معذرت بھی طلب کرنا چاہوں گا کہ اپنی محدودیت کی بنا پر میں سب سادات خاندان کی شخصیات کو احاطے میں نہیں لا سکا۔ بہر حال، میں کوشش کروں گا کہ إنشاء اللہ اگلی اشاعت میں محترم سید محمد المکی کے اور متعلقہ خاندانوں کے بارے میں مزید گہرائی اور تاریخی پس منظر کے ساتھ تحقیق پیش کر سکوں (إن شاء اللہ)۔

## کنڈیارو:

ان علاقوں میں رہنے والے خاندان سید علی مرتضیٰ ابن سید صدر الدین الخطیب ابن سید محمد المکی کے اعقاب میں سے ہیں۔ ان گھرانوں کی چند ممتاز شخصیتوں میں سید فصیح رضوی ہیں جو ایک تعلیمی لیکچرر اور مصنف کی حیثیت سے تعلیمی خدمات سرانجام دیتے ہیں--- **سید شفیع محمد** جو ۱۹۶۰ ریڈیو پاکستان میں کام کر چکے تھے، انہوں نے متعدد پی-ٹی-وی کے پروگرام اور ڈراموں میں بھی اداکاری کی تھی اور ۲۰۰۷ میں ان کا انتقال ہوا تھا۔ "وہ آدمی تھا یا موتی دانہ" عنوان نامی کتاب از نگینہ حسبانی، ان کی زندگی اور کارکردگی پر ہی لکھی گئی ہے۔ سید سرفراز حسین شاہ ایم-پی-اے بھی اسی خاندان سے تھے جنہوں نے زراعت، منصوبہ سازی، تعمیر، کام اور خدمات فراہم کرنے والی کمیٹی، اوقاف، مذہبی امور، زکوۃ اور عشر کے شعبے میں اپنی بھرپور خدمات انجام دی تھیں۔

## ڈاکٹر سید فارمن علی شاہ

Department of Chemical Engineering Professor& Chairman

ڈاکٹر سید فارمن علی شاہ سید علی بن سید صدرالدین کے اولاد سے ہیں پروفیسر اور چیئرمین کیمیکل انجینئرنگ، بہت سارے تعلیمی عہدوں پر فائز ہیں، اور اس میں سالوں کا تجربہ ہے کیمیکل، بائیو کیمیکل اور ماحولیاتی انجینئرنگ، توانائی، HSEاور سوشل ورک کے شعبوں میں محقق یونیورسٹی آف کیلیفورنیا امریکہ سے ایڈوانسڈ بائیو انرجی میں پی ایچ ڈی کی تعلیم حاصل کی ہے، اور MUET سے کیمیکل انجینئرنگ میں پی ایچ ڈی کر چکے ہیں۔ سید نے سائنسی شعبوں میں تحقیقی مقالے لکھے ہیں جو پوری دنیا میں بہت سے جرائد میں شائع ہوئے ہیں۔ مزید یہ کہ ڈاکٹریٹ کے بہت سے منصوبوں میں حصہ لیا ہے۔

## آصف حیدر شاہ

آصف حیدر شاہ . سید محمود کے عقاب سے ہے (سید علی مرتضٰی بن سید صدرالدین کی نسل سے ) ہمارے منسلک قبائل سے جو کنڈیارو سندھ میں مقیم ہیں، آصف حیدر شاہ نی بہت سے سیاسی شعبوں میں کام کیا ہے، سیاسی علوم میں عبور رکھتے ہیں۔ سماجی میدان میں خدمات انجام دی ہیں۔ وہ کراچی کے کمشنر کی حیثیت سے خدمات انجام دے چکے ہیں، اور سکریٹری بطور محکمہ داخلہ کے بھی۔ سید ایک اچھا سماجی کارکن ہے اور محروم طبقات کی مدد کرتا ہے۔

## سید محمود بھاکری لاہوری رحمۃ اللہ علیہ

سید محمود بھاکری پندرہویں صدی میں گزرنے والے ایک شریف بزرگ شخص تھے۔ ۔۔ ان کے اعقاب میں سے متعدد خاندان لاہور میں رہائش پذیر ہیں۔ سید محمود بھاکری صاحب کو بی بی پاک دامن قبرستان میں سپرد خاک کیا گیا تھا ان کی قبر کا مزار بہت معروف ہے اور ایک مستقل زیارت گاہ ہے۔۔ یہ بی بی پاک دامن کے مرکزی داخلے کے بالکل سامنے واقع ہے۔ "سید محمود، ایک معروف عالم دین شخص تھے، انہوں نے ۱۵۰۲ کو ملتان سے ہجرت کی تھی، اور اپنے آپ کو دہلی کے سکندر لودھی سے منسلک کرلیا تھا۔ پھر پندرہ برس بعد، اکبر کے دور میں جناب سید صاحب کو بٹالہ پنجاب (ہندوستان) ضلع گورداسپور میں پانچ سو بیگہ جاگیر بھی دی گئی تھی۔"

ان میں سے چند خاندان بادشاہ جہانگیر کے دور میں پنج گرین منتقل ہوگئے تھے، سید محمد جعفر خان ابن سید حیدر علی خان ابن سید فرید ابن سید حسین ابن سید محمود لاہوری [مدفن - بی بی پاک دامن]۔ "سید محمد جعفر خان کو لدھیانہ ضلع کے بارہ گاؤں میں ٹھہرنے کی اجازت دی گئی تھی" بہر حال بعد میں رنجیت سنگھ کے دور میں ان زمینوں پر قبضہ ہوگیا تھا۔۔۔ ان کے کنبہ سے نواب میر علی خان سمیت بہت سی مشہور سادات شخصیات تھیں، ان میں سے کچھ کی نسل پنجاب ہند کے دوسرے علاقوں، یعنی پنج جیران جالندھر، ڈیرہ سیدان میں چلی گئی تھیں۔

# مولوی رجب علی

مولوی رجب علی بہت تعلیم یافتہ اور تربیت یافتہ شخص تھے۔ کتاب "پنجاب کے سردار اور قبائل میں ان کے بارے میں مشہور ہے کہ "وہ بہترین اور قابل لوگوں میں سے تھے، جنہوں نے لاہور بورڈ آف ایڈمنسٹریشن کے لیے اپنی خدمات سرانجام دیں"۔ بلا شبہ ان کا خاندان قدیم اور اونچا مقام رکھتا ہے۔ ۱۸۲۶ میں، اٹھارہ برس کی عمر میں مولوی رجب علی صاحب کو دہلی کالج میں فارسی مضمون نگاری پر انعام دیا گیا تھا جو کہ ہندوستان کے بہترین کالجوں میں سے ایک تھا۔"

سید رجب علی کو ۱۸۴۶ میں "خان بہادر" اور ۱۸۵۸ میں "ارسطو جاہ" (اپنے وقت کا ارسطو) کے لقب سے نوازا گیا تھا۔ ۱۸۶۹ میں ان کی وفات ہوئی تھی۔ ان کی اولاد میں سید شریف حسن تھے جو ایک زیلدار اور جاگیروں کی میونسپل کمیٹی کے نائب صدر بھی تھے۔ شریف حسن صاحب کام کے سلسلے میں لاہور بھی منتقل ہوئے تھے۔ ۱۸۹۵ میں ان کا انتقال ہوا تھا اور ان کے بعد ان کے چھوٹے بھائی مولوی سید شریف حسین خاندان میں بڑے کی حیثیت سے جانے جاتے تھے۔ وہ اپنے خاندان میں خاص طور پر عربی اور فارسی ادب میں علمی صلاحیتوں کی بنا پر بہت ممتاز تھے۔

ان میں سے متعدد خاندان دوبارہ ملتان، لاہور اور فیصل آباد جیسے دوسرے علاقوں میں ہجرت کر گئے تھے۔ اس خاندان سے ایک معروف شخصیت ڈاکٹر سید علی نقی صاحب کی ہے جو موجودہ وقت میں شکاگو امریکہ میں مقیم ہیں۔

سید علی میران نقوی الرضوی صاحب[247] رحمۃ اللہ علیہ (مونہ) کے آباء پہلے کبھی سندھ کے رہائشی تھے اور وہ سید علی ابن سید صدر الدین کے معروف اعقاب میں سے تھے۔ سید محمود بھاکری (لاہوری) اور سید داؤد ابن سید میران حسام الدین ابن سید علی ابن سید صدر الدین کے خاندانوں کی تاریخ سے یہ بات سمجھ آتی ہے کہ ملتان ہجرت میں یہ دونوں قریبی منسلک تھے۔

ان دونوں خاندانوں کے پرانے شجروں [۳ صدی پرانے] سے، سید محمود بھاکری (لاہور) اور سید علی میران [مونہ] دونوں نے ایک دوسرے کے خاندانوں کا حوالہ دیا گیاہے۔ ان کے آباؤاجداد کے درمیان میں شادی کے بندھن بھی استوار رہے ہیں۔ سید علاؤالدین اور سید علی مرتضٰی (ابن سید صدر الدین) کے کچھ اعقاب روہڑی سے ملتان ہجرت کر گئے تھے اور یہ تقریباً پندرہویں صدی کی بات ہے جب شاہ بیگ ارغون نے قریبی علاقوں پر حملہ کرکے سندھ پر قبضہ کر لیا تھا۔

---

[247] کچھ شجرہ میں نام سید میاں کے طور پر درج ہے

ان کی روہڑی سے ملتان ہجرت کا یہی زمانہ خیال کیا جاتا ہے لیکن کچھ نسلوں کے بعد یہ دوبارہ ہجرت کر گئے تھے۔ کچھ لاہور آئے تھے، اور دیگر ابھی ضلع بھکّر پنجاب رضاعی شاہ میں مقیم ہیں۔ پھر وہ لوگ جو لاہور ہجرت کر گئے تھے وہ سید محمود بھکری اور سید جمال الدین ( سید علی میران کے والد محترم ) کے خاندانوں سے تھے۔ لاہور میں رہتے ہوئے ان کے علم اور اسلامی تعلیمات کے باعث بہت سے لوگ ان کے عقیدت مند ہو گئے تھے۔ ان میں زیادہ گجر خاندان کے عقیدت مند تھے۔ سید محمود کے خاندان سے کچھ بٹالہ پنجاب، انڈیا ہجرت کر گئے تھے کیونکہ اکبر مغل دور میں ان خاندانوں کو یہاں کچھ زمینیں حاصل ہو گئی تھیں۔ اس کے علاوہ باقی جالندھر، سلطان پور، لوہدی ڈیرہ سیداں چلے گئے تھے۔ وہ خاندان جو لاہور میں ہی ٹھہرے رہے تھے وہ بی بی پاک دامن اور بھاٹی گیٹ لاہور کے آس پاس کے علاقوں میں تھے۔

## مونہ کی جانب ہجرت

روایتی ذرائع سے معلوم ہوتا ہے کہ سید علی لاہور میں کچھ سال رہنے کے بعد ضلع منڈی بہاؤالدین کے مونہ سیداں نامی علاقے میں ہجرت کر گئے تھے۔ یہ بتایا جاتا ہے کہ ۱۶۰۰ عیسوی کے آس پاس سید علی اس جگہ تشریف لائے تھے۔ ان سے پہلے یہ جگہ راج نگر کہلاتی تھی اور ایک ہندو کھتری راجہ کے حکم کے تحت تھی۔ یہ جگہ بہرہ نامی ایک شہر سے تقریباً ۱۶ کلومیٹر قریب واقع ہے۔ یہ زمین سید علی میران کو غیر مسلم قبائل کو اسلام کی طرف لانے کے سبب اعزاز کے طور پر تحفے میں دی گئی تھی۔[248]

سید علی بہت نیک، حکمت کے متلاشی اور ذہین شخص تھے، جو روحانی قوت سے پُر تھے۔ متعدد لوگ ان کو بزرگ تصور کرتے ہیں۔ انہوں نے اپنی زندگی خدمتِ خلق میں گزاری اور وہ خدا پر مضبوط ایمان رکھنے والے شخص تھے۔ وہ محبت کی اہمیت، پیغمبر صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم اور ان کے اہل بیت کی اطاعت کی تبلیغ کیا کرتے تھے۔ ان کی کوششوں کی بدولت ہی بہت سے قبائل اسلام کے نور سے منور ہوئے تھے۔ سید علی میران نے سیدہ خاتون بی بی سے شادی کی۔ قدیم شجروں میں لکھا ہے کہ وہ شیرازی جعفری سادات کے گھرانے سے تھی اور مغل دور میں اس کے والد فوجدار تھے.

[248] Roza tul Talib fe Ansab Aly Abu Talib (s) Qamar Abbas al Hamdani Al Ariji

## سید علی کے اعقاب

**سید ابوالحسن** :وہ ایک نیک آدمی تھا اور حضر (پنجاب منڈی بہاؤالدین) نامی گاؤں میں ان کی قبر مقبرہ ہے، وہاں عقیدت مند ہیں جو قبر کی دیکھ بھال کرتے ہیں۔ان کی اولاد میں سے بہت سے قابل ذکر افراد گزر چکے ہیں، ان کی اولاد ضلع جہلم کے قریب چکوال میں ۱۶۰۰ عیسوی کے درمیان ہجرت کر گئے۔ بہت سارے نقوی سادات اس نسب سے وابستگی رکھتے ہیں۔

**سید مسعود نقوی الرضوی**:، سید علی کے فرزند، یہ مونہ سیداں کے علاقے میں ہی رہے تھے اور وہیں ان کے اعقاب جاری رہے۔ وہ اپنے وقت میں نیک، اور طاقت ور شخص تھے۔ وہ اس علاقے کے قبائل کے سردار تھے۔

**سید شہاب الدین**: نقوی الرضوی نے اپنے فرزندوں کے ہمراہ امروہا، ہندوستان ہجرت کر لی تھی۔ ان کے بھی متعدد اعقاب تھے جو امروہا اور الہ آباد کے ارد گرد کے علاقوں میں ۱۶۰۰ عیسوی میں مقیم رہے تھے۔ اس خاندان سے کچھ قابل ذکر افراد آئے، ان کے خاندان سے برطانوی دور کے دوران، رام پور ریاست ہندوستان کا ایک تحصیلدار تھا۔

**سید داؤد اور سید سلیمان**:اس علاقے سے ہجرت کر گئے تھے۔ وہ کہاں ہجرت کر گئے تھے ان کا معلوم نہیں ہو سکا اور ان دونوں سیدوں کی کوئی اولاد معروف نہیں ہے۔

### مونہ ڈپوٹ

یہ ایک مشہور فوجی گھوڑوں کا اڈا تھا۔ ۱۸۷۰ میں یہ زمین (تقریباً ۱۰،۰۰۰ ایکڑ) سرکاری طور پر سادات کی جانب سے حکومت کیلئے دیا جانے والا تحفہ تھا۔ اس ڈپوٹ کا نام "مونہ" مونہ سیداں گاؤں کے نام پر رکھا گیا تھا۔ [249]

[249] https://web.archive.org/save/https://defence.pk/pdf/threads/mona-remount-depot-the-horsemen-paradise.402022/

## دوبارہ تدفین

سید علی میران نقوی الرضوی کے ساتھ مقامی طور پر بہت سارے کرامت وابستہ ہیں، بہت سے لوگ دعا کی نیت سے قبر پر جاتے ہیں۔ ابتدائی 1900ء میں علاقوں میں سیلاب کے باعث متعدد قبریں بوسیدہ ہو گئی تھیں, مولوی سید مبارک علی سید علی کی اولاد سے جو کہ ایک جیّد عالم تھے, سید علی، مولوی مبارک کی خواب میں تشریف لاتے اور قریبی تالاب کی وجہ سے اپنی قبر کی خستہ حالی کا ذکر کرتے یہ خواب مولوی سید مبارک صاحب کو مسلسل کئی بار آیا. وہ پھر اپنے عزیز و اقارب کو جمع کر کے خواب کا حال سنایا اور اُن کی رائے طلب کی۔ اہلیانِ مونہ نے یک زبان ہو کر عرض کی کہ آپ صاحبِ علم ہیں اور آپ اس سلسلے میں خود بہتر فیصلہ اور رہنمائی کر سکتے ہیں۔ پس مبارک شاہ نے فیصلہ کیا کہ سید علی کی قبر کو کُشا کیا جائے۔ اس سلسلے میں مبارک شاہ نے جہاں بھی سید علی کی اولاد بستی تھی، پیغام بھیجوا کے اطلاع کر دی۔ چنانچہ، چکوال، امروہہ (ہند) اور لاہور تک سے اولادِ سید علی زیارت کے لیے حاظر ہوئے۔ قبر کو کشا کیا گیا اور ہر کسی نے دیکھا کہ سید کا جسدِ ایسے رکھا ہے کہ جیسے ابھی ابھی دفن کیا ہو اور سید کا چہرہِ منوّر تھا اور کفن بھی میلا نہ ہوا تھا۔ چونکہ پانی کی وجہ سے قبر کو کافی نقصان پہنچ چکا تھا، اس لیے پاس ہی ایک نسبتاً بلند جگہ پر نئی قبر کھود کر سید کو بڑی شان و شاکت کے ساتھ دفن کیا گیا اور ایک سادہ مقبرہ ایک بار پھر تعمیر کیا گیا۔

## اضافی بیانات

لاہور کے سید عابد بھکری کی تحقیق کے مطابق سید علی میران نقوی الرضوی لاہور میں مدفن سید محمود بھاکری کے پوتے تھے۔[250] اگرچہ لاہور میں موجود سادات خاندانوں کے درمیان قرابت داریاں رہی ہیں، دیگر براہ راست سید علی[251] کے نسب سے بھی نسبت جڑتے ہیں۔ یہ سب ایک ہی نسب سے دو طرح سے جا ملتے ہیں۔ پرانے ریکارڈ سے ان کا نسب یوں ملتا ہے؛ سید شمس الدین ابن سید داؤد ابن سید میران حسام الدین ابن سید علی مرتضٰی ابن سید صدر الدین ابن سید محمد المکی[252]۔ جبکہ سید محمود، سید

[250] سادات از سید عابد حسین شاہ لاہور

[251] قدیم کلمی شجرہ کے مطابق، سید علی کے دادا، یعنی سید محمود کو نواب محل کے آس پاس کے احاطہ قلزباش میں دفن کیا گیا۔ اس قبر کا مشاہدہ بہت سے بزرگوں نے کیا۔ سید شمس الدین بن سید داؤد بھکری سادات کے پرانے قبرستان سکھر میں دفن ہیں جو شہر میں پہاڑی پر واقع تھا۔ یہ قدیم ریکارڈوں کے مطابق ہے۔ سید زکریا کو قزلباش کے علاقے میں واقع پرانے مدرسہ امامیہ کے صحن میں دفن کیا گیا۔ مدرسہ کئی صدیوں بعد بنایا گیا تھا۔

[252] Riaz ul Ansab, Sayed Masood Naqvi

حسن اور سید داؤد کا ذکر کچھ نسلوں کے خلاء کے ساتھ سید علاؤالدین ابن سید صدرالدین ابن سید محمد المکی کے نسب میں مل جاتا ہے[253]۔ اَللّٰہُ اِعْلَم.

مشہور نواب سید میر یعقوب رضوی جو روہڑی بھکر کے سید تاج الدین (اوّل) ابن سید صدرالدین کے نسب سے تھے، اور اس خاندان کا ایک سردار تھے انہوں نے بی بی سادات بخش بِنتِ سید جمال الدین سے نکاح کیا تھا اور لاہور میں ہی ان خاندانوں کے ساتھ رہتے تھے۔ لہٰذا خاندانوں میں ایک مشترکہ تاریخ قائم ہے۔

## قاضی سید گلاب علی نقوی الرضوی رحمہ اللہ

ان کی پیدائش سترہویں صدی میں ہوئی، اور ان کو چوآ سیدن شاہ کے علاقے میں سپردِ خاک کیا گیا تھا۔ قاضی سید گلاب علی نقوی الرضوی، سید علی میران کے اعقاب میں سے ایک اہم بزرگ گزرے ہیں، جو سید صدرالدین ابن سید محمد المکی کے نسب سے تھے۔ مغل سلطنت کے تحت ان کو سرکاری طور پر قاضی کا خطاب دیا گیا تھا اور 22 دیہاتوں پر قانونی اختیار حاصل تھا۔ وہ ایک ممتاز عالم دین کی حیثیت سے جانے جاتے تھے۔ انہوں نے اپنے ایک بڑے مکتبے میں قدیم قلامی کتابوں کے ہزاروں نسخے جمع کر رکھے تھے۔ ان کے اعقاب میں قاضی نادر علی شاہ اور اسی نسب سے حافظ مولانا سید فرمان علی بھی تھے جو چوہ سیداں شاہ اور بشارت علاقے کی درس گاہ کے بانی تھے۔ ان کے بڑے پوتے مولانا سید منور حسین رضوی شاہ نے اپنی زندگی کا بیشتر حصہ برطانیہ میں گزارا تھا اور ۱۹۷۰ تا ۱۹۸۰ کے درمیان وہاں متعدد امام بارگاہوں اور مدرسوں کی بنیاد بھی رکھی تھی۔

[253] نوٹ: کچھ ریکارڈوں سے پتہ چلتا ہے کہ سید داؤد سید بدرالدین کے نیچے لکھا گیا ہے یہ غالبا ایک غلطی ہے۔ صحیح نسخہ سید داؤد سید علی بن سید صدرالدین کے نسب سے ہے۔

